خواہ اس مخصوص اختیار سماعت سے استفادہ کرے، یا اس عام اختیار سماعت سے جو مدیون کے توطن پر مبنی ہے !" — "یہ سوال اکثر پیش کیا گیا ہے کہ آیا عدالت ذمہ داری صرف انہی افعال تک محدود ہے جو ذمہ داری کے سلسلہ میں فطری طور سے بڑھکر اس کی تعمیل کی طرف منجر ہوتے ہیں، یا اس کا تعلق ان افعال سے بھی ہے جن کا 231
رجحان دوسری طرف ہوتا ہے، یعنے وہ کہ ذمہ داری کو منسوخ یا جو کچھ اس کی تعمیل کے متعلق ہو چکا ہے، اس کو الٹ پلٹ کر دینا چاہتے ہیں۔ عام قاعدہ تو یہی ہے کہ اس اختیار سماعت کا اصلی اور محدود استعمال ہی تسلیم کیا جاتا ہے، اور اس کا ضمنی اور وسیع تر استعمال بطور استثنا کے ان چند مقدمات میں واقع ہوتا ہے، جن میں ذمہ داری کے پیدا اور اس کے مفقود ہو جانے کی بنیادوں میں اشتراک ہوتا ہے، مثلاً — جب ایک ایسی ذمہ داری کی تنسیخ جو معاہدہ سے پیدا ہوئی ہو، دوسرے اسی کے ساتھ کے معاہدہ سے ہوئی ہو" . . . . . . .

"مقام ذمہ داری کے اختیارات سماعت اسی وقت کامل متصور ہوتے ہیں، جبکہ اس ملک میں مدیون موجود ہو، یا وہاں اس کے قبضہ میں جائداد ہو، موخر الذکر صورت میں ڈگری کی تعمیل اس کے خلاف اس جائداد کی قرقی سے عمل میں آئے گی، جو اس کے قبضہ میں ہوگی۔ قدیم قوانین روما کے لحاظ سے اس صورت کی نسبت جو علیٰ سبیل البدل بتائی گئی ہے، کوئی شک و شبہ نہیں ہو سکتا، مگر جسٹینین کے ایک قانون کے لحاظ سے اس کو منسوخ سمجھنے کا امکان ہے، مگر وہ قانون خود اسقدر عام اور غیر محدود الفاظ میں ظاہر کیا گیا ہے، اور مختلف حدود و اختیارات اس طور سے بلا امتیاز مخلوط کر دیئے گئے ہیں، کہ اس سے یقین کے ساتھ یہ استنباط نہیں کیا جا سکتا، کہ قدیم قانون کو منسوخ کرنا مقصود تھا۔ یہی وجہ ہے کہ ڈگریوں کے فیصلہ جات میں اس کا مطلق لحاظ نہیں کیا جاتا، بلکہ قدیم قانون کی لفظی پابندی کیجاتی ہے۔ سوگنی کہتا ہے : کہ "موجودہ عملدرآمد کا زیادہ تر رجحان (اس سے اس کی مراد اس عملدرآمد سے نہیں ہے، جو زمانہ حال کے قوانین یا آئین میں بتایا گیا ہے، بلکہ مقصد اس عملدرآمد سے ہے جو قانون روما میں جہاں قانون مذکور رائج ہے بتایا گیا ہے) اسی رائے کی طرف ہے۔ جس کا نتیجہ یہ ہے کہ مقام ذمہ داری کے اختیارات سماعت محض ایک ملک غیر کی عدالت کی درخواست پر

ایک غیر حاضر شخص کے مقابلے میں موثر نہیں ثابت ہو سکتے۔ اس میں کچھ کلام نہیں کہ اس شرط کے لگا دینے سے، عدالت مقام ذمہ داری کی اہمیت میں بڑا فرق پڑ جاتا ہے[1]،

سوگنی کی اس رائے کی مخالفت میں جو رائیں پیش ہوئی ہیں، ان میں سے جس پر سب سے زیادہ عملدرآمد رہا ہے، وہ یہ رائے ہے، کہ قانون روما میں عموماً مقام تکمیل معاہدہ سے — نہ کہ اس مقام سے جہاں اس کی تعمیل قرار پائی تھی — مخصوص اختیارات کا تعین ہوتا ہے، اور یہی رائے قرون وسطیٰ میں عام طور سے رائج تھی۔ اس کی تائید میں الپین کی یہ عبارت پیش کیجاتی تھی "اگر کوئی سوداگر کسی مقام پر اپنا مال فروخت یا تقسیم کرتا یا معرض بیع میں لاتا ہے (بجز اسکے کہ وہ اس کو حفاظت کے لئے کسی دوسرے مقام پر جمع کرے) تو بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس کو اسی مقام کی عدالت میں جوابدہی کرنی چاہیئے"، کتاب ڈائجسٹ ۵-۱-۱۹- دفعہ ۲- مگر یہ صرف اس فقرہ کی تمہید ہے جس میں الپین، اپنے ناظرین کو تنبیہ کرتا ہے کہ اس کے الفاظ کی غیر مشروط تعبیر کیجانی
282 چاہیئے، اور بعدہٗ اپنے خیالات کی توضیح کرتا ہے، جس کو ہم صفحہ ۲۲۹ پر لکھ آئے ہیں۔ دوسرا اقتباس، جو اسی مقصد کیلیئے پیش کیا جاتا ہے، وہ گیئس کی ایک تالیف متعلقہ احکام صوبہ جات سے اخذ کیا گیا ہے، جو حسب ذیل ہے۔

"معاہدات کے متعلق۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ معاہدہ کا وقوع محل آنہم اس جگہ سمجھا جاتا ہے، جہاں رقم کا ادا کرنا قرار پاتا ہے۔ نہ کہ وہاں جہاں، اسکے متعلق گفت و شنید ہوئی ہو"۔ خلاصہ ۴۲-۵-۳-

اس اقتباس کا آخری جز بلحاظ تاثیر کے قانون مقام مصرحہ معاہدہ کے مساوی ہے، جس کو ہم صفحہ ۲۲۸ پر بیان کر چکے ہیں۔ اور اس کو فقرہ کے جز اول — "جہاں ایک شخص معاہدہ کرتا ہے" — کی توضیح تصور کرلی چاہیئے؛ لیکن اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ جو رائے، قانون مقام تعمیل معاہدہ کے متعلق تھی، اس میں زور پیدا ہو گیا۔ اور یہ سمجھا جانے لگا کہ فقرہ کے جز اول میں، ایک قاعدہ بتایا گیا ہے؛ اور جز ثانی میں، قانون مقام مصرحہ معاہدہ کے ساتھ، ایسی حالت میں کہ معاہدہ میں، رقم کے ادا کرنے

---

[1] سوگنی دفعہ (۳۷۱) نظام قانون گومتری-۴-۱۷-۱-۱۷۱ ؎

کے لیے کوئی مخصوص مقام مقرر کیا گیا ہو، اس کا صرف ایک استثنا بیان ہوا ہے۔ پروشیا کا ضابطہ دیوانی انھیں خیالات کے مطابق مرتب ہوا ہے؛ اور اس میں بتایا گیا ہے کہ عدالت معاہدہ، اس مقام کو قرار دینا پڑے گا، جو از روئے معاہدہ، اس کی تعمیل کے لئے متعین کیا گیا ہو؛ بشرطیکہ کوئی تعین ہوا ہو۔ اگر کوئی تعین نہیں ہوا، تو اس مقام کو، جہاں معاہدہ نے، واجب التعمیل ہونے کی حیثیت پیدا کی۔ حصہ اول فصل ۲، دفعہ ۱۴۹ مگر عام رائے یہ قرار پائی ہے: کہ مقام تعمیل سے ـــ خواہ اس کا تعین، معاہدہ سے ہوتا ہو، یا اس کا استنباطاً، مقدمہ کی نوعیت سے کیا جا سکتا ہو؛ ـــ صحیح عدالت ذمہ داری قائم ہوتی ہے؛ اور جو ضابطہ دیوانی ۱۸۷۶ء میں تمام جرمنی سلطنت کے لئے جاری ہوا ہو، اس کو بلا کسی امتیاز کے، عدالت مدعی علیہ کا صحیح بدل قرار دیتا ہے۔ دفعہ ۲۹۔

تمام یوروپین ممالک میں، روما کے نظام قوانین کے خلاف صرف یہی ایک اہم استثنا پایا جاتا تھا: کہ قرون وسطیٰ میں فرانس میں، عدالت معاہدہ، خواہ تکمیل سے متعلق ہو یا تعمیل سے، تسلیم نہیں کی جاتی تھی۔ فیس پانے والے امرائے علاقہ جات کو انصاف رسانی کا موروثی حق حاصل تھا؛ اور شاہی عدالتوں میں ججوں کو جو تنخواہ ملتی تھی، وہ زر خرید ہونے کی بنا پر، ان کی ایک قسم کی جائداد متصور ہوتی تھی۔ اس لحاظ سے، مدعی علیہ کی تحقیقات کا، اس کے مقام توطن میں عمل میں آنا، مدعی علیہ سے زیادہ جج کا حق سمجھا جاتا تھا؛ جس سے مدعی علیہ، دوسری جگہ مقدمہ دائر ہو جانے کی حالت میں، عدالت مذکور کے اختیارات کو تسلیم کر لینے، یا معاہدہ میں پہلے سے شرط کر لینے کی بنا پر، دست بردار نہیں ہو سکتا تھا۔ اور امرائے مذکور، اور نیز شاہی عدالتوں کو، یہ اختیار حاصل تھا: کہ وہ ایسی عدالتوں سے بھی ـــ جہاں مقدمات دائر ہو چکے ہوں، اور جو بلحاظ اصول قانون روما، و نوعیت معاملہ مجاز سماعت ہوں؛ مگر صرف بربنائے توطن غیر مجاز قرار پاتی ہوں! ـــ مقدمات کی واپسی کا دعویٰ کریں۔ فریقین مقدمہ کے حقوق سے، جو بے پروائی کی جاتی تھی، وہ اس ظاہری شاندار اصول کے تحت میں سمجھی جاتی تھی: بکہ نفاذ اختیارات سماعت کے تعین کا حق، عام قانون کو ہے؛ کسی فریق کو یہ حق نہیں پہنچتا، کہ وہ، اس میں

خلل انداز ہوئے[1]۔ سنہ ۱۸۰۷ء میں جو آئین تجارت جاری ہوا، اُسی سے عدالت معاہدہ کی بنیاد پڑی، اور وہ بھی صرف ایسے مقدمات کے لیے جو جہاں ان کونسل، کی سماعت کے قابل تھے۔ ان میں مدعی کو اختیار تھا کہ وہ اپنا مقدمہ مدعی علیہ کے مقام توطن میں، جہاں پر وعدہ ہوا، اور سامان حوالہ کیا گیا، یا جہاں پر اس کی قیمت واجب الادا قرار پائی تھی، دائر کرے (فصل ۱۲۔ دفعہ ۱۷ فرمان) کے موجودہ ضابطہ دیوانی کی دفعہ ۴۲۰ جو صرف تجارتی عدالتوں سے متعلق ہے، سنہ ۱۶۷۳ء کے ایکٹ سے بجنسہ ماخوذ ہے؛ مگر اُن معاملات میں جن پر فرانس میں لفظ دیوانی کا اطلاق ہوتا ہے، اس وقت تک عدالت معاہدہ کسی تحریری قانون کے ذریعہ سے تسلیم نہیں کی گئی ہے، البتہ یوں تسلیم کی جاتی ہے کہ ایکٹ مذکور کے ایک فقرہ سے معاملہ کے فریق کو یہ اختیار حاصل ہے کہ وہ معاملہ کی تمام کارروائیوں کے متعلق ایسے مقام توطن کو منتخب کرے جو اس کے حقیقی مقام توطن کے علاوہ ہو (کوڈ نپولین دفعہ ۱۱۱)۔ برخلاف اس کے نپولین کے کوڈ کی دفعہ ۱۴ میں باشندگان فرانس مجاز کیے گئے ہیں کہ وہ ممالک غیر کے رہنے والوں پر فرانس میں دعویٰ دائر کریں؛ اگرچہ وہ لوگ وہاں مقیم نہ ہوں؛ اور گو معاہدہ ملک غیر میں ہوا ہو۔ اس سے مدعی کی ذاتی عدالت کا یہ تصور پیدا ہوا۔ بنیاد یہ قرار دی گئی کہ ملک کے باشندے کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ اپنی سلطنت سے انصاف کا خواستگار ہو۔

عدالت معاہدہ کی، جو حالت فرانس میں تھی، اس کو مدنظر رکھ کر، بونیس سمجھتا ہے کہ قانون مقام معاہدہ کے اصول کی، جو دوسرے ممالک میں اصل بنیاد سمجھی جاتی ہے، وہ یہاں مفقود ہے؛ اور بجائے اس کے کہ وہ اسے کوئی قاعدہ تسلیم کرے، وہ تمام ایسے مقدمات کے فیصلہ میں، جو عام طور سے اس کے تحت میں آ سکتے ہیں، ہر ایک کے فیصلہ کی جداگانہ وجوہ قرار دینا زیادہ تر مناسب تصور کرتا ہے۔ ہم صفحہ (۱۸) پر بتا چکے ہیں کہ فرانس کے بڑے بڑے مقننوں کا رجحان اس طرف تھا کہ وہ رسم و رواج کو بجائے قانون کا مرتبہ دینے کے فریقین

[1] فصل اول صفحہ ۲۰، ۳۰ وار کتاب [illegible] (۳) ایڈیشن ۔

سے منشا کے اظہار کا ایک ذریعہ تصور کریں؛ اور مقامِ وقوع کے رسم و رواج کو مقامِ توطن کے رسم و رواج کے مقابلہ میں جس کا استنباط منشاءِ مفروضہ سے ہوتا ہو باطل قرار دیں۔ متذکرہ بالا حالات میں یہ امر فطری تھا کہ مقامِ توطن کے رسم و رواج، مقامِ معاہدہ کے رسم و رواج پر بھی غالب آجائیں؛ اسی بناء پر ڈائجسٹ میں لکھا گیا ہے کہ "قانون مقامِ معاہدہ پر عموماً اس قانون کو ترجیح دی جاتی تھی، جو مقامِ توطن کا ہوتا تھا" (۲۱-۲-۶)۔ یہ عام طور سے مقامِ فروخت کے رسم و رواج کے متعلق سمجھا گیا تھا، مگر ڈوموِلن کے نزدیک یہ قاعدہ، اس ایک ہی ملک کے بائع اور مشتری سے متعلق نہیں ہو سکتا تھا، جنھوں نے اتفاق سے کسی دوسرے ملک میں معاہدہ کی تکمیل کی ہو۔ کیونکہ اپنے مشترک مقامِ توطن کے رسم و رواج کا دونوں کو علم تھا، اور ان دونوں کا منشا یہ نہیں ہو سکتا تھا کہ وہ اس کو صریح طور سے، رد کر دیں، اور اسی لحاظ سے، اس معاملہ میں بائع کی ذمہ داری کا تعین ہونا چاہیے۔[1] 234

جب ہم بحر کے اس طرف ۔۔ یعنی اپنے ملک انگلستان ۔۔ کا خیال کرتے ہیں تو ہم کو بالکل مختلف حالت نظر آتی ہے، جس وقت سے قانونی تاریخ شروع ہوتی ہے، انگلستان کی اعلیٰ عدالتوں کو ملک کے تمام حدود میں ابتدائی اختیارات حاصل تھے۔ انگلستان میں ایسے مقامی اختیارات کا وجود نہ تھا، جس کی بنا پر توطن و مقامِ معاہدہ وغیرہ کے مقدمات میں تمیز کرنے کے لئے قواعد کے وضع کئے جانے کی ضرورت ہو؛ البتہ اس امر میں غور اور تمیز کئے جانے کی گنجایش تھی کہ کونسے مقدمات قومی یا شاہی عدالت میں دائر ہو سکیں گے، اور کن مقدمات کا تعلق محض ممالکِ غیر کی عدالتوں سے رہے گا؛ مگر بعض مخصوص اصول، ایسے شائع تھے کہ انھوں نے اس معاملہ پر زیادہ توجہ مبذول نہ ہونے دی۔ قانون غیر موضوعہ یا تعمیمی (Common law) کی رو سے یہ امر لازم تھا کہ جب حکمنامہ سے مقدمہ شروع ہوتا ہے، اس کی تعمیل، مدعی علیہ کی ذات پر اور ملک کے اندر ہونی چاہیئے اس لئے اگر مدعی علیہ ملک سے باہر ہوتا تھا تو اس کے توطن یا انگلستان کے

[1] دیکھو البونیس کی کتاب فصل ۲ صفحہ ۲۵۶ نو

تبع ہونے (allegiance) کی وجہ سے اس کے خلاف کسی فیصلہ کے حاصل کرنے کا کوئی ذریعہ نہ تھا۔ برخلاف اس کے اگر حکمنامہ کی تعمیل ملک کے اندر مدعی علیہ کی ذات پر ہو جاتی تھی تو اس کے خلاف فیصلہ ہو سکتا تھا، اگرچہ اس کا مستقل توطن یا اتباع، ملک غیر کا ہو۔ اس کی وجہ غالباً یہ تھی کہ جب عارضی اتباع کا ایک راہ رو مسافر پر عائد ہونا سمجھا جاتا تھا، وہ عدالت مدعی علیہ کے قیام کیلئے کافی متصور ہوتا تھا؛ اس طور سے توطن، جو رومیوں اور قرون وسطیٰ کے یورپ کے مقننین کی نظروں میں اسقدر اہم تھا، وہ انگلستان کے مقننین کے مطلق پیش نظر نہ تھا: ایسی حالتوں میں بھی، اسپر توجہ مبذول نہ ہوتی تھی، جبکہ قرقی اور حقوق قانونی سے محرومی کے احکام، ایسے مدعی علیہم کے متعلق جاری کرنے ہوتے تھے، جن پر ذاتی تعمیل نہیں ہو سکتی تھی۔ اس کے بعد اجرائی سفینہ کا طریقہ ایجاد ہوا، اور عدالت چانسری کے حدود قائم ہوئے؛ اس قید کیساتھ، کہ سفینہ کی تعمیل ملک کے اندر ہی ہونی چاہئے۔ اگرچہ تعمیل میں، یہ اجازت بھی تھی، کہ خواہ سفینہ کی تعمیل، مدعی علیہ کی ذات پر ہو، اور خواہ وہ اس کے مقام سکونت میں، ایسے شخص کے سامنے پیش کیا جائے، جس کا اس واقعہ سے، مدعی علیہ کو مطلع کرنا فرض ہو۔ — تاہم موخرالذکر صورت میں، مدعی علیہ کا، ملک کے اندر موجود ہونا، لازم نہ تھا، اور نہ یہ ضروری قرار دیا گیا تھا، کہ یہ مقام سکونت، اس کا مقام توطن بھی ہو؛ اس لحاظ سے، جو مقدمات عدالت چانسری میں دائر ہوتے تھے، ان میں، ذات پر تعمیل لازم نہ تھی، جو قانونی عدالتوں کی کاروائی میں،
235 اسقدر تکلیف دہ ثابت ہوئی تھی۔ تاہم توطن کا خیال — کسی قدر غیر قانونی اور دوراز کار رہا جیسا کہ پہلے تھا؛ اور اس سے، — نہ ایسے اشخاص کے مقابلہ میں کارروائی کرنے کے اختیارات کو محدود کرنے کا کام لیا گیا، جو اتفاقیہ طور سے، انگلستان میں موجود تھے، یا وہاں، کوئی سکونتی مکان رکھتے تھے؛ اور — نہ ایسے اشخاص کے مقابلہ میں، اختیارات کے قیام کی کارروائی کی گئی، جن کا توطن، انگلستان کا تھا، مگر وہ نہ وہاں موجود تھے، اور نہ ان کا وہاں کوئی، سکونتی مکان تھا۔

مگر ساتھ ہی اس کے، یہ بھی لازم نہ تھا کہ جب مقدمہ میں سفینہ کی تعمیل، ملک کے اندر ہو، اس کی تحقیقات، انگلستان ہی میں ہو۔ قانون غیر موضوعہ یا عمومی میں مقام تحقیقات (Venue) کے متعلق قواعد موجود تھے: یعنے اس مقام کے

متعلق تھا جہاں سے ایک جوری طلب کی جا سکتی تھی تاکہ وہ مقدمہ کے ان امور کا، جن کا تعلق واقعات سے ہو، تصفیہ کرے۔ اور اگرچہ ان قواعد کے وضع کئے جانے کا کوئی اور منشا بجز اس کام کی تقسیم کے نہ تھا، جن کے عمل میں لانے کی، اعلیٰ عدالتیں قطعی طور سے مجاز تھیں، مگر ان قواعد سے عدالتہائے مذکور کے اختیارات پر ایک گونہ اثر ضرور پڑا اور ان کے اختیارات، ان مقدمات تک محدود ہو گئے، جن کا مقام تحقیقات متعین ہو سکتا تھا۔ ذاتی مقدموں کی تقسیم، مقامی اور غیر مقامی میں تھی — مقامی مقدمات وہ تھے، جن کے اسباب کسی دوسرے مقام پر بجز اس کے جہاں وہ واقع ہوئے وقوع میں نہیں آ سکتے تھے، مثلاً مداخلت بیجا، اس قسم کے مقدمات کی سماعت کا مقام تھا وہ تعلقہ (جس میں خاص لندن بھی شامل تھا، اگرچہ وہ تعلقہ نہ تھا) جہاں اس کا وقوع ہوا، اس لئے مقامی مقدمات میں، ملک میں، مدعی علیہ کی ذات پر حکم نامہ کی تعمیل ہونے کے علاوہ، یہ بھی ضرور تھا کہ مقدمہ کا وقوع انگلستان ہی میں ہوا ہو۔

غیر مقامی وہ مقدمات تھے جن کی نسبت کہا جا سکتا تھا کہ وہ ہر ایک مقام پر واقع ہو سکتے ہیں، مثلاً ذاتی نقصان یا خلاف ورزی معاہدہ، ایسے مقدمات کا مقام تحقیقات غیر معین تھا، یعنے مدعی کو اختیار تھا کہ وہ اپنا دعویٰ کسی تعلقہ میں دائر کرے۔ اس لحاظ سے یہ ممکن تھا کہ حقیقی مقام وقوع، انگلستان سے باہر ہو، یا انگلستان کے اندر، اس تعلقہ کے علاوہ ہو، جہاں مقدمہ دائر کیا گیا ہے۔ اگر حکم نامہ کی تعمیل، انگلستان میں، فریق ثانی کی ذات پر کرا دی گئی ہے تو مزید کسی شرط کے پورا کرنے کی ضرورت باقی نہ رہتی تھی۔ چانسری کے مقدمات میں جوری کی ضرورت نہ تھی، اور اس لئے حدود سماعت کا تعین بھی نہ تھا، اور نہ کوئی دوسری ایسی باضابطہ ضرورت تھی جس کی تعمیل کیلئے اس کے اختیارات، ایسے مقدمات میں بھی محدود ہو سکیں، جن کا تعلق اراضی سے ہو۔ اور یہی وجہ ہے کہ ایک زمانہ میں عدالت مذکور ان اصول کی پابندی پر قادر نہیں ہو سکتی تھی جو دفعہ ۲۳ میں مذکور ہیں، یعنے یہ کہ عدالت محض مدعی علیہ کی ذات پر اختیار رکھنے کی وجہ سے اس کی مجاز نہیں قرار دی جا سکتی کہ وہ مدعی علیہ کی جائداد یا قبضہ اراضی واقعہ بیرون ملک کے حقوق کی نسبت کوئی فیصلہ صادر کر سکے۔

دیکھو مضمون مندرجہ صفحات ۲۱۸ و ۲۱۹۔

انگلستان کی عدالتیں جن قانونی اصول کو خود بخود کام میں لانے لگیں، ان سے انگلستان کے اختیارات سماعت کے قدیم مروجہ قواعد پر دو طریقے سے اثر پڑا۔ اول، عدالت چانسری میں۔ اس قاعدہ کے اجراء سے جس کا ذکر اوپر ہو چکا ہے، دوسرے قانون غیر موضوعہ میں، مینسفیلڈ کے اس قاعدہ کے قرار دینے سے 286 کہ "انصاف رسانی کے اغراض میں خلل نہ واقع ہونے کے لحاظ سے اس امر کی ضرورت ہے کہ اس مقامی بناء دعویٰ کی بابت، جو ملک غیر میں پیدا ہوا ہو ہر شخص جوابدہی پر مجبور کیا جائے[۱]۔" اگرچہ اس قاعدہ پر پوری طور سے کبھی عمل نہ ہو سکا۔ مگر عدالت چانسری اور قانونی عدالتوں کے اختیارات سماعت میں جن کا تعلق زیادہ تر اندرون ملک کے مدعی علیہم اور معاملات ہی سے تھا؛ جارج دوم کے وقت سے لیکر اس وقت تک، وقتاً فوقتاً قوانین یا احکام مجلس وضع آئین، قوانین کے ذریعہ سے توسیع ہوتی رہی۔ اس تبدیل کی تدریجی ترقی سے بحث کرنا اس موقع پر بیکار ہے، کیونکہ اس کو خانگی قانون بین الاقوام کی پیدائش، یا اس کے اصول کی تسلیم یا عدم تسلیم سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ جو خیالات اسبارہ میں تھے، وہ ان خیالات سے بہت زیادہ مماثل نہ تھے، جو یورپ کے دوسرے ملک میں حدود اختیارات کے قواعد کے وضع کئے جانے کے باعث ہوئے، اور پھر ان سے قانونی قواعد بنائے گئے۔ اور اگر یہ خیالات مختلف بھی تسلیم کر لئے جائیں، تاہم یہ مسلم ہے کہ انگلستان میں حدود اختیارات کے مسائل میں اسوقت تک ترقی نہیں شروع ہوئی، جب تک کہ خانگی قانون بین الاقوام کے اصول بڑی حد تک ملک میں داخل ہو کر شائع نہیں ہوئے۔

انگلستان والوں کے خیالات حدود اختیارات کے متعلق، عام طور سے غیر موزوں اور ناقص تھے، اور جو مختصر حصہ اُن کا غیر موزوں اور ناقص نہ تھا، وہ اسقدر دیر میں شائع ہوا کہ اس اصول کی بنا پر یہ ہے کہ جہاں جورسڈکشن ہو وہاں حق بھی پیدا ہو سکتا ہے۔" اس

---

[۱] دیکھو لارڈ مینسفیلڈ کا فیصلہ بمقدمہ موسٹن بنام فیبریگاس (۱۷۷۵) کوپٹ - ۱۶۱ - اور نوٹ جو آئندہ صفحہ ۲۵۵ پر شروع ہوتا ہے۔

ملک میں قانونی قواعد حدود اختیارات کے قواعد سے وضع نہیں کئے جا سکتے تھے۔ حدود اختیارات کے متعلق جن عام تصورات پر ہم نے فصل ہذا میں تبصرہ کیا ہے، اس سے ان کی اس رفتار کا پتہ چل جائیگا جو انھوں نے یورپ کے دوسرے ممالک میں اختیار کی، اور جو قانونی قواعد ان سے ماخوذ ہوئے، اُن کا منشاء اور مفہوم بھی سمجھ میں آنے لگے گا، جو انگلستان میں اختیار کئے جانے کی بجائے اکثر انکے ساتھ لگا ہوا ہے، اگرچہ وہ منشا اور مفہوم ایسا ہے کہ نہ وہ انگلستان میں پیدا ہوا ۱۹ اور نہ ہو سکتا تھا۔

# فصل دہم

237

## انگلستان میں حدود اختیارات (Jurisdiction)
## اور
## قوانین ملک سے برائت (Exterriotoreality)

انگلستان کی تفصیلی حدود اختیارات کی تاریخ کا تعلق، انگلستان کے قدیم قانون کی تاریخ سے ہے؛ اور اس کو اس کتاب کے مضمون سے کوئی تعلق نہیں، کیونکہ اس میں شخصی قانون بین الاقوام کے اصول کے قائم ہونے، اور ان کے قبول کئے جانے، سے کوئی بحث نہیں ہے۔ اور اگر بغور دیکھا جائے تو انگلستان کے موجودہ حدود اختیارات کی بحث کو بھی، ہمارے مضمون سے زیادہ تعلق نہیں ہے؛ اور اس کی ایک دوسری وجہ ہے۔ اکثر ممالک میں عام طور سے عدالتیں، ایسے مقدمات بھی لے لیتی ہیں، جن میں بلحاظ حالات کے، وہ خود بھی سمجھتی ہیں، کہ اختیارات کی بنیاد، ایسے اصول پر قائم نہیں ہے، کہ ممالک غیر کی عدالتوں کے فیصلہ جات، جو ایسے ہی حالات میں قائم کئے گئے ہوں، بین الاقوامی طور سے قابل تسلیم ہونگے، مثلاً، نپولین کے کوڈ کی دفعہ ۱۴ سے، مدعی کیلئے، جو ذاتی عدالت قائم کی گئی ہے (دیکھو صفحہ ۲۲۳) اور جس کی نقل، دوسرے ممالک میں کی گئی ہے، جن کا نظام قانون، اس کوڈ پر مبنی ہے، اسکی نسبت خود فرانس میں یہ نہیں سمجھا جاتا کہ اس کو بین الاقوامی قبولیت کا مرتبہ حاصل ہے۔ اور اس اصول کی بنا پر، جو دوسرے ممالک میں، فیصلے صادر ہوتے ہیں، ان کو خود فرانس تسلیم نہیں کرتا، پس حدود اختیارات کے معاملے میں اصل سوال، قانون بین الاقوام کا یہ نہیں ہے کہ کس قسم کے مقدمات، ایک ملک کی عدالتوں میں دائر ہو سکتے ہیں، بلکہ تحقیقی سوال یہ ہے کہ کن مقدمات

میں، وہ عدالتیں ممالک غیر کے فیصلہ جات کو تسلیم کرتی ہیں۔ اس بارہ میں انگلستان کا جو عملدرآمد ہے، اس پر علیحدہ فصل میں غور کیا جائے گا۔ سوال مقدم الذکر کو مخصوص مفہوم میں قومی قانون سے اسی قدر تعلق ہے جتنا اس سوال کو ہے کہ آیا ایک ملک کے قانون میں ممالک غیر کے باشندوں کے لئے کوئی مخصوص انتظام کیا گیا ہے یا نہیں؟ اسکو ہمارے مضمون سے اتنا تعلق ضرور ہے کہ ہم حدود اختیارات کے ان اہم قواعد کو جو سپریم کورٹ کے قواعد ۱۸۸۳ء کی بنا پر جن کی ترمیم وقتاً فوقتاً ہوتی رہی ہے، انگلستان میں رائج ہیں، اس موقعہ پر پیش کرسکتے ہیں۔

دفعہ ۱۸۔ سپریم کورٹ آف جوڈیکیچر (اعلیٰ محکمہ عدل گستری) کا کوئی ایکٹ یا حکم، اس امر کا مانع نہیں ہے کہ محکمہ مذکور کسی ایسے مقدمہ کے لینے سے باز رہے جس میں سفینہ کی تعمیل، مدعی علیہ کی ذات پر اندرون ملک ہوچکی ہو، اور جو اختیارات قانونی اور نصفتی، اعلیٰ عدالتوں کو حاصل تھے، وہ سب اس کو حاصل رہیں گے۔ علاوہ اس کے، جو قید، مقام تحقیقات کے متعلق تھی، وہ اٹھالی گئی ہے، اور سپریم کورٹ 238
کے قواعد ۱۸۸۳ء کی تنسیخ میں، جو قواعد ۱۹۱۱ء میں جاری ہوئے، ان میں بذریعہ قاعدہ (۳۶) یہ حکم دیا گیا ہے کہ سمن یا سفینہ میں جو ہدایتیں دیجاتی ہیں، ان میں یہ بتایا جایا کرے گا کہ مقدمہ کی سماعت کہاں ہوگی۔

مگر انگلستان کی عدالتیں اپنے اس اختیار سماعت کی ملک میں تعمیل سمن ہوچکی بنا پر دعویدار ہیں، اس کے استعمال میں دفعہ ۳ ۷ ا کا اصول مانع ہوگا۔ یہ اصول بتدریج عدالت چانسری میں قائم ہوا، اور بالآخر اس کو سپریم کورٹ نے بھی تسلیم کرلیا؛ جیسا کہ ان نظائر سے ظاہر ہے جن کو ہم دفعہ مذکور کے تحت درج کراتے ہیں۔

انگلستان کی عدالتیں اس اختیار سماعت کو ان مقدمات میں استعمال نہ کرینگی، جہاں اسکا استعمال فریقین کے حق میں موجب ناانصافی ہوگا؛ یا جہاں اسکے سمن یا سفینہ کا بیجا استعمال ہوا ہوگا۔

مثلاً کوئی شخص براہ فریب اس خفیہ غرض سے حدود ارضی میں لایا جائے کہ اس پر سمن کی تعمیل کرادی جائے۔ دیکھو مقدمہ ٹامس بنام مارتھا امریکن لینڈ اینڈ کمپنی لمیٹڈ [۱۹۰۲ء] ۲ - کے بی ۵۳۷ ... اور ہنری فورڈ ...

بمقابلہ مدعی علیہم کے ایک انگلستان کا رہنے والا تھا، اور خاص مدعی علیہ، جو ایک کمپنی اسکاٹ لینڈ کی رجسٹری شدہ تھی، پر سمن کی تعمیل، اسکی ایک شاخ پر جو انگلستان میں واقع تھی عمل میں آئی۔ مدعی، اسکاٹ لینڈ کا رہنے والا تھا اور بنائے دعوی بھی وہیں پیدا ہوئی تھی۔ مقدمہ کی کارروائی رد کر دی گئی۔ لوگن بنام بینک آف اسکاٹ لینڈ (نمبر ۲) [۱۹۰۶] ۱۔ کے۔ بی۔ ۱۴۱۔ جج گورل بارنس سپیشنسر۔ رو مرٹ

ایک مقدمہ میں مدعی عارضی طور سے انگلستان میں مقیم تھا، مدعی علیہ کی ذات پر سمن کی تعمیل ہوئی، درانحالیکہ وہ چند روز تفریح کیلئے انگلستان میں آیا تھا۔ بنائے دعوی ہندوستان میں پیدا ہوئی تھی، مقدمہ خارج کر دیا گیا۔ اگبرٹ بنام شارٹ [۱۹۰۷] ۲۔ چانسری۔ ۲۰۵۔ جج وارنگٹن، ایک اور اسی قسم کے مقدمہ میں کارروائی روک دی گئی۔ مقدمہ نارتھ سلفرسٹ و نارتھ بنام ہارٹن [۱۹۰۸] ۱۔ چانسری ۱۰۴۔ جج واگھن ویلیس۔ فارول۔ کینیڈی ج

تعمیل سمن سے جو اختیارات سماعت حاصل ہو جاتے ہیں، ان کے تسلیم کرنے سے عدالت پر یہ لازم نہیں آتا کہ وہ مقدمہ کا فیصلہ بھی کرے۔ حدود اختیار سماعت اور حدود حقوق ۔۔۔۔۔۔ ایک نہیں ہیں، مقدمہ جان رسل و کمپنی بنام کیزر اردن و کمپنی [۱۹۱۶] ۲۔ اے۔ سی۔ ۲۹۰۔ جج ہالڈین۔ سمر۔ پارمور۔ وارنبری صفحہ ۳۰۲ اور جب قانونی اختیار سماعت کا استعمال خلاف نصفت ہوگا تو عدالت اسکے استعمال سے دستکش ہو جائیگی

**دفعہ ۱۸۱** (۱) اس وقت تعمیل سمن کی ضرورت نہیں ہوتی، جب مدعی علیہ، اپنے سالیسٹر کی معرفت یا بذریعہ تحریر تعمیل سمن کو تسلیم کرکے حاضر عدالت ہو جاتا ہے۔ (۲) جس صورت میں تعمیل سمن کی ضرورت ہوتی ہے تو اسکی تعمیل جہاں ممکن ہوتا ہے اسیطرح کیجاتی ہے جس طرح فی زمانہ ذات پر تعمیل کا قاعدہ ہے لیکن اگر عدالت یا جج کو اس کا اطمینان دلا دیا جائے کہ مدعی کسی وجہ سے مدعی علیہ کی ذات پر فورا تعمیل سمن نہیں کرا سکتا، تو عدالت یا جج حسب ضابطہ تعمیل قائم مقامی یا کسی دوسرے طریقہ تعمیل یا اس کی بجائے اجرائے نوٹس

ذریعہ اعلان کے حکم دے سکتا ہے"۔ سنہ ۱۸۸۳ کا آرڈر (۹) قواعد ۱ و ۲۔ د آرڈر ۷ ۵ قاعدہ (۶) بھی آرڈر نمبر ۹ قاعدہ ۔ ۲۔ کے مماثل ہے۔

آرڈر (۹) کے قاعدہ (۲) کے متعلق کسی قدر تشریح کی ضرورت ہے۔ 239
دفعات ۱۸۲، ۱۸۳، ۱۸۴ سے ظاہر ہوگا کہ بعض خاص قسم کے مقدمات کیلئے جو سرکار کے خلاف دائر کئے جائیں اور مقدمات بابت دخل یابی اراضی اور مقدمات تقسیم in rem امیر البحری میں تعمیل کا مخصوص طریقہ قرار دیا گیا ہے۔ ان کے لئے قائم مقام تعمیل یا Substituted Service کی اصطلاح نہیں استعمال ہوئی ہے۔ یہ مخصوص طریقہ تعمیل اس اصول کے مستثنیات متصور ہوتے ہیں، جن کی رو سے مدعی علیہ کی ذات پر سمن کی تعمیل لازم ہوتی ہے۔ اس اصطلاح کا استعمال ان صورتوں میں ہوتا ہے، جن میں اس اصول کا تعلق تو مان لیا گیا ہے مگر عملی طور سے حقیقی تعمیل، ذات پر نہیں ہو سکنے کی وجہ سے اس طریقہ کی تعمیل کی اجازت دیجاتی ہے۔ مثلاً بذریعہ خط یا مدعی علیہ کے آخری مقام سکونت پر معہ اعلان یا بلا اعلان کے، یا ایسے شخص پر تعمیل کے ذریعہ سے جس کی نسبت قیاس غالب ہو کہ وہ مدعی علیہ کو اس سے مطلع کر دے گا، وغیرہ وغیرہ۔ جن مقدمات میں ذات پر تعمیل سمن کا اصول تسلیم کیا جاتا ہے، اور جن میں اس بنا پر کارروائی قائم مقام تعمیل کی ضرورت پیش آتی ہے وہ جہانتک کہ ان کا تعلق اشخاص سے ہے، حسب ذیل ہیں۔

(۱) ان تمام اشخاص کے مقدمات جو اختیارات کے حدود ارضی کے اندر موجود ہوں، مگر ان مقدمات کے دفعات ۱۸۴ یا ۱۸۳ و ۱۸۲ کی تحت میں نہ آتے ہوں۔

کنگ بنام ڈے (۱۸۷۶) ۲۔ چانسری ڈویژن ۲۱۸۔ نج، ہال شاہی جہاز پر جو عہدہ دار سمندر زخار میں ہوں، وہ حدود اختیارات کے اندر متصور ہونگے۔ مقدمہ سی گرو بنام بارکس [۱۸۹۱] ۱۔ کیو۔ بی۔ ۵۱۵ میں مسٹر جسٹس چارلس نے جسٹس ڈینمن سے اتفاق کیا۔ جب یورپ میں جنگ عظیم جاری تھی، اس زمانہ میں اس امر کی اجازت دیگئی تھی کہ ملک غیر کے دشمنوں کے مختاروں پر جو انگلستان میں کاروبار کرتے تھے، سمن کی تعمیل بذریعہ قائم مقامی کیجائے۔ پورٹر بنام فرڈنبرگ [۱۹۱۵] ۱۔ کے۔ بی۔ ۸۵۷

(۲) انگلستان کی ایسی تمام رعایا کے مقدمات، جو حدود ارضی اختیارات سے باہر رہتی ہو اور اسکے مقدمات، دفعات ۱۸۲ و ۱۸۳ یا ۱۸۴ میں نہ داخل ہوتے ہوں، مگر جن میں حدود ارضی سے باہر تعمیل بحسب دفعہ ۱۸۶ جائز ہو!

جسٹس براَمول، مقدمہ گریٹ آسٹریلین گولڈ مائننگ کمپنی بنام مارٹن (۱۸۷۷) ۵ چانسری ڈویژن ۱۰

(۳) ان ممالک غیر کے رہنے والوں کے مقدمات، جو انگریزی سلطنت میں موجود ہوں، مگر اس کے حدود و اختیارات کے تحت میں نہ ہوں!

تعمیل کے بجائے، اجرائی نوٹس کی غرض یہ ہے، کہ سمن کے اجرا کی اطلاع ملک غیر کے، ایسے مدعی علیہ کو ہو جائے، جو سلطنت انگلستان کے حدود کے باہر ہو۔ ایسے مقدمات میں، جو دفعات ۱۸۴ یا ۱۸۳ یا ۱۸۲ میں نہیں بلکہ دفعہ ۱۸۶ کی تحت میں داخل ہوتے ہیں، سلطنت انگلستان کے باہر سمن کی تعمیل، ملک غیر کے باشندہ پر — بجائے اجرائے نوٹس کے — نہ صرف بے ضابطہ بلکہ محض باطل ہے۔

مقدمہ ویسٹین بنام ایجنٹ بو لاگٹ اکمیش سیکا نسکا سنیکا رنیبرگ (۱۸۷۶) ۱۔ ایکس۔ ڈی۔ ۲۳۷، میں جج کیلی۔ براَمول۔ اپیلنٹ نے ۱۸۷۵ کے قواعد کی بنا پر فیصلہ کیا۔ مقدمہ سیڈلے بنام کمیناسن (۱۸۷۸) ۱۰۔ چانسری ڈویژن۔ ۵۵۰۔ میں جسٹس جسٹل۔ بیگلے، ٹھیسنگر نے جسٹس ہال کے فیصلہ کو بحال رکھا!

مقدمہ ہیوٹسن بنام فیبری (۱۸۸۸) ۲۱ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۶۔ جج فیلڈ و روسن میں، اجازت دیجئی تھی، کہ مختلف مقامات کیلئے، حکم نامے جاری ہوں، اور انکی تعمیل، اس طرح ہو کہ اس کی ایک نقل، ذریعہ ڈاک، ایسے مقام پر بھیجدی جائے، جو عدالت کے حدود ارضی کے اندر واقع ہو — قرار پایا، کہ یہ بادی النظری طور سے بے ضابطگی تھی، کیونکہ اس سے ملک غیر کے باشندے پر، جو حدود سلطنت سے باہر تھا، تعمیل کی ہدایت ہوتی تھی؛ مقدمہ کیپ بنام ٹی ڈبلیو۔ ایس [۱۹۱۲] ۶۲۔ جج فارول و کینیڈی جنھوں نے رولٹ کے فیصلہ کو منسوخ کر دیا!

240 جس صورت میں، ایک ملک غیر کے باشندے کو، جو بیرون ملک ہو!

صرف کارروائی کی اطلاع دینا لازم ہو اور تعمیل کی ضرورت نہ ہو! وہاں ایسا عمل جو شکل میں تعمیل کے مشابہ ہو بجائے اطلاع کے نہیں تسلیم کیا جائے گا۔ مقدمہ ایکسپی جنرل وغیرہ [۱۹۱۰] ۲۔ چانسری۔ ۴۰۱۔ جج؛ اسٹرلنگ: جب حسب ضابطہ سمن انگلستان میں تعمیل کیلئے جاری کیا جائے گر اس کی تعمیل؛ باضابطہ طور سے انگلستان میں نہ ہوسکتی ہو، تو نہ صرف تعمیل بلکہ سمن بھی بے ضابطہ تصور ہوگا۔ مقدمہ ہوک بنام پیراس مائننگ کمپنی (۱۸۰۶) ۲۵۔ ڈبلیو۔ آر۔ ۸۰۰۔ جج ہیڈ لسٹن جائے ایل اسٹمتھ لیکن جب سمن بیرون حدود ارضی تعمیل کیلئے جاری ہو تو، اس کی تعمیل اندرون حدود ارضی بھی ہوسکتی ہے۔ مقدمہ فورڈ بنام شیپرڈ (۱۸۸۵) ۳۴۔ ڈبلیو۔ آر۔ ۶۳۔ جج؛ ڈنے واسمتھ جب حکم نامے مختلف مقدمات کے لئے جو بیرون حدود ارضی واقع ہوں جاری کئے جائیں، تو یہ حکم دیا جاسکتا ہے کہ مختلف مقامات پر کارروائی قائم مقام تعمیل عمل میں آئے گو ان میں سے بعض حدود ارضی کے اندر واقع ہوں۔ مقدمہ ویسٹرن بلڈنگ سوسائٹی بنام رکلج [۱۹۰۵] ۲۔ چانسری ۴۰۲۔ جج سونگھنی ایڈی ہاک ملک غیر کے باشندے کو اجازت ہے کہ وہ حکم نامہ لینے کے لئے کسی شخص کو اپنی جانب سے عدالت کے حدود ارضی کے اندر اپنا مختار مقرر کرے۔ مقدمہ منٹگمری بنام لی جہال [۱۸۹۸] ۱۔ کیو۔ بی۔ ۴۸۷۔ جج؛ اے۔ ایل۔ اسمتھ جی؛ وکالسن جنہوں نے جسٹس ظیمور کے فیصلہ کو بحال رکھا۔

بلحاظ متعلق معاملات، وہ مقدمات جن میں بیرون حدود اختیارات عدالت ذات پر حکمنامہ کی تعمیل یا اس کے قائمقام نوٹس، کے اجرا کی اجازت ہے، وہ آئندہ کی دفعات ۱۸۶ و ۱۸۷ اور غالباً ۱۸۸ میں بیان کئے گئے ہیں۔ حدود اختیارات سے باہر کے مدعی علیہم پر عدالت کے اختیارات، ان مقدمات سے آگے نہیں بڑھ سکتے اور نہ ان مقدمات سے، جو قائمقام تعمیل کے قواعد کی رو سے، دفعات ۱۸۴ یا ۱۸۳ یا ۱۸۲ میں، داخل ہوتے ہیں۔

مقدمہ فیلڈ بنام بنیٹ (۱۸۶۱) ۵۶۔ ایل۔ جے۔ کیو۔ بی ۸۹۔ جج، کولرج و ڈینمین کی تائید۔ مقدمہ دی ہرنس بنام نیو یارک ہیرالڈ

(متذکرہ صفحہ آئندہ ۲۴۲۰) میں کی گئی — نیز ملاحظہ ہو! گبسن و کمپنی بنام گبسن [۱۹۱۳] ۳۔ کے۔ بی۔ ۳۷۹۔ جج اٹکن۔ (زیر دفعہ ۳۲۱)۔

عدالت کے حدود اختیارات میں ملک غیر کے باشندوں کے اس امر کے تسلیم کر لینے سے کہ وہ عدالت مذکور کے تابع رہیں گے توسیع ہو جاتی ہے۔

جب ملک غیر کے مالکان جہاز جن کے خلاف کارروائی استقرار حیثیت ہو رہی تھی، حاضر عدالت ہو گئے تو وہ مواتی طور سے زر قسم ڈگری کی ادائی کے ذمہ دار ہو گئے، مقدمہ گیا (۱۸۹۹) پی۔ ۲۰۰۔ جج اے۔ ایل اسمتھ۔ دیکھیں بیس۔ مقدمہ ڈوپلے [۱۹۱۲] پی۔ ۸۔ جج ایوانس۔ ایک ملک غیر کے باشندہ کو جو بذریعہ اپنے مختار کے انگلستان میں دعویٰ دائر کرے پیشی دستاویز (Discovery) کا حکم نہیں دیا جا سکتا، لیکن عدالت اس کی مجاز ہے کہ کارروائی کو اس وقت تک کیلئے روک دے، جب تک کہ دستاویز نہ پیش کیجائے۔ مقدمہ ولسن و کمپنی بنام بڑے [۱۸۹۲] ۲ کیو۔ بی۔ ۲۲۴۔ جج لارڈ ایشر۔ بوون و اے ایل۔ اسمتھ۔ کہ ملک غیر کا مدعی علیہ مذکر کے حاضر عدالت ہو سکتا ہے، اس کو اس قسم کی مشروط حاضری کی اجازت لینی چاہیئے اور وقت مقررہ عدالت میں تنسیخ حکمنامہ کے لئے درخواست پیش کر دینی چاہیئے؛ ایسی صورت میں جو کارروائی عمل میں آئیگی، اس کیلئے دیکھو مقدمہ بوئل بنام برٹن [۱۹۰۸] ڈبلیو۔ این۔ ۱۵۵۔ جج ہملٹن۔ فارول۔ مقدمہ میئر بنام کلارک (۱۸۹۰) ۷۔ ٹی۔ آر۔ ۴۔ جج ماتھیو و گرنتھام جس میں مدعی علیہ کی جواب دہی کے بعد جو عذر کے ساتھ کی گئی تھی حکم نامہ منسوخ کر دیا گیا۔ تنسیخ حکمنامہ کیلئے جو مدت ابتداءً مقرر کیجائے، اس میں توسیع ہو سکتی ہے۔ مقدمہ کیر بنام ہیڈی
241 [۱۹۱۲] ۱۔ کے۔ بی۔ ۱۵۰۔ جج موسٹن و فارول۔

آخر امر قابل بیان یہ ہے کہ ذاتی تعمیل اور قائمقام تعمیل زیر دفعات ۱۸۰ یا ۱۸۳ و ۱۸۲ اور اعلان قائمقام تعمیل کا ایک ہی اثر ہوتا ہے۔

دفعہ ۱۸۲ (۱) دو یا دو سے زیادہ اشخاص جو شرکت کے

دعویدار ہوں، یا اس کی بناء پر ذمہ دار قرار پائیں، اور عدالت کے حدود اختیارات کے اندر، کاروبار کرتے ہوں، وہ اپنی اپنی جماعتوں کے نام سے (اگر کوئی ہوں) دعوی دائر کرنے، اور دعوی دائر کئے جانے کے مستحق متصور ہوتے ہیں، بشرطیکہ بنائے دعوی کے پیدا ہونے کے وقت، وہ شریک رہے ہوں۔ (۲) جب زیر قاعدہ (۱) اپنی اپنی جماعتوں کے شرکا کی حیثیت سے اُن پر مقدمہ دائر کیا جائے، تو حکمنامہ کی تعمیل شرکا میں سے کسی ایک شریک یا ایک سے زیادہ شرکا، پر ہوسکتی ہے، یا ایسے مقام پر، جو کاروبار شراکتی کا صدر مقام ہو۔ ایسے شخص پر، جو تعمیل کے وقت، وہاں کاروبار شراکتی کا منتظم اور مہتمم ہو، یہ تعمیل بپابندی قواعد ہذا اس جماعت پر صحیح تعمیل متصور ہوگی، جس کے مقابلہ میں دعوی دائر ہوا ہے، خواہ جماعت مذکور کا کوئی رکن بیرون ملک ہو یا نہ ہو، اور ان کے مقابلہ میں، اجرائی حکمنامہ کی اجازت لینے کی ضرورت نہ ہوگی۔ (۲) اگر کوئی شخص، عدالت کے حدود اختیارات کے اندر، اپنے نام کے علاوہ کسی دوسرے نام سے کاروبار کرتا ہے، اسپر اس نام سے دعوی دائر ہوسکتا ہے گویا کہ وہ کمپنی کا نام تھا؛ اور اس سے وہ تمام قواعد بلحاظ نوعیت مقدمہ متعلق کئے جائینگے، جو ان کارروائیوں میں کام میں لائے جاتے ہیں، جو کمپنیوں کے مقابلہ میں بیجاتی رہیں۔"

حکم ۴۸ الف بابتہ جون سنہ ۱۸۹۱ء واجزاء قواعد ۱ و ۳۔ قاعدہ ۲ جس کے ذریعہ سے حکم ۹ بابتہ سنہ ۱۸۸۳ء کے قواعد ۶ و ۷ منسوخ ہوئے۔

اگر مدعی کے علم میں شراکت کا خاتمہ ہوگیا ہے تو حکم نامہ کی تعمیل ہر شخص پر اندرون حدود ارضی عدالت ہونی چاہیئے، جسپر ذمہ داری کا عائد کیا جانا مقصود ہے حسب قاعدہ ۳۔ اور جبکہ حکم نامہ کی تعمیل ہو، اس کو ذریعہ نوٹس تحریری، یہ اطلاع دیجانی چاہیئے کہ آیا اس پر بحیثیت شریک کے دعوی ہوا ہے یا بحیثیت مہتمم اس کاروبار کے، حسب قاعدہ ۴۔

ان شرکاء پر جو ملک غیر کے متوطن اور باشندے ہوں، اور وہیں کاروبار کرتے ہوں، اور انگلستان کے نہوں، ان قواعد کی روسے دعوی نہیں ہوسکتا، اگرچہ ملک غیر کے قانون کے لحاظ سے شراکت ایک ذات متصور ہوتی ہو، اور

نہ ان شرکا پر قدیم قواعد نمبر ۶۲ کی بنا پر دعوی کیا جاسکتا ہے۔ مقدمہ رسل بنام کمپنی فورٹ (۱۸۸۹) ۲۳۔ کیو۔ بی۔ ڈی ۵۲۶۔ بج، کاٹن۔ فرائی ولیس ججوں نے مقدمہ اونیل بنام کلاسن (۱۸۷۲) ۴۹۔ ایل۔ جے کیو۔ بی۔ ۱۹۱۔ بج کوبرن ج و پالک کو منسوخ کردیا۔ موخرالذکر ججوں نے کلیس بائی کے فیصلہ کی تائید کی تھی!۔۔۔ یہ مقدمہ اس قاعدہ پر فیصل ہوا تھا جو ۱۸۷۵ء کے قاعدہ کے مساوی تھا؛ اور اس سے مقدمہ بوکس فن بنام عبسن (۱۸۹۶) ۱۶۔ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۲۰ ۹۷۔ بج امیتھو واسمتھ منسوخ ہوا تھا۔ لیکن جو مدعی علیہ عدالت کے حدود اراضی کے اندر ہو، اسپر شخصی طور سے دعوی دائر ہوسکتا ہے؛ دوسرے شرکا کا نام جدا جدا حکم نامہ میں ہونا ضرور ہے۔ ویسٹرن نیشنل بنک شہر نیویارک بنام پریز ٹرانینا دی کمپنی [۱۸۹۱] ا۔ کیو۔ بی ۳۰۴۔ بج، لنڈلے۔ بووین جج کو بمقابلہ جسٹس ایشر کے غلبہ حاصل ہوا؛ اور جنہوں نے جسٹس پولاک اور رائٹ کے فیصلہ کو منسوخ کردیا؛ مقدمہ انڈیگو کمپنی بنام انگلوی [۱۸۹۱] ۲۔ چانسری ۳۱۔ بج؛ نارتھ اور مرافعہ میں جسٹس لنڈلے و سمتھ؛ مقدمہ گرانٹ بنام اینڈرسن [۱۸۹۲] ا۔ کیو۔ بی۔ ۱۰۸۔ بج، ایشر و سمتھ جنہوں نے کالرج اور رائٹ کے فیصلے کی تائید کی؛ مقدمہ ہمین کمپنی بنام ہیل کمپنی [۱۸۹۱] ۲۔ کیو۔ بی۔ ۸۲۔ بج جسٹس ایشر و سمتھ جنہوں نے کیو اور چارلس کے فیصلے کو منسوخ کیا؛ مقدمہ ڈابسن بنام فسٹی ریکی کمپنی (۱۸۹۱) ۲۔ کیو۔ بی ۹۲۔ بج، لنڈلے۔ بوئس و سمتھ جس میں انھوں نے جسٹس کیو اور گرنتھام کے فیصلہ کی تائید کی؛ حکم نامہ کے متعلق جو نوٹس دیا جائے، اسکی تعمیل بیرون حدود اختیارات ملک غیر کے شریک پر بنام کمپنی شراکتی ناجائز قرار پائی؛ اگرچہ ملک غیر کے قانون سے کمپنی مذکور ایک جداگانہ ذات تسلیم کیجاتی تھی؛ اور اسپر کمپنی کے نام سے دعوی ہوسکتا تھا۔ مقدمہ وان ہیفلڈ بنام رشنرز [۱۹۱۴] 242
ا۔ چانسری۔ ۸۴۷۔ بج، بیکلے فلیچر و اسٹبری کو

حسب قاعدہ (۱) ایسی کمپنی شراکا پر، جو عدالت کے حدود اراضی کے اندر کاروبار کرتی ہو، کمپنی مذکور کے نام سے بغیر اجازت کے دعوی ہوسکتا ہے؛

اگرچہ تمام شرکا ملک غیر کے باشندے ہوں اور بیرون ملک رہتے ہوں۔
مقدمہ ارسکسٹر سٹی و کاونٹی بینک لمیٹڈ کمپنی بنام فوربینک بالنگ و کمپنی
[۱۸۹۴] کیو۔ بی۔ ۴ ۸ ۳ ۰ ج جیفیورو کالنز ججوں کے ساتھ جسٹس لنڈلے
لارڈ۔ اور ڈیوس نے جرا اتفاق کیا مقدمہ لاساچ بنام کلارک و کمپنی
[۱۸۹۱] ۱ کیو۔ بی۔ ۵۲۰ ج کیہ وگرہتا ہو کہ ایک ملک غیر کی کمپنی جس نے
لندن میں ایک ایجنٹ اس غرض سے مقرر کیا ہو کہ وہ کمیشن پر لوگوں سے
فرمائشیں حاصل کرے، وہ اس قاعدہ کے مفہوم میں حدود ارضی عدالت میں
کاروبار نہیں کرتی ہے۔ مقدمہ گرانٹ بنام اینڈرسن (متذکرہ سابق) مقدمہ
اُوکورا و کمپنی بنام فاربسکا و کمپنی [۱۹۱۴] ۱۔ کے۔ بی۔ ۱۵ ج سے بتلے۔
فلیسوز جنھوں نے جسٹس رڈلے کی تائید کی۔ قاعدہ (۲) اس ملک غیر کے
باشندے سے جو بیرون ملک رہتا ہو اور عدالت کے حدود ارضی کے اندر اپنے
نام کے علاوہ کسی دوسرے نام سے کاروبار کرتا ہو متعلق نہیں ہو سکتا۔ مقدمہ سینٹ
گوبین چانی و سے ری کمپنی بنام ہیوریٹس ایجنسی [۱۸۹۳] ۲ کیو۔ بی۔
۹۶ ج، لنڈلے اے ایل اسمتھ، مقدمہ ڈی برناس بنام نیویارک ہیرلڈ
[۱۸۹۲] ۲ کیو۔ بی۔ ۹۷ (نوٹ) ج، لنڈلے و اے۔ ایل اسمتھ،
جنھوں نے جسٹس لوپس و کالرج کی تائید کی جو کینیڈی کے فیصلہ کے مؤید تھے،
و مقدمہ میکا ور بنام جی و جے برنس [۱۸۹۸] ۲۔ چانسری ۲۰ ج، لنڈلے،
لوپس و رگبی۔

**دفعہ ۱۸۲**۔ الف۔ سنہ ۱۹۲۰ء میں ایک قاعدہ جاری ہوا جس میں ایسے
مختار پر جو عدالت کے حدود ارضی کے اندر رہتا اور کاروبار کرتا ہو تعمیل کی اجازت
دیدی گئی ہو کہ اصل شخص جس کا وہ مختار ہے، عدالت کے حدود ارضی سے
باہر ہو۔

جب کوئی معاہدہ اصل شخص کیطرف سے جو عدالت کے حدود ارضی کے
باہر رہتا یا کاروبار کرتا ہو، اس کا ایسا مختار جو عدالت کے حدود ارضی کے اندر
رہتا یا کاروبار کرتا ہو، عدالت کے حدود ارضی کے اندر کرے یا اس کے ذریعے سے

سے کیا جائے، تو اس معاہدہ کے متعلق یا اس کی بنا پر جو مقدمات پیدا ہوں، انہیں باجازت عدالت یا جج، حکم نامہ کی تعمیل مختار پر ہو سکتی ہے۔

قبل اس کے کہ مختار کے اختیارات اور اصل شخص کے ساتھ اس کے تجارتی تعلقات کا تعین ہو، اس حکم کی اطلاع، جس کے ذریعہ سے اجازت دی گئی ہے، اور اس کی اور حکم نامہ کی نقل بذریعہ ایک محصول ادا شدہ اور رجسٹرڈ خط کے فوراً مدعی علیہ یا مدعی علیہم کے پاس ان کی حدود ارضی کے باہر کے پتہ پر بھیج دی جائے گی؛ مگر اس شرط کے ساتھ کہ اس قاعدہ کے اجرا کے وقت، جو طریقۂ تعمیل کا مقررہ تھا تو، اس قاعدہ کی بنا پر نہ ناجائز متصور ہوگا: اور نہ اس پر کسی طرح کا اثر پڑے گا۔"

سپریم کورٹ کے ایک اعلان میں جو اس جدید قاعدہ کے متعلق جاری ہوا ہے یہ بتایا گیا ہے کہ جو اختیار مختار پر تعمیل کا دیا گیا ہے، اس کا استعمال نہایت احتیاط کے ساتھ ہونا چاہیے۔ اس قاعدہ کا ہرگز یہ منشا نہیں ہے کہ معمولی مقدمات میں تعمیل بیرون حدود اختیارات کا طریقہ مسدود کر دیا جائے۔ اس قاعدہ کی تحت میں حکم کا اجرا عدالت کے اختیار تمیزی پر منحصر ہے؛ اور بجز خصوصی مقدمات کے، اس کا استعمال ایسے مقدمات میں نہ ہونا چاہیے جن میں تعمیل کے لیے حکم حاصل کرنے اور اس کے حدود اختیارات کے باہر عمل میں آنے میں معمولی طور سے کوئی دقت نہیں ہے۔ اس قاعدہ کی تحت میں محض اس بنا پر حکم نہ دیا جانا چاہیے کہ مدعی علیہ نے اس ملک میں معاہدہ، بہ توسط یا بذریعہ اپنے مختار کے کیا ہے۔" جو درخواست، اس قاعدہ کی تحت میں اجرائی حکم کے لیے کی جائے، اس کے ساتھ ایک بیان حلفی کا ہونا لازم ہے جس میں تفصیل کے ساتھ معاہدہ کے منعقد ہونے کی کیفیت اور وہ دقتیں جو معمولی طور سے بیرون حدود عدالت تعمیل میں پیش آ رہی ہوں، بیان ہونی چاہئیں؛

243 دفعہ ۱۸۳۔ دخل یابی اراضی کے مقدمات میں جبکہ وہ خارج القبضہ ہو سمن کی تعمیل، اگر اور کسی طریقہ پر نہیں ہو سکتی، تو اس طرح ہونی چاہیے کہ سمن کی ایک نقل، مکان بود و باش کے دروازہ، یا جائداد کے کسی دوسرے نمایاں حصہ پر چسپاں

کر دی جائے" آرڈر ۹ بابتہ سنہ ۱۸۸۳ء قاعدہ ۹۔

**دفعہ ۱۸۴** "(۲) تعمیلی مقدمات امیر البحری میں جب کوئی سمن یا وارنٹ جہاز کے محولہ اسباب یا سامان کے متعلق جاری کیا جائے، تو اس کی تعمیل اس طرح ہونی چاہیے کہ اصل سمن یا وارنٹ تھوڑی دیر کے لئے جہاز کے بڑے یا مستقل مستول پر لگا دیا جائے، اور جب وہ نکال لیا جائے تو اس کی جگہ اس کی ایک مصدقہ نقل لگا دی جائے۔ (۳) اگر جہاز کا سامان اتار لیا گیا ہے یا کسی دوسرے جہاز پر منتقل کر دیا گیا ہے، تو سمن یا وارنٹ متعلقہ اسباب یا سامان کی تعمیل اس طرح کی جائے گی کہ سمن یا وارنٹ تھوڑی دیر کے لئے خود اسباب یا سامان پر لگا دیا جائے گا، اور جب وہ اتار لیا جائے گا تو اس کی ایک مصدقہ نقل وہاں چھوڑ دی جائے گی۔ (۴) اگر سامان کسی شخص کی حفاظت میں ہو، اور وہ سامان تک پہنچنے کی اجازت نہ دیتا ہو تو سمن یا وارنٹ کی تعمیل محافظ سامان پر کی جائے گی۔" حکم ۹ بابت سنہ ۱۸۸۳ء قواعد ۱۴-۱۳-۱۲۔

عدالت کو صدور تجویز کا اختیار ہے، اگرچہ بعد تعمیل حسب قاعدہ ہذا جہاز خفیہ طور سے عدالت کے حدود اختیارات سے باہر کر دیا گیا ہو۔ مقدمہ [۱۸۹۰] پی۔ ۱۲۱، ... دی لیڈی ... ۴۴ جے۔ ایڈ۔ ۳۷۳۔

جب فریقین نے باتفاق اسباب محولہ کو فروخت کر دیا ہو تو قانونی قیمت پر اس قاعدہ کی تحت میں تعمیل نہیں ہو سکتی، کیونکہ مالک حدود اختیار عدالت سے باہر ہیں۔ مقدمہ فارن جاٹ [۱۹۰۷] ۲۴۔ ٹی۔ آر۔ ۲۶ ...

جہاز کے اسباب محولہ پر وارنٹ اس وقت تک جاری نہیں ہو سکتا جب تک جہاز اور اس کا سامان ضبط نہ کر لیا جائے۔ مقدمہ ڈی کلائمین [۱۹۱۴] ٹی ایل ۵۷۲ ... پی۔

**دفعہ ۱۸۵** سو خر الذکر دفعہ کے ضمن میں یہ امر قابل بیان ہے کہ جو مقدمات ملاحوں کی طرف سے — خواہ وہ انگلستان کے ہوں یا ممالک غیر کے — ملک غیر کے جہازوں کے مقابلہ میں دائر کئے جاتے ہیں، ان میں اگرچہ انگریزی عدالتوں کو معاہدہ خدمت کی وجہ سے زیادہ دخل نہیں رہتا، لیکن اس سے عدالت

کے اختیارات کا سلب لازم نہیں آتا، بلکہ عدالتوں کو، ایسے دعاوی کی سماعت کے متعلق، اختیار تمیزی حاصل ہوتا ہے۔ مگر ایسے دعاوی کو لینے سے پہلے اس امر کی ضرورت ہوتی ہے، کہ جس ملک کا جہاز ہو، اس ملک کی حکومت کے نمائندہ کو، اس کی اطلاع دیجائے۔

مقدمہ گلوبک (۱۸۴۰) ۱ ڈبلیو۔ روب۔ ۱۴۳۔ جج ڈاکٹر لوشنگٹن کی رائے۔ نینا (۱۸۶۷) ایل۔ آر۔ ۲۔ اے و ای۔ ۴۴۔ جج فلیمور ہو و ایل۔ آر۔ ۲۔ پی وسی ۳۸۔ جج، روسیلیہ و دی لیون سینز و ہسپم۔ ۸۔ پی ڈی۔ ۱۲۱ (۱۸۸۲) جج فلیمور (۱۸۸۳)۔ جج ہربرٹ و برودن، مقدمہ ایمٹی و ڈورا (۱۹۱۹)۔ پی ۱۰۵۔ جج ہل، میں: عدالت انگریزی نے بقبضہ جہازات کے ایک مقدمہ میں جو کہ ملک غیر کے باشندوں کے درمیان میں تھا، اس ملک کے نمائندہ کی درخواست پر، اختیار سماعت کو قبول کر لیا، شمال روس کی عارضی حکومت کی طرف سے، یہ عذر ہوا کہ بعض جہازات، اس حکومت کی ملازمت میں ہونے کی وجہ سے، ضبطی سے مستثنیٰ تھے۔ چونکہ وہ حکومت، باضابطہ طور سے تسلیم نہیں کی گئی تھی، اس لئے یہ عذر، ناقابل قبول قرار پایا۔

244

**دفعہ ۱۸۶** ۱۔ "عدالت یا جج مجاز ہے، کہ سمن یا اطلاع سمن کی، بیرون حدود تعمیل کیلئے حکم دے۔ جبکہ:۔

(الف) کُل شے متدعویہ کلیتاً ایسی ارضی ہو (معہ لگان یا منافع یا بغیر ان کے) جو اس کے حدود ارضی میں واقع ہو، یا اس ارضی کے متعلق، شہادت کا پیش کرنا یا قلم بند کیا جانا تحفظ کی غرض سے ضرور ہو۔

(ب) مقدمہ میں کسی ایکٹ دستاویز، وصیت نامہ، معاہدہ، یا ذمہ داری، یا وراثت متعلقہ ارضی موقوعہ حدود ارضی کی تعبیر، اصلاح، تنسیخ، یا تعمیل کرانی ہو۔ یا

(ج) کسی شخص متوطن، یا عام طور سے، ان حدود ارضی کے رہنے والے کے مقابلہ میں، دادرسی چاہی جاتی ہو۔ یا

(د) مقدمہ کسی ایسے متوفی کی ذاتی جائداد کے اہتمام کے متعلق ہو، جو مرنے کے وقت، عدالت کے حدود ارضی میں متوطن تھا، یا ارضی موقوعہ حدود ارضی

متعلق کسی تحریری دستاویز یا امانت کی تعمیل جاری یا باقی ہو، اور جس کی تعمیل (سمن) مقصود ہو، وہ امین ہو، اور دستاویز کا قانون انگلستان کے مطابق تعمیل ہونا لازم ہو یا

"(ھ) مقدمہ بمقابلہ ایسے مدعی علیہ کے، جو اسکاٹ لینڈ کا متوطن نہ ہو یا عام طور سے وہاں نہ رہتا ہو — بغرض نفاذ، تنسیخ، ابطال، یا دوسری طرح سے معاہدہ پر موثر ہونے کی غرض سے دائر کیا گیا ہو، یا اس کا مقصد، وصول ہرجہ، یا دوسری دادرسی، ایسے معاہدہ سے متعلق ہو، جو (۱) حدود اراضی کے اندر کیا گیا ہو، یا (۲) بذریعہ یا بہ توسط ایسے مختار کے کیا گیا ہو، جو حدود اراضی کے اندر رہتا یا کاروبار کرتا ہو، اس اصل شخص کی طرف سے، جو حدود اراضی کے باہر رہتا اور کاروبار کرتا ہو، یا (۳) بذریعہ شرائط صریح یا استنباط کے، قانون انگریزی کا پابند ہو، یا ایسے مدعی علیہ کے مقابلہ میں پیش کیا گیا ہو، جو اسکاٹ لینڈ یا آئرلینڈ کا متوطن نہ ہو اور نہ وہاں عام طور سے بود و باش رکھتا ہو، اور ایسی خلاف ورزی سے متعلق ہو، جو عدالت کے حدود اراضی میں واقع ہوئی ہو، خواہ معاہدہ کہیں ہوا ہو — گو کہ اس خلاف ورزی سے پہلے، یا اس کے ساتھ ساتھ بیرون حدود عدالت بھی، ایسی خلاف ورزی ہو چکی ہو — جس کی وجہ سے معاہدہ کے اس جز کا نفاذ، جو اندرون حدود عمل میں آنا چاہیے تھا، ناممکن ہو گیا ہو۔" آر۔ ایس۔ سی۔ جون ۱۹۲۱ء جس سے ضمن (ھ) حکم (۱۱) قاعدہ ۱۔ کا منسوخ ہو گیا۔

"(و) مقدمہ کی بنیاد افعال ناجائز قابل ہرجہ (ٹارٹ) پر ہو، جس کا ارتکاب عدالت کے حدود اراضی کے اندر کیا گیا ہو (آر۔ ایس۔ سی۔ ۱۹۲۰ء)۔

"(ز) جب کہ عدالت کے حدود اراضی میں کسی فعل کے کرنے کی — یا کسی امر باعث تکلیف عام کے انسداد، یا اس کو دور کرنے کے لئے، عدالت سے حصول حکم کی ضرورت ہو، بخواہ اس کے متعلق ہرجہ کا بھی دعویٰ کیا جائے یا نہ کیا جائے۔ 245

"(ح) جب اس مقدمہ میں، جو ایسے شخص کے مقابلہ میں دائر کیا گیا ہو، جس پر باضابطہ طور سے، حدود اراضی کے اندر سمن کی تعمیل ہوئی ہو، کسی ایسے شخص کا فریق مقدمہ بنانا، مناسب یا لازم ہو، جو عدالت کے حدود اراضی کے باہر ہو — یا

"(ط) جب مقدمہ ایسی ذاتی جائداد کے رہن کا ہو، جو عدالت کے حدود

ارضی میں موجود ہو۔۔خواہ راہن کی طرف سے ہو یا مرتہن کی طرف سے؛۔۔ اور ایسی مفصلۂ ذیل اقسام کی دادرسی چاہی جاتی ہو؛ مثلاً فروخت، بیبات، حوالگی قبضہ منجانب راہن، انفکاک، واپسی جائداد منجانب مرتہن؛ اگر معاملہ ارتہان کے متعلق کسی رقم واجب الاداکے لئے کسی ذاتی فیصلہ یا حکم کی استدعا نہ ہو (بہ استثنائے اس رقم کے جو زیر دفعہ ضمنی (۴) قاعدہ ہذا جائز ہو)۔

اس ضمنی دفعہ میں؛ ذاتی جائداد موجودہ حدود ارضی عدالت سے مراد وہ ذاتی (منقولہ) جائداد ہے جس کی بابت مالک کے بلا وصیت فوت ہونے کی حالت میں اس کے اسٹیٹ کو سند اہتمام ترکہ خاص رجسٹر پروبیٹ سے دیجا سکتی ہے۔ رہن سے مراد بار ارتہان یا کسی قسم کا حق کفالت ہے۔ اور مرتہن سے مراد وہ فریق ہے جس کو معاملہ ارتہان میں فی الوقت کوئی حق یا غرض ہو۔ اور راہن سے وہ فریق مقصود ہے جس کو فی الوقت جائداد مرہونہ میں حق ہو یا اس سے کوئی غرض متعلق ہو (آر۔ ایس۔ سی۔ اگست ۱۹۱۶ء)۔"

"۲۔ جس وقت عدالت یا جج سے حسب دفعہ بالا اسکاٹ لینڈ یا آئرلینڈ میں کسی سمن کے اجرا کی اجازت چاہی جائے؛ اور عدالت یا جج کو یہ معلوم ہو کہ اسکاٹ لینڈ یا آئرلینڈ (جیسی صورت ہو) میں بھی اس کے لئے چارہ کار موجود ہے؛ تو عدالت یا جج پر لازم ہوگا کہ وہ ان مصارف اور آسانیوں کا باہم مقابلہ کرے؛ جو کارروائی کے جس انگلستان، یا مدعی علیہ یا اس شخص کے مقام سکونت میں جس پر سمن کی تعمیل چاہی جاتی ہے۔۔ چلنے سے عائد حال ہونگی؛ اور مطالبات خفیفہ میں شرف "کی عدالتوں" یا اسکاٹ لینڈ کی عدالتہائے مطالبہ خفیفہ اور آئرلینڈ کی "سول بل کورٹس" کے اختیارات اور حدود ارضی کا جو ان کو قوانین متعلقہ سے حاصل ہیں؛ بطور خاص لحاظ کیا جائے گا۔

"۳۔ الف۔ اس آرڈر کے دفعہ (۱) میں جو کچھ درج ہے؛ باوجود اس کے؛ ہر معاہدہ کے فریق مجاز ہیں کہ وہ اس پر متفق ہو جائیں کہ۔

(الف) اس معاہدہ کے متعلق جو مقدمات پیدا ہوں، ان کی سماعت کی مجاز "ہائیکورٹ جسٹس" ہوگی؛ اور مزید براں، یا علی السبیل البدل۔

(ب) ایسے مقدمات کے سمنوں کی تعمیل فریق پر یا ہر فریق کے مختار پر — اس طریقہ سے جو معاہدہ میں طے ہوا ہو، ہر جگہ، خواہ وہ مقام عدالت کے حدود ارضی کے اندر یا باہر ہو — ہو سکے گی؛ اور ایسے سمنوں کی تعمیل اس جگہ (اگر کوئی ہو) یا اس فریق یا شخص پر (اگر کوئی ہو) یا اس طریقہ پر (اگر کوئی ہو) جو معاہدہ میں معین یا درج ہو چکا ہے، صحیح تعمیل متصور ہوگی؛ فریقین خواہ کہیں رہتے ہوں۔ اور اگر معاہدہ میں کوئی مقام یا طریقہ یا شخص معین یا مندرج نہیں ہوا ہے، تو بیرون حدود عدالت ایسے سمن کی تعمیل کا حکم دیا جا سکتا ہے (آر۔ ایس۔ سی۔ ۱۹۲۰ء)۔ 246

"۳۔ پروبیٹ کے مقدمات میں سمن یا اجرائی سمن کا نوٹس، باجازت عدالت یا جج کے، حدود ارضی عدالت کے باہر تعمیل کیلئے بھیجا جا سکتا ہے"۔

"۴۔ ہر درخواست، جو مدعی علیہ بیرون عدالت کے نام، ایسے سمن یا نوٹس کے اجرا کیلئے کیجائے، اس کے ساتھ بیان حلفی یا دوسری شہادت ہونی چاہئے، جس سے، یہ معلوم ہو سکے کہ بیان حلفی دینے والے کے یقین میں، مدعی کا بناء دعویٰ قابل لحاظ ہے، اور یہ کہ مدعی علیہ کس مقام یا ملک میں ہے، یا غالباً وہ کہاں مل سکے گا؛ اور آیا وہ انگریزی رعایا ہے یا نہیں: اور اس درخواست کی پیشی کے کیا وجوہ ہیں۔ ایسی کوئی درخواست، اس وقت تک منظور نہ ہو سکے گی، جب تک کہ عدالت یا جج پر یہ کافی طور سے ظاہر نہ کرا دیا جائیگا کہ اس حکم کے تحت میں مقدمہ مذا کی، ایسی حیثیت ہے کہ اس میں سمن کا بیرون حدود ارضی تعمیل یا نامناسب ہے"۔

"۵۔ جس حکم میں، ایسے سمن یا ایسے نوٹس سمن کے اجرا کی، اجازت دیجائے گی، اس میں، یہ بتا دیا جائیگا کہ تعمیل سمن یا نوٹس سے، اتنی مدت کے اندر، مدعی علیہ کو، حاضر عدالت ہونا چاہئے؛ مدت کے تعین کا انحصار، اس مقام یا ملک کے لحاظ سے ہوگا، جہاں سمن یا نوٹس کی تعمیل منظور ہے"۔

"۶۔ جب مدعی علیہ نہ انگریزی رعایا ہو اور نہ حکومت انگلستان کے حدود میں ہو، تو اس کو سمن کا نوٹس دیا جائیگا، خود سمن کی تعمیل، اس پر نہ ہوگی"۔

"۷۔ جب اس حکم کے قاعدہ ۱ و ۶۔ کے مطابق، عدالت کے حدود ارضی سے باہر سمن کے نوٹس کے اجرا کی اجازت دیجائے گی، تو نوٹس کی تعمیل، بپابندی

قاعدہ ۔ ۸ بحکم ہذا اسیطرح ہوگی، جس طرح سمن کی تعمیل ہوتی ہے "۔

" ۸ ۔ جب کبھی ایسے ملک غیر میں اجرائی سمن کی اجازت دیجائے گی، جس سے حسب الحکم لارڈ چانسلر یہ قاعدہ وقتاً فوقتاً متعلق ہوگا تو کارروائی بطریق ذیل کیجائیگی:-

(۱) جس نوٹس کو بھیجنا منظور ہو تو اس پر سپریم کورٹ کی وہ مہر ثبت کیجائیگی، جو بیرون حدود عدالت کے لئے مخصوص ہے، اور نوٹس مذکور معہ ترجمہ کے اس ملک کی

247 زبانوں میں جہاں اس کی تعمیل چاہی جاتی ہے، ڈویژن کے پریسیڈنٹ (صدر نشین) کی طرف سے حکومت انگلستان کے امور خارجیہ کے پرنسپل سکرٹری آف اسٹیٹ کی خدمت میں اس درخواست کے ساتھ بھیجا جائیگا کہ وہ اس کو اس ملک کی حکومت کے پاس بھیجدیں، جہاں نوٹس کی تعمیل کی اجازت دیگئی ہے "۔ وغیرہ وغیرہ۔

" ۸ (الف) عدالت یا جج بیرون حدود اراضی صرف مفصلۂ ذیل سمنوں یا سمنوں کے نوٹس کے اجرا کی اجازت دیگا "۔

(الف) ابتدائی سمن زیر احکام ۴ ۵ و ۵ ۵ قاعدہ ۲ یا ۴ کسی ایسے مقدمہ میں جس میں اگر کارروائی اجرائی سمن سے آغاز ہوتی تو وہ اس حکم کے قاعدہ ۱ ۔ کے مطابق ہوتی "۔

(ب) کوئی ابتدائی سمن، درخواست، اطلاع تحریک، یا دوسری ابتدائی کارروائی — (۱) بنسبت کسی نابالغ یا مجنون یا غیر صحیح الدماغ کے — یا (۲) کسی قانون کے تحت — یا (۳) عدالت کے کسی قاعدہ یا عملدرآمد کی پابندی میں — جس کی رو سے کارروائی سمن کے علاوہ دوسرے طریقہ سے بھی شروع ہو سکتی ہے "۔

(ج) بغیر ضمن متذکرہ بالا کی عمومیت میں خلل انداز ہونے کے، کوئی سمن، حکم، یا اطلاع جو ثالث تصفیہ نزاعات المتنازعہ یا تقرر ثالث یا حکم یا اس ثالثی کے فیصلہ کو، جو عدالت کے حدود اراضی میں منعقد ہوئی ہو یا ہونے والی ہو، تبدیل، منسوخ، یا نافذ کرانے کی کارروائی میں جاری ہو "۔

(د) کوئی سمن، حکم، یا اطلاع جو کسی کارروائی میں جو باضابطہ طور سے بذریعہ سمن یا دوسرے ابتدائی ذرائع مندرجہ بالا سے شروع ہوئی ہو، جاری ہوں ۔

" حکم ہذا کے قواعد [illegible] تبدیلی الفاظ تبدیل مطلب، اس

قسم کی تعمیل سے بھی متعلق ہونگے"۔

"جو کچھ یہاں درج ہوا ہے وہ کسی طور سے عدالت کے اس عملدر آمد یا اختیار میں حارج نہ ہوگا جس کی رو سے عدالت مجاز ہے کہ وہ ایسی کارروائیوں میں جن میں اراضی، رقوم، حقوق نالش، عام حقوق یا جائداد موقوعہ حدود اراضی عدالت زیر تصفیہ یا بحث ہوں، ایسے شخص کو جو اس کے حدود اراضی سے باہر ہو بغیر اس دعوی کے کہ اس کو شخص مذکور کی ذات پر اختیارات حاصل ہیں اس کو کارروائی متدائرہ کے وجود یا نوعیت سے اس غرض سے اطلاع کرادے کہ اگر اس کو کوئی دعوی، یا اختلاف، یا حق مداخلت ہو تو وہ اس کو پیش کر سکے"۔

قاعدہ ۹- میں وہ ضابطہ بتایا گیا ہے جو ان درخواستوں کے متعلق برتا جائیگا جو ملک غیر کی عدالتوں سے ان لوگوں پر جو انگلستان میں ہوں تعمیل سمن کے لئے وصول ہونگی۔

قاعدہ ۱۰- اہیں قائمقام تعمیل "متذکرہ قاعدہ ۹، کے متعلق اجرائی احکام کی اجازت دیگئی ہے۔

یہ حکم ۱۱- بابت ۱۸۸۳ء ہے جس کی ترمیم قواعد مورخہ جولائی ۱۹۰۲ء اگست ۱۹۰۹ء مارچ ۱۹۱۱ء و مئی ۱۹۱۲ء و اگست ۱۹۱۶ء و جولائی ۱۹۲۰ء و جولائی ۱۹۲۱ء سے ہوئی۔ اس کے مختلف اجزا کے متعلق جو مقدمات فیصل ہوئے وہ حسب ذیل ہیں:

قاعدہ ۱- ا- جب مقدمہ کا صرف ایک جزو اس قاعدہ کے تحت میں داخل 248
ہو تو غیر مشروط حاضری بمنزلہ اس کے سمجھی جائے گی کہ عدالت کا اختیار کے تمام دعوی کے متعلق تسلیم کرلیا گیا۔ مقدمہ سینیٹو باد نارتھ ویسٹ لینڈ کارپوریشن بنام ایلین [۱۹۰۴] ۲- چانسری ۴۳۲- نج، نارتھ ؏

۱- الف- مقدمہ متعلقہ اخراجات میں جو شاہراہ عام کے زیادہ تر استعمال کی بنا پر دائر کیا گیا تھا۔ قرار پایا کہ وہ نہ ضمنی دفعہ اور نہ ضمنی دفعہ (۴) میں داخل ہوتا ہے۔ مقدمہ کلیر کاؤنٹی کونسل بنام ولسن [۱۹۱۳] ۲- آئی آر- ۸۹ ؏

۱- (ب) مقدمہ متعلقہ ترمیم نہ بانی بنسبت حق اراضی اس ضمن میں نہیں آتا

مقدمہ کاسی بنام ارنانٹ (۱۸۷۶) ۲۔سی۔پی۔ڈی۔۲۴۔جج گرو و ڈنیمن۔ فیصلہ زیر قواعد ۱۸۷۵ء اور نہ مقدمہ بابت کرایہ اس میں داخل ہو سکتا ہے۔ مقدمہ انگیو بنام اشر (۱۸۸۴ء) ۱۳ کیو۔بی۔ڈی۔۸۰۷۔ جج کالرج و میتھو۔ آمتھ و لسٹن کی کتاب "عمل درآمد سپریم کورٹ" ساتویں ایڈیشن کے صفحہ ۱۵۱ پر بیان ہوا ہے کہ عدالت مرافعہ نے اس فیصلہ کو اس بنا پر بحال رکھا کہ مدعی اس کو نہ ثابت کر سکا کہ مدعی علیہم پٹہ کے منتقل الیہم تھے۔ جو مقدمہ بغرض حصول معاوضہ بابتہ حق کرایہ داری بربنائے رسم صوبہ السٹر ہوا اس کی نسبت قرار پایا کہ وہ اس ضمن میں داخل ہے۔ مقدمہ کے بنام سدرلینڈ (۱۸۸۷ء) ۲۰ کیو۔بی۔ڈی۔۷۴۱۔جج اسٹیفن و چارلس۔ پٹہ میں جو شرط ترمیم تھی اس کی خلاف ورزی کا مقدمہ اس ضمن کی تحت میں سمجھا گیا۔ مقدمہ ٹاسل بنام بلین [۱۸۹۲ء] ۱۔کیو۔بی۔۳۲۱۔جج کالرج و کالنس۔ نیز ملاحظہ ہو مقدمہ اٹرنی جنرل بنام ڈریپر و کمپنی [۱۸۹۴ء] ۱۔آئی۔آر۔۵۸۸ جس میں آئرلینڈ کی عدالتوں نے اراضی کے متعلق خیانت کے مقدمہ میں انگلستان میں تعمیل کی اجازت دی ہو۔

۱۔ (ج) جماعت شرکا کے توطن یا قیام کے متعلق، دیکھو فصل آئندہ متعلقہ جماعت شرکا و دیگر جماعتیں۔

ایک سفیر کی زوجہ کا سفارت خانہ میں رہنا اس قاعدہ کی تحت میں قیام حدود اراضی عدالت کے اندر نہیں متصور ہو سکتا۔ چیکس بنام ہوسیورس (۱۹۰۹ء) ۲۷۔ٹی۔آر۔۲۲۵۔جج پارکر۔

۱۔ (ح) ایسی جائداد کا عدالت کے حدود اراضی میں واقع ہونا اس ضمن کے تحت میں تعمیل سمن کی مقدم شرط ہے۔ مقدمہ ونٹر بنام ونٹر [۱۸۹۲ء] ۱۔چانسری ۴۲۱۔جج اسٹرلنگ۔ ایک عجیب مقدمہ کیلئے جس میں ایک صوبہ کی عدالت کا قاعدہ اس قاعدہ سے وسیع تر تھا اور اس بنا پر مقدمہ کے ہائیکورٹ میں منتقل ہونے کے بعد پیچیدگیاں پیش آئیں۔ دیکھو ونٹ بنام میڈلٹن [۱۸۹۷ء] ۱۔چانسری ۱۵۸۔

حدود عدالت کے اندر خلاف ورزی کا ارتکاب ہے؛ اگرچہ دستاویز میں کوئی
249 مقام ادا کے لئے نہ مقرر ہوا ہو۔ قاعدہ ۱۹۲۱ء کے اجرا سے پہلے، جو بغرض
ترمیم قاعدہ سابق جاری ہوا، ہاؤس آف لارڈز نے یہ طے کیا تھا کہ جب ایسے
معاہدہ کی، جو انگلستان میں ہوا ہو، صریح خلاف ورزی بیرون حدود عمل میں
آئے تو اس بنا پر کہ معاہدہ کے شرائط کی صحیح تعمیل انگلستان میں نہیں ہوئی،
انگلستان کی عدالتوں کو اختیار سماعت حاصل نہیں ہو جاتا۔ مقدمہ جانسن بنام
ٹیلر برادرس [۱۹۲۰] اے۔ سی۔ ۱۴۴ میں جج برکن ہیڈ وسی ہلڈین و ڈنیڈن
و اٹکنسن و بک ماسٹر جنہوں نے جسٹس بینکس و ارنگٹن اور لارڈ چیف جسٹس
اسکروٹن کے فیصلہ کو منسوخ کیا۔ معاہدہ یہ تھا کہ چند سال تک سوئیڈن سے
'لوہا جہازوں کے ذریعہ سے انگلستان پہنچایا جاتا رہیگا'۔۔۔۔ صریح خلاف ورزی
یہ تھی کہ مال نہیں بھیجا گیا۔ ۔۔۔ ضمنی خلاف ورزی یہ ہوئی کہ دستاویزات متعلقہ
روانگی مال انگلستان میں حوالے نہیں کی گئیں۔ قدیم قاعدہ کے لحاظ سے
یہ استعمال اختیارات کیلئے کافی نہ تھا، لیکن انگلستان کے واضعان قواعد
کا رجحان ہمیشہ اسی طرف رہا ہے کہ ان معاہدات کے متعلق جو ملک غیر کے
لوگ اس شرط کے ساتھ کریں کہ ان کی تعمیل انگلستان میں ہوگی، انگلستان
کی عدالتوں کو وسیع اختیارات حاصل رہنے چاہئیں، اور اس قاعدہ میں،
کہ مدعی، مدعی علیہ کی عدالت کا تابع ہے"، جہاں تک موقع ملے کمی کی
جانی چاہیے۔ یہ امر قابل بیان ہے کہ مقدمہ جانسن بنام ٹیلر پر ایک حال کے
مقدمہ ہمبرگ بنام ولیم لائیل شپنگ کمپنی [۱۹۲۱] میں پریوی کونسل
میں بحث ہو کر یہ طے ہوا کہ ایسے مشتری کا انکار، جو ایک معاہدہ فروخت
جہازات میں مستغرق تھا، اور جس میں یہ قرار پایا تھا کہ جہاز عدالت کے حدود
ارضی میں حوالے کئے جائیں گے، اور قیمت بیرون حدود مذکور ادا ہوگی: فی الحقیقت
ایک حقیقی اور صریح خلاف ورزی علیحدہ تھی؛ اور اس کی بنا پر حکم نامہ بیرون
حدود عدالت جاری کرنا قطعاً جائز تھا۔ موخر الذکر قاعدہ جن الفاظ میں ظاہر
کیا گیا ہے، اسکے بعد کسی شبہ کے باقی رہنے کی گنجائش نہیں رہتی ہے

ایک جہاز کو انگلستان کے ساحل پر پہنچانے کے معاوضہ کے وصول کے متعلق جو دعویٰ کیا جائے گا وہ اس ضمن میں نہیں آتا ہے بشرطیکہ مقام ادا بیرون ملک قرار پایا ہو۔ مقدمہ ڈومی ایڈر [۱۸۹۳] ۱۔ پی۔ ۱۱۹۔ جج اصحاب۔ ایشر۔ لنڈلے و بووان نہ اس حالت میں ایسا دعویٰ ہو سکتا ہے، جبکہ ادائی بشکل زر نقد حدود اراضی عدالت کے اندر نہ قرار پائی ہو۔ مقدمہ کمیر بنام لی لینڈ [۱۸۹۰] اے۔ سی۔ ۵۲۴۔ جج، ہالسبری۔ ہرشل۔ میکناٹن۔ موریس و شینڈ جنہوں نے ایشر۔ اے۔ ایل اسمتھ اور ریگبی کے فیصلہ کو منسوخ کر دیا تھا، نہ اس سامان کی فروخت کے متعلق جو معاہدہ سی۔ آئی۔ ایف کی بناء پر ایسے مقام سے ذریعہ جہاز منتقل کرنا ہے جو عدالت کی حدود اراضی سے باہر واقع ہے۔ مقدمہ کوروزر اسٹیفن و کمپنی بنام اوربیک [۱۹۰۸] ۲۔ کے۔ بی ۱۶۱۔ جج، ڈگھان ولیمس و فارول جنہوں نے جسٹس بگھام کے فیصلہ کو منسوخ کر دیا تھا۔ و مقدمہ بارو بنام میرس ۴۔ ٹی۔ آر۔ ۴۱۴۔ جج، کینیڈی و مینتھو۔ لیکن مقدمہ بڈل برادرس بنام ہورسٹ و کمپنی [۱۹۱۲] ۱ اے۔ سی۔ ۱۸۔ یہ طے ہوا کہ سی۔ آئی۔ ایف کے اس معاہدہ میں جو ایک ملک غیر کے بائع اور انگلستان کے مشتری کے مابین منعقد ہو، مقام تعمیل انگلستان قرار دیا جائیگا، جب تک کہ معاہدہ میں کوئی ایسا امر نہ موجود ہو جس سے منشا اسکے خلاف ظاہر ہوتا ہو۔ اور جہازی دستاویزات کی عدم تحویل کے متعلق انگلستان میں دعویٰ ہو سکتا ہے جس حالت میں کہ ناظم عدالت کو اس امر کے متعلق شبہ ہو کہ آیا حدود اراضی کے اندر معاہدہ کی خلاف ورزی ہوئی یا نہیں ہے۔ تو وہ حدود اراضی سے باہر تعمیل کا حکم صادر کریگا، اور ساتھ اسکے مدعی پر یہ شرط عائد کر دیگا کہ وہ اس مقدمہ میں صرف اسیقدر رقم وصول کرے جسکی بابت ثمن کی تعمیل بیرون حدود عدالت مناسب متصور ہو سکتی ہے۔ ٹامسن بنام بلھٹن (۱۸۹۹)، ۱۷ ایکو۔ بی۔ ڈی۔ ۵۹۲۔ جج، ڈسے جسکی تائید جسٹس ایشر۔ بووین اور فرائی نے کی ہو و مقدمہ اٹکنس بنام ٹامسن [۱۹۲۲] ۲۔ اے۔ آر۔ ۱۰۲۔ ملک غیر کے مالک اخبار کا بذریعہ خط اپنے انگلستان کے نامہ نگار کو موقوف کر دینا حدود اراضی عدالت میں معاہدہ کی خلاف ورزی نہیں ہے؛ اور نہ اس

ضمن میں داخل ہوتی ہے۔ مقدمہ ہالینڈ بنام ہمیٹ [۱۹۰۲] ۱۔ کے۔
بی۔ ۵۶۷، نج، وگھان ولیمس و میتھو ج

ضمن (ح) کے اضافہ سے پہلے یہ طے ہوا تھا کہ جو مقدمہ بابتہ
سقوط حق انفکاک رہن دائر کیا جائے وہ مقدمہ بربنائے معاہدہ زیر ضمن (ہ)
متصور ہوگا۔ (دی نیلشی نیشنل بنک بنام پال [۱۸۹۸] ۱۔ چانسری ۲۸۲
نج، اسٹرلنگ ج) اور نہ وہ مقدمہ جس کے ذریعہ سے ایک انگلستان کی کمپنی
کے حصص پر بار کفالت عائد کئے جانے کا حکم دیا جائے۔ مقدمہ کاہین بنام
میرس [۱۹۰۲] ۱۔ کے۔ بی۔ ۵۲۴۔ نج، وگھان ولیمس و اسٹرلنگ ج
جنہوں نے جوائس کے فیصلہ کو بحال رکھا) اس حکم کی جدید شکل میں جس کی
بنا پر سمن کی تعمیل کرائی جاتی ہے، جو شرائط ہوتے ہیں وہ علی سبیل البدل 250
ہوتے ہیں، اور اس لئے اس معاہدہ کے متعلق جو حدود ارضی کے اندر کیا جائے
سمن کی تعمیل بیرون حدود کرائی جا سکتی ہے، اگرچہ اس کا تصفیہ قانون
انگلستان سے نہ ہو سکتا ہو۔ مقدمہ وانسبرو پیپر کمپنی بنام لاف لینڈ [۱۹۲۰]
ڈبلیو این۔ ۳۴۴۔ نج، ہنکیس، اسکروٹن۔ ایٹکن ج برخلاف اس کے جس
حالت میں معاہدہ بمقام نیویارک ایک کینڈا کی کمپنی میں جس کا ایک دفتر
لنڈن میں تھا اور ایک ملک غیر کی رعایا میں ہوا تھا اور اس میں بصراحت قرار
پایا تھا کہ معاہدہ ہذا کی ترتیب اور تکمیل کا باضابطہ طور سے ہونا لنڈن میں
سمجھا جائیگا ..... یہ طے ہوا کہ شرائط کے لحاظ سے اس سے انگلستان کا قانون
متعلق ہوگا اور اس لئے جو حکم سمن کے بیرون حدود عدالت تعمیل کرانے کا
دیا گیا وہ بالکل صحیح تھا۔ مقدمہ برٹش کنٹرولڈ آئل فیلڈس لمیٹیڈ بنام اسٹیگی
[۱۹۲۱] ڈبلیو۔ این ۳۱۹ نج، سارجنٹ ج

اس ضمن کی رو سے ایسے مدعی علیہ پر جو اسکاٹ لینڈ یا آئرلینڈ شمالی کا متوطن
یا عام طور سے باشندہ ہو، بیرون حدود عدالت سمن کی تعمیل کا حکم
نہیں دیا جا سکتا۔ جو صریح استثنا قاعدہ ۱۔ (ہ) میں درج ہے وہ قاعدہ
۲، کی بنا پر ایسا استثنا نہیں ہو جاتا جس کا انحصار اختیار تمیزی پر ہو لیکن

بنام انڈرسن (۱۸۸۳) ۱۲ کیو۔ بی ڈی۔ ۵۰۰۔ ج، گریو۔ ہڈلسٹن و فیلڈ۔ متفق الرائے ہیں۔ نیز ملاحظہ ہو چینل کولن و کمپنی بنام راس [۱۹۰۷] ۱۔ کے بی۔ ۱۴۵۔ ج، الور اسٹون و فوآر لنگ؛ اور ایک اسیطرح کا مقدمہ کاونٹی کورٹ کے قواعد کے تحت میں ہوا۔ ایسے مقدمہ میں "قائم مقام تعمیل" کا عمل نہیں ہو سکتا۔ بلیارڈ بنام اسمتھ (۱۸۸۷) ۳۶ ڈبلیو۔ آر۔ ۷۰۰ ج، اسمتھ۔ چارلس؛ یہ شرط کہ سمن کی تعمیل ایجنٹ پر انگلستان میں ہو سکے گی، جائز ہے۔ انگلیمری جوئنس کمپنی بنام لاہتھل و کمپنی [۱۸۹۸] ۱ کیو۔ بی۔ ۷۰۸؛ لیکن یہ شرط کہ سمن کی تعمیل مدعی علیہ پر اسکاٹ لینڈ میں ہو سکے گی، باطل ہے۔ برٹش ویگن کمپنی لمیٹڈ بنام گرے [۱۸۹۶] ۱ کیو۔ بی۔ ۳۵۔ ج، اشر۔ لوپیس۔ کے ج؛ یہ امر مشتبہ ہے کہ آیا یہ نظیر صحیح قاعدہ ۲۰۔ (الف) کی موجودگی میں کارآمد تصور ہو گی۔

۱۔ (۹) دیکھو مقدمہ ٹائزر بنام ہانس (۱۸۸۵) ۱۵۔ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۶۵۰۔ ج، کالرج؛ دیکھو اور اسی مقام پر ۶۸۰۔ ج، برٹ۔ بگلیے۔ و بولن۔ اور اس مقدمہ کے لئے جس میں پیٹنٹ رجسٹر شدہ انگلستان کی خلاف ورزی ملک غیر کے باشندوں نے کی تھی، یہ مقدمہ کیمیشن فبرک وارلمس سینداس واقع باسل بنام بیڈش انیلین اینڈ سوڈا فبرک [۱۹۰۴] ۲۰۔ ٹی۔ ۲۔ ۵۵۵۔ ج، میکناٹن۔ ڈیوی۔ مینجیس۔ رابرٹس جنہوں نے جسٹس کولنس۔ رومر۔ اور کوزنس ہارڈی کے فیصلہ کو بحال رکھا، اور انھوں نے جسٹس جوائس کے فیصلہ کی تائید کی تھی کہ اگر یہ ثابت کر دیا جائے کہ انگلستان میں حکم کی تعمیل کا نہ کوئی ذریعہ ہے، اور نہ بقیاس غالب تعمیل ہو سکتی ہے، تو بھی بظاہر اس ضمن کے تحت میں سمن کا اجرا نہ ہو سکے گا۔ دیکھو مقدمہ ڈی برناس بنام نیو یارک ہرلڈ [۱۸۹۲] ۲ کیو۔ بی۔ ۹۷ (نوٹ) ج، لوپس کا آرج صفحہ ۹۸ جس میں اجازت کے دئے جانے سے اس بنا پر بھی انکار کر دیا گیا تھا کہ جو استدعا حکم کے متعلق کیجاتی ہے، وہ نیک نیتی پر مبنی نہیں ہے؛ بلکہ وہ صرف اس غرض کے سے بڑھا دی گئی ہے کہ مقدمہ اس ضمن کی تحت میں داخل ہو جائے جو عدالت کو اختیار تمیزی حاصل ہے۔ مقدمہ ڈی مینی بنام ڈی مینی

بنام کراسٹی [۱۹۱۹] ۲۔ چانسری ۳۰-۶۲۔ جج ہنچی جو ایک مبینہ ازالہ حیثیت عرفی کے مقدمہ میں جو اسکاٹ لینڈ کے ایک اخبار کے خلاف تھا، اجازت تعمیل سے انکار کر دیا گیا، اس کی بہت تھوڑی کاپیاں انگلستان میں فروخت ہوئی تھیں۔ مقدمہ واٹسن و فرزندان بنام ڈیلی ریکارڈ (گلاسگو) لمیٹڈ [۱۹۰۷] ۱۔ کے۔ بی۔ ۸۵۳۔ جج اگزاور کوزنس ہارڈی جنہوں نے اے۔ ٹی لارنس کا فیصلہ منسوخ کر دیا۔ عدالتہائے آئرلینڈ نے ایک مقدمہ میں جو کہ ایسی کمپنی کے خلاف تھا جو کہ حدود اختیار عدالت سے باہر واقع تھی، ایک حکم کے اجرا کی اجازت دی جس میں یہ ہدایت تھی کہ کمپنی اس اشتہار کی اشاعت سے آئرلینڈ میں باز رہے جس میں مدعی کی تصویر تھی، اور اس کی فرضی حیثیت بیان کی جاتی تھی... جب نقصان کی شکایت کی جاتی تھی، اس پر مقامی طور سے اظہار ناراضگی کیا جاتا تھا، اسلئے جو چارہ کار تجویز کیا جائے اس کو مقامی طور سے موثر ہونا چاہیئے۔ مقدمہ ڈنلاپ ربڑ کمپنی بنام ڈنلاپ [۱۹۲۱] ۱۔ اے۔ سی۔ ۳۶۷۔ ایچ۔ ایل۔ جج برکن ہیڈ، فنلے، ایٹکنسن، [illegible] جنہوں نے آئرلینڈ کے عدالت مرافعہ کے فیصلے کو بحال رکھا، ایک باضابطہ مقدمہ میں تعمیل جائز قرار دی گئی۔ مقدمہ آکسفورڈ کیمیکل لمیٹڈ بنام [illegible] و فرزندان [۱۹۰۸] [۱۹۰۷] ۲۵۔ ٹی۔ آر۔ ۲۹۔ جج بکلے۔ و کینیڈی [illegible] میں کہ حدود اختیار میں کسی عمل کا کیا جانا کیا ہے؟ — دیکھو اوس یا وشن اینیلین دسوڈا فیبرک بنام ہیل کیمیکل ورکس سپیشلر [۱۸۹۸] اے سی ۲۰۰۔ جج ہالسبری، ہرشل، میکناٹن و ڈیوی۔

انگلستان کی کسی عدالت کو یہ اختیار نہیں ہے کہ وہ کسی انگلستان کے
251 باشندہ کو ان حقوق میں دست اندازی کرنے سے باز رہنے کا حکم دے جو کسی دوسرے انگلستان کے باشندہ کو ملک غیر میں اس ملک کے قانون کے مطابق دیئے گئے ہوں۔

مقدمہ مراکو باند ہولڈرز کمیٹی لمیٹڈ بنام ہیرس [۱۹۵۱] ۱۔ چانسری ۵۳۴۔ جج ہیکوچ جو ۱ - ذ [illegible] قبل اس کے کہ سمن یا اس کی تحت میں بیرون حدود عدالت اجرائی سمن کا حکم جاری کیا جائے اس شخص پر جو حدود عدالت کے

اندر ہو اُس کی تعمیل ہونی چاہیئے۔ لائٹ تولر بنام لائٹ تولر (۱۸۸۴) ڈبلیو۔ این۔ (۱۸۸۴) صفحہ ۸۔ نج، بت۔ پارک شائر میزی بنام اگلنٹن کمیکل کمپنی (۱۸۸۴) ۵۴۔ ایل۔ جے۔ سی۔ ایچ۔ ۱۸ نج، پیرسن ہیٹیل بنام ہیٹیلن متذکرہ بالا زیر ۱۔ (ب) اس ضمن کی تحت میں ایک فریق بغیر لازمی اور ضروری ہونے کے مناسب متصور ہو سکتا ہے اور وہ مناسب اس وقت متصور ہوگا جب کہ حدود عدالت کے اندر ہونے کی حالت میں وہ بہ اقتضائے رائے عدالت زیر حکم ۱۶ بابت سلسلہ فریق بنایا جا سکتا ہو۔ میسی بنام ہینس (۱۸۸۸) ۲۱ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۳۳۰۔ نج، وکنن وگر نتھام جس کی تائید ایشر۔ لنڈلے اور توپس نے کی دیکھو لوہی ایلٹن [۱۸۹۱] صفحہ ۲۹۵۔ نج، چین مقدمہ نیانیمو را اسٹیم شپ کمپنی بنام ٹامسن (۱۸۸۵) ۲۵۔ ایل۔ ٹی۔ ۲۵ صحیح معیار یہ ہے کہ یہ فرض کر لئے کہ دونوں مدعی علیہا کمپنیاں عدالت کی حدود اراضی کے اندر کی باشندہ ہوتیں تو کیا ان کا شریک مقدمہ کیا جانا ممکن تھا۔ مقدمہ ویڈ بنام گلبرٹ (۱۸۹۵) کیو۔ بی۔ ۵۰۰ نج، لنڈلے وسکے جنہوں نے جسٹس ہاکنس اور کالرج کے فیصلہ کو منسوخ کر دیا۔ اس کا اتباع مقدمہ راس بنام ایسن [۱۹۱۱] ۲۔ آر۔ ۴۵۹ نج، واکر پلیٹن کمیشن اور بوائیڈ میں کیا گیا۔ واسترکی اسپورٹ بنام برٹش انڈمنٹی کمپنی [۱۹۱۴] ۲۔ کے۔ بی۔ ۷۰۳ نج، کنیڈی وشیفن اڈلی (لارڈ چیف جسٹس) جنہوں نے جسٹس کالرج کے فیصلے کی تائید کی۔ جب ایک پالیسی پر دستخط کرنے والی دو کمپنیاں تھیں ایک انگلستان اور دوسری اسکاٹ لینڈ کی تو یہ طے ہوا کہ مقدمہ میں اسکاٹ لینڈ کی کمپنی فریق مناسب تھی۔ مقدمہ میں دونوں مدعی علیہا کے مقابلہ میں بنائے دعوی قطعاً ایک ہی ہونی چاہیئے۔ کانسٹ بنام ہارسٹ برٹش مرکنٹائل انشورنس کمپنی، ڈوپریٹ بنام ڈمی کو [۱۹۰۴] ۳۔ چانسری۔ ۲۲۸۔ نج، گیکو نج۔ یہ امر کہ بنائے دعوی کا بیرون حدود عدالت پیدا ہونا قابل لحاظ ہے۔ ڈمی ڈیری ائلی [۱۹۰۲] پی۔ ۱۸۔ نج، گورل بارنس، مقدمہ امپیریل نیشنل بنک بنام پال [۱۸۹۸] ۱۔ چانسری۔ ۲۸۲۔

بج، اسٹرلنگ نو

دیکھو او وہ احکام جو زیر ضمن ہذا بہ تائید کارروائی پیشی دستاویز و اٹن، متعلقہ اراضی ملک غیر صادر ہوئے۔ مقدمہ جبنی بنام سیکنٹوش متذکرہ صفحہ ۲۱۸۔ اور وہ احکام جو ملک غیر کی اراضی پر بار رہن سے عائد کئے جانے کی تائید میں جاری ہوئے۔ مقدمہ دیوور بنام اسٹرڈم ٹرسٹی کنٹور [۱۹۰۲] ۲۔ چانسری ۱۳۲۔ بج، باکرن ہواور اس صورت میں کہ ایک شخص نے جو کہ حدود عدالت سے باہر تھا ایسا سامان، ایک تاجر کو آئرلینڈ میں بھیجا تھا جس سے آئرلینڈ کے رجسٹری شدہ حق پٹنٹ کی خلاف ورزی ہوتی تھی۔ مقدمہ جوائنٹ بنام میک کرم [۱۸۹۹] ۱۔ آئی۔ آر۔ ۲۱۷ ہو اور ایسی کارروائی کی تائید میں جو ایسے شخص کی جائداد کے اہتمام کے متعلق تھی جو بیرون ملک کا متوطن تھا مگر اثاثہ انگلستان میں چھوڑا تھا۔ مقدمہ لیین۔ لیین بنام رابن (۱۸۸۹) ۵۵۔ ایل۔ ٹی (سلسلہ جدید) ۱۴۹۔ بج، پیرسن۔ اور دیکھو مقدمہ سیکٹ تکین بنام گائیلس صفحہ ۲۵۳۔ کتاب ہذا۔ طے ہوا کہ یہ قاعدہ اس صورت سے بھی متعلق ہے جس میں مدعی کو علی سبیل البدل بمقابلہ ایسے شخص کے دعوے ہو جو حدود عدالت کے اندر ہو یا ایسے شخص کے مقابلہ میں جو حدود عدالت سے باہر ہو۔ مقدمہ وٹیڈ بنام گلبرٹ [۱۸۹۳] ۱۔ کیو۔ بی۔ ۴۲۱۔ (دیکھو بھی مقدمہ صفحہ ۷۷۵ کتاب ہذا) کہ عدالت کو اختیار تمیزی حاصل ہے، جس کو باحتیاط تمام استعمال کرنا چاہیے۔ مقدمہ دی ہیگین [۱۹۰۸] پی۔ ۱۸۹۔ بج لوبوہ اسٹون۔ فارول۔ کنیڈی جنہوں نے جسٹس بارگریو ایڈین کے فیصلہ کو منسوخ کر دیا تھا۔ جس میں ایک ملک غیر کے جہاز کے مالکوں پر تعمیل سمن کی اجازت کا حکم منسوخ کر دیا گیا تھا۔ اس بنا پر کہ تصادم بیرون ملک واقع ہوا تھا اور کارروائی بغیر غیر ضروری تعویق کے ممالک غیر کے مالکوں نے مقامی عدالت میں شروع کر دی تھی ہو۔

اختیار تمیزی اس وقت کام میں نہ لانا چاہیے، جب کہ مدعی نے انگلستان میں کو کمپنیوں پر جو حدود عدالت کے باہر ہوں، دعویٰ دائر کر دیا ہو۔ انہوں نے

بنام ارنسل (۱۸۸۸) ۴۰۔ چانسری ڈویژن ۳۲۰۔ جج کاٹن و فرائی، جنہوں نے جسٹس نارتھ کے فیصلے کو بحال رکھا۔ مقدمہ برلینڈ ٹریڈ مارک برلینڈ بنام برانسبرن ایئل کمپنی (۱۸۸۹) ۴۱۔ چانسری ڈویژن ۵۴۲۔ جج چیٹی کا، مقدمہ کیناہن بنام کیناہن (۱۸۹۰) ۴۵۔ چانسری ڈویژن ۷۸، جج کیکوچ کا مقدمہ ڈی کی چینی [۱۸۹۱] ۲۔ چانسری ڈویژن۔ جج ہیچنز کا مقدمہ وٹیڈ بنام گلبریٹ متذکرہ بالا، متنازعہ اخراجات اور آسانی ہر دو فریق کی مقصود ہے۔ مقدمہ ویمیس بنام کارٹ رائٹ [۱۸۹۵] ا کیو۔ بی۔ ۲۴۲ صفحہ ۲۴۸۔ جج الورسٹن و رگبی کی تحریر ملاحظہ ہو۔ مقدمہ جائنٹ بنام لیک کرم [۱۸۹۹] ا۔ آئی۔ آر۔ ۲۱ متذکرہ سابق، شہادت کے کافی یا غیر کافی ہونے کی بحث، مقدمہ کمیشن فیبرک وارلس سینڈارڈ ان پاسل بنام بیڈس امیلین اینڈ سوڈ افیبرک [۱۹۰۴]۔ ۲۰۔ ٹائمس لا رپورٹ ۵۵۲۔ متذکرہ قاعدہ ۱۰ (ب) کو

۳۔ یہ قاعدہ اس تعمیل سے متعلق نہیں ہوتا جو سرکار انگریزی کی رعایا پر ان ممالک میں عمل میں آئے جہاں قاعدہ ہذا نافذ ہوتا ہے۔ یہ قاعدہ لارڈ چانسلر کے حکم مورخہ ۴۔ جولائی سنہ ۱۹۰۷ء کی بنا پر سلطنت جرمنی سے متعلق کیا گیا تھا مگر نومبر سنہ ۱۹۱۴ء میں منسوخ کر کے مخصوص ہدایات جاری ہوئیں۔ دیکھو اینول پریکٹس ۱۹۲۲ صفحہ ۱۱۔ اور روس سے بذریعہ حکم مورخہ ۲۱ مارچ سنہ ۱۹۰۹ء کے متعلق کیا گیا، اور فرانس، اسپین، اور بلجیم سے بذریعہ حکم مورخہ ۲ اگست سنہ ۱۹۱۰ء، پرتگال سے بذریعہ حکم ۲۲ مارچ سنہ ۱۹۱۲ء اور جاپان سے بذریعہ مورخہ اپریل سنہ ۱۹۱۲ء اور یونان سے بذریعہ حکم مورخہ ۶۔ نومبر سنہ ۱۹۱۲ء جبتک اس قاعدہ کا نفاذ نہیں ہوتا، قدیم عملدرآمد جاری ہوتا ہے۔

۴۔ (الف) جو جدید قاعدہ جولائی سنہ ۱۹۲۰ء میں نافذ ہوا اس سے عدالت کے اختیارات تعمیل بیرون حدود میں وسعت ہو گئی ہے اور علاوہ سمن یا نوٹس سمن کے دوسری عدالتی کارروائیوں کی تعمیل کی اجازت کا بھی اختیار حاصل ہو گیا: اس طور سے قاعدہ مذکورہ حکم ۱۱۔ کی تحت ابتدائی سمن یا

دوسری قسم کے سمن، نوٹس، یا حکم کو لے آتا ہے۔ مگر جب تک وہ حالات ثابت کئے جائیں گے، جن کی بنا پر عدالت، زیر قاعدہ ۱۔ سمن یا نوٹس سمن کی تعمیل کی بیرون حدود اجازت دینے کی مجاز ہوتی ہے، زیر قاعدہ ۴ (الف) کسی سمن، حکم، یا نوٹس کے اجرا کی اجازت نہ دیجائے گی۔ اس قاعدہ کے آخری جزو سے قاعدہ ۸ کے شرائط ایسے سمن، حکم، یا نوٹس سے متعلق ہونگے، جو ملک غیر کے باشندے پر ایسے ملک میں تعمیل کیا جائے، جس سے قاعدہ (۸) متعلق ہوتا ہے۔ مقدمہ ہیولاگ رابرٹس فارسٹ لا سوسائٹی اینانمی (۱۹۱۰) ۲۔ کے۔ بی۔ ۲۷۔ ۲ جج، اور اسٹون بخضور ملو وکا آرج ہو

قدیم قاعدہ کی رو سے یہ قرار پایا تھا کہ ابتدائی سمن کی تعمیل کا حکم بمقابلہ ایسے فریق کے جو اسکاٹ لینڈ میں ہو، نہیں دیا جا سکتا، کیونکہ قاعدہ میں یہ بتایا گیا ہے کہ تعمیل کا ملک غیر میں ہونا ضرور ہے، اور اسکاٹ لینڈ پر ملک غیر کا اطلاق نہیں ہو سکتا۔ مقدمہ کیمبل [۱۹۲۰] ۱۔ چانسری۔ ۳۵ جج، آیونگر موجودہ قاعدہ کے الفاظ وسیع تر ہیں، اور تمام ایسے سمنوں پر جو کسی انگریزی عدالت یا جج بیرون حدود عدالت تعمیل کرائے جائیں، حاوی ہیں ؎

**دفعہ ۱۸۷** جس صورت میں کسی مدعی علیہ کو کسی ایسے شخص کے مقابلہ میں، جو فریق مقدمہ نہو، یہ دعوی ہو کہ اس کو معاوضہ نقصان، یا رقم ہرجہ کا حصہ رسدی، اس شخص سے ملنا چاہیئے، تو وہ بہ اجازت عدالت یا جج، شخص مذکور کے نام، اس مضمون کا ایک نوٹس جاری کرا سکے گا، جو آئندہ نوٹس بنام فریق ثالث کے نام سے موسوم ہو گا۔ اس نوٹس پر وہی مہر ثبت کیجائے گی، جو عموماً سمنوں پر ثبت ہوتی ہے۔ ایک نقل، اس نوٹس کی عہدہ دار مجاز کے سامنے پیش کیجائیگی، اور اس کی تعمیل، شخص مذکور پر، انہیں قواعد کی پابندی کے ساتھ ہوگی، جو تعمیل سمن کے لئے مقرر ہیں۔ حکم ۱۲۔ بابت سنہ ۱۸۸۳ع قاعدہ ۴۸۔ 258

؎ بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ جب مقدمہ حکم ۱۱ (دفعہ ۱۸۶) میں داخل ہو تو اس میں بیرون حدود عدالت فریق ثالث کے نام نوٹس کے اجرا کی اجازت ہے۔

باستثناء اسکاٹ لینڈ و آئرلینڈ مستذکرہ حکم مذکور کے دیکھا جانا چاہیئے مقدمہ ڈیو بنام بیکفرسن (۱۸۸۹) ۲۳ کیو۔بی۔ ڈی۔ ۳۴۰۔ ۳۴۴ جج آئشر و ڈسکو لیکن جس معاوضہ نقصان کی بابت مدعی علیہ کو فریق ثالث کے نام نوٹس جاری کرانے کا حق پیدا ہوتا ہے وہ زیر معاہدہ معاوضہ نقصان ہونا چاہیئے مقدمہ اسپلر بنام برٹش اسٹیم نویگیشن کمپنی (۱۸۸۴) ۱۳ کیو۔بی۔ ڈی۔ ۹۶ جج۔ بریٹ۔ بوون و فرائی ثو

لیکن فریق ثالث کے نام کوئی نوٹس بہ شرکت طور سے قاعدہ ہذا اور حکم ۹ قاعدہ ۱۰ (ج) کے تحت میں جاری نہیں ہو سکتا جبتک کہ مجوزہ فریق ثالث پر اندرون حدود اراضی عدالت نوٹس کی تعمیل ہوئی ہو۔ مقدمہ میاٹ بنام کالیس (۱۹۰۲) ۱ چانسری ۴۲۸ جج۔ ویگھان ولیمس رومر کوزنز ہارڈی

**دفعہ ۱۸۵** (الف)۔ عدالت باختیار ہے کہ مقدمہ کی کسی نوبت کارروائی پر کسی فریق کی درخواست پر یا بطور خود ایسے شرائط کے ساتھ جو اس کو مناسب معلوم ہوں یہ حکم دے ۔ ۔ ۔ ۔ کہ زمرہ مدعیان یا مدعی علیہم میں ایسے اشخاص کے نام شریک کئے جائیں جن کے نام شریک ہونے چاہیے تھے یا جن کی حاضری عدالت میں مقدمہ یا معاملہ کے تمام متعلقہ امور کے کامل اور قطعی تصفیہ کے لئے ضروری ہو۔ حکم ۱۶ بابت ۱۸۸۳ قاعدہ ۱۱۔

اس قاعدہ کے متعلق عدالت کو اختیار تمیزی حاصل تھا مگر اس نے مدعی کو یہ حکم دینے سے انکار کر دیا کہ وہ زمرہ مدعی علیہم میں ایک شخص کو شریک کرے مجوزہ مدعی علیہ ملک غیر کا باشندہ اور عدالت کے حدود اراضی سے باہر رہتا تھا۔ مقدمہ ولسن فرزندان و کمپنی بنام بلیکرس بروک اسٹیم شپ کمپنی (۱۸۹۲) ۱ کیو۔بی۔ ۴۲۲۔ جج ایشر بوون رائے۔ ایل جسٹس

**دفعہ ۱۸۶** سمن یا نوٹس سمن یا دوسری کارروائی کی تعمیل بیرون حدود عدالت اب صرف ان قواعد کے مطابق ہو سکتی ہے جو دفعات ۱۸۶ اور ۱۸۷ میں بیان ہوئے ہیں کسی سابق یا دوسرے عملدرآمد کو اس میں دخل نہیں ہے مگر ان مستثنیات کو پیش نظر رکھنا چاہیئے جو ملحوظ ہے کہ مقدمہ مندرجہ ذیل سے

جہاں وہ رہتا تھا، حق کارروائی پیدا ہو جائے گا۔ اسی طرح کی ایک تعمیل کا خبر یک
مدعی علیہ پر حکم دیا گیا ہو پرتگال میں تھا، اگرچہ یہ ثابت کیا گیا تھا کہ اگر انگلستان
سے پرتگال کو کوئی درخواست بھیجی گئی تو وہ بیکار ثابت ہوگی۔ مقدمہ دے
بنام رسے و ڈومن المیڈیا [۱۹۰۱] پی ۱۳۲۔ نیز ج گورل آرنش کا مقدمہ ایپل
وزیل [۱۹۰۱] ۷۰۰۔ ایل۔ جے۔ پی۔ ۶۔ جج رجیس نے جہیں ملک غیر کے باشندے
پر جو کہ بیرون ملک ہونے کا الزام لگایا جائے اس پر درخواست کی تعمیل بغیر حضوری
ہونے سے متعلق دیکھو مقدمہ بوچر بنام بوچر [۱۹۰۸] پی ۳۰۰۔ نیز بارکر و
مقدمہ مسٹر شمس بنام رشن کو پاٹینٹا [۱۹۱۲] مذکورہ صفحہ ۹۸۔

## نوٹ متعلقہ کارروائی مداخلت بیجا بملک غیر

مقدمہ ایم۔ ماکسہام عدالت امیر البحری میں شروع ہوا، مگر اس عدالت
کے انضمام کے بعد سپریم کورٹ میں طے ہوا۔ ایک انگریزی جہاز کی ٹکر سے
اسپین کے ساحل سے ایک گھاٹ کو نقصان پہنچ گیا تھا۔ فریقین اس امر پر
متفق ہو گئے تھے کہ ان میں جو تنازعات اسبارہ میں ہیں ان کا تصفیہ انگلستان
میں کرایا جائے۔ اس کے متعلق لارڈ چیف جسٹس جیسل نے یہ لکھا کہ اگر باہمی 255
اتفاق نہ ہو گیا ہوتا تو "عدالت ہذا کو ایک ایسے مقدمہ میں کسی قسم کی کارروائی
کرنے میں بے شمار دقتوں کا سامنا تھا جس میں نقصان ملک غیر میں واقع ہوا تھا۔"
(۱۸۷۶) ا پی۔ ڈی۔ ۱۰۹ علاوہ بریں دفعہ ۱۸۰ سے معلوم ہو چکا ہے کہ جو
ایکٹ یا احکام سپریم کورٹ کی ہدایت کے لئے جاری ہوئے ہیں ان میں
کوئی امر اس قسم کی کارروائی کا مانع نہیں ہے، جبکہ سمن کی تعمیل انگلستان
میں ہوئی ہو، برخلاف اس کے ان ایکٹوں اور احکام میں کوئی ایسا امر نہیں ہے
جس سے بصراحت اختیارات کا حاصل ہونا مستنبط ہوتا ہو۔ پس اس مسئلہ کو
طے کرنے کے لئے کہ آیا اختیار حاصل ہے یا نہیں، ان عدالتوں کے اختیارات
کو ملاحظہ کرنا چاہئے جن کی جانشین سپریم کورٹ ہے۔

مقدمہ اسکنر بنام ایسٹ انڈیا کمپنی (۱۶۶۵) میں جو مقدمہ مسٹن بنام فیبریگاس (۱۷۷۴) سی او ڈبلیو پی صفحہ ۱۶۱، لارڈ مینسفیلڈ کے سامنے پیش کیا گیا تھا، بادشاہ کی طرف سے (بہ اجلاس) کونسل ججوں سے یہ سوال ہوا تھا کہ "آیا مسٹر اسکنر" جو اس ہرجہ کے طالب تھے، جو ملک غیر اور غیر مہذب اقطاع میں عائد ہوا تھا، کسی معمولی عدالت میں کامل دادرسی حاصل کر سکتے ہیں؟" ججوں نے اس کا جواب یہ دیا۔ کہ "اعلیٰحضرت کی معمولی عدالتیں، موقعہ ویسٹ منسٹر — انکے جہاز کے چھین لئے جانے، اور اس کو اور سامان اور کاغذات کو خراب کر دینے، اور خود انکی ذات پر حملہ کرنے اور ان کو زخمی کر دینے کی بابت — دادرسی کی مجاز ہیں؛ اگرچہ یہ کل کارروائی سمندر پار ہوئی ہو؛ لیکن مکانات اور جزائر پر قبضہ قائم رکھنے کا جو تذکرہ مقدمہ میں کیا گیا ہے، اس کے متعلق، کوئی معمولی عدالت چارہ کار عطا کرنے کی مجاز نہیں ہے۔"

لارڈ مینسفیلڈ (صفحہ ۱۸۰) نے ایک ایسے مقدمہ کا بھی ذکر کیا جو قبل ازیں انہیں کے سامنے کیپٹن گیمبر کے خلاف، انگریزی اقطاع میں، اگرچہ غیر مہذب ہوں، مکانات کے منہدم کر دینے کے متعلق پیش ہوا تھا، اس کے متعلق، نظیر متذکرہ بالا کی بنا پر عذر کیا گیا، مگر اس کے مقابلہ میں ایک دوسرا مقدمہ پیش کیا گیا، جس میں لارڈ چیف جسٹس (ایری) نے اصول مذکور کو غلط ٹھہرایا تھا۔

لارڈ مینسفیلڈ کا بیان ہے کہ "میں نے اس عذر کو اس بنا پر ناقابل قبول قرار دیا کہ جو معاوضہ مقدمہ ہذا میں طلب کیا جا رہا ہے، وہ ذاتی اور بربنائے نقصان کے ہے؛ اگر یہ عذر قابل سماعت قرار دیا جائے، تو انصاف میں خلل واقع ہوگا، کیونکہ سوائے نوا سکاٹیا کے جہاں کا یہ واقعہ ہے؛ ضابطہ عدالتیں موجود نہیں ہیں؛ اور اگر ہوتیں، تو کپتان گیمبر وہاں دوبارہ کیوں جانے لگے تھے؛ بناءً علیہ مقام کا عذر، انگلستان میں دعوی دائر کرنے کے متعلق نہیں چل سکتا۔ نیز اسی قسم کے زیان بیجا کا ایک اور مقدمہ ایسٹ انڈیز کے متعلق پیش کیا تھا، جس میں لارڈ ہارڈوک نے باوجود عدالت کے مخالفت ہونے کے ہرجہ کی ادائی کا حکم دیا۔"

مقدمہ برٹش ساؤتھ افریقہ کمپنی بنام کمپنیا دی موزمبیک [۱۸۹۳] اے۔ سی۔ ۶۰۲ صفحہ ۶۲۲ میں جج لارڈ ہالسبری نے اس مقدمہ کو جو جسٹس آیر کے سامنے پیش تھا، مقدمہ شلنگ بنام فارمر [۱۷۳۸] ۱۰۱ سٹرینج ۶۴۶ کے مطابق ٹھہرایا اور بیان کیا کہ لارڈ مینسفیلڈ نے جس طرح اس کو بیان کیا تھا، وہ صحیح نہ تھا۔ جسٹس آیر نے اس شہادت کو جو ایسٹ انڈیز کے موقوعہ مکان یعنی ملکیت جائداد کے متعلق پیش ہوئی صحیح ناقابل قبول قرار دیا بلکہ صرف ذات کے متعلق جو مداخلت بیجا ہوئی تھی، اس کو قبول کیا تھا۔ اس سے ظاہر ہے کہ لارڈ مینسفیلڈ کی رائے میں (اگرچہ وہ جسٹس آیر کی رائے کے مطابق نہ ہو) اس بنائے دعویٰ پر جو بیرون ملک پیدا ہو، مقامی طور سے نالش ہو سکتی ہے بشرطیکہ یہ ثابت کر سکے کہ مدعی علیہ یا انگلستان کی رعایا یا انگلستان کا باشندہ ہے۔ اگر ایسا قیاس نہ کیا جائے تو ان کی دلیل قائم نہیں رہ سکتی کیونکہ اس حالت میں اس پر نالش خود اس کے ملک میں ہو سکے گی۔

لیکن مقدمہ ڈاؤس بنام ہیتھ کوٹ (۱۷۹۲) ۴ ٹی۔ آر۔ ۵۰۳ کو جس کی بنائے دعویٰ یہ تھی کہ مدعی اپنے مکان سکونت واقع کنیڈا سے نکال دیا گیا تھا، جسٹس کینیان اور بلر نے صرف اس فرق کی بنا پر جو عارضی اور مقامی مقدمات میں کیا جاتا ہے، مدعی کے خلاف فیصلہ کیا۔ جسٹس بلر نے یہ بھی کہا کہ اس وقت اصول ہذا کی تطبیق یا اس کی حکمت عملی پر بحث کرنا بیکار ہے اور برٹش ساؤتھ افریقہ کمپنی کے مقدمہ میں ہاؤس آف لارڈس کے ججوں نے یہ طے کیا کہ ایسے فیصلوں کی بنا محض وہ اصطلاحی شکلیں نہیں ہوتیں جو مقامی حدود و اختیارات سماعت کے متعلق پیش آتے ہیں۔ دیکھو بالخصوص خصوصی طور سے ہرشل صفحہ ۶۲۱: اس مقدمہ میں قطعی طور سے یہ طے کر دیا گیا ہے کہ انگلستان کی عدالتوں کو ایسے مقدمات کی سماعت کا اختیار نہیں ہے جس میں اراضی موقوعہ ملک غیر کے نقصان کے بابت دعویٰ ہو۔ کمپنیا دی موزمبیک بنام ساؤتھ افریقہ کمپنی [۱۸۹۳] اے۔ سی۔ ۶۰۲۔ جج ہرشل۔ ہالسبری، میکناٹن و مارس جنہوں نے جسٹس فرائی اور لوپس کے فیصلہ کو منسوخ کیا تھا [۱۸۹۲] ۲ کیو۔ بی۔ ۳۵۸۔ ۴۰۴

اٹیشر کی رائے کی تائید کی جنہوں نے جسٹس لارنس اور رائٹ کی رائے سے،



عدالت مرافعہ میں اختلاف کیا تھا؛

## قوانین ملک سے برائت Exterritoriality

قواعد متذکرہ بالا میں جن سے ان مقدمات کا تعین ہوتا ہے جو انگلستان کی عدالتوں میں مسموع ہو سکتے ہیں، بعض قسم کے مستثنیات بھی ہیں جن کو خاص طور سے ہمارے مضمون زیر بحث سے تعلق ہے، کیونکہ وہ نہ صرف قانون بین الاقوام کے اجزاء ہیں بلکہ وہ انھیں اصول اور انھیں حدود، یا تقریباً انھیں حدود کے ساتھ دوسرے ممالک میں بھی تسلیم کئے جاتے ہیں: ان کا تعلق سلطنتوں، بادشاہوں، سفیروں، یا دوسرے ایسے اشخاص سے ہے، جو سفارت کی خدمات پر مقرر ہوتے ہیں۔ انکی بنیاد سلطنتوں، حکمرانوں اور انکے نمائندہ سفرا کی خود مختاری، اور وقعت، اور اس ضرورت پر قائم ہے کہ جو سرکاری کام سفرا کے ذمہ کئے جاتے ہیں، ان کی انجام دہی میں، وہ تکلیف اور تضیع اوقات، جو مقدمات کا لازمی نتیجہ ہے، مانع اور حارج نہ ہو۔ اس آزادی اور برائت میں دست اندازی عام قانون بین الاقوام کی سخت خلاف ورزی متصور ہوتی ہے۔ قدیم زمانہ میں ان کو ضرورت سے زیادہ وسعت ہو گئی تھی، اور اکثر ممالک میں سفارت خانے، جرائم فوجداری کے ملزمین کیلئے جائے پناہ بن گئے تھے، اور بعض اوقات، شہر کے اس حصہ کو جہاں یہ سفارت خانے واقع ہوتے تھے، بڑے بڑے حقوق حاصل ہو جاتے تھے۔ اصول مفروضہ کے لحاظ سے جس کو عملی طور سے، ان حدود سے آگے نہ بڑھنا چاہئے، جس کے لئے ہر معاملہ میں صریح سند موجود ہو، ایسے مقامات، اور نیز وہ مقام جہاں ملک غیر میں بادشاہ کا قیام ہوتا تھا، اس سفیر یا اس بادشاہ کے ملک کا ایک کڑ متصور ہوتا تھا، اور اس طور سے اس ملک کے حدود سے خارج ہو جاتا تھا، جہاں وہ فی الحقیقت واقع ہوتا تھا۔ اور اسی اصول مفروضہ سے، انگریزی میں Exterritoriality کی اصطلاح ماخوذ ہے، جو اب عام قواعد اختیارات کے تمام مستثنیات کے متعلق استعمال ہونے لگی ہے۔

عام طور سے یہہ کہا جا سکتا ہے کہ جو سلطنت یا اشخاص، اس قسم کے

مستثنیات میں داخل ہوتے ہیں، اُن پر اگر دعوی ہو سکتا ہے تو اس کے لئے عدالت (Forum rei-gestae) کا وجود نہیں ہے، اور عدالت مدعی علیہ (Forum rei) وہ عدالت قرار پائے گی جو خود اس سلطنت میں یا اس شخص کے صحیح ملک میں واقع ہوگی، لیکن برائت کے یہ مستثنیات، عدالت مقام وقوع جائداد (Forum rei sitæ) پر حاوی نہ ہونگے، کیونکہ کسی حکومت سے، یہ توقع نہیں کی جا سکتی کہ وہ اپنے ملک کی اراضی پر کسی دوسرے ملک کے تصفیہ کو نافذ کرنے پر رضامند ہوگی۔ جو اصول انگلستان میں قائم کئے گئے ہیں، وہ حسب ذیل ہیں:۔

**دفعہ ۱۹** سلطنتہائے غیر اور ان کے حکمرانوں پر۔ خواہ وہ شہنشاہ کے خطاب سے مخاطب کئے جاتے ہوں، خواہ بادشاہ، یا سردار اعظم، یا کسی اور خطاب سے، اور خواہ وہ اپنے ممالک میں جملہ یا محدود اقتدارات کام میں لاتے ہوں،۔ انگلستان میں معاہدہ، یا معاملات از قسم معاہدہ، یا افعال بیجا کی بنا پر، دعوی نہیں ہو سکتا؛ البتہ یہ ممکن ہے کہ دعوی تقسیمی میں، ایک ملک غیر کے بادشاہ 257
کے خانگی جہاز کے مقابلہ میں جو پوری طور سے تجارتی کام میں لگا ہوا ہو، بحری کفالت کا نفاذ کرایا جا سکے۔[1]

ایک ملک غیر کے بادشاہ پر اس طور سے اور ایسے معاملہ میں جس کو اس کی شاہی حیثیت سے کوئی تعلق نہ ہو، دعوی دائر ہونے میں ممکن ہے کہ اتنا اعتراض نہ ہو، جتنا اس پر سمن یا اطلاع سمن کے اجرا میں ہو سکتا ہے۔[2]

بحری کفالتیں، ملک غیر کے جنگی جہازوں کے مقابلہ میں نہیں نافذ کیجا سکتی ہیں۔
مقدمہ دی کانسٹیٹیوشن (۱۸۷۹) ۴ ۔ پی۔ ڈی۔ ۳۹۔ جج فلیمور، جہاز کے بچانے کے معارضہ کے ایک مقدمہ میں، یہ برائت اس سامان پر حاوی قرار دی گئی۔

---

[1] کتاب ہذا کی پہلی طبع میں یہ الفاظ تھے کہ "غالباً کفالت کا نفاذ کرایا جا سکتا ہے" بلحاظ جدید فیصلہ جات کے، جس میں سرکاری جہازوں کی برائت میں کسیقدر اضافہ ہوگیا ہے، یہ الفاظ استعمال کئے گئے ہیں جو پہلے سے زیادہ تر محتاط ہیں۔

[2] اس کل بحث پر، اے۔ ڈی۔ میکنائر کا مضمون پڑھو جو برٹش ایربک آف انٹرنیشنل لا ۱۹۲۱-۱۹۲۲ء میں طبع ہوا ہے۔

جس کی نسبت ملک غیر کی حکومت کی طرف سے یہ بیان کیا گیا تھا کہ اس نے قاعدہ عامہ کے لحاظ سے سامان مذکور کو اپنی حفاظت میں لے لیا تھا۔

مقدمہ جہاز موسومہ جیرچیہ (۱۸۲۳) ایل۔آر۔۲۔اے۔ای۔۹۷ میں جس میں ہرجہ کا دعویٰ بمقابلہ ایک جہاز ملوکہ خدیو مصر کیا گیا تھا جو کہ تجارت کے کاروبار میں لگا ہوا تھا، جسٹس فلیمور نے بحق مدعی ڈگری صادر کی۔ اس بناء پر کہ خدیو نہ کامل طور سے بادشاہ تھے، اور نہ غیر کامل طریقہ پر، اور اگر وہ بادشاہ تسلیم ہوتے بھی تو مقدمہ کے موجودہ حالات کے لحاظ سے وہ بری نہیں ہو سکتے تھے۔ جہاز موسومہ پارلیمنٹ بلج کے مقدمہ (۱۸۷۹) ۴۔پی۔ڈی۔۱۲۵۔ میں جس میں ہرجہ کا دعویٰ بمقابلہ ایک بلجیم کے سرکاری جہاز کے کیا گیا تھا، اسکے جج نے مدعی کے حق میں فیصلہ کیا۔ اس بناء پر کہ اس سے کامل طور سے تجارتی کام لیا جاتا تھا۔ مگر اس کو جیمس، بگلے اور برٹ نے منسوخ کر دیا اور یہ طے کیا کہ بادشاہ بلجیم کے اس اعلان کے بعد کہ جہاز مذکور اُن کے قبضہ میں بحیثیت شاہی تھا اور سلطنت کا عام جہاز تھا، اس امر کے دریافت کی کوئی گنجائش نہیں رہی کہ اس سے فی الحقیقت کیا کام لیا جاتا تھا۔ (۱۸۸۰) ۵۔پی۔ڈی۔۱۹۷۔ اسی تجویز میں اس خیال کو بحث کر کے غلط قرار دیا ہے، کہ صرف جنگی جہاز نہ کہ تمام سرکاری جہازات ملک غیر کے اختیار عدالتی سے خارج ہیں۔ اس کا اتباع مقدمہ جہاز موسومہ دی جیسی [۱۹۰۶] پی۔۲۷۰۔ میں جج گورل بارنس نے کیا گیا۔ ۱۹۱۴ء سے لیکر ۱۹۱۸ء تک جو لڑائی یورپ میں جاری رہی، اس میں اس قاعدہ کی اور زیادہ توسیع ہوئی۔ جنگ مذکور کے دوران میں تجارتی بیڑے کا بڑا حصہ سلطنتوں نے سامان جنگ کے حمل اور نقل کیلئے بحق سرکار مستغرق کر لیا تھا، اور بقول لارڈ چیف جسٹس اسکروٹن "قومی بنا لینے کا نیشنلائزیشن رائج ہو گیا تھا"۔ جو جہاز اس طور سے حاصل کئے جاتے تھے ان کو برأت کے وہی حقوق حاصل ہو جاتے تھے جو سرکاری جہازوں کو حاصل ہیں، اگرچہ ان سے محض جنگ کا کام نہ لیا جاتا ہو۔ مقدمہ پورٹو الکسندر [۱۹۲۰] پی۔۳۰۔سی۔اے۔ لارڈ چیف جسٹس بینکس، وارنگٹن اور اسکروٹن نے جسٹس

ہل کے فیصلے کو بحال رکھا۔ امریکہ کے مشہور جج مارشل نے رائے اس کے خلاف قائم کی، مگر مقدمہ یونائیٹڈ اسٹیٹ بنک بنام پلینٹرس بنک (۱۸۲۲ء) ۹۔ وہیٹن ۹۰۴ میں اس کا اتباع نہیں کیا گیا، نیز ملاحظہ ہو مقدمہ جہاز موسومہ براڈمین [۱۹۱۶] پی۔ ۶۴۔ جج ایوانس جس کو سوئنفن ایڈی، پکفورڈ اور بینکیز نے بحال رکھا، مقدمہ جہاز موسومہ سیکوانا [۱۹۱۶] ۳۲۔ ٹی ایل۔ آر۔ ۵۱۹۔ جج ایوانس ہو، مقدمہ انیٹی و ڈورا [۱۹۱۹] پی۔ ۱۰۵۔ جج ہل ہو، مقدمہ گھاگرا [۱۹۱۹] پی۔ ۹۵۔ جج ہل ہو۔

جن جہازوں کو کوئی سلطنت بحق سرکار قرق کر لیتی ہے، وہ اس قرقی کے قیام تک قید وغیرہ سے آزاد رہتے ہیں، مگر کارروائی تعمیمی ان کے مقابلہ میں جاری رہ سکتی ہے تاکہ قرقی کے ختم ہوتے ہی فیصلہ کا نفاذ کیا جا سکے۔ مقدمہ جہاز موسومہ براڈمین (امریکہ) نیز ملاحظہ ہو مقدمہ جہاز تروائی ضمیمہ صفحہ (۲۷)۔

جو حقوق سرکاری جہازوں کو حاصل ہیں، ان کا ایسے جہازوں سے متعلق کرنا جو سلطنت اپنے تجارتی کاروبار کے لئے استعمال کرے، اصولاً صحیح نہیں متصور ہو سکتا۔ اور یہ امر قابل لحاظ ہے کہ جنگ عظیم کے ختم ہو جانے کے بعد جو معاہدات ہوئے ان میں ایک فقرہ اس مضمون کا شریک کر دیا گیا ہے کہ اگر وہ سلطنتیں جو قبل ازیں دشمن شمار ہوتی تھیں، بین الاقوامی تجارت میں شریک ہونگی، تو ان کو وہ حقوق اور رعایتیں اور براءتیں نہیں دی جائیں گی، جو بادشاہ ہی کے ساتھ مخصوص ہیں، (دیکھو فقرہ ۲۸۱ معاہدہ ورسیلز و فقرہ ۲۶۰ معاہدہ سیورس) بظاہر قرین قیاس یہی ہے کہ بین الاقوامی عدالت کی رائے یہی قرار پائے گی کہ یہی قواعد تحدید کے ان جہازوں سے بھی متعلق کئے جائیں جو تجارتی کاروبار میں مصروف ہوں، اور یہ فقرات اس بین الاقوامی قاعدہ کی تمہید ٹھہریں کہ برات کا حق صرف سرکاری جہازوں تک محدود رہیگا۔ عدالت ملک غیر کے بادشاہ یا حکومت کے اختیارات کی نوعیت اور حدود کی نسبت تجویز کی مجاز ہے۔ مقدمہ میگھیل بنام سلطان جوہر [۱۸۹۴] ۱۔ کیو۔ بی۔ ۱۴۹، متذکرہ زیر دفعہ ۱۹۲، مقدمہ فوسٹر بنام

258

ملازمین سے صادر ہوتے ہیں، ان سے حقوق پیدا نہیں ہوتے یا ایسی ذمہ داری عاید نہیں ہوتی، جس کے متعلق مقدمہ چل سکے؛ اور نہ یہ ہے کہ جو اشیاء سلطنتیں سرکاری کام میں استعمال کرتی ہیں، وہ سرکاری کام میں آنے کی وجہ سے ان دعاوی سے بری ہو جاتی ہیں، جو عام طور سے قابل سماعت عدالت ہیں؛ بلکہ سلطنت ملک غیر اپنے منظور کردہ مختاروں کے ذریعہ سے اپنے جہازوں پر ہرجہ یا بار کفالت عائد کرتی ہے۔ اور اس ہرجہ یا بار کفالت کی تعمیل کرائی جا سکتی ہے، بشرطیکہ یہ عمل سلطنت ملک غیر کے کام میں بواسطہ یا بلاواسطہ حارج و مزاحم نہ ہو۔

مقدمہ جہاز تراوتی (امریکہ) ہو

**دفعہ ۱۹۱**۔ جو قاعدہ دفعہ ۱۹۰ میں درج ہے، اس سے مستثنیٰ، بظاہر وہ ملک غیر کا بادشاہ ہے، جو سرکار انگریزی کی رعایا بھی ہو۔ ۱۸۳۷ء میں ڈیوک آف کمبرلینڈ ہینوور کے بادشاہ منتخب ہوئے۔ ایک ایسے فعل کی بابتہ، جس کو عدالت چانسری اور نیز ہوس آف لارڈز نے سرکاری کام قرار دیا تھا، ان پر اس ملک میں دعویٰ دائر کرنے کی کوشش کی گئی، مگر اس میں کامیابی نہیں ہوئی۔ لارڈ لینگ ڈیل نے لکھا: کہ "میرے نزدیک بادشاہ ہینوور اس ملک کی عدالت میں مدعی علیہم کے زمرہ میں شریک کئے جانے سے مستثنیٰ ہیں، اور ان کو مستثنیٰ رکھنا چاہئے، ان افعال کی بابتہ جو وہ بحیثیت بادشاہ ہینوور یا رئیس ہونے کے عمل میں لائیں، لیکن اس لحاظ سے کہ وہ سرکار انگریزی کی رعایا ہیں، ان پر ہر ایسے فعل کی بابتہ جو وہ بحیثیت رعایا سرکار انگریزی کے عمل میں لائیں، یا عمل میں لا رہے ہوں، دعویٰ دائر ہو سکتا ہے۔ مقدمہ ڈیوک آف برنسوک بنام کنگ آف ہینوور۔ ۴۴ - ۱۸ - ۶ بیون ۵۷۔

اس مقدمہ کے مرافعہ میں لارڈ بروہام نے لکھا: کہ "یہ امر محتاج بیان نہیں ہے کہ اگر بالفرض ملک غیر کے ایک ایسے بادشاہ کی، جس نے اس ملک کی رعایا کے حقوق حاصل کر لئے ہوں (Naturalized) کوئی جائداد غیر منقولہ اس ملک میں واقع ہو، اور اس نے جائداد مذکور کے متعلق کوئی معاملہ مثلاً معاہدہ بیع یا رہن کیا ہو، تو اس ملک کی عدالت منصفت اس سے معاہدہ مذکور کی تعمیل مخصوص نہ کرا سکے۔" ۱۸۴۸ - ۲ - ایچ - آف - ایل - ۲۴ - اور لارڈ کیمبل نے اس میں یہ اضافہ کیا: کہ اگر وہ (گرانڈ ڈیوک)

ایک تملیک ازدواجی کا، ایسے وقت میں امین ہوا ہو جب کہ وہ اس ملک میں موجود تھا، اور جس امانت کو وہ قبول کر کے اس کا ذمہ دار ہو گیا تھا، اور جس کو وہ اس وقت صحیح طریقہ سے انجام نہیں دے رہا ہے، تو ایسی حالت میں، میں یہ کہنے کے لئے آمادہ نہیں ہوں کہ عدالت چانسری کو اس پر اختیار حاصل نہیں ہے۔" حوالہ متذکرہ بالا، صفحہ ۲۵۔ لیکن فی زمانہ، یہ امر تقریباً محال ہے کہ ایک ملک غیر کا بادشاہ انگریزی رعایا بھی ہو، کیونکہ اگر کوئی شخص، انگریزی رعایا میں سے کسی ملک غیر کی بادشاہت کو قبول کرتا ہے، تو وہ برضامندی خود، اس ملک کی رعایا ہونا قبول کر لیتا ہے، اور حسب دفعہ ۱۲ قانون قومیت انگلستان، اس کی انگریزی قومیت، زائل ہو جاتی ہے، اور ملک غیر کا کوئی بادشاہ، بغیر پارلیمنٹ کے خاص ایکٹ کے، ان شرائط کو پورا نہیں کر سکتا، جو اس ملک کی رعایا ہونے کے لئے لازم ہیں۔ اور یہ ظاہر ہے، کہ اس کو ان شرائط کے پورا کرنے کے لئے کوئی خاص وجہ تحریک نہ ہوگی، کیونکہ اگر وہ اس ملک میں جائداد غیر منقولہ لینا چاہتا ہے، تو وہ اب بحیثیت باشندہ ملک غیر کے بھی، لے سکتا ہے۔ اگر ملک غیر کے کسی بادشاہ کو، بذریعۂ انتقال کے، کوئی جائداد، انگلستان میں ملے، اور وہ اس پر قابض ہو جائے، تو یہ خیال نہیں کیا جا سکتا، کہ ایک ایسے مدعی کے حق میں، جو اسی اراضی کا بہتر حق کے ساتھ دعویدار ہو، فیصلہ نہیں کیا جا سکتا، اور قبضہ نہیں دلایا جا سکتا، یا ایک انگلستان کی اراضی کا مرتہن، اپنا معمولی چارۂ کار، انگلستان میں، اس بناء پر حاصل نہیں کر سکتا، کہ راہن، ایک ملک غیر کا بادشاہ ہے۔ برائت کا استثناء، جیسا کہ قبل ازیں بتایا جا چکا ہے، عدالت متعلقہ جائداد پر حاوی نہیں ہے۔ ایسی صورت میں، غالباً عدالت، وزارت امور خارجہ سے درخواست کرے گی، کہ بذریعۂ سفیر، اس کی اطلاع، اس بادشاہ کو دیجائے، اور ایسی اطلاع وہی، حسب حکم ۹ بابتہ ۱۸۸۳ء قاعدہ (الف) یا (ب) بمنزلہ تعمیل سمن کے متصور ہوگی، ایسے بادشاہوں کے متعلق، جو انگلستان کی اراضی پر بحیثیت انگلستانی پیدائشی رعایا، یا ایسی رعایا کہ جس نے ایسے حقوق بعدہ حاصل کر لئے ہوں، قابض ہوں۔ قدیم زمانہ میں، خواہ کچھ کارروائی ہو، مگر فی زمانہ ظاہر ہے کہ ملک غیر کے بادشاہ کو، جو ان اراضی پر بحیثیت باشندہ ملک غیر کے قابض ہو، کوئی انگریزی

عدالت، اس امر پر مجبور نہیں کر سکتی، کہ وہ معاہدہ یا رہن کی تعمیل مختص کرے۔

**دفعہ ۱۹۲** لیکن، اگر کوئی حکومت یا شخص، جو اس براءت کا مستحق ہو، کوئی دعویٰ، انگلستان میں دائر کرے، تو اس پر مثل ایک معمولی جماعت یا شخص کے، لازم ہوگا، کہ وہ، مقدمہ کی تمام کارروائی میں، مدعی علیہ کے ساتھ منصفانہ برتاؤ کرے؛ اور مدعی علیہ مجاز ہوگا، کہ اس کے مقابلہ میں عکسی دعاوی، اور متقابل مطالبات، اور ایسی جوابدہی اور کارروائی کرے، جس کا وہ معمولی اشخاص کے مقابلہ میں، کامل انصاف کے حصول، یا مدعی کے دعویٰ سے اپنی حفاظت، کے لئے مجاز ہو سکتا تھا۔ عدالت چانسری کا قدیم مقولہ یہ تھا، کہ جو شخص نصفت کا طالب ہو، اس کے لئے ضرور ہے، کہ خود بھی نصفت کا عمل کرے۔ پاٹس کہتا ہے: کہ ایک ملک کا باشندہ، دوسرے ملک کے باشندہ کے خلاف، دادرسی کا خواستگار ہو سکتا ہے، لیکن ساتھ ہی مدعی پر از روئے انصاف یہ فرض عائد ہو جاتا ہے کہ ملک غیر کی ضمنی کارروائیوں اور فیصلہ جات کو قبول کرے، 26( خواہ وہ، اُسکے خلاف ہی کیوں نہ ہوں! ڈائجسٹ ۵-۱-۲۲-

مقدمہ لیسٹ بنام شاہ اسپین (۱۸۲۸) ۱- ڈی سی- اے- ۱۹۹- بنچ، روڈسٹڈیل ولینڈ ہرسٹ: میں، منظوری رائے سوخر الذکر، یہ طے ہوا۔ کہ ایک ملک غیر کا بادشاہ، عدالت نصفت میں چارہ جوئی کا مجاز تھا؛ اسپر اعتراض یہ کیا گیا تھا، کہ اسپر صحیح طریقہ سے سمن کی تعمیل یا نصفت کا ہونا، یا ڈگری کی تعمیل، محال ہے؛ لیکن جسٹس لینڈ ہرسٹ نے کہا، کہ جب وہ عدالت ہذا میں بحیثیت مدعی کے آئے ہیں، تو "عدالت کو ان پر پورا اختیار ہے، اور وہ انکو، تمام مناسب شرائط کا پابند کرا سکتی ہے" — اسکے بعد، ایک عکسی عرضی، اسکے مقابلہ میں پیش کیا گیا؛ اور عدالت نے طے کیا، کہ اسکو بذات خود، حاضر عدالت ہو کر، بحلف جوابدہی کرنی چاہیئے؛ مقدمہ بادشاہ اسپین بنام ہلیٹ (۱۸۳۳) ۱- سی- ایل وایف ۳۳۳- بنچ، پلنکٹ- ونٹورڈ- برو ہام: جس میں سوخر الذکر کی رائے سے اتفاق کیا گیا تھا؛ مقدمہ روہس پاٹیلڈ بنام ملکہ پرتگال (۱۸۲۹) ۲- ڈبلیو- اے- اس- سی- ۳- ۵۹۴ بنچ، ایلڈن شن: میں، عدالت نصفت نے ایک حکمنامہ، بغرض

پیشی دستاویزات ایک ملک غیر کے بادشاہ کے نام جاری کرنا منظور کیا، تاکہ مدعی علیہ کو اس مقدمہ کی جوابدہی میں تائید ملے، جو ملکہ موصوفہ کی طرف سے دائر ہوا تھا، مقدمہ گورنمنٹ کولمبیا بنام روتھس چائیلڈ (۱۸۲۶) ۱ سم-۴۹۲؛ میں جسٹس لیچ نے، یہ طے کیا کہ ملک غیر کی ریاست جمہوری کو عدالت چانسری میں، اپنے کسی عہدہ دار کے نام سے نالش دائر کرنی چاہئے تاکہ مدعی علیہ کے سمن کی تعمیل، اس شخص کے نام پر ہو سکے، اور جس سے دعوی عکسی کا جواب (بحالت ضرورت) لیا جاسکے، مگر بعد کو یہ قاعدہ قرار پایا کہ جن ریاستہائے جمہوری کو حکومت انگلستان تسلیم کرتی ہے، وہ خود اپنے نام سے دعوی دائر کرسکتی ہیں۔ اور عدالتیں اس امر کا اطمینان کرلیں گی کہ ان کے دستاویزات وغیرہ کے پیش کرائے جانے کا مناسب انتظام ہوگیا ہے۔

دیکھو مقدمہ پریولو بنام ریاستہائے متحدہ امریکہ (۱۸۶۶) ایل-آر-۲-ای کیو ۶۵۹-نج، وڈ؛ و مقدمہ ریاستہائے متحدہ امریکہ بنام وگنر (۱۸۶۷) ایل آر ۲-چانسری-مرافعہ-۵۸۲-نج چیمسفورڈ، ٹرنر و کیرنس، جنہوں نے جسٹس وڈ کے فیصلے کو منسوخ کیا۔ ایل-آر-۳-ای کیو-۲۴؛ و مقدمہ ریاست جمہوری لبریا بنام امپریل بنک (۱۸۷۳) ایل-آر-۱۶-ای کیو-۱۷۹-نج، مالنس؛ و مقدمہ ریاست جمہوری پیرو بنام وگولن (۱۸۷۵) ایل-آر-۲۰-ای کیو-۱۴۰-نج، مال؛ و مقدمہ ریاست جمہوری کاسٹاریکا بنام ارلانگر (۱۸۷۵) ۱-چانسری ڈویژن-۱۷۱-نج جیمس بیلاش و بلیکبرن، جنہوں نے جسٹس مالنس کے فیصلہ کو منسوخ کردیا، ایک ملک غیر کی دعوی کرنے والی حکومت سے خرچہ کے بابت ضمانت لی گئی۔ مقدمہ ریاست جمہوری کاسٹاریکا بنام ارلینگر (۱۸۷۶) ۳-چانسری ڈویژن-۶۲-نج جیمس میلش و بیگلے؛ جو اس بارہ میں، مالنس سے متفق تھے، ایک ملک غیر کے بادشاہ کی طرف سے، اس ہرجہ کا دعوی پیش ہوا، جو جہازوں کے تصادم سے واقع ہوا تھا؛ بادشاہ کو اس ہرجہ کی بابت بوجہ مدعی علیہ کے دعوی عکسی سے مانع ہوا ادخال ضمانت کا حکم دیا گیا، کیونکہ مدعی کے جہازوں کی گرفتاری ممکن نہ تھی۔ مقدمہ جہاز نہ

موسومہ نیو سبیل (۱۸۸۵) ۱۰ ۔ پی ۔ ڈی ۔ ۲۳ ۔ جج ۔ برٹ ۔ کاٹن و لنڈلے: جنہوں نے جسٹس بٹ کے فیصلہ کو بحال رکھا ہو

یا مثلاً ملک غیر کے بادشاہ پر بجائے خود دعویٰ نہیں ہو سکتا، ایسے عکسی دعوے کے قبول کئے جانے کی کوئی دلیل نہیں قرار دیا جا سکتا؛ جو ایک معمولی مدعی کے مقدمہ میں قبول نہیں کیا جا سکتا تھا ۔ مقدمہ ریاست جمہوری جنوبی افریقہ بنام فرانس و بلجیم کمپنی [۱۸۹۷] ۲ ۔ چانسری ۔ ۴۸۷ ۔ جج: لینڈلے ۔ لوپس ۔ چیٹی جنہوں نے جسٹس نارتھ کے فیصلہ کو بحال رکھا ۔ یا جس دعویٰ عکسی کا قبول کرنا انصاف رسی کیلئے اس کے مقدمہ میں ضرور نہیں ہے ۔ فریقین حسب سابق [۱۸۹۸] ۱ ۔ چانسری ۱۹۰ ۔ جج نارتھ بی ملک غیر کے بادشاہ کا اختیار عدالت کو تسلیم کرنا بعد دائر ہونے مقدمہ کے ہونا چاہیئے، اس کا استنباط اس کے کسی عمل ماقبل سے کرنا صحیح نہیں متصور ہو سکتا ۔ مقدمہ میگل بنام سلطان جوہر [۱۸۹۴] ۱ ۔ کیو ۔ بی ۔ ۱۴۹ ۔ جج ملس ولارنس: جسکو جسٹس ایشر، لوپس اور کے نے منظور کیا ہو جو بادشاہ زیر حفاظت کسی سلطنت کے ہو وہ قاعدہ ۱۲۰ کے مقاصد کیلئے؛ بادشاہ متصور ہوگا ہوا (حسب سابق صفحہ ۱۴۴) اسیطرح ہندوستان کے حکمران رئیسوں کا حال ہے ۔ مقدمہ اسٹیتھم بنام اسٹیتھم و گائیکوار بڑودہ [۱۹۱۲] پی ۔ ۹۲ ۔ دیکھو صفحہ ۲۵۸ ہو

اس کا تصفیہ عدالت سے ہوگا کہ آیا ایک ملک غیر کی حکومت جو خود اپنے نام سے دعویٰ کر رہی ہے، سرکار انگریزی کی تسلیم کردہ ہے یا نہیں ہو مقدمہ سٹی آف برن بنام بنک آف انگلینڈ (۱۸۰۴) ۹ ۔ ویزی ۔ ۳۴۷ ۔ جج ایلڈن ہو کسی حکومت یا بادشاہ کے تسلیم کئے جانے کے متعلق؛ عام طور سے؛ دفتر وزارت خارجہ کا صداقت نامہ کافی متصور ہوگا؛ اکثر مقدمات میں، جو انگلستان کی عدالتوں میں ۱۹۱۸ء میں روس کی سلطنت کے ٹوٹنے اور اسکے مختلف ریاستوں میں تقسیم ہو جانے کے بعد پیش ہوئے؛ عدالتوں نے ان عارضی حکومتوں کیلئے شاہی حقوق تسلیم کر لئے ہیں؛ باوجود عارضی ہونیکے دفتر وزارت خارجہ سے انکی یہ حیثیت تسلیم کر لی گئی تھی ۔ اسی بنا پر مقدمہ جہاز موسومہ گھاگرا میں عدالت نے جہاز مذکور پر جس کی ملک کی استھونیا کی قومی کونسل دعویدار تھی کسی قسم کا

اختیار رکھنے سے انکار کر دیا سلطنت کے ایک نمائندہ کے اس بیان پر کہ ملک معظم
کی حکومت نے ۔۔۔ فی الحال عارضی طور سے، اور بہ تحفظ تمام آئندہ حق کاروائی
کے ۔ استھونیا کی قومی کونسل کو واقعی خود مختار مجلس تسلیم کر لیا ہے ؎

اسیطرح مقدمہ اے۔ او۔ لوتھر بنام جیمس سیگور و کمپنی [۱۹۲۱] ا۔ کے
بی۔ ۴۵۶ و ۴۷۴ کی عدالت مرافعہ نے یہ طے کیا کہ اس کو لکڑی کے اس
ذخیرہ پر جو انگلستان میں موجود تھا اور جس کی نسبت روس کی سوئیٹ گورنمنٹ
دعویدار تھی، کوئی اختیار نہیں ہے ۔ دفتر وزارت خارجہ نے جو صداقت نامہ
دیا تھا، اس کا مضمون یہ تھا کہ سوئیٹ گورنمنٹ کے متعلق یہ تسلیم کر لیا گیا ہے
کہ وہ ملک روس میں شاہی اختیارات پر قابض ہے۔ جسٹس رآشس نے فیصلہ
اسکے خلاف کیا تھا کیونکہ جب یہ مقدمہ انکے سامنے پیش تھا، اس وقت تک
سوئیٹ گورنمنٹ تسلیم نہیں کی گئی تھی اور اسی بنا پر انھوں نے یہ لکھا کہ اگر
کوئی حکومت یا بادشاہ سلطنت انگلستان سے نہیں تسلیم کیا جاتا تو اس
ملک کی عدالتیں بھی اس کو نہ تسلیم کر سکتی ہیں اور نہ ان کو تسلیم کرنا چاہئے ۔
جو عرصہ مقدمہ کی ابتدائی سماعت اور مرافعہ کے پیش ہونے میں گزرا اسمیں
ایک تجارتی معاہدہ سرکار انگریزی اور سوئیٹ گورنمنٹ میں ہو گیا تھا جس سے
اس گورنمنٹ کا تسلیم کیا جانا مستنبط ہوتا تھا اور یہی ابتدائی تجویز کی تنسیخ
کا باعث ہوا ؎

ضابطہ کے مسائل کو چھوڑ کر اب ہم اس امر کیطرف متوجہ ہوتے ہیں کہ سلطنتہائے
ملک غیر یا اس کے بادشاہوں پر جو انگلستان میں دعوی کریں لازم گردانا گیا
ہے کہ وہ ان معاملات میں جو مقدمہ میں زیر بحث ہوں، مدعی علیہ کی جوابدہی
کی پوری وقعت کریں اور اس کے ساتھ منصفانہ برتاؤ کریں جیسا کہ مقدمہ ذیل
سے ظاہر ہوگا: مقدمہ ریاستہائے امریکہ بنام پریولیو (۱۸۶۵) ایکویٹی ۵۹ ۵ جلد دوم
مقدمہ ریاستہائے متحدہ امریکہ بنام میکرائی (۱۸۶۷) ایل۔ آر۔ ۳ ایکویٹی ۷۹ ۔ ۳۴۷ جلد دوم جس کو
جزاً جیمسفورڈ نے منسوخ کیا تھا۔ ایل۔ آر۔ ۳ چانسری مرافعہ ۷۹ کہ ایک گورنمنٹ جو دوسری
گورنمنٹ کی قائم مقام اور جانشین ہو انکو مدعی علیہ کے ان تمام عذرات کی وقعت کرنی چاہئے،

جو سابق گورنمنٹ کے مقابلہ میں پیش ہو سکتے تھے۔ مقدمہ ریاست جمہوری۔ پیرو بنام ڈریفس (۱۸۸۸) ۳۸۔ چانسری ڈویژن۔ ۳۴۸۔ جج، کے، ہو لیکن ایک فاتح گورنمنٹ مفتوحہ گورنمنٹ کے مطالبہ جات کی ذمہ دار نہیں ہو سکتی۔ مقدمہ ویسٹ رینڈ گولڈ مائننگ کمپنی بنام سرکار [۱۹۰۵] ۲۔ کے۔ بی۔ ۳۹۱۔ اگر کسی حکومت غیر کے وزیر سے کوئی معاہدہ ہوا ہو تو اس کا جانشین عہدہ دار اسکی بنا پر دعوی کر سکتا ہے بشرطیکہ معاہدہ کے ظاہری معنا یہی ہوں۔ مقدمہ یڈ کروڈ بنام کلائیڈ بینک انجینیرنگ و شپ بلڈنگ کمپنی [۱۹۰۲] اے۔ سی۔ ۵۲۴۔ جج، ہالسبری۔ بیگناٹن۔ برامپٹن۔ رابرٹسن۔ ولنڈلے۔ نتیجین سابق [۱۹۰۵] اے۔ سی۔ ۶۔

اگر ملک غیر کی حکومت یا شخص، جو کہ حق براءت کا مستحق ہے، اپنے مقدمہ میں آخری فیصلہ حاصل کر چکا ہے تو بربنائے دفعہ ہذا اس کو یہ حق نہ ہوگا، کہ وہ کوئی جداگانہ مقدمہ اسی بنا پر دائر کرے۔ مقدمہ اسٹورسبری بنام ریاست جمہوری کاسٹاریکا (۱۸۸۰) ۲۹۔ ڈبلیو۔ آر۔ ۱۲۵۔ جج، جیسل۔ جیمس۔ لوش۔ جسٹس جیمس نے لکھا ہے، کہ اگر صدور فیصلہ کے بعد کوئی امر ایسا پیدا ہو جائے، یا علم میں آئے جسکی بنا پر مدعی کی ڈگری کا نفاذ قرین انصاف نہ ہو تو میری رائے میں مدعی علیہ کیلئے صحیح راستہ یہی ہوگا کہ وہ بجائے جدید مقدمہ کے ایسی کارروائی میں ان اختیارات کو کام میں لانے کی درخواست کرے، جو ہر عدالت خود اپنے فیصلوں کی نسبت ہمیشہ کام میں لا سکتی ہے، اور مقدمہ میں ڈگری مذکور کے ملتوی رکھے جانے کی اس بنا پر درخواست کرے کہ اس پر عمل آوری قرین انصاف نہ ہوگی۔

گورنمنٹ جاپان جو کہ انگلستان کے سفارت خانہ کی عدالت میں مدعی ہے، اسپر مجبور نہیں کی جا سکتی ہے کہ وہ کسی دعوی کی سماعت کے اختیارات کو بھی تسلیم کرے اگرچہ وہی واقعات جو اس مقدمہ کے دائر کئے جانے کی بنا بتائے جاتے ہیں، اسکے دعوی کے مقابلہ میں بطور جوابدہی کے مستعمل ہو سکتے ہوں۔ چونکہ عدالت کے اختیارات محدود ہیں، اسلئے اگر جاپان کے کسی معمولی

شخص کیطرف سے بھی دعوی ہوتا، تب بھی نتیجہ واحد ہوتا۔ مقدمہ شاہی
262 گورنمنٹ جاپان بنام پی و او۔ اسٹیم نویگیشن کمپنی [۱۸۹۵] اے۔ سی۔ ۶۴۴
ججان ہرشل۔ واٹسن۔ ہوب ہاوس۔ میگناٹن۔ شینڈ۔ ڈیوی۔ و کوچ ج۔

**دفعہ ۱۹۳** جو قاعدہ دفعہ ۱۹۰ میں قائم کیا گیا ہے، اس کے متعلق، ایک اصول کا بیان کیا جانا ضرور ہے، جس کو لارڈ لینڈلی کے ان الفاظ سے شروع کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے، جو انھوں نے عدالت چانسری کے متعلق کہے تھے: "اکثر ایسے مقدمات پیش ہوئے ہیں، جن میں عدالت ہذا کو ایسی رقمیں تقسیم کرنی پڑی ہیں، جن کا تعلق کسی ملک غیر کی حکومت یا بادشاہ سے تھا؛ ایسی رقوم کی صحیح تقسیم کے لئے، یہ امر مناسب اور قرین مصلحت سمجھا گیا کہ وہ حکومت یا بادشاہ بھی فریق مقدمہ بنایا جائے؛ اس ترکیب سے مقدمہ ترتیب فریقین کے لحاظ سے، تو مکمل ہو جاتا ہے لیکن جو ملک غیر کی حکومت یا بادشاہ اس قسم کے مقدمات میں زمرۂ مدعی علیہم میں شریک کر لیا جاتا ہے، اس کا یہ اثر نہیں ہے کہ ایسی حکومت یا بادشاہ کو مجبور کیا جائے یا مجبور کرنے کی کوشش کیجائے کہ وہ معمولی کارروائی مقدمہ میں شریک ہو کر فیصلہ کی تعمیل کرے؛ بلکہ اس کا منشا یہ ہے کہ اس بادشاہ کو اس امر کا موقعہ دیا جائے کہ اگر وہ چاہے تو مقدمہ میں شریک ہو کر اپنا دعوی یا حق، جائداد زیر بحث میں ثابت کرے۔ اگر وہ دعوی میں شریک ہو گیا، تو گویا اس معاملہ میں، اس نے عدالت ہذا کے اختیار کو تسلیم کر لیا؛ اور اگر اس نے شرکت مقدمہ سے انکار کر دیا تو پھر غالبًا اس کو اسی حق کی نسبت کسی دوسری شکل میں دعوی کرنیکا حق باقی نہ رہے گا۔ ایسا ہی عمل، اس صورت میں ہوگا، جب کہ اس ملک میں کسی مدعی علیہ سے، ایسی کارروائی کے متعلق، جواب لیا جاتا ہو، جو اس نے ملک غیر کے بادشاہ کے گماشتہ (ایجنٹ) کی حیثیت سے کی ہو۔ مقدمہ کی تکمیل از روئے فریقین کے لحاظ سے، اسوقت تک نہیں ہو سکتی، جب تک کہ وہ بادشاہ، باضابطہ طریقہ سے زمرہ مدعی علیہم میں شریک نہ کر لیا جائے؛ اور اس کو زمرہ مدعی علیہم میں شریک کر لینے سے، خود اس کو اپنی براءت کے لئے جوابدہی کا موقعہ ملتا ہے؛ بجائے اس کے کہ کل جوابدہی گماشتہ کے ہاتھ میں رہے۔ اور اس طور سے اگر وہ چاہے شریک مقدمہ

ہوسکتا ہے؛ اگر اس نے شرکت سے انکار کیا تو جو فیصلہ اس کے گماشتہ کے خلاف ہوگا، اس کا نمائندہ ذمہ دار قرار پائے گا۔" مقدمہ ڈیوک آف برنس وک بنام شاہ ہینودر -۲ ۱۸۴۴- ۶- بیو- ۲۹۔

یہ اصول جس حد تک صحیح ہے، اب (بجائے چانسری کے) سپریم کورٹ سے متعلق ہوگا۔ اس کا جزو اول یقینی طور سے صحیح ہے، جس کا تعلق ان رقوم سے ہے، جو عدالت کو تقسیم کرنی پڑیں۔ دوسرا جزو جس کا تعلق ان مقدمات سے ہے جنہیں لوگوں نے ملک غیر کے بادشاہوں کی طرف سے بحیثیت گماشتہ کے کارروائی کی ہو، زیادہ تر محتاط طریقہ سے بیان کیا جانا چاہئے تھا۔ اگر مدعی یہ ثابت کرسکتا ہے کہ اس جائداد کی نوعیت، یا اس رقم یا شئے کے ارتھان کے لحاظ سے، جو گماشتہ کے اہتمام میں اس ملک میں ہے، اس کو کوئی حق حاصل ہے، تو یہ معاملہ اسی اصول کے تحت اور انہیں مقدمات میں آجاتا ہے، جن میں عدالت کو رقم تقسیم کرنی پڑتی ہے؛ کیونکہ فی الحقیقت، ایک رقم عدالت کے حدود اراضی میں موجود ہوتی ہے، اور اس کے متعلق عدالت صدور فیصلہ اور اس کی تعمیل کرانے سے انکار نہیں کرسکتی۔ اس سے انکار کرنا ایسا ہی خلاف انصاف ہوگا جس طرح عدالت اس اراضی کے حوالہ کرنے سے انکار کرے، جس کی نسبت کسی شخص نے اپنا بہتر حق قبضہ یا حق سقوط انفکاک رہن، بمقابلہ ملک غیر کے بادشاہ کے ثابت کردیا ہو۔ ان اختیارات کے استعمال کی تائید میں ایک مزید وجہ یہ بھی ہوسکتی ہے کہ ملک غیر کے بادشاہ پر نالش کی ضرورت ہی نہیں باقی رہتی؛ کیونکہ جائداد منقولہ پر بذریعہ گماشتہ کے عدالت کی دسترس ممکن ہے؛ اور اس گماشتہ کی حفاظت، بمقابلہ اصل شخص کے بذریعہ تجویز کے ہوسکتی ہے۔ لیکن اگر مدعی کے دعویٰ کی بنیاد ایسی ذمہ داری ہے، جس کا عاید ہونا، ملک غیر کے بادشاہ یا مملکت پر بیان کیا جاتا ہے؛ اور اس کو وہ خود مملکت یا بادشاہ کے مقابلہ میں نہیں چلا سکتا تھا، تو وہ اس کو بالواسطہ گماشتہ کے ذریعہ سے بھی نہیں چلا سکتا ہے: اور مملکت غیر یا اس کے بادشاہ کے انکار حاضری اور عدم تسلیم سے، اس کا دعویٰ باقی نہیں رہتا ہے۔ 263

منصلہ ذیل مقدمات میں، لارڈ لینگ ڈیل کے اس اصول کے آخری

جز سے کام لینے کی کوشش کی گئی، جس کا ذکر، دفعہ ۱۹۳ میں ہو چکا ہے، مگر آخر کار ان میں سے کسی مقدمہ میں بھی چارہ کار نہ حاصل ہو سکا۔ تمام مقدمات میں یہی طے ہوا کہ نوعیت جائداد یا رقم یا شئے زیر اہتمام گماشتہ کے ارتہان کے لحاظ سے کوئی حق ثابت نہیں کیا جا سکتا۔ مقدمہ ہمتہ بنام وگلیس (۱۸۶۹) ایل۔ آر۔ ۸۔ اسی کیو۔ ۱۹۸۔ جج' رتولے، مقدمہ لاریورکی بنام ارگن جس کا فیصلہ جسٹس مالنس نے بحق مدعی کیا، اور مرافعہ میں جسٹس ہیڈ رتے سے نے تائید کی تجویز صادر کی۔ (۱۸۷۲) ایل۔ آر۔ ۷۔ اسی وآئی۔ اے۔ ۲۲۳ منفصلہ کرنسن۔ ادہیکن جمیسفورڈ، مقدمہ ٹوئیکی ہس بنام ڈریوفس۔ (۱۸۷۷)۔ ۵۔ چانسری ڈویژن ۶۰۵ جج' ہال جس کی تائید جسٹس جیل اور جیمس نے کی، مقدمہ گلیڈ اسٹون بنام مسرور بے (۱۸۶۲) ۱۔ ایچ۔ ایم۔ ۹۵ م۔ جج' ووڈ میں مدعیون سے بنک آف انگلینڈ پر جس کے پاس رقم شرطاً جمع کرا دی گئی تھی ایک درمیانی حکم حاصل کیا، لیکن اس سے زیادہ مقدمہ کا پتہ نہیں چلتا، مقدمہ گلیڈ اسٹون بنام عثمانیہ بنک (۱۸۶۳) ۱۔ ایچ۔ ایم۔ ۵۰۵۔ جج' ووڈ میں مدعیوں نے اس رقم یا شئے پر اکتفا نہیں کیا، جو انگلستان میں موجود تھی، بلکہ عثمانیہ بنک کو، جو ٹرکی میں، ان حقوق کے استعمال سے باز رکھنے کی کوشش کی جو اس کو سلطان ٹرکی کے حکم سے ملے تھے، اور جن کو مدعیان اپنے حقوق کی خلاف ورزی تصور کرتے تھے۔ اگر وہ سرکار انگریزی کی پارلیمنٹ کی کسی کارروائی کے متعلق بھی اسی قسم کی شکایت کرتے تو اس کا نتیجہ بھی یہی ہوتا جیسا کہ جج نے بتایا ہے، مقدمہ اسٹراس برگ بنام ریاست جمہوری کاسٹاریکا (۱۸۸۰) ۲۹ ڈبلیو۔ آر۔ ۱۲۵: میں جج جیسل و جیمس نے، لارڈ لینگڈیل کے اصول کا اعادہ کیا، جو ان اقوام کے متعلق ہے جو حدود عدالت کے اندر رہنے والوں کے ہاتھ میں ہوں، کو اس سے زیادہ ہے۔

مقدمہ ویلاسیسور بنام کروپ (۱۸۷۸) ۹۔ چانسری ڈویژن ۳۵۱: میں (جج جیسل جس کی تائید جیمس، برٹ و کاٹن نے کی) ایک ملک غیر کے بادشاہ کو، بم کے گولوں کو باہر لیجانے کی اجازت دی گئی، اگرچہ مدعیوں کی استدعا

یہ تھی کہ وہ اس بنا پر ضایع کر دیئے جائیں کہ بادشاہ مذکور کے گماشتہ نے ان کے پٹینٹ کی خلاف ورزی کی تھی ؎

**دفعہ ۹۴** "تمام ایسے سمن اور اطلاع نامے جو اس کے بعد تعمیل ہوں، یا ان کے متعلق کارروائی کیجائے۔ اور انکی بنا پر، کسی ایسی مملکت غیر یا وہاں کے بادشاہ کا ــ کوئی سفیر یا وزیر (Minister) ــ جسکو ایسا حق دیا گیا ہو اور اس کو ملکہ معظمہ، ان کے ورثا، یا جانشینوں نے تسلیم کر لیا ہو، یا ایسے سفرا یا وزیر کا ــ کوئی خانگی شخص یا خانگی ملازم ــ گرفتار یا قید کیا گیا ہو، یا ــ اسکا یا انکا ــ 264 سامان یا اسباب خانگی، قرق یا ضبط کیا گیا ہو، ــ وہ سب اس مقصد انشاء اور تعبیر کیلئے، باطل اور کالعدم متصور ہونگے"۔ اسٹاٹیوٹ بر این۔ فصل ۱۲ دفعہ ۳۔

"لیکن یہ شرط پیش نظر رہنی چاہئے کہ کوئی سوداگر یا تاجر۔ جو ان قوانین کی تعریف میں داخل ہوتا ہے جو اشخاص دیوالیہ کے متعلق جاری ہوں، ــ کسی سفیر یا وزیر کی خدمت میں داخل رہنے یا داخل ہو جانے کی بنا پر، اس ایکٹ سے کسی قسم کا فائدہ اٹھانے کا مجاز نہ ہوگا"۔ حوالہ حسب سابق، دفعہ ۵۔

اس قانون کے نفاذ کی وجہ یہ ہوئی: کہ ایک معمولی شخص نے روس کے سفیر کو اسکی گاڑی سے اتروا کر قید کرا دیا تھا۔ اس کی دفعہ ۳۔ متذکرہ بالا کے متعلق ہمیشہ یہ سمجھا گیا کہ وہ صرف غیر موضوعہ قانون کا اعادہ ہے، البتہ سفرا یا وزرا کو اس سے زیادہ برائت حاصل ہے، جتنی اس دفعہ سے بظاہر معلوم ہوتی ہے۔ نہ صرف ان کی ذات قید سے مستثنیٰ، اور ان کا سامان اور اسباب قرقی سے محفوظ ہے، بلکہ ان پر مطلق دعویٰ ہی نہیں ہوسکتا۔ اس غرض سے بھی نہیں کہ اسوقت فیصلہ حاصل کر لیا جائے، اور تعمیل، ایسے وقت کرائی جائے، جب کہ وہ اس برائت کے مستحق نہ رہیں۔

میگڈا لینا اسٹیم نیویگیشن کمپنی بنام مارٹن (۱۸۵۹) ۲۔ ای۔ ای۔ ۹۴۔ جج کیمپبل۔ وٹیمن۔ آرل۔ کرامپٹن: یہ حق طلب شدہ سفرا سے بھی متعلق رہتا ہے جو ملک میں اپنے سرکاری کاروبار کو ختم کرنے کیلئے چند روز قیام کریں، جب کہ ایک سابق وزیر اپنا کام ختم کرنے کے بعد چھ ماہ تک غائب رہا، تو یہ طے ہوا کہ اس کے حق کے باقی رہنے کے متعلق کوئی سوال قابل

تصفیہ نہیں ہے۔ مقدمہ سوارز بنام سوارز [۱۹۱۸] ۱۔ چانسری ۱۷۶۔ سی۔ اے۔ ج، سوئنفن ایڈی۔ وارنگٹن و اسکروٹن (لارڈ چیف جسٹس)۔ میعاد کا آغاز اس وقت تک نہیں ہوتا، جب تک کہ سابق سفیر پر کامل طور سے تعمیل (سمن) نہ ہو جائے؛ اور اس قانون کا کوئی اثر اس اختیار پر نہیں پڑتا جو بیرون حدود تعمیل کے متعلق حاصل ہے۔ مقدمہ سمورے بنام گڈبان [۱۸۹۴] ۲۔ کیو۔ بی۔ ۳۵۲۔ ج، اے۔ ایل۔ اسمتھ و ڈیوی جنھوں نے رائٹ اور لارنس کے فیصلہ کو بحال رکھا۔

نہ وہ بحیثیت اپنے بادشاہ یا مملکت کے قائمقام کے، مدعی علیہ بنایا جا سکتا ہے، اس غرض سے کہ اس کو حاضر عدالت ہو کر اپنے بادشاہ یا مملکت کے حقوق کی حفاظت کا موقعہ ملے، جبکہ ان کا تصفیہ لارڈ لیننگ ڈیل کے اصول متذکرہ دفعہ ۱۹۳ کے مطابق کیا جاتا ہو۔

مقدمہ گلیڈ اسٹون بنام مسورپے (۱۸۶۲) ۱۔ ایچ و ایم۔ ۴۹۵۔ ج، وڈ۔

اور نہ اس حالت میں۔ کہ ملک غیر کا بادشاہ یا مملکت کسی ایسے مقدمہ میں جس کا ذکر اوپر ہوا، مدعی علیہ بنائی گئی ہو۔ سمن کی تعمیل سفیر یا وزیر پر، اس غرض سے ہو سکتی ہے: کہ اس کی اطلاع ایسے بادشاہ یا مملکت کو ہو جائے۔

مقدمہ اسٹوارٹ بنام بنک آف انگلینڈ [۱۸۷۶] ڈبلیو۔ این صفحہ ۲۶۳۔

ج، جسیل۔

265 اگر سفیر یا وزیر نے عدالت کے اختیار کو تسلیم کر لیا ہے، اور اس کا موقعہ باقی نہیں رہا کہ وہ مقدمہ سے اپنا نام خارج کرائے یا اپنے مقابلہ میں کارروائی کے ملتوی رکھے جانے کی درخواست کر سکے، خصوصاً ایسی حالت میں کہ اس پر مشمول دوسرے اشخاص کے دعوی چل رہا ہو: تاہم جبتک وہ اس عہدے پر قائم ہے فیصلہ کی تعمیل میں اس قانون کا لحاظ رکھا جائیگا (یعنی اس کے مقابلہ میں فیصلہ کی تعمیل نہ ہو سکے گی)۔

مقدمہ ٹیلر بنام بسٹ (۱۸۵۴) ۱۴۔ سی۔ بی۔ ۴۸۷۔ ج، جروس مالٹ۔

مقدمہ سوارز بنام سوارز (نمبر ۱) [۱۹۱۷] ۲۔ چانسری۔ ۱۲۱۔ ج، ایو۔

لیکن اگر اس نے بصراحت اپنے حقوق سفارت سے دست بردار ی کرکے عدالت کے اختیارات کو تسلیم کر لیا ہے، تو بعد ختم زمانہ سفارت اس پر فیصلہ کی تعمیل ہو سکے گی، اگرچہ وہ اس وقت تعمیل کے متعلق بربنائے اپنی خدمت کے عذر کرے۔ مقدمہ سوارز بنام سوارز (نمبر ۲) [۱۹۱۸] ا۔ چانسری۔ ۶۰۱ سی۔ اے۔ بج اسوینفن ایڈی وارنگٹن۔ لارڈ چیف جسٹس اسکروٹن ۴۶

اس حق برائت سے سفیر اپنی گورنمنٹ یا بادشاہ یا عہدہ دار بالادست کی رضامندی سے دست بردار ہو سکتے ہیں، اور جب کوئی سفیر بصراحت اپنے حق سے دست بردار ہوگا تو یہ فرض کر لیا جائیگا کہ اس نے ایسی رضامندی حاصل کر لی ہے، کیونکہ خود بادشاہ سے یہ درخواست نہیں کیجا سکتی کہ وہ اپنے مقبولہ گماشتہ کے فعل کی منظوری دے۔ لیکن دست برداری بصریح اور صاف ہونی چاہئے۔ مقدمہ ملبویا اکسپلوریشن سنڈیکٹ [۱۹۱۴] ا۔ چانسری ۱۳۹۔ بج۔ ایسٹ بری ۴۶

قانون میں جن ملازمین کا ذکر ہے، اور انکی نسبت جو فیصلے ہوئے ہیں، ان کا اصول مفصلہ ذیل انتخابات سے ظاہر ہوگا۔

"خانگی ملازم قرار دئے جانے کے لئے یہ ظاہر ہونا لازم نہیں ہے کہ وہ اسی مکان میں رہتا ہے۔ اگر تم نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ شخص مذکور گرجا میں مناجات خوان اور ایسی حالت میں ہے کہ جو تیریا کے سفیر کو سفارت خانہ کی گرجا میں عبادت کیلئے اس کو وقتاً فوقتاً بلانے کی ضرورت پڑتی ہے، تو میرے نزدیک اس بناء پر وہ ایک درجہ تک ملازمین خانگی میں شمار کئے جانے کا حق رکھتا ہے۔ بج ہیلی: مقدمہ فشر بنام بگرز (۱۸۳۲) ا۔ سی۔ ایم۔ ۱۱۷ صفحہ ۲۴ جسٹس بولنڈ نے بھی تقریباً یہی رائے دی، اور اس میں اسقدر اضافہ کیا جو یقیناً جسٹس ہیلی کا بھی منشا تھا: کہ اگر ایسا شخص گرجا میں حاضر رہتا ہے بحوالہ سابق صفحہ ۱۲۷ اگرچہ وہ یہ کہتے ہیں کہ ہر وقت طلب کیا جا سکتا ہے، مگر یہ ظاہر نہیں کیا گیا ہے کہ اس کو فی الحقیقت کسی وقت سفیر نے کسی عبادت میں شریک ہونے کیلئے طلب بھی کیا تھا، جسٹس ہیلی:

بمقدمہ فشر بنام بگرز (۱۸۳۳) ۲۔ سی۔ ایم۔ ۲۴۰۔ صفحہ ۲۴۳؛ مقدمہ لوئیٹر بنام کروزا (۱۷۴۹) ۱۔ ڈبلیو۔ بی ایل۔ ۴۸ میں ساراڈینیا کے سفیر کی ماہینہ خدمت غیر ثابت قرار پائی ہو

ممکن ہے کہ ملازم علیحدہ اور مناسب مکان میں قیام کرے، اس کا جو سامان اس مکان میں ہوگا وہ محفوظ متصور ہوگا؛ لیکن اگر اس نے کوئی عام قیامگاہ قائم کر رکھا ہے تو اس کا جو سامان وہاں پایا جائے گا وہ غربا کے ٹیکس کے مطالبہ میں قرق ہو سکے گا۔ مقدمہ ناویلو بنام ٹوگڈ (۱۸۲۳) ۱۔ بی وسی۔ ۴۷۵، جج ایبٹ چیف جسٹس۔ ہولرائیڈ ہو

قانون میں، الفاظ خانگی اشخاص اور خانگی ملازمین میں فرق کیا گیا ہے؛ خانگی اشخاص سے سفیر یا وزیر کے خاندان اور اس کے عملہ کے لوگ مراد ہیں۔ عام قانون بین الاقوام کے مقننین کا ایک اصول یہ ہے، اگرچہ اس کے استعمال کا اب تک انگلستان میں کوئی موقعہ پیش نہیں آیا: کہ جو حق برائت ممبران خاندان اور ملازمین کو دیا گیا ہے وہ فی الحقیقت سفیر یا وزیر کا حق ہے، جو ان سے اس حق کے سلب کر لینے کا مجاز ہے، اگر اس حالت میں کہ وہ لوگ خود اس کے مقرر کردہ ہوں، نہ کہ اس کے بادشاہ یا مملکت کے۔

266 مگر وہ لوگ خود ان حقوق سے دست برداری نہیں کر سکتے، جس کا تعلق مملکت کی وقعت اور اس کے کاروبار کی آسانی سے ہے۔

یہ حق متوسلین اور ایلچیوں سے بھی متعلق ہے۔ مقدمہ ہاپکنس بنام ڈی روبک (۱۷۸۹) ۳۔ ٹی۔ آر۔ ۷۹، جج کینیان۔ اشہرسٹ و گراس؛ مقدمہ پارکنس بنام پوٹر (۱۸۸۵) ۱۶۔ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۱۵۲، جج ہیتھو۔ ووکنس و ملس

جس صورت میں سفیر، وزیر، یا سفارت خانہ یا وزارت کا کوئی رکن، اسی ملک کی رعایا ہو جہاں وہ متعین کیا گیا ہے، تو اس کو بھی برائت کے تمام حقوق حاصل رہیں گے، اگر اس ملک کی حکومت نے، جہاں وہ شخص متعین کیا گیا ہے، اسکی تعیناتی کے وقت ہی بالصراحت اس کے دینے سے انکار نہ کر دیا ہو۔

مقدمہ میکارٹنے گاربٹ (۱۸۹۰) ۲۴۔ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۳۶۸، جج میتھو: ایک انگریزی رعایا جس نے سفارتخانہ میں ملازمت اس غرض سے اختیار

کی ہے کہ وہ اپنے قرضخواہوں سے محفوظ ہو جائے اور اس کے تقرر کو انگریزی حکومت نے تسلیم نہیں کیا ہے تو وہ ایسی حفاظت سے مستفید نہیں ہو سکتا۔ مقدمہ کلوٹ بمقابلہ کلوٹ [۱۸۹۱] ۶۵۔ ایل۔ ٹی۔ ۱۰۲۔ ج، انٹشر۔ لوپس و کے۔

**دفعہ ۱۹۴ (الف)** حکومت سویٹ کا ایسا سرکاری مختار، جو اس تجارتی معاہدہ کے مقاصد کے لئے، جو انگریزی حکومت اور روسی سویٹ جمہوریہ میں ہوا، انگلستان میں تسلیم کر لیا گیا ہو، دیوانی کارروائی سے برأت کا مستحق نہیں قرار دیا گیا، جیسا کہ دوسرے ممالک غیر کے مسلمہ نمائندے قرار دیئے جاتے ہیں۔ جو تجارتی معاہدہ ہوا، انہیں سرکاریں کے مختار، صرف قید اور تلاشی سے بری کئے گئے تھے۔

مقدمہ فنش ٹیکسٹائیل ایسوسی ایشن بنام گراسن [۱۹۲۲] سی۔ ۱۰ اے۔ ۳۸۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ۲۵۹ کا

**دفعہ ۱۹۵** قنصل (consul)، اس کا خاندان، اور اس کے ملازم، احکام دفعہ ۱۹۴ سے فائدہ نہیں اٹھا سکتے، مگر یہ یاد رکھنا چاہئے کہ مشرقی ممالک میں قنصلوں کی حیثیت، سیاسی ہوتی ہے۔

مقدمہ بارٹ (۱۷۲۰) فوسٹر کیس ٹمپ ٹالبوٹ۔ ۲۸۱۔ ج، ٹالبوٹ کو نیز ملاحظہ ہو مقدمہ ویٹش بنام بیکر (۱۸۱۴) ۳۔ ایم واپس۔ ۲۸۴۔ ج، ایسے مقدمہ میں، اس سوال کے ساتھ کہ آیا قنصلوں کو سفارت کی برأت حاصل ہے یا نہیں؟ یہ سوال بھی زیر تحریک تھا کہ اگر حاصل ہے، تو اس میں، اس ملک کی رعایا بھی شریک ہو سکتی، جہاں وہ متعین کئے گئے ہیں!

قنصلوں کی عدالتوں کے اختیارات کے متعلق دیکھو امپیریل جاپانی گورنمنٹ بنام پی اینڈ او نیویگیشن کمپنی [۱۸۹۵] ۱۰ اے سی۔ ۶۴۴ جس میں یہ طے ہوا کہ انگلستان کے قنصل کی عدالت واقع جاپان کو یہ حق نہیں ہے کہ وہ اس عکسی مقدمہ کی سماعت کرے جو ایک انگریز مدعی علیہ نے ایک جاپانی مدعی کے مقابلہ میں دائر کیا تھا۔ ایسے مقدمات کی سماعت کا اختیار جاپان کی عدالتوں کو رہے گا۔

267

# فصل یازدہم

## افعال ناجائز قابل ہرجہ (Torts)

اگر کسی ایسے فعل کے متعلق جس کا عمل یا ترک ناجائز متصور ہوتا ہے، ہرجہ کا دعویٰ کیا جاتا ہے تو اس قانون کے انتخاب میں جس سے اس کا تصفیہ کیا جائے گا، فریقین کے کسی ملک کے قانون کے تسلیم کرنے یا نہ کرنے کا سوال مطلق پیش نہیں آتا، جو ان مقدمات میں پیش آتا ہے، جو معاہدات پر مبنی ہوتے ہیں؛ کیونکہ اس صورت میں ایسے معاملہ کا وجود ہی نہیں ہوتا جس پر فریقین متفق ہوتے ہوں۔ معاہدات میں جو کچھ واقع ہوتا ہے، اس کا اتباع اور نقل کر کے، یہ بحث کیجاتی ہے، کہ مدعیٰ علیہ نے اس ملک کے قانون کو تسلیم کر لیا ہے، جس میں وہ اپنے عمل یا اس کے ترک سے اس فعل یا اس کے ترک کا مرتکب ہوا۔ یا اگر وہ اس ملک کا رہنے والا نہیں ہے۔ اس نے اس ملک کے داخل ہونے کی بناء پر وہاں کے قانون کو تسلیم کر لیا ہے۔ لیکن یہ استدلال حد سے بڑھا ہوا ہے؛ کیونکہ اگر ہر ایسا امر اس ملک کے مخصوص قوانین سے متعلق کر دیا جائے، جہاں وہ واقعہ ہوا تو شخصی قانون بین الاقوام کی جڑ ہی کٹ جاتی ہے۔ حقیقت حال یہ ہے کہ کسی ملک میں داخل ہونے، یا وہاں کسی عمل کے کرنے سے، تم اس ملک کے مخصوص قوانین کے، اسی حد تک پابند ہو جاتے ہو، جس حد تک، فن قانون میں یہ متعین کر دیا گیا ہے کہ فلاں مقدمہ کا تصفیہ فلاں قانون کی رو سے کیا جائیگا۔ یا زیادہ صحت کے ساتھ، یوں کہا جا سکتا ہے کہ تم اس ملک کے مخصوص قوانین کو اپنے اوپر عمل کرنے کا اس حد تک موقعہ دیتے ہو۔ قانون کا عمل خاص حالات پر منحصر ہوتا ہے؛ اور جہاں وہ حالات موجود ہوتے ہیں، وہاں قانون اپنا عمل اس ملک کی پیدا شدہ رعایا، اور ان لوگوں پر، جو بطور خود اپنے آپ کو اس کے تحت میں لے آئے ہیں یکساں کرتا ہے؛ پس قانون افعال ناجائز بین الاقوام پر معاہدات،

کے خیالات سے علیحدہ ہو کر، اور اس مضمون سے پہلے نظر ڈالنی چاہیئے۔

یہ امر پیش نظر رکھ کر، کہ حدود اختیارات کے عام خیالات کے لحاظ سے عدالت مقام وقوع جرم (Forum delicti) اور عدالت مدعی علیہ (Forum rei) دونوں مقدمات افعال ناجائز کی سماعت کی مجاز ہیں، ہم کو اس پر غور کرنا ہے کہ ان دونوں عدالتوں میں سے ابتدائی اختیارات رکھنے والی کون سی عدالت ہے۔ اس پر بلحاظ تاریخ کے نظر ڈالنے کی ضرورت نہیں، کیونکہ ہم صفحہ ۲۲۰ پر لکھ آئے ہیں کہ عدالت مدعی علیہ قدیم تر ہے۔ ہم کو جو کچھ دیکھنا ہے، وہ یہ ہے کہ مناسب تر کونسی عدالت ہے، جس کو بجز اپنے قوانین کے دوسرے ممالک کے قوانین سے استمداد کی ضرورت نہ ہو! (دیکھو صفحہ ۲۲۹)۔ یہ مرتبہ صرف عدالت مقام وقوع جرم کو حاصل ہے، کیونکہ شخص متضرر کی یہ خواہش واجبی ہوتی ہے کہ جلد سے جلد اور بطریق آسان اسکی دادرسی ہو جائے! اور اس کو ضرر رساں کے پیچھے پیچھے اس کے ملک تک جانے کی ضرورت نہ پڑے۔ علاوہ اس کے قانون کا اہم مقصد یہ ہے کہ ملک میں امن قائم رہے، اور اس بنا پر ایسے افعال کی قانونی دادرسی کیجائے جو بحالت عدم دادرسی امن میں خلل انداز ہو سکتے ہیں۔ لیکن اگر مدعی عدالت مدعی علیہ میں جانا پسند کرے، تو کیا وہ یہ خیال کر سکتا ہے کہ اس کے مقدمہ کا وہی فیصلہ ہوگا، جو عدالت مقام وقوع جرم میں ہوتا؟ — لقیاس غالب، دوسری عدالتوں کے حدود اختیارات میں، اس قانون کے اتباع کا جس سے عدالت ابتدائی میں کام لیا جاتا، اصل محرک حصول یقین ہے، مگر اس یقین سے وہی یقین مراد ہے، جو انسانوں کو باہمی معاملات میں ہوتا ہے: اور اسے افعال ناجائز کے مقدمات میں بہت کم دخل ہے، کیونکہ ان مقدمات میں معاملت کا وجود ہی نہیں ہوتا۔ جو قانون، افعال ناجائز کی بابتہ ہرجہ دلاتا ہے، اس کو انصاف یا عامہ خلایق کی آسانی پر مبنی ہونا چاہیئے! اور اگر مدعی علیہ کا ذاتی قانون، اس ہرجہ کے دلانے سے انکار کرتا ہے، جو قانون مقام وقوع فعل ناجائز دلاتا، تو مقدم الذکر کو موخر الذکر قانون کے اختیار کرنے میں، اسیقدر، بلکہ اس سے بہت زیادہ تکلیف ہوگی، جتنی، مدعی کو اپنے دعوی کے ناقابل سماعت قرار پانے سے ہو سکتی ہے — اس فرض کر لینے کے بعد بھی کہ اس کو مدعی علیہ پر کامیابی کے ساتھ 268

فعل زیر نالش کی بابتہ مقام وقوع جرم میں دعوی کرنے کا موقعہ نہ ملا تھا۔ برخلاف اس کے اگر مدعی علیہ کا ذاتی قانون ایسے فعل کی بابتہ جرم دلاتا ہے جس کو قانون مقام وقوع جرم جائز سمجھتا ہے تو مدعی علیہ یہ عذر کرسکتا ہے کہ اگر اس کے فعل سے کسی تمدنی ترکیب میں خلل پڑا تو وہ اس مقام کا تمدن تھا جہاں کہ فعل مذکور واقع ہوا اور وہیں کا قانون اس بارہ میں معتبر ہوسکتا ہے۔

اس استدلال سے جو نتیجہ نکلتا ہے وہ یہ ہے کہ کسی فعل کے قابل ہرجہ قرار دینے کیلئے قانون مقامی اور قانون مقام وقوع جرم کو متفق ہونا چاہئے اور یہی اصول جیسا کہ ہم کو معلوم ہوگا انگلستان نے اختیار کرلیا ہے۔ یورپ کے دوسرے ممالک اس بارہ میں متفق الرائے نہیں ہیں۔ سوگنی کی یہ رائے ہے کہ صرف قانون مقامی کو بحیثیت مثبت یا منفی کے اس بارہ میں اختیار حاصل ہے یعنی اسی قانون کو کام میں لانے کی نسبت اسکی رو سے ازخود فعل ناجائز کی بنا پر ذمہ داری عائد ہوتی ہو[1] اس کی دلیل یہ ہے کہ جسقدر قوانین افعال ناجائز کی نسبت ہیں ان کا تعلق امن خلایق کے ساتھ ایسا گہرا ہے کہ وہ سب اس سے فائدہ اٹھانے کے مستحق ہیں جن کو ہم نے صفحہ [2] میں "حکمت عاقلی حکمت عملی کے تحفظ" کے نام سے موسوم کیا ہے۔ برخلاف اس کے ایم جارلس بروچر قانون مقام وقوع فعل ناجائز کی تائید ایسے الفاظ میں کرتے ہیں جس سے مستنبط ہوسکتا تھا کہ اختیار صرف اسی قانون کو ہے۔ اگر وہ ناظم عدالت کی نسبت یہ نہ کہتے کہ اس کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ امن خلایق کے مسئلہ پر غور کرے اور اسپر غور کرنے کے بعد عملی طور سے وہ جس نتیجہ پر پہنچے گا وہ غالباً اس سے مختلف نہ ہوگا جو عام طور سے انگلستان میں شایع ہے۔

**دفعہ ۱۹۶** انگلستان میں کسی مدعی علیہ کا کوئی ایسا فعل ناجائز نہیں قرار پائے گا جو اس ملک میں جہاں وہ واقع ہوا مدعی علیہ کیلئے ناجائز نہ ہو خواہ وہاں کے موجودہ قانون کی رو سے یا کسی مابعد کے قانون برائت کی رو سے

[1] ( Syst ) دفعہ ۴، ۳ گٹھری۔ ۲۵۴ ؟

[2] صفحہ ۲۱۵، مقالہ جدید قانون بین الاقوامی دکھوی

269

جس کی بنا پر وہ اپنے آپ کو اس ملک میں بری الذمہ ثابت کر سکتا ہو۔

اس دفعہ کا جز ثانی جس میں بدلائل قوی تر جز اول بھی شریک ہے؛ ایک دیوانی کارروائی میں جس میں جمیکا کے ایک سابق گورنر پر ہرجہ کا دعوی ہوا تھا، طے ہوا تھا، گورنر نے ایک بغاوت کے وقت جو کارروائی کی تھی، اس سے برأت کے متعلق نوآبادی مذکور کی طرف سے ایک ایکٹ جاری کیا گیا تھا۔ مقدمہ فلپ بنام ایری (۱۸۶۹) ایل۔ آر۔ ۴ کیو۔ بی۔ ۲۲۵۔ ج، کاکبرن۔ توثیق شدہ جو بحال رہا (۱۸۷۰) ایل۔ آر۔ ۶ کیو۔ بی۔ ۱ ج، کیلے، مارٹن، چینل، برٹ، کلینسبائی، لش، بریٹ: عدالت تحت کا فیصلہ صادر کرتے وقت جسٹس کاکبرن نے لکھا کہ "ہماری رائے میں یہ امر صاف ہے کہ جب کسی دوسرے ملک کے قانون کی رو سے وہ فعل جس کی بابت دعوی کیا جائے جائز ہو تو وہ فعل اگرچہ اس کا اس ملک میں ارتکاب ہمارے قوانین کی رو سے ناجائز ہوتا، کسی انگلستان کی عدالت میں بنائے دعوی نہیں قرار پا سکتا"۔ یو۔ ایس صفحہ ۲۳۹۔ اور جسٹس ولس نے عدالت مرافعہ کا فیصلہ صادر کرتے وقت کہا کہ یہ ضرور نہیں کہ جو فعل عمل میں آیا وہ اس ملک کے قانون کے لحاظ سے جائز ہو جہاں اس کا ارتکاب ہوا۔ یو۔ ایس صفحہ ۲۹۔ مقدمہ ہارٹ بنام وان گمپاچ (۱۸۷۳) ایل۔ آر۔ ۴۔ پی۔ سی۔ ۴۳۹۔ ج، ماٹنگ آستھ میں ایک بیمہ ازالہ حیثیت عرفی سے جو ملک چین میں ہوئی تھی، ہرجہ کا عاید ہونا بیان کیا گیا تھا۔ مقدمہ خارج ہو گیا، کیونکہ انگلستان کے قانون کی رو سے جوابدہی کافی تھی۔ اسی ضمن میں یہ بحث پیش آئی مگر کوئی فیصلہ نہیں ہوا کہ آیا چین کے قانون کے لحاظ سے اس تحریر کا محفوظ ہونا کافی جوابدہی متصور ہو سکتی تھی یا نہیں؟ (صفحہ ۵-۴۶۴) ہم اس سے یہی نتیجہ نکال سکتے ہیں کہ وہ جوابدہی ضرور کافی ہوتی۔ مقدمہ جہاز موسومہ ایم موکسہام (۱۸۷۶) ا پی۔ ڈی۔ ۱۰۷۔ ج جیمس، میلش، بگلے، انہوں نے فلیمور کے فیصلہ کو منسوخ کیا (۱۸۷۵) حسب حوالہ سابق ۴۳ میں ایک انگریزی جہاز کی غیر محتاط رفتار سے ایک گھاٹ کو جو اسپین کے ساحل پر واقع تھا، نقصان پہنچ گیا اور یہ کہا جاتا تھا، کہ اسپین کے

قانون کے لحاظ سے اس نقصان کا ذمہ دار نہ تھا اور اس کا عذر تھا کہ جہاز یا جہاز کا مالک۔ طے یہ ہوا کہ اگر ایسا ہے تو انگلستان میں بھی وہ ذمہ دار قرار نہیں دیا جا سکتا۔ "جو عذر اس مقام میں قابل قبول ہے، جہاں کہ واقعہ پیش آیا، وہ اس مقام پر بھی قابل قبول ہونا چاہئے، جہاں کہ اس کے مقدمہ کی سماعت ہو رہی ہے۔" یہ لارڈ مینسفیلڈ، مقدمہ موسٹن بنام فیبریگاس (۱۷۷۵) سی ہاو ڈبلیو بی۔ ۵، ۱، اتفاقیہ طور سے کہہ چکے تھے۔

"ہمارے نزدیک عام اصول قانون فوجداری کا یہ ہے کہ ہر فعل کی نوعیت اس ملک کے قانون پر منحصر ہے، جہاں اس کا ارتکاب ہوتا ہے"۔۔۔ یہ جسٹس سیلیشن کا مقولہ ہے جنہوں نے پریوی کونسل کا فیصلہ بمقدمہ اٹارنی جنرل ہانگ کانگ بنام کوا سنگ (۱۸۷۳) ایل۔ آر۔ ۵۔ پی۔ سی۔ ۱۹۹، صادر کیا تھا۔ اگر فعل ناجائز ہو تو یہ امر کہ اس کی بابت حسب قانون مقام وقوع ہرجہ وصول نہیں ہو سکتا، قابل لحاظ ہے، مقدمہ میکاڈو بنام فونٹس (۱۸۹۷) ۲ کیو۔ بی۔ ۲۳۱۔ جج، لوپس۔ رگبے: ایک مقدمہ میں ایک شخص متوطن کیوبک، انٹاریو میں سفر کرتا ہوا ریلوے کمپنی کے ملازمین کی غفلت سے فوت ہو گیا، اس کی بیوہ نے کیوبک کے قانون دیوانی کے لحاظ سے، کمپنی پر ہرجہ کا دعویٰ دائر کیا۔ طے ہوا کہ چونکہ قانون انٹاریو کی رو سے جو کہ قانون مقام وقوع تھا، کمپنی پر نہ فوجداری ذمہ داری عاید ہوتی ہے اور نہ دیوانی، اس لئے کیوبک میں کوئی دعویٰ نہیں چل سکتا، مقدمہ کینیڈین پیسفک ریلوے کمپنی بنام پیرنٹ۔ پی۔ سی (۱۹۱۷) اے۔ سی۔ ۱۹۵۔ جج، ہالڈین، ڈونیڈن۔ پارکر۔ پارمور۔ شنبری یہ عذر کہ جو فعل کیا گیا وہ اس ملک کے شاہی حکم سے کیا گیا، قانونی عذر کے مساوی ہے۔ مقدمہ ڈوبرے بنام نیپیر (۱۸۳۶) ۲ بینگ۔ این سی۔ ۷۸۱۔ جج ٹنڈال، وغیرہ۔ مقدمہ سر کار بنام فینسلے (۱۸۶۰) ایل۔ سی۔ سی۔ ۲۲۔ جج، ارل۔ ولیمز، ویلیس۔ وائٹمن۔ بل۔ مقدمہ کار بنام فرانسس ٹائمس و کمپنی (۱۹۰۲) اے۔ سی۔ ۱۷۶۔ جج ہالسبری، میکناٹن شینڈ۔ برامپٹن۔ لنڈلے جنہوں نے اے۔ ایل۔ اسمتھ، وگھان ولیمز اور

ریوم کے فیصلہ کو منسوخ کیا جنہوں نے جسٹس گرانتھام کی تجویز کو منسوخ کیا تھا۔

**دفعہ ۱۹۷** ۔ کوئی ایسا فعل انگلستان میں ناجائز متصور ہو سکتا ہے، جو انگلستان کے قانون کے لحاظ سے، مدعی علیہ کے لئے ناجائز نہیں ہے، اگرچہ اس ملک کے قانون کی رو سے جہاں فعل مذکور واقع ہوا، مدعی علیہ پر ذمہ داری عاید ہوتی ہو لیکن انگلستان کی عدالتیں قانون ملک غیر کے ثابت کرنیکی ۔۔۔۔ بطور ایسے واقعہ کے اجازت دیتی ہیں، جسپر فعل ناجائز کے وجود یا ہرجہ کے حق کا انحصار ہو۔ مثلاً ملک غیر کی ایک معمولی سڑک پر تصادم کے مقدمہ میں ممکن ہے کہ وہ قواعد۔۔ جو وہاں اسوقت راہروؤں کی ہدایت کے لئے نافذ ہیں، اس امر کے تصفیہ کے لئے کہ سینہ غلطی یا بے پروائی کس فریق کی طرف سے ہوئی لابد ہوا۔۔ اور اس طور سے مقدمہ کی یہ صورت قائم ہوجائے گی، اسپر وہ اپنے ملک کا قانون استعمال اور نافذ کریں گی۔

جو فقرات دفعہ بالا میں نقل کئے گئے ہیں وہ مقدمہ جہاز موسومہ ہیلی (۱۸۶۸) ایل۔ آر۔ ۲۔ پی۔ سی۔ ۱۹۳ ۔ ۱ ۔ جج اسیلون صفحہ ۱۷۲ ۔ ۲۰۲ سے لئے گئے ہیں؛ اس میں یہ طے ہوا کہ ایک ہرجہ کے مقدمہ میں جو سلم کی غفلت کی بناء پر ایسے ملک کے سمندر میں تصادم سے واقع ہو جہاں جبریہ سلم کا لیا جانا کافی جواب نہ متصور ہوتا ہو، تو مالک جہاز کا یہ جواب کہ وہ سلم کے لینے پر مجبور تھا بالکل کافی ہے۔ اس میں ظلیمو کا فیصلہ منسوخ ہوا تھا۔ (۱۸۶۰) ایل۔ آر۔ ۲۔ اے۔ ای۔ ۷۰ لیکن اس کا استعمال اس موقعہ پر نہیں کیا جاسکتا جہاں جہاز کا کپتان سلم کے لینے پر تو مجبور ہو مگر اس پر لازم نہ ہو کہ وہ جہازرانی کا کل انتظام اس کے سپرد کردے۔ مقدمہ جہاز موسومہ گے میئر ٹنگ (۱۸۷۴) ۔ پی۔ ڈی۔ ۴۴ ۔ ۱ ۔ جج ۴۳ کا آر جے۔ دکاٹر جہنوں نے جسٹس فلیمو کے فیصلہ کی تائید کی۔ مقدمہ انگلیسٹر (۱۸۸۳) ۱۲۔ پی۔ ڈی۔ ۵۹۔ جج بٹ۔ مقدمہ جہاز موسومہ پرنس ہینڈرک (۱۸۹۹) پی ۷۷۔ ۱ جج گورل بارنس۔

**دفعہ ۱۹۸** ۔ دفعہ متذکرہ بالا کی نسبت ہمیشہ یہ سمجھنا چاہیے کہ وہ اس اصول

---

سلہ اس معاملہ میں انگلستان کا قانون پائیلاٹیج ایکٹ سنہ ۱۹۱۳ سے تبدیل ہو گیا ہے لیکن اصول وہی ہے۔

میں کسی طرح خلل انداز نہیں ہوسکتی، کہ انگلستان کے قانون کی رو سے ایک فعل جائز قرار پاسکتا ہے جو انگلستان کے قانون کے لحاظ سے مدعی علیہ کے لئے ناجائز نہ تھا۔ مگر یہ اسی صورت میں ہوسکتا ہے جب کہ قانون مذکور عام قانون بین الاقوام کے کسی قاعدہ کو اختیار کرے۔

مقدمہ جہاز موسومہ اسٹر اسکنور ا (۱۸۱۳) ڈاڈوسن ۲۹۰۰ ج ۱ اسکاٹ ۔ میں ایک شریک مالک اس جہاز کے افعال کا ذمہ دار قرار پایا؛ اگرچہ انگلستان کے قانون کی تنگ تعبیر کئے جانے کی حالت میں وہ اسطرح ذمہ دار نہیں قرار پاسکتا تھا؛ کیونکہ اس کا نام جہاز کے رجسٹر میں درج نہ تھا۔

271 دفعہ ۱۹۹ اگر کوئی فعل ایسا ہے کہ وہ اس ملک کے قانون کے لحاظ سے جہاں وہ واقع ہوا جائز نہیں ہے؛ اور اس کی بابت ہرجہ قانون انگلستان کے اصول کے مطابق دلایا جاسکتا ہے تو اگر اس کی بابت انگلستان میں بصیغہ دیوانی کارروائی کیجائے، تو یہ جواب کافی نہیں متصور ہوسکتا کہ قانون مقام وقوع فعل کی رو سے، اس میں کوئی دیوانی کارروائی اس وقت تک نہیں ہوسکتی جب تک کہ اس کے ساتھ، یا اس کے قبل، بصیغہ فوجداری کارروائی نہ ہوچکی ہو۔ کیونکہ اس کا تعلق چارہ کار سے ہے، اور اس بنا پر اس کا تصفیہ قانون مقامی سے ہوگا۔

مقدمہ اسکاٹ بنام سیمور (۱۸۶۲) ۱۔ ایچ وسی۔ ۲۱۹۔ ۰ ج، پولاک۔ بارن۔ وائلڈ، جیس کو جسٹس، ہیتن۔ بلیس۔ کرامپٹن۔ ٹرس اور بلیکبرن ججوں نے بحال رکھا۔

دفعہ ۲۰۰ لیکن ایسی حالت میں کیا ہوگا جب کہ ایک فعل جو اس ملک کے قانون سے جہاں وہ واقع ہوا جائز نہ ہو؛ اور باوجود اس کے اس فعل کی بابت وہاں کے قانون سے ہرجہ نہ دلایا جاسکتا ہو؛ اگرچہ انگلستان کا قانون اس کی اجازت دیتا ہو؟ — جن مقدمات فوجداری میں حقیقی مالی نقصان واقع ہوتا ہے؛ وہاں یہ سوال بقیاس غالب پیدا ہی نہیں ہوسکتا؛ کیونکہ انگلستان کا قانون دیوانی اور فوجداری؛ ایسے معاملات میں چارہ کار کے دینے میں دوسرے ممالک کے قوانین سے زیادہ فیاض نہیں ہے۔ مگر ایسے ممالک بھی ہیں؛ مثلاً فرانس، جن میں ناجائز تعلقات (زنا) کی بنا پر

ہرجہ کے دعویٰ کی اجازت ہی نہیں دیجاتی ہے، کیونکہ جو تحقیقات اس کے لئے کرنی پڑے گی، اس کے برے اثرات کا عام اخلاق پر پڑنے کا اندیشہ ہے۔ اور غالباً ایسے ممالک بھی ہیں جن میں خفیف حملہ اور دوسرے جسمانی ضرر میں جو حقیقی مالی نقصان کا باعث نہیں ہوتے فوجداری چارہ کار دیا جاتا ہے مگر انکی نوعیت ہرجہ کی نہیں ہوتی۔

یہ سوال مقدمہ اسکاٹ بنام سیمور کی بحث میں پیدا ہوا تھا۔ مگر صحیح طریقہ سے، پیش نہیں کیا گیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اس پر بحث تو ہوئی مگر کچھ طے نہ ہوا۔ جسٹس وائٹمن کی رائے یہ تھی کہ ایک انگریزی رعایا دوسری انگریزی رعایا کے مقابلہ میں، اس حملہ کی بابت جو ایسے ملک میں کیا گیا ہو جہاں فوجداری چارہ کار کے سوائے کوئی چارہ کار از قسم ہرجہ نہ مل سکتا ہو، انگلستان میں مقدمہ دائر کرنے کی مجاز ہے۔ مگر جسٹس ویلیمس اس سے ساتھ اتفاق کرنے کیلئے آمادہ نہ تھے۔ جسٹس بلیکبرن کے نزدیک، یہ امر مشتبہ تھا کہ آیا ایسی حالت میں، حملہ کی بابت خواہ کیسا ہی سخت کیوں نہ ہو کوئی ہرجہ نہیں دلایا جاسکتا ہے۔ مگر وہ اس خیال کے موید تھے کہ فریقین کے انگریزی رعایا ہونے سے کوئی فرق نہیں پڑتا" (۱۸۶۲) ای۔ ایچ و سی۔ ۲۳۴۔ ۵۰۷۔ لارڈ مینسفیلڈ نے مقدمہ موسٹن بنام فیبریگاس میں بیان کیا۔ کہ اگر دو شخص فرانس میں لڑیں، اور اتفاقیہ طور سے اس ملک میں چلے آئیں اور ایک شخص، دوسرے کے مقابلہ میں، اس حملہ کی بابت دعویٰ کرے تو اس دعویٰ کا یہاں چلنا مشتبہ ہے۔ اگرچہ وہ استغاثہ فوجداری نہیں ہے مگر اس کو شاہی امن میں خلل انداز تصور کرنا چاہیے، جس امن میں، وہ نزاع خلل انداز ہوئی، وہ صرف مقامی تھا۔ اور جو مداخلت بیجا، ذات کے متعلق عمل میں آئی، وہ عارضی تھی۔ اس لئے بغیر کسی (قطعی) رائے کا اظہار کئے اس کا تصفیہ شاید وہیں ہوگا جہاں کے فریقین، اس وقت رعایا تھے۔ کیا اس میں شبہ کی گنجائش ہے کہ اس ملک میں نہ صرف معاہدات کی بنا پر جو فریقین کے ساتھ کئے جاتے ہیں، بلکہ اس ضرر کے متعلق بھی جو ایک رعایا دوسری رعایا کو پہنچاتی ہے، دعویٰ دائر ہو سکتا ہے؟" (۱۷۷۵) سی او ڈبلیو پی۔ ۱۶۱ - ۱۷۶ ایسی صورت میں جس میں، انگریزی عدالت شوہر کے مقدمہ طلاق کی سماعت کرتی ہو، یہ مشکل فرض کیا جاسکتا ہے کہ ایک شریک مدعیٰ علیہ،

اس عذر کی بناء پر کہ جہاں زنا واقع ہوا تو وہاں یہ فعل ناقابل ادائی ہرجہ تھا ہرجہ کی ذمہ داری سے بچ سکتا ہے۔ کم سے کم ایسی حالت میں جبکہ بروقت ارتکاب فعل اس کی نسبت انگلستان کا توطن ثابت ہو جو مقدمات طلاق کے اختیار سماعت کی بنیاد ہے (دیکھو دفعات ۴۴۔ ۴۵۔ ۵۰۔ کتاب ہذا)۔ 272
ایسا زنا ازدواجی تعلقات میں ضرر رساں ہوگا اور وہ تعلقات اس کے مستحق ہیں کہ ان کی حفاظت انگریزی عدالت کرے۔ مگر زنا کی بابتہ ہرجہ کا دلایا جانا طلاق کی کارروائی میں ایک ضمنی امر ہوگا اور اس سے ایک مستقل ضرر کی کارروائی میں اس ضرر کی بابتہ جو ملک غیر میں پہنچا ہو ہرجہ دلایا جانیکی نظیر قائم کرنا صحیح نہیں متصور ہو سکتا۔ غالباً بہتر رائے یہ ہے کہ ایسی صورت میں کوئی مستقل مقدمہ دائر ہی نہیں ہو سکتا جس میں ہرجہ اس ملک کا قانون جہاں وہ فعل واقع ہوا نہیں دلاتا ہے خواہ فریقین انگریزی رعایا ہوں یا نہ ہوں۔ کیونکہ مقدمہ میں کوئی ایسا خاندانی تعلق نہیں ہوتا جس کی حفاظت انگلستان کے قانون کے ذمہ ہو اور نہ ابتدائی حدود اختیارات میں مدعی کوئی ایسا دیوانی حق حاصل کرتا ہے۔ اسبارہ میں دیکھو مقدمہ میکا ؤد بنام فانیٹس [۱۸۹۷] ۲۔ کیو بی۔ ۲۳۱۔ بج، لوپس۔ و دیگر دیکھو مقدمہ رینٹ بنام رینٹ و اسٹوارٹ [۱۹۱۰] پی۔ صفحہ ۲۸۶۔ بج۔ ایونس۔ مقدمہ غلب بنام باتھو [۱۹۱۲] ۳۔ کے۔ بی۔ ۲۵۔ جس میں جسٹس اسکروٹن کی یہ رائے تھی کہ ایک مستقل کارروائی انگلستان میں اس انگریز شریک مدعی علیہ کے مقابلہ میں ہو سکتی ہے۔ جو ہندوستان کے ایک مقدمہ طلاق میں شریک مدعی علیہ تھا۔ ہندوستان کی عدالت نے شریک مدعی علیہ پر اسکی غیر حاضری میں ہرجہ دلانے کی رائے کا اظہار کیا تھا مگر وہ صرف ایک ضمنی امر تھا۔

**دفعہ ۲۰۰** (الف) جو ایکٹ بابتہ سنہ ۱۸۴۶ء و سنہ ۱۸۶۴ء مہلک حادثات کے متعلق نافذ ہیں وہ ملک غیر کے متوفی اشخاص کے ورثا کے فائدہ کے لئے ہر صورت میں ایک انگلستان کے خاطی کے مقابلہ میں استعمال کئے جاتے ہیں۔

ڈیوڈسن بنام ہل [۱۹۰۱] ۲۔ کے۔ بی۔ ۶۰۶ جسٹس کینیڈی و فلیمور

یا ملک غیر کا اس کے وزن کے ہر ٹن کی بابتہ ایک معین رقم تک محدود کر دیا[1]۔ اس لیے اب انگلستان کی عدالتوں کو ملک غیر کے مالکان جہاز کی ذمہ داری کی مقدار کے تعین میں قانونی استدلال کی ضرورت نہیں پڑتی، لیکن شخصی قانون بین الاقوام کی کتاب میں اصول سے بحث کئے بغیر چارہ نہیں ہے۔ عام بحری قانون جن سے ہم بضمن ملکیت جائداد منقولہ (صفحہ ۱۹۴-۱۹۶) روشناس ہو چکے ہیں، ان تمام بحری قواعد کا مجموعہ ہے جو زمانہ قدیم میں یورپ کے اکثر ممالک میں رائج تھے، مگر ان میں کوئی ایسی حد جس کا ذکر یہاں ہوا ہے، متعین نہ تھی۔ اس زمانہ میں ہر مالک جہاز اپنے ممالک کے قانون کے لحاظ سے بلا تعین کسی حد کے ذمہ دار قرار پاتا تھا۔ جو لوگ ایسے معاملات میں عام بحری قانون سے جو انگلستان میں نافذ ہوا ہے مدد لینے کے عادی ہیں وہ معلوم نہیں اس کی نسبت کیا رائے قائم کریں گے؟ مناسب یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ مضمون جہاز موسومہ کارل جان کے مقدمہ سے شروع کیا جائے جس میں لارڈ اسٹول کو ہرجہ کی مقدار کے تعین پر غور کرنا پڑا تھا، جبکہ دونوں متصادم جہازوں کے ممالک کے قوانین مختلف تھے۔

کارل جان کا مقدمہ (۱۸۲۱ء) جج اسٹول مشتہرہ نہیں ہے۔ اس کا حوالہ مقدمہ جہاز موسومہ ڈنڈی ۔ ۱ ہیگ۔ اڈم۔ ۱۱۳۔ اور مقدمہ جہاز موسومہ گرولاموو۔ ۲ ہیگ۔ اڈم۔ ۱۰۶ میں دیا گیا ہے۔ وہ ایک تصادم کا مقدمہ تھا جس میں ایک انگلستان اور ایک سویڈن کا جہاز لڑ گیا تھا، قصور مدعا علیہ کا تھا اور اس کی ذمہ داری کے تعین کا قاعدہ سویڈن کے قانون میں موجود نہ تھا، مگر انگلستان کے قانون میں حال ہی میں آئین ۲۵ جارج ۲ کے ذریعہ مقرر ہو چکا تھا۔ اس سے ظاہر ہے کہ سویڈن کا مستغیث انگلستان کے قانون سے استفادہ کر کے جوابدہی نہیں کر سکتا تھا، کیونکہ وہ نہ اس کا ذاتی قانون تھا اور نہ قانون مقام وقوع فعل۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اس بارہ میں لارڈ اسٹول نے یہ رائے

[1] آئین انگلستان کا تیدہ سنہ ۱۸۵۴ء یعنی ایکٹ تجارتی جہازات کے قواعد اور ایکٹ معاہدات بحری ۱۹۱۱ء سے تبدیل ہو گیا، مگر اس کے اصول پر کوئی اثر نہیں پڑا ہے۔

قائم کی گئی جو قاعدہ ۵۲ (۵۳ ہونا چاہیے) آئین جارج ۲ میں قرار پایا ہے، وہ خانگی
حکمت عملی پر مبنی ہے، اور اس کا استعمال ملک غیر کے جہازوں کے ساتھ نہیں ہو نہیں
ہو سکتا ہے، جب اس کے فائدے اور مضرتوں میں ملک غیر کے جہازوں کے ساتھ
انگلستان کے جہاز بھی شریک ہو سکتے ہوں۔ اگر تمام سلطنتیں اسی قاعدہ کی پابند
ہوتیں، تو کوئی وقت نہ تھی مگر کوئی ایسا اشتراک بیان نہیں کیا جاتا ہے۔ اگر سویڈن
کے قانون میں ایسا قاعدہ موجود ہوتا، جو دونوں ممالک کے جہازوں سے متعلق
ہوتا تو دوسری بات تھی۔ ایسی صورت میں سویڈن کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ اس
قاعدہ سے استفادہ کا دعوی کرے، درانحالیکہ وہ انگریزی جہازوں کو اسی قسم
کے مقدمات میں ایسا فائدہ نہ پہونچا سکتی ہو۔۱ ۲۔ ہیگ۔ آدم ۱۰۵۔ ماخذ از نوٹ
ڈاکٹر ارنالڈ۔ اس سے ظاہر ہے کہ لارڈ اسٹول نے قانون انگلستان کی حقیقی حالت
پر نظر کر کے یہ کہا کہ سویڈن کے مالکان جہاز حد مقررہ سے مستفید ہو سکتے اگر وہ
حد ان کے ملک کے قانون میں بھی موجود ہوتی۔ وہ صاف طور سے یہ نہیں کہتے کہ
انگلستان کے قانون میں کوئی حد مقرر ہونے کی صورت میں بھی سویڈن کے
مالکان جہاز ایسی حد سے جو ان کے ملک کے قانون میں مقرر کی گئی ہوتی استفادہ
حاصل کرنے کے مجاز تھے۔ مگر کہا یہ جاتا ہے کہ انھوں نے جو کچھ طے کیا، وہ یہ ہے کہ
"وہ آئین مذکور صرف انگلستان کے جہازوں کے لیے ہے، نہ کہ ملک غیر کے جہازوں
اور وہ ان کے مالکوں کے لیے" (۱ ہیگ اڈم ۱۴)۔ اس بنیاد پر یہ دریافت 27
کرنا دشوار ہے کہ قاعدہ کے وجود یا عدم وجود سے سویڈن کے جہاز کے مالک کی
ذمہ داری میں کس طرح فرق پڑ سکتا ہے۔ لارڈ اسٹول نے جو کچھ طرفین کے استفادہ
کے متعلق کہا ہے اس پر غور کرنا باقی ہے۔ تمام حالات پر نظر کر کے بظاہر انکی
رائے یہ معلوم ہوتی ہے کہ انگلستان کے آئین کے وجود یا عدم وجود سے سویڈن
کے مالک جہاز کی ذمہ داری میں کوئی فرق نہیں پڑ سکتا، لیکن اگر کوئی ملک جس نے
اپنے جہازوں کے لیے ایسی حد مقرر کر رکھی ہے، اپنی عدالتوں میں انگلستان کے
جہازوں کو اس حد سے فائدہ نہیں اٹھانے دیتا، تو ان کو یہ حق حاصل ہے، کہ وہ
عدالت ہذا میں بطور جواب کے اس ملک کو بھی اس حد سے مستفید نہ ہونے دیں۔

اس سے ظاہر ہوگا کہ لارڈ اسٹول کی جو رائے بیان کی جاتی ہے اس میں بجز جوابی کارروائی کے کوئی امر ایسا نہیں ہے جو بربنائے اصول آئندہ دفعہ میں خلل انداز ہو۔

**دفعہ ۲۰۲** اصولاً بحری تصادم کے مقدمات میں خاطی جہاز کے مالک کی طرف سے یہ عذر ہو سکتا ہے کہ اس کی ذمہ داری قیمت جہاز اور سامان محمولہ کی حد تک رہنی چاہیئے، بشرطیکہ اس ملک کے قانون میں اس کو ایسا حق دیا گیا ہو جس کا جھنڈا اس پر قائم ہے۔ یہ امر یا تو اس امر سے مستنبط ہوتا ہے کہ خاطی جہاز کا قانون، قانون مقام وقوع ہے، اس مفروضہ اصول کے لحاظ سے جس کی بنا پر جہاز اس ملک کا ایک قطعہ سمجھا جاتا ہے جس کا جھنڈا اس پر قائم ہوتا ہے — یا یہ فرض کرنے سے کہ کوئی مقامی قانون موجود نہیں ہے اور اس لیئے مدعی علیہم پر کوئی ایسی ذمہ داری عاید نہیں ہو سکتی، جو ان کا ذاتی قانون عاید نہیں کر سکتا لیکن خاطی جہاز کے مالک یہ عذر نہیں کر سکتے کہ انکی ذمہ داری جہاز کی قیمت اور مال محمولہ تک محدود رہنی چاہیئے جس کی اجازت صرف مدعیوں کے ملک کے قانون سے ہے اور خود ان کے ملک کے قانون سے نہیں ہے۔

(۱) "اگر وہ بحری قوانین، جس کو دونوں قومیں جن سے کہ وہ جہاز ہیں کام میں لاتی ہیں، ذمہ داری کے معاملات میں یکساں ہیں تو ایسے قوانین اگر عدالت کے سامنے پیش کیے جائیں تو عدالت پر لازم ہے کہ وہ ان معاملات میں جن پر فریقین متفق ہو گئے ہیں، انکو کام میں لائے اگرچہ وہ ان بحری قوانین سے مختلف ہوں، جو مقدم الذکر کے ملک میں بحری قوانین سمجھے جاتے ہیں، کیونکہ جہاں تک فریقین کا تعلق ہے، بحری قانون وہی ہے جس کو ان دونوں نے قبول کر لیا ہے"۔ ماخوذ از تجویز سپریم کورٹ ریاستہائے متحدہ امریکہ، جسے جسٹس بریڈلے نے مقدمہ جہاز موسومہ بلجنلینڈ (۱۸۸۵) ۱۱۴ یو۔ ایس۔ ۳۵۵ صفحہ ۳۷۰ میں صادر کیا تھا اور مقدمہ جہاز موسومہ اسکاٹ لینڈ۔ ۱۰۵۔ یو۔ ایس۔ ۲۴۔ ۳۱ کا حوالہ دیا تھا۔ جو مقدمات جہاز موسومہ ٹیٹانک کی تباہی سے پیدا ہوئے، ان میں امریکہ کی سپریم کورٹ نے یہ طے کیا کہ انگریزی جہازوں کے مالک امریکہ کی عدالتوں میں اس ذمہ داری کی حد سے فائدہ اٹھانے کے مستحق ہیں جو امریکہ کے قانون

میں قرار پائی ہے، اگرچہ جہاز تباہ شدہ انگلستان کا تھا، اور مدعی امریکہ کے رہنے والے تھے۔ مقدمہ اورسنگ نویگیشن کمپنی بنام طور۔ ۲۴۳۔ یو ایس ۱۸۹۱ء

**دفعہ ۲۰۲** (الف) لیکن جو زمانہ لارڈ اسٹول اور ۱۸۶۲ء کے ترمیمی ایکٹ تجارتی کے نفاذ کے درمیان میں گزرا، اس میں ہمیشہ انگلستانی عدالتوں کا رجحان اس اصول کے اختیار کرنے کی طرف مائل رہا ہے۔ انگلستان کے ایسے جہاز کے مالک پر جس کا جہاز کسی ملک غیر کے جہاز سے لڑ جائے صرف انگریزی قانون کی سے جو ذمہ داری عاید ہوگی لیکن اگر ملک غیر کا جہاز جو باشندہ ملک غیر کی ملک میں ہو، حدود بحری سے باہر کسی انگریزی جہاز سے لڑ جائے اگرچہ اس کے مالک پر اس کے ملک کے قانون کے لحاظ سے اسقدر ذمہ داری عاید ہوتی ہو جتنی انگلستان کے قانون بحریہ 270
سے عاید ہوتی ہے، مگر انگلستان میں وہاں کے قانون کے اس جز سے جو عام بحری قانون کے نام سے موسوم کیا جاتا اور کام میں لایا جاتا ہے، اسپر غیر محدود ذمہ داری عاید کیجائیگی۔ [(دنام سے موسوم کیا جاتا ہے) کے جو الفاظ عدالت مرافعہ نے مقدمہ لائیڈ بنام گیو برٹ۔ ایل۔ آر۔ آئی کیو۔ بی۔ ۱۲۵۔ استعمال کئے وہ صحیح تھے، مقصد قانون انگلستان سے تھا، مگر رفع ابہام کیلئے اسطرح کہا گیا۔ نیز دیکھو تجویز لارڈ جسٹس برٹ بمقدمہ جہاز موسومہ گہنا نودیمریا۔ ۷۔ پی۔ ڈی۔ ۱۴۳]

غالباً پہلا مقدمہ جس میں یہ اصول برتا گیا، کوپ بنام دوہارٹی (۱۸۵۸ء) ۴۔ کے و جے۔ ۳۶۷۔ جج، وڈ تھا، جو بحال رہا (۱۸۵۸ء) ۲۔ ڈی۔ جے۔ ۶۱۴۔ جج، نائٹ بروس وٹرنر: جس میں یہ طے ہوا۔ کہ ذمہ داری کی جو حد انگلستان کے قانون میں مقرر کر دی گئی ہے وہ ان دو امریکہ کے جہازوں سے متعلق نہیں ہو سکتی، جو انگلستان کے ساحل سے تین میل کے فاصلہ کے اندر لڑ گئے تھے جسٹس وڈ نے لکھا: کہ اگر یہ بیان، اور ثابت کیا جاتا کہ اسبارہ میں ہمارا اور امریکہ کا قانون ایک ہی تھا تو ہم اس کو دو امریکہ کے جہازوں کے معاملہ میں کام میں لا سکتے تھے، مگر امریکہ کے شاطیوں کے متعلق بمقابلہ اسکے امریکہ کے غرق شدہ جہاز کے مالکوں کے حق میں کچھ انگلستان کے لوگ بھی شریک تھے، جو یقیناً محدود ذمہ داری کے اصول کو کام میں لانے سے انکار کرتا۔ جسٹس وڈ اور ٹرنر کی تجویز میں اسپر خوب بحث

کرکے یہ طے کیا گیا ہے کہ انگلستان کا ایکٹ پارلیمنٹ بیرونی جہاز والوں کے مالکوں کی ذمہ داری کو محدود کرنے کی غرض سے کام میں نہیں لایا جا سکتا۔ یہ ایک ایسا امر تھا جس سے کبھی زیادہ وقت کے پیش آنے کا خیال نہیں ہو سکتا تھا۔ انگریزی چانسلر نے اس سوال کی طرف توجہ نہیں کی کہ صورت مفروضہ میں انگلستان کے مالکانِ جہاز پر ذمہ داری عائد کرنے کے لیے کیا وثیقہ ہوگا۔ جسٹس نائٹ بروس نے ایسی صورت کے متعلق اظہار رائے سے انکار کر دیا جس میں منجملہ دو جہازوں کے صرف ایک جہاز بلحاظ نوعیت ملکیت کے انگلستان کا ہو، یا تصادم کسی انگریزی دریا یا انگریزی بندرگاہ میں واقع ہوا ہو۔ جو سوال جسٹس ووڈ نے پیش کیا تھا اور جس کے متعلق جسٹس نائٹ بروس نے اپنی رائے محفوظ رکھی، وہ مقدمہ جہاز موسومہ وائلڈ رینجر (۱۸۶۲) وش۔ ۵۵۳۔ جج لوشنگٹن میں پیش آگیا، جس میں امریکہ کا ایک جہاز وسط سمندر میں ایک انگریزی جہاز سے لڑ گیا تھا، اور جس میں امریکہ کی حد ذمہ داری کا عذر پیش کیا گیا تھا ـــــ ڈاکٹر لوشنگٹن نے ذمہ داری کی حد کو تسلیم کرنے سے انکار کر دیا۔ انھوں نے اپنی رائے کی بنیاد عام بحری قانون پر قائم کی، اور جو اس قانون کے متعلق ہے، وہ ہم کو انتقال جائداد منقولہ کے ضمن میں معلوم ہو چکی ہے۔

مقدمہ جیل آیئرن اسکرو کولیر کمپنی بنام رشرمین (۱۸۹۰) ۱۔ جے وایچ۔ ۱۸۰۔ جج ووڈ میں انگلستان کی حد ذمہ داری کے اصول سے ایک انگریزی جہاز کے متعلق بمقابلہ ایک ڈچ جہاز کے کام لیا گیا۔ تصادم انگلستان کے ساحل سے تین میل کے اندر واقع ہوا تھا۔ مقدمہ جہاز موسومہ امیلیا اکیل بنام یاپانی (۱۸۹۳) ۱۰۔ پی۔ سی۔ (سلسلہ جدید) ۱۴۔ جس میں پریوی کونسل نے لوشنگٹن کی تجویز کو بحال رکھا۔ اس میں بھی انگلستان کی ذمہ داری کے اصول کا استعمال ایک انگریزی جہاز کے حق میں بمقابلہ ایک بلجیم کے جہاز کے کیا گیا تھا۔ تصادم بحیرۂ روم میں واقع ہوا تھا۔ یہ دونوں مقدمات دفعہ ۲۰۲ کے مطابق ہیں۔

اس کا دریافت کرنا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ جو اصول دفعہ (۲۰۲) الف میں قائم کیا گیا ہے وہ کس نوعیت کے تصورات سے پیدا ہوا ہوگا، کیونکہ وہ ایسے

لوگوں کے نزدیک، جو عدالت کے مجریہ احکام کو لوگوں کی ذات اور ملکوں کی حکومت
پر مبنی خیال کرتے ہیں۔ عجیب معلوم ہوتا ہے۔ اس معاملہ پر ایک درجہ تک، اس ریمارک
سے روشنی پڑ سکتی ہے، جو ڈاکٹر لوشنگٹن نے جہاز سوسومہ زولوبرن کے مقدمہ
میں کیا تھا، جو کہ بحری راہ کے قواعد سے متعلق تھا۔ انہوں نے کہا کہ "ملک غیر کے
جہازوں کے مالکوں کی نسبت، یہ نہیں فرض کیا جاسکتا کہ وہ اس ملک کے میونسپل قوانین
سے واقف، یا ان کے پابند ہونگے۔ اس لئے مقدمہ کا فیصلہ بحری قوانین سے 276
ہونا چاہئے یعنی جہازرانی کے ان قواعد کی رو سے، جو عام طور سے ان اقوام میں
رائج ہیں، جو سمندر کے اس حصہ میں، جہاں کہ تصادم واقع ہوا، جہازرانی کرتی ہیں۔ اگر
ملک غیر کا رہنے والا اس ملک کی عدالتوں میں آتا ہے، تو دادرسی اور نیز کارروائی،
مقامی قانون کے لحاظ سے کیجائے گی" سابق۔ کے۔ اڈم رپورٹ ۹۹۔ بحری قانون
کو مقامی قانون کہنے سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ڈاکٹر صاحب موصوف، اس امر سے
واقف تھے کہ باوجود ایک ظاہری نام دیئے گئے وہ فی الحقیقت انگلستان
کے قانون کو ملک غیر کے لوگوں پر استعمال کر رہے تھے، جس سے غالباً ہم کو ان کی
اس دلیل کا بھی پتہ چل جاتا ہے کہ جب کسی عدالت امیر البحری کے متعلق، یہ تسلیم کر لیا جاتا
ہے کہ وہ مقدمہ کی سماعت کی مجاز ہے، تو عدالت مذکور کا قانون، اس اصول کی بنا پر
کہ "جہاں جورسڈکشن موجود ہو، وہاں حق اور قانون، دونوں پائے جاتے ہیں" نافذ
متصور ہوتا ہے۔ لیکن یہ اصول، صرف ان عدالتوں سے متعلق ہو سکتا ہے، جن کو مقدمہ
کی اس کارروائی سے صحیح طور سے تعلق ہو۔ (صفحہ گزشتہ) مگر جن لوگوں کے ذہن نشین
یہ امر ہے کہ مہذب دنیا میں تمام اقتدارات، یا تو ذات پر ہوتے ہیں، یا مقامات پر،
وہ اسی کے قائل ہونگے کہ وسط سمندر میں، اجرائی قوانین یا معمولی حدود اختیارات، قائم
کرنے کی صحیح طور سے صرف بادشاہ یا سلطنتیں، مجاز ہو سکتی ہیں:۔ (۱) اپنی رعایا یا ان کا
پر۔ (۲) ملک غیر کے باشندوں پر، جو ان جہازوں میں سفر کر رہے ہوں، جو صحیح طور سے
اُن کا جھنڈا اڑا رہے ہوں۔ (۳) اور بحری غارتگروں پر۔ اور صرف اسی اصول کی بنا پر
جو کارروائی جہازوں پر ہوتی ہے، اس کا قانونی اثر پیدا ہو سکتا ہے۔ اور اگرچہ جہاز کسی
کسی بندرگاہ میں موجود ہونے سے مقامی عدالت، عدالت مقام قیام مدعی علیہ بن جاتی ہے

اور اس کو یہ حق حاصل ہو جاتا ہے کہ وہ اشیاء کے متعلق ان قانونی اثرات کو جو اسکے حدود اختیارات سے باہر واقع ہو سکتے تھے، عمل میں لائے، مگر اس کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ اپنی عدالت کے قانون سے ان اثرات کا تعین اور تصفیہ کرے۔ اس سے کسی طرح انکار نہیں ہو سکتا کہ قدیم زمانہ میں وسط سمندر کے غیر مملوکہ ہونے سے یہ نتیجہ نہیں اخذ کیا جاتا تھا کہ کسی حکومت کو بغیر خاص استحقاق کے سمندر پر باضابطہ اختیارات کے کام میں لانے کی اجازت نہیں ہے۔ برخلاف اس کے یہ نتیجہ اخذ کیا جاتا تھا کہ ہر حکومت اس کی مجاز ہے۔ اس سے جو گمان ہو سکتا ہے وہ یہی ہے کہ ایک مخصوص ملک کے قانون کو بنام نہاد قانون بحری بیرونی اشخاص کے ایسے افعال ناجائز سے متعلق کرنا ہو جو ملک مذکور کے حدود سے باہر واقع ہوئے ہوں۔ اس خیال کی ایک یادگار ہے جس کی رو سے وسط سمندر عام اور بلا امتیاز اختیارات کے استعمال کا ایک وسیع میدان سمجھا جاتا تھا۔ اس کا اقرار لارڈ جسٹس بریٹ کے اس قول سے مستفید ہوتا ہے جس کا اظہار انہوں نے مقدمہ چارٹرڈ بنک آف انڈیا بنام نیدرلینڈ انڈیا اسٹیم نیویگیشن کمپنی میں کیا تھا۔ وہ لکھتے ہیں کہ "چونکہ مخصوص اختیارات کا قاعدہ کام نہیں دے سکتا؛ اس لئے میرے نزدیک اگر اس ملک میں ملک غیر کے رہنے والے پر اس سمت کی مسل ہو جائے جو اس کے لازم کے مقدمہ میں کسی ایسے فعل کی بابتہ جاری ہوا ہو جس کا ضرر
277 وہ وسط سمندر میں ہوا تھا تو اس لحاظ سے کہ سمندر پر انگلستان کو وہی حق حاصل ہے جو دوسرے ملکوں کو ہے، مقدمہ معمولی عدالت میں چل سکے گا۔" ۱۰۔ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۵۳۷۔

**دفعہ ۲۰۳** - دفعات ۲۰۱۔ ۲۰۲۔ اور ۲۰۳ کے متضاد اصول کا تعلق اس قانون سے ہے جس کی رو سے کسی ملک میں ایسی ہرجہ کی ذمہ داری، جس کا باعث محض ناخدا یا عملۂ بحریہ کی غفلت ہو، انہیں پر عائد ہو گی، اور مالکان جہاز اس سے بری رہیں گے۔ اگر مالکوں کی ذمہ داری کا اندازہ کرنے کے لئے دفعہ ۲۰۲ سے کام لیا جاتا ہے تو اس سے یہ نتیجہ مستخرج ہوتا ہے کہ خود انکی ذمہ داری کے وجود کا انحصار اس ملک کے قانون پر ہونا چاہئے جس کا جھنڈا جہاز پر قائم ہے۔ اگر دفعہ ۲۰۲ الف سے کام لیا جاتا ہے تو ملک غیر کے مالک انگلستان میں ذمہ دار قرار پائیں گے، اگرچہ

وہ اپنے ملک کے قانون کی رو سے بری الذمہ رہیں گے۔

مقدمہ جہاز موسوریلون (۱۸۶۸) ۶۔ پی۔ ڈی۔ ۱۴۰۔ جج، سر آر فلیمور میں اسپین کے رہنے والے مالکوں کی نسبت گو کہ یہ کہا جاتا تھا کہ وہ اپنے ملک کے قانون سے بری الذمہ ہیں مگر انگلستان میں وہ لوگ اس ہرجہ کے ذمہ دار قرار دیئے گئے جو وسط سمندر میں محض ناخدا یا عملہ بحریہ کی غفلت سے ہوا تھا۔

**دفعہ ۲۰۳** سمندر میں تصادم واقع ہونے کی حالت میں جبریہ معلم کا لیا جانا انگریزی عدالتوں میں مالکوں کو اس ہرجہ سے بری کر دینے کے لئے کافی ہوگا جو اس معلم کی غفلت سے ہوگا خواہ مالک کسی ملک کے ہوں اور خواہ ان کا قانون کچھ ہو۔ بلکہ اس اصول کے مطابق ہے کہ انگلستان میں کوئی فعل ناجائز نہیں متصور ہوتا جو انگریزی قانون کے اصول کے مطابق مدعی علیہ کیلئے ناجائز نہیں ہے (دیکھو دفعہ ۱۹۷)

مقدمہ جہاز کرسچینا (ملک غیر کے جہازوں سے دریائے ٹیمس میں نقصان کا پہنچنا اور بربنائے مقام ذمہ داری میں کسی قسم کا فرق نہ آنا) (۱۸۴۸) ۲۔ ہیگ ایڈم۔ ۱۳۳۔ جج، گرانس کا مقدمہ درزن (جو نقصان انگلستان کے جہازوں سے دوسرے ملک کے جہازوں کو پہنچے) (۱۸۴۲) ۱۔ ڈبلیو۔ روب۔ ۳۱۶۔ جج، لوشنگٹن کا مقدمہ نیپولین ثانی (۱۸۱۴) ۱۔ ڈاڈس، ۹۶۔ جج، اسکاٹ کا مقدمہ گریوالو (۱۸۲۴) ۲۔ ہیگ ایڈم۔ ۱۹۹۔ جج، تکلاس میں تصادم سمندر کے اس حصہ میں واقع ہوئے جو انگریزی علاقہ میں تھا اور باوجود جبریہ معلم دیئے جانے کے ملک غیر کے جہاز ذمہ دار قرار دیئے گئے۔ مؤخر الذکر مقدمہ میں غلطی خود ناخدا کے جہاز کی قرار پائی تھی اسلئے جو فیصلہ مقدمہ کرسچینا میں ہوا اس پر کوئی اعتراض نہیں ہو سکتا تھا جیسا کہ فاضل جج نے صفحہ ۲۰۰ پر کہا ہے۔ مقدم الذکر مقدمہ میں معلم کے جبریہ لئے جانے کا کوئی ذکر نہیں ہے اس لئے ممکن ہے کہ سر ڈبلیو اسکاٹ نے معلم کے جبریہ رکھے جانے کی نسبت شبہہ کیا ہو۔ مقدمہ گریوالو میں یہ دوسرا امر ہے جس سے

سر۔ جے۔ بنگال نے بحث کی ہے ۔

**دفعہ ۲۰۵** جس وقت سمندر میں دو جہازوں کے تصادم کا اندیشہ ہو، تو ہر جہاز کو وہ قاعدہ راہروی (Rule of the road) اختیار کرنا چاہئے جو اسکے جھنڈوں (ممالک) کے لئے مشترک ہوں، یا اگر اس زمانہ میں دونوں جھنڈوں کیلئے کوئی مشترک قاعدہ موجود نہو تو وہ قاعدہ، جو کسی زمانہ میں دونوں میں مشترک تھا۔

انگلستان کے قانون میں، جو قواعد بحری راہروی کے لئے قرار پائے
278 ہیں، ان کے استعمال کا سوال انگلستان کے قانون کی اس مقررہ حد ذمہ داری کے استعمال کے سوال سے، جسمیں ذمہ داری، جہاز اور مال محولہ کی قیمت سے بڑھنے نہیں پاتی، اور نیز ان قانونی مستثنیات کے استعمال کے مسئلہ سے جن میں جبریہ معلم سپرد کئے جانے کی بناء پر، ذمہ داری ساقط ہو جاتی ہے، بالکل مختلف ہے۔ جو جہاز ایک دوسرے کے مقابل آرہے ہوں، ان میں سے ہر ایک سے، ایک ہی بحری راہروی کا قاعدہ متعلق ہوگا، یا دونوں سے متعلق نہوگا، برخلاف اس کے تصادم کے فریقین میں یہ ممکن ہے کہ اس کا ہر فریق، ذمہ داری اور مقدار ذمہ داری کے متعلق، مختلف قانون کا پابند ہو، جو قواعد راہروی کے علاوہ کسی دوسری بنا پر عاید ہوتی ہو۔ پرایوی کونسل کی جو تجویز، مقدمہ جہاز ہیلیے میں صادر ہوی ہے، اس کے انتخابات، دفعہ ۱۹۷ میں دیئے گئے ہیں، انکو دیکھنا چاہئے۔ یہ واقعہ ہے، اور محض خیال نہیں ہے، کہ ایک زمانہ میں، یورپ کی تمام بحری سلطنتوں کے لوگوں میں، بحری راہروی کے قواعد مشترک تھے۔ اس صورت میں، جب انگلستان یا کوئی دوسری حکومت، راہروی کا قاعدہ بدلتی ہے، تو اگر اس کے خلاف صراحت نہیں کر دی گئی ہے، تو یہ سمجھنا چاہئے کہ اس کا یہ مقصد ہے کہ تمام ایسی صورتوں میں، جن میں، امکانی تصادم کا ایک فریق، جدید قاعدہ کا پابند نہیں ہے، الٰہ ورنہ واضعان قوانین، اس پر قاعدہ مذکور کی پابندی عاید کر سکتے ہیں، قدیم قاعدہ بحال خود جاری رہے، اور خود اس کی رعایا بھی، اس کی پابندی کرے۔

مقدمہ ڈنڈریز (۱۸۵۶) صفحہ ۶۲ میں جسٹس لوشنگٹن نے یہ طے کیا۔ کہ ایک انگریزی اور ایک ڈنمارک کے جہاز کے معاملہ میں، انگلستان کا قانونی

قاعدہ نہیں، بلکہ قدیم قاعدہ کام میں لایا جائے گا۔ یہ تجویز بربنائے واقعات، منسوخ ہوگئی۔ (۱۸۵۶) سابق ۱۲۵ پریوی کونسل کی تجویز، جسٹس پٹیرسن نے صادر کی تھی۔ ڈمفریز کے متعلق، یہ تجویز ہوئی کہ وہ غلطی پر تھے، یہ فرض کئے جانے کے بعد بھی کہ پارلیمنٹ کا ایکٹ ان پر نافذ تھا، اگرچہ اس کے نافذ یا غیر نافذ ہونے کے متعلق کوئی رائے نہیں قائم کی گئی تھی۔ مقدمہ جہاز موسومہ زلویرن (۱۸۵۶) سابق۔ ۹۶۔ بج، لوشنگٹن میں، ایک روسی جہاز کو، یہ اجازت نہیں دی گئی کہ وہ بمقابلہ ایک انگریزی جہاز کے، یہ عذر کر سکے کہ انگریزی جہاز، ایک انگریزی قاعدہ کی خلاف ورزی کا مرتکب ہوا ہے۔ جہاز موسومہ چانسلر (ڈیس بنام کچ) (۱۸۶۱) ۱۴۔ مو۔ پی۔ سی۔ ۲۰۲۔ بج، روتھلے کے مقدمہ میں بھی یہ تسلیم کیا گیا، کہ ایک انگریزی اور ایک امریکہ کے جہاز کے مقدمہ میں، انگریزی قاعدہ سے کام نہیں لیا جا سکتا۔ مقدمہ ریڈر بنام بریگا یا کراگیرو (۱۸۹۵) ۱۴۔ ایل۔ ٹی۔ بج کیلی میں آئرلینڈ کی عدالت امیر البحری نے، ایک انگریزی اور ناروے کے جہاز کے معاملہ میں انگلستان کے قاعدہ کی پابندی کی۔ ناروے ایک معاہدہ کا پابند تھا جو وہاں کے بادشاہ اور ملکہ معظمہ کے درمیان میں ہو گیا تھا۔ مقدمہ کلپس پلسوینیا (ہمبرگ) امریکن اسٹیم شپ کمپنی بنام نارتھ آف اسکاٹ لینڈ بنکنگ کمپنی (۱۸۶۲) ۱۵۔ مو۔ پی۔ سی۔ ۲۶۲۔ میں، جس میں جسٹس روتھلے نے جسٹس لوشنگٹن کے فیصلہ کو بحال رکھا، یہ قرار پایا۔ کہ انگریزی قاعدہ، انگریزی جہاز اور ایک ملک غیر کے جہاز کے معاملہ میں متعلق نہیں ہو سکتا، جس میں ساحل انگلستان سے تین میل کے اندر سمندر میں تصادم ہو گیا تھا۔ اگر تصادم سولینٹ میں ہوتا جو جزیرہ وٹ اور ساحل ہمشائر کے درمیان واقع ہے، تب بھی قاعدہ مذکور متعلق نہ ہوتا۔ مقدمہ جہاز شاہی موسومہ کنگ الفرڈ (۱۹۱۴) پی۔ ۴۸۔ بج، پی ایوانس میں، ایک اسپین کا خالی جہاز، ایک انگریزی جنگی جہاز سے لڑ گیا تھا۔ طے ہوا کہ اسپین کے جہاز کی کوئی غفلت نہ تھی، جس نے مجموعہ قواعد بحریہ کے ایک قاعدہ پر عمل کیا تھا۔ البتہ اس نے بورڈ آف ٹریڈ کے ایک اشتہار کی ہدایات کی پابندی نہیں کی تھی، جو چند سال قبل اس غرض سے

جاری ہوا تھا کہ معمولی جہازوں کو جنگی جہازوں کے بیڑے میں سے ہو کر گذرنے سے احتیاط کرنی چاہیئے ۔ یہ امید نہیں کیجا سکتی کہ ممالک غیر کے جہاز والوں کو انگلستان کی اس ہدایت سے واقفیت کا کوئی ذریعہ ہے ؛

279 **دفعہ ۲۰۶** جس صورت میں مدعی علیہ کو مدعی کی رقم یا جائداد سے کسی ملک میں اس طور سے استفادہ کا موقعہ ملا ہو کہ اس سے مدعی کا ہرجہ ہوا ہو تو اس کی قیمت پر اس ملک کی شرح سود کے مطابق اس کو سود دلایا جائے گا ؛ اور اتنی رقم کی ڈگری دیجائے گی جو بحساب نرخ تبادلہ ملک مذکور میں اسقدر سود کے حاصل ہونے کیلئے کافی ہو ۔

ایکنس بنام ایسٹ انڈیا کمپنی (۱۸۱۷) ۔ پی ۔ ڈبلیو ۔ ۳۹۵ ۔ ن ج ؛ کوپراوجو بحال رہی (۱۸۱۷) ۲ ۔ برو ۔ پی ۔ سی ۔ ۲۸۳ ۔ دیکھو آئندہ دفعہ ۲۲۵ و ۲۲۶ ؛

غلاموں کی خرید و فروخت کا رواج بذریعہ قانون انگریزی موقوف ہو جانیکے بعد بھی بعض ممالک ایسے تھے جن میں اس کی ممانعت نہیں ہوئی تھی ۔ انگریزی جہاز کے افسروں کے ہاتھ سے اس تجارت کے انسداد کی کوشش میں ان ممالک کی رعایا کو نقصان پہنچتا تھا ۔ یہ حالت ایک خاص قسم کے مقدمات کی پیدائش کا موجب ہوئی ۔ ایسے مقدمات قابل سماعت قرار پائے کیونکہ عام قانون بین الاقوام کا قدیم قاعدہ جس کی رو سے غلاموں کی خرید و فروخت جائز تھی ان مدعیوں کے حق میں نافذ تھا ؛ اور اس حد تک وہ انگلستان کے قانون کا ایک قاعدہ تھا ؛ اور اس طور سے وہ مقدمات دفعہ ۱۹۸ میں داخل ہو کر دفعہ ۲۰۲ کے اصول بینہ کے خلاف نہیں ہوتے تھے ۔ اور یہ بھی طے ہوا ؛ کہ جہاں کوئی مقامی قانون نہیں ہے وہاں مدعی علیہ پر اس کے ذاتی قانون کی رو سے ذمہ داری عائد ہو سکے گی ۔

میڈرازو بنام ولیز (۱۸۲۰) ۳ ۔ بی ۔ اے ۔ ایل ۔ ۳۵۳ ۔ ن ج ؛ ایبٹ ۔ بنیلی ۔ ہولیسوڈ ۔ گلیبٹ ؛

280

# فصل دوازدہم

## معاہدات

### ضوابط معاہدات

**دفعہ ۲۰۷** پابندی دفعہ (۲۰۸) معاہدہ کے ان ضوابط کی تعمیل جو قانون مقام انعقاد (Lex loci Contractus Celebrati) میں بتائے گئے ہیں، انگلستان میں اس کی ظاہری صحت کیلئے کافی متصور ہوگی۔

مقدمہ گیوبرٹ بنام نیک (۱۸۵۱) ۴۔ ڈی۔جی وایس۔۷۔۲۱۔

نج، ثانت بروس میں دیکھو صفحہ (۰۷)۔ فاضل جج کا قانون مقام تعمیل (Lex loci actus) کو منتخب کرنا مخصوص انگلستان کیلئے تھا۔

**دفعہ ۲۰۸** لیکن ایک معاہدہ جو ظاہری طور سے قانون مقام انعقاد کے لحاظ سے مکمل ہو انگلستان میں اس وقت تک قابل تعمیل نہیں قرار پاسکتا جبتک کہ وہ شہادتوں سے اس طرح موثق نہ ہو جسطرح انگلستان کے قانون میں بتایا گیا ہے۔

یہ رائے اس اصول پر مبنی ہے کہ طریقہ کارروائی مقامی قانون (Lex fori) کے مطابق اختیار کیا جائیگا۔ لیکن دوسرے ممالک میں یہ عام طور سے تسلیم نہیں کیا جاتا اور معاہدہ کی شہادت اور اسکی ظاہری شکل میں، اکثر کوئی تمیز نہیں کیجاتی ہے۔ فی الحقیقت یہ کہنا کہ ایک معاہدہ بغیر تحریر کے درست ہو سکتا ہے، مگر اس کی تعمیل اس وقت تک نہیں کرائی جاسکتی جبتک کہ اسکے متعلق شہادت تحریری موجود نہو بغیر کسی حقیقی فرق کے فرق کرنا ہے خصوصًا ایسی حالت میں، جبکہ ایک ہی ملک کے قانون سے بحث ہو۔ البتہ فرق کا مفہوم اس وقت سمجھ میں آنے لگتا ہے، جب دو مختلف ممالک کے نظامہائے قانونی پر نظر ڈالنی پڑتی ہے جیسا کہ اس دفعہ میں ہوا ہے۔ لیکن اس صورت میں بھی حقیقت یہ ہے کہ قانون مقام انعقاد معاہدہ اس معاہدہ کو جائز اور قابل تعمیل سمجھتا ہے اور قانون مقامی اس کو بالکل

ناقابل توجہ قرار دیتا ہے۔ بونیس کی رائے یہہ تھی کہ طریقہ ثبوت مثلاً یہہ کہ شہادت زبانی ہونی چاہئے یا تحریری؟ — قانون مقام معاہدہ پر بطور جز اقرار ذمہ داری کے (Vinculum Obligationis) منحصر ہونا چاہئے[1] اور اسیطرح اٹلی کے کوڈ کے ابتدائی فقرہ (۱۰) کا مضمون یہہ ہے کہ ذمہ داریوں کے ثبوت کے ذرائع کا تعین اس مقام کے قانون سے کیا جاتا ہے جہاں کہ فعل عمل میں آیا۔ سوئی کہتا ہے کہ دو تاجروں کے کھاتوں کی وقعت کا اندازہ بحیثیت شہادت کے اس مقام
231 کے قانون سے کیا جانا چاہئے جہاں وہ کھاتے مرتب ہوتے ہیں کیونکہ ان کے عدالتی ثبوت کا (Probativeness) تعلق ضابطہ سے ہے اور اس طور سے وہ قانون مقامی کے تحت میں بطریق صحیح داخل ہو جاتے ہیں۔ مگر اس موقعہ پر ان کا عدالتی ثبوت قانونی فعل کی شکل اور اثر کے ساتھ بطور جز لاینفک کے ملا ہوا ہے اور یہاں عمل ہی کو جز غالب تصور کرنا چاہئے۔ ایک غیر کا باشندہ جو ایسے ملک کے تاجر کے ساتھ معاملت کرتا ہے جہاں تجارتی کھاتے عدالتی ثبوت میں لئے جاتے ہیں اپنے آپکو اس ملک کے قانون کا تابع کر دیتا ہے"۔ یہہ استدلال اس حد تک قبول کیا جا سکتا ہے کہ اس کے ذریعہ سے ایسے کھاتے شہادت میں بربنائے قانون مقام معاہدہ لئے جائیں؛ اس عمل کے معنی یہہ ہونگے کہ وہ تاجر جس نے ایسے کھاتوں کو لکھا ہے، قانون مقام معاہدہ کی بنا پر دوسرے فریق کا ایسا کارندہ ہے جس کو یہہ اختیار دیا گیا ہے کہ وہ اس کیطرف سے معاہدہ کو بطریق خاص ضبط تحریر میں لائے مگر پھر بھی یہہ صورت باقی رہتی ہے کہ اگر مقامی قانون، انسداد دروغ حلفی کے لحاظ سے زبانی شہادت کا مانع بھی ہو تب بھی اس کو اس دعوی کا حق پہونچتا ہے کہ وہ قانون مقام معاہدہ کے کسی قاعدہ کو، جو اس کے خلاف ہو، رد کر سکے: نہ صرف اس بنا پر کہ وہ ایک ضابطہ کا مسئلہ ہے، بلکہ اس عالی حکمت عملی کے تحفظ کے خیال سے جو شخصی قانون بین الاقوام کے تمام مسائل کی روح رواں ہے۔

جہاں قانون انسداد فریب کی دفعہ ۴ کی رو سے ضرورت ہو حال

[1] صفحہ ۹۵۴۔ مقالہ قانون جائداد منقولہ وغیر منقولہ کم

تحریری شہادت پیش ہونی چاہئیے، اگرچہ قانون مقام انعقاد معاہدہ اُس کو ضروری نہ قرار دیتا ہو۔ لیرائس بنام براؤن (۱۸۵۲) ۱۲۔ سی۔ بی ۔ ۸۰۱ ۔ نج؛ جرورس ۔ آل ٹالفور ڈلو

اسیطرح جو فریق انگلستان کی عدالتوں میں ایسے معاہدہ کے متعلق دعویٰ کرے جو ملک غیر کی اراضی کے متعلق ہو، اسکو بھی قانون انسداد فریب کے دفعہ (۴) کی پابندی کرنی چاہئیے۔ مقدمہ کومبس بنام کوئینی [۱۹۱۷] ۱۴۲۔ ایل۔ ٹی ۲۳۔ سی۔ اے ۔

**دفعہ ۲۰۹** تکمیل معاہدہ کیلئے جن ضوابط کی پابندی، ازروئے قانون مقام انعقاد ضرور ہے، انکی پابندی، انگلستان میں بھی صحت معاہدہ کے لئے ضرور ہے۔

مدعی، ایسے تحریری معاہدہ کی بنا پر ڈگری نہیں پاسکتا، جو جمیکا میں لکھا گیا تھا، اگر اس جزیرہ کے قانون کے مطابق اسٹامپ نہونے کی وجہ سے باطل تھا۔ یہ مقدمہ الوس بنام ہاڈسن (۱۷۹۷) ۷۔ ٹی۔ آر۔ ۲۴۱۔ کے حاشیہ کی عبارت میں درج ہے۔ اس مقدمہ میں جسٹس کنیان نے کہا کہ "یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ ہم ممالک غیر کے قوانین اراضی سے بحث نہیں کرسکتے، لیکن میرے نزدیک اس ملک کے قوانین کا لحاظ کیا جانا ضرور ہے جہاں حاشیہ کی عبارت مذکور لکھی گئی، اور جبتک عبارت مذکور اس مقام پر جائز نہو، وہ یہاں کی عدالت میں بھی جائز نہیں متصور ہوسکتی"۔ مقدمہ برسٹو بنام سی کیوولی (۱۸۵۰) ۵۔ ایکسچیکر ۔ ۲۷۵ ۔ نج؛ پولکٹ مؤلف ۔ ایڈ ورسن ۔ پلیت؛ اسمیں معاہدہ کے ثابت کرنے کا کوئی سوال نہ تھا، بلکہ صرف یہ ثابت کرنا تھا کہ معاملہ متعلقہ معاہدہ، ایک رقم کے ادا کرنے کی بنا پر پیدا ہوا تھا، اور اسی رسید کو بطور شہادت کے کام میں لانے کی اجازت دی گئی تھی، جس کی اس ملک میں جہاں وہ لکھی گئی تھی، بر بنائے عدم ادائی اسٹامپ مجوزہ، اجازت نہیں ہوسکتی تھی: اس لئے مقدمہ ہذا کی بنیاد اس اصول پر قایم ہوئی ہے کہ ضابطہ کا تعلق مقامی قانون سے ہوتا ہے۔ دفعہ ہذا کے

مضمون سے، اس میں بحث نہیں کی گئی ہے، لیکن ڈاکٹر تولف نے یہ اس رائے کا اظہار کیا کہ مقدمہ الوس بنام ہاڈسن کے حاشیہ پر جو عبارت درج ہے، وہ بالکل صحیح ہے۔ اگرچہ میں اس خیال کرنے پر مجبور ہوں کہ اس مقدمہ کے 282
رپورٹ کئے جانے میں کہیں نہ کہیں کوئی غلطی ضرور ہوئی ہے۔۔۔۔۔۔

۔۔۔۔۔۔ میں اس بارہ میں متفق الرائے ہوں کہ "اگر کوئی معاہدہ، جو ملک غیر میں کیا گیا ہے، عدم ادائی اسٹامپ کی وجہ سے وہاں ناقابل نفاذ ہے، تو وہ یہاں بھی نافذ نہیں کرایا جاسکتا"، لیکن اس سے مجھ کو قطعاً اختلاف ہے کہ مقدمہ منفصلہ سے یہ مقصد ہے کہ "جن صورتوں میں ملک غیر کے قوانین اراضی کی رو سے ایک دستاویز بغیر ادائے اسٹامپ کے شہادت میں نہیں داخل ہوسکتی، تو اس بنا پر دستاویز مذکور اس ملک میں بھی شہادت میں نہ لیجائے گی"۔ جسٹس انڈرسن نے لکھا ہے کہ "اگر ملک غیر کے قانون سے کوئی دستاویز محض عدم ادائی اسٹامپ کی بنا پر ناقابل ادخال ہے تو وہ معاہدہ جائز ہوگا اور دوسرے ملک میں قابل ادخال شہادت قرار دیا جائیگا"۔ مقدمہ الوس بنام ہاڈسن۔ جج، لارڈ کینان جس طور سے رپورٹ کیا گیا ہے، اور جس کی تفصیل اوپر گذری ہے، اس کی صحت کی نسبت کسی شک کی گنجائش نہیں ہے، اور اس سے صاف طور سے ظاہر ہوتا ہے کہ تنقیح طلب یہ امر تھا کہ آیا قانون مقام انعقاد معاہدہ کی رو سے وجوب لازم ہوتا ہے یا نہیں؟ اور پھر لفظاً یہی مستنبط ہوتا ہے کہ ایسے وجوب کا کوئی وجود نہیں ہے، خواہ وہ پرامیسری نوٹ جو معاہدہ کی (اگر کوئی معاہدہ منعقد ہوتا) بنیاد ہے، قانون مذکور کی رو سے باطل کیا جائے، یا ناقابل ادخال شہادت قرار پائے۔ فرض کرو کہ ایک شہادت پڑھی جاسکتی ہے، لیکن اگر اس سے صرف اتنا ثابت ہوتا ہے کہ ایک معاملہ ہوا، مگر اس معاملہ سے بروئے قانون متعلقہ اس کا وجوب ظاہر نہیں ہوتا، تو وہ شہادت محض بے سود ہے"۔

میری قطعی رائے یہ ہے کہ اگر اس معاہدہ کو جائز قرار دینے کے لئے،

سٹرمینم میں اسٹامپ لازم تھا، تو وہ یہاں بھی شہادت میں بغیر اس اسٹامپ کے نہیں لیا جا سکتا۔ جو معاہدہ کیا جائے، وہ مقام انعقاد معاہدہ کے قانون کی رو سے قابل قبول ہونا چاہیے، ورنہ وہ تمام عالم میں باطل قرار پائے گا۔ جسٹس ایٹکنسن مقدمہ کلارک بنام لیوی (۱۸۱۲) ۴ کیمپ۔ ۱۶۷؛ ایک رقم سالانہ، جو انگلستان میں عطا کیا جائے اور جس کا بار کفالت، اراضی موقوعہ آئرلینڈ پر عاید ہوتا ہو، آئرلینڈ میں باطل ہے، اگر ان ضوابط کی پابندی نہیں کی گئی ہے، جو انگلستان کے ایکٹ عطائے رقوم سالانہ میں بتائے گئے ہیں، مقدمہ رچرڈس بنام گولڈ (۱۸۲۷) ۱۔ مولے۔ ۲۲۔ بیج، ہارٹ جج کی رائے یہ تھی کہ "ایک ایسا معاہدہ، جو اس مقام کے قانون کی تعمیل سے، جہاں کہ وہ منعقد ہو، باطل تھا، کسی مقام پر بھی صحیح نہیں قرار دیا جا سکتا"۔ ہیں ہے ان فیصلوں میں، ان الفاظ پر خط کھینچ دیا ہے، جو ان معاہدات کی، جو بصراحت قانون مقام انعقاد معاہدہ کی رو سے باطل قرار پاتی ہیں، انگلستان میں ناقابلیت نفاذ کے محدود کر دینے کے مؤید نہیں معلوم ہوتے ہیں۔

مقدمہ جیمس بنام کاتھروڈ (۱۸۲۳) ۳۔ ڈی۔ آر۔ ۱۹۰، بیج، ایبٹ بالآرائیڈ۔ بحث میں ایسے رسائد، جو فرانس میں دیئے گئے تھے، اور جو وہاں اسٹامپ نہ ہونے کی وجہ سے ناقابل ادخال شہادت قرار پائے تھے، قرضہ کے ثبوت میں لے لیے گئے۔ اس کی جو وجہ بتائی گئی تھی، وہ صرف یہی تھی کہ ملک غیر کے مالی قوانین کا کوئی لحاظ نہیں کیا جا سکتا۔ اس استدلال سے بظاہر جسٹس بولک کو بھی اتفاق تھا، جبکہ انھوں نے مقدمہ برسٹو بنام سیکیوولی کا حوالہ دیا تھا۔ مدعی علیہ پر ایک وجوب، جو معاملہ کے مناسب قانون کی رو سے، اس پر کسی طرح عائد نہیں ہوا تھا، اس دلیل سے عائد کرنا کہ اگر ملک غیر کا مالی قانون مزاحم نہ ہوتا تو وہ اس پر عائد ہوتا، ملک غیر کے مالی قانون کا لحاظ نہ کرنے سے مافوق ہے۔ لیکن ان مخصوص حالات میں، جو مقدمہ جیمس بنام کاتھروڈ میں موجود تھے، معاہدہ قرضہ کا ثابت کرنا غالباً لابد نہ تھا۔ اگر مدعی علیہ نے مدعی کا روپیہ بغیر قانونی عذر کے روک

رکھا تھا، تو انگلستان کے قانون کی رو سے، اس کا واپس کرنا اسپر واجب تھا! خواہ اس نے روپیہ کسی مقام پر بھی لیا ہو، اور اس طور سے مقدمۂ مذکور مثل مقدمہ بسٹو بنام سیکیوولی کے، ایک واقعہ کے ثبوت پر جا ٹھہرتا ہے۔

مقدمہ ڈینی بنام جیکسن ۲-ایس-۵۲۰، ۳ میں، جسٹس لیچ کا یہہ اصول، رپورٹ کیا گیا ہے، کہ (بعض) بلوں کا، (فرانس میں) اس طور سے مرتب ہو جاتا، کہ اس کا قابض، اسکے ذریعہ سے، فرانس میں، رقم نہیں وصول کرسکتا! — اس امر کا مانع نہیں ہے — کہ وہ انگریزی عدالت میں بھی، ان کے ذریعہ سے، رقم وصول نکرے — اس اصول کے حوالہ دینے میں، یہہ فرض کرلیا جاتا ہے، کہ جو اعتراض، ان بلوں کی ترتیب کے متعلق تھا، وہ عدم ادائی اسٹامپ کا تھا! لیکن بظاہر ایسا نہیں معلوم ہوتا: کیونکہ یہہ بیان کیا جاتا ہے، کہ بل، اس شکل سے مطابق، مرتب نہوئے تھے "جو فرانس کے مجموعۂ قوانین میں بتائی گئی ہے" — اس لحاظ سے، یہہ اصول، غیر موجہہ قرار پاتا ہے۔ مقدمہ کا فیصلہ، مرافعہ میں عدالت چنسلر اور جسٹس ایلڈرسن نے، (۱۸۳۶) میں، اس بدل کی بنا پر کیا، جس کے لئے، یہہ بل حوالہ کئے گئے تھے۔

283 نیز دیکھو بازیر دفعات ۲۲۷، ۲۲۸ قواعد، جو بل آف اکسچینج کے ایکٹ مجریہ ۱۸۸۲ میں، بل آف اکسچینج (ہنڈی) کی شکل کے متعلق وضع کئے گئے ہیں! — خصوصًا وہ قاعدہ جس کی رو سے ملک غیر کا اسٹامپ، لازمی نہیں قرار پایا ہے، — جس کی بنا پر، یہہ، دستاویزات زیر بحث کے مستثنیات میں داخل ہو جاتے ہیں، اگر یہہ اصول عام طور سے صحیح قرار دیا جائے۔

**دفعہ ۲۱۰** ایک سند، اس مضمون کی موجود ہے، کہ جو ضابطہ (Formality) مقام انعقاد معاہدہ میں 'عارضی' بغیر کسی نتیجہ کے متصور ہوتا ہے، اس کا اثر، انگلستان میں وہی ہوگا، جو اس کیلئے انگلستان کے قانون میں مقرر ہے۔

ایک معاہدہ، ہندوستان میں، بہ ثبت مہر مرتب ہوا تھا۔ وہاں دستاویز قرضہ مہری اور دستخطی (Specialty) اور سادہ معاہدۂ قرضہ میں، کوئی فرق نہیں کیا جاتا، وہ انگلستان میں، دستاویز قرضہ مہری و دستخطی قرار پائے گی:

اور طویل تر میعاد اس سے متعلق ہوگی (الائنس بنک آف شملہ بنام کیسیری (۱۸۸۰) ۵۔ سی۔ پی۔ ڈی۔ ۴۲۹ بیچ الوبیشا)

# تعبیر معاہدات

فرض کرو! کہ ایک معاہدہ ان تمام شرائط کے لحاظ سے، جو اسکی ترتیب کیلئے ضروری ہیں مکمل ہے، اب دوسرا کام، اسکی تعبیر کرنا ہے، یعنی یہہ دریافت کرنا کہ فریقین نے جو الفاظ استعمال کیئے ان سے انکا کیا مقصد تھا؟ — اسکے بعد یہہ سوال پیدا ہوسکتا ہے، کہ آیا قانون کا کوئی قاعدہ، ایسا تو نہیں ہے! جو فریقین کے مقصد میں حارج ہوکر، کاملِ وجوب کے عائد ہونے میں مانع ہو؟ — اسی بنا پر ہمارے مضمون کے متعلق، یہہ سوال پیش آتا ہے، کہ ایک معاہدہ کے جواز کا مسئلہ کس قومی قانون سے حل کیا جانا چاہئیے؟ — اور بالآخر معاہدہ کے جائز قرار پانے کی حالت میں، اکثر یہہ صورت پیش آتی ہے، کہ معاہدہ کے مخصوص نتائج کے متعلق، جو زیر بحث ہوتے ہیں فریقین، کوئی معنی نہیں قرار دیتے، جس کی بنا پر، ہمارے مضمون میں یہہ سوال پیدا ہوتا ہے، کہ معاہدہ کے غیر مصرح نتائج کس قومی قانون سے نکالے جانے چاہئیں؟ شخصی قانون بین الاقوامی کی تعبیر کے متعلق، جو کچھ صفحات ۵۰۱ پر لکھا جاچکا ہے، اس میں کسی اضافہ کی گنجائش نہیں معلوم ہوتی۔

**دفعہ ۲۱۱** (الف) انگلستان کے لوگوں میں، اس مال کے متعلق جو امریکہ میں تھا، بیع کا معاہدہ ہوا۔ جو الفاظ معاہدے میں تھے، انکی تعبیر انگریزی قانون سے کیگئی۔ عدالت نے اس امر کے متعلق شہادت لینے سے انکار کردیا، کہ امریکہ میں لفظ شپڈ (Shipped) کے معمولی طور سے کیا معنی ہیں؟ — کیونکہ وہ بالکل اس اصطلاح سے مخالف تھے جو انگریزی معاہدہ میں ظاہر کیگئی تھی۔

مور برے ور انسن بنام ر اسرائیل۔ ۱۹۲۲ء صفحہ ۱۰۲۔ بیچ، اسٹرن ڈیل وار گھنٹن۔ و اسکروٹن بیچ

**دفعہ ۲۱۱** (ب) جب کوئی تحریری معاہدہ، غیر ملک اور غیر زبان میں منعقد ہو تو عدالت کو اسکی تعبیر کیلئے ضروری ہے کہ اولاً اس دستاویز کا ترجمہ حاصل کرے، ثانیاً اگر اس میں کوئی اصطلاحات فن ہوں، تو انکی تشریح کرلے، ثالثاً ملک غیر کے قانون کا، جو مقدمہ سے متعلق ہو ثبوت لے، رابعاً اگر ملک غیر کے قانون میں تعبیر کا کوئی مخصوص قاعدہ ہو تو اس کے متعلق ثبوت لے — ایسی مدد لیکر، عدالت کو عمولی اصول تعبیر کے مطابق، اسکی تعبیر کرنی چاہئیے۔ لارڈ کرنیور تھ مقدمہ

ڈی ہوراباہم ظلیس ۱۸۶۲۔۱۰۔ایچ آف ایل۔۶۳۳۔ انتخاب مندرجہ بالا میں یہہ نہیں بتایا گیا ہے،
کہ مقدمہ سے کونسا قانون متعلق ہوگا؟ — مثال کیلئے فرض کرو! کہ ایک ہی ملک
کے، دو باشندے، ایک دوسرے ملک میں، ایسے کام کے متعلق معاہدہ کرتے ہیں جس کا
عمل تیسرے ملک میں ہونیوالا ہے! — لارڈ کرینورتھ نے جو کچھ لکھا اس کا یہہ منشا نہیں ہے
284 کہ ان میں سے کسی ایک ملک کا قانون بحیثیت اس ملک کے قانون ہونے کے،
تعبیر کے لئے، کام میں لایا جائیگا بلکہ مقدمہ کے تمام واقعات پر غور کرنے کے بعد
یہہ نتیجہ نکالا جاسکتا ہے کہ فریقین نے جو الفاظ استعمال کئے ہیں وہ کس ملک کے
قانون کی اصطلاحات کے مطابق ہیں؟ — یا یہ کہ فریقین، امر زیر بحث کے کسی معنی
کے متعلق کبھی متفق نہیں ہوے تھے۔ موخرالذکر صورت میں، یا تو نتیجہ یہہ نکلے گا، کہ
اس امر کے متعلق، کوئی ذمہ داری نہ قرار پائے گی، یا اس امر کے متعلق کسی دوسرے
امر سے، جس کے معنی میں فریقین کسی قانون کی رو سے متفق تھے، ذمہ داری قرار
دیجائے گی۔ بہر صورت فریقین کے معنی کی تعبیر کا سوال، ایک امر متعلقہ واقعات
رہے گا، جیسا کہ ہم صفحہ (۸۰) پر لکھہ آئے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ ایسے مقدمہ
مندرجہ صفحہ (۶۳۸) میں لارڈ چیمسفورڈ کی نسبت، یہہ کہا جاتا ہے کہ ان کا قول
یہہ تھا کہ "یہہ امر بہ مشکل سمجھ میں آسکتا ہے کہ تعبیر معاہدہ کس طرح ایک امر متعلقہ واقعات
قرار دیا جاسکتا ہے"۔ مگر اس سے ان کا منشا یہہ تھا کہ یہہ ایسا امر نہیں ہے، جس کے
متعلق کسی گواہ کے اظہار کی اجازت دیجاسکے۔ گواہ کے اظہار صرف ایسے ابتدائی
امور کے متعلق کرائے جاسکتے ہیں، جن سے، خود عدالت کو معاہدہ کی تعبیر کرنے میں
ہدایت ملے۔ رپورٹ میں جو عبارت، اس کے بعد آئی ہے، وہ یہہ ہے، کہ "کسی معاہدہ
کی تعبیر کرنا، اس سے زیادہ نہیں ہے، کہ فریقین کا منشا، ان الفاظ سے جو انھوں نے
استعمال کئے ہیں، اخذ کیا جائے"۔ — یہہ اس کہنے کے مساوی ہے کہ یہہ سوال، اس
معنی میں جو یہاں مراد ہیں، ایک سوال متعلقہ واقعات ہے۔ اور اگرچہ لارڈ چیمسفورڈ
نے آگے چلکر یہہ بھی لکھہ دیا ہے کہ "اگر قانون متعلقہ نے خاص الفاظ کے خاص معنی
متعین کردیئے ہیں تو جو فریق، ان کو استعمال کرتے ہیں، وہ انھیں معنوں کے پابند
کئے جائیں گے، لیکن یہہ قاعدہ وہیں تک چل سکتا ہے، جہاں تک کہ تمام معاملہ، اسکے

فقرہ ناقص طور سے مرتب ہوا تھا۔ فاضل ججوں نے تجویز میں جو الفاظ استعمال فرمائے ان میں ایک معاہدہ کی تعبیر اور اس کے جواز اور اس کے غیر مصرحہ نتائج — یا یوں کہو کہ اس کے ذاتی جواز اور اس کے اثرات میں کوئی تمیز نہیں کی جس کی تمیز عام طور سے قانون بین الاقوام میں کی جاتی ہے اور کی جانی چاہئے۔ اگرچہ دوسرے مقدمہ میں جو ڈویژنل کمیٹی نے سوال زیر بحث کو سوال متعلقہ واقعات قرار دیا اور یہ لکھا کہ "معاہدہ ایسا ہے کہ اس سے کوئی بناء دعوی نہیں پیدا ہوتی جب تک کہ رقم واجب الادا کا تعین اس ثالثی سے نہ ہو جائے جس کا معاہدہ میں ذکر کیا گیا ہے۔" ہمارے مضمون کے اس جزو کے متعلق جو سوالات پیدا ہو سکتے ہیں ان میں بلا تمیز کئے فاضل ججوں نے یہ فرض کر لیا کہ فریقین کے پیش نظر کوئی نہ کوئی قانون ضرور ہوگا اور دونوں مقدمات میں انھوں نے یہ طے کیا کہ وہ قانون انگلستان ہی کا قانون ہوگا اور انھوں نے اپنی تجویز کی بنیاد اس کو قرار دیا جس کو ڈویژنل کمیٹی نے دوسرے مقدمہ میں ان الفاظ میں بیان کیا ہے کہ "معاہدہ کے فریقین کا ارادہ اس امر کا صحیح معیار ہے کہ ان کا معاہدہ کس قانون کے تحت میں ہوگا۔ اس میں کسی اختلاف کی گنجائش نہیں ہو سکتی۔ دیکھو مقدمہ ہمالیہ وہیپی بنام ناسکر ڈسٹلری۔ اور یہاں ارادہ بالکل صاف اور صریح ہے۔"

## معاہدہ کا اندرونی یا ذاتی جواز (Intrinsic Validity) اور اسکے اثرات

فرض کرو کہ ایک معاہدہ ان شرائط کے لحاظ سے جو اس کی تکمیل کیلئے ضروری ہیں مکمل ہے اور اس کی تعبیر جہاں تک کہ فریقین کا صریح مقصد متعلق ہو چکی ہے، اب وہ سوال باقی رہجاتے ہیں جو عام طور سے اس کے جواز اور غیر مصرحہ نتائج یا اندرونی یا ذاتی جواز اور اسکے اثرات کے نام سے موسوم کئے جاتے ہیں۔ بعض اوقات ایک دوسری اصطلاح "ذمہ داری معاہدہ" (Obligation of Contract) استعمال ہوتی ہے جس کے تحت میں یہ سب داخل ہو جاتے ہیں۔ یہاں سے قانون

مقام انعقاد معاہدہ (Lex loci Contractus Celebrati) اور قانون مقام تعمیل معاہدہ میں کشمکش شروع ہوتی ہے؛ موخرالذکر قانون سے مراد اس مقام کا قانون ہے، جو صحیح روما کے اصول کے مطابق، عدالت معاہدہ (Forum Contractus) بھی جا سکتی ہے۔ انگلستان کے ججوں کی رائے کا رجحان، مقدم الذکر قانون کیطرف رہا ہے؛ کیونکہ جس زمانہ میں شخصی قانون بین الاقوام کے اصول اس ملک میں شائع ہوئے، یورپ کے دوسرے ممالک میں بھی، اسی رائے کو ترجیح دیجاتی تھی؛ اس کی وجہ یہہ تھی: کہ قانون روما کی عدالت معاہدہ کے معنی سمجھنے میں غلطی کیجاتی تھی۔ اور نیز یہہ کہ قانون مقام انعقاد معاہدہ (Lex loci Contractus Celebrati) اور قانون مقام عمل (Lex loci actus) ایک ہی ہیں مگر ہمارے ملک کے جج، جو کہ قانون مقام عمل کے اصول سے زیادہ واقف نہ تھے، وہ معاہدات کے مراتب تکمیل، اور اصطلاحی الفاظ کے معانی، سے جو ذمہ داریاں عائد کی جا سکتی ہیں، ان کی تعبیر کو، قانون مقام انعقاد معاہدہ پر محول کرنے لگے؛ جو دوسرے ممالک میں، اکثر قانون مقام عمل پر محول کیجاتی تھی؛ اور اس طور سے وہ لوگ، ایسی حالت میں بھی، قانون مقام انعقاد معاہدہ کی طرف، رجوع کرتے رہے، جبکہ وہ قانون مقام عمل کے متوازی اور ساتھ ساتھ نہیں چلتا تھا، بلکہ قانون مقام تعمیل کے مقابلہ میں آجاتا تھا لیکن جو دلائل، قانون مقام تعمیل کی اس تائید میں پیش کئے جاتے ہیں کہ عام طور سے، وہی معاہدات کی ذمہ داریوں کا تعین کرنے والا ہے؛ اسقدر قوی ہیں، اور اس قیاس غالب پر مبنی ہیں، کہ مقام تعمیل میں، معاہدہ کی ذمہ داری پر بحث ہو کر تعمیل ہوگی! کہ انگلستان کے ججوں کو، اکثر صورتوں میں مقام انعقاد معاہدہ کی اس طرفداری سے، جو وہ اپنے اصول کے مطابق کر رہے تھے، دست بردار ہونا پڑا؛ اس طور سے مقام انعقاد معاہدہ کے اصول کی تائید میں، بمقدمہ دی پینینشولا اور اورینٹل اسٹیم نویگیشن کمپنی بنام شینڈ ۱۸۶۵ء-۳-مو۔ پی۔ سی سلسلہ جدید۔ ۲۹۰ پرایوی کونسل کا فیصلہ صادر کرتے وقت، جو کچھ لارڈ جسٹس ٹرنر نے کہا ہے، اس سے زیادہ نہیں کہا جا سکتا؛ "۔۔۔ عام قاعدہ یہہ ہے، کہ اس ملک کا قانون جہاں معاہدہ منعقد ہو، اس کی نوعیت ذمہ داری اور تعبیر کا تعین کرنے والا ہے۔ فریقین معاہدہ، یا تو اس حکومت کی رعایا ہیں جو اس ملک میں حکمراں ہے یا وہاں عارضی قیام کی بنا پر،

اس کے عارضی طور سے تابع ہیں۔ دونوں صورتوں میں، انکی نسبت یہہ سمجھا جانا چاہئے کہ وہ وہاں کے مروجہ قانون کے پابند ہیں، اور اس کے عمل پر انھوں نے اپنی رضامندی کا اظہار کر دیا ہے۔ یہہ امر مطلق قابل لحاظ نہیں کہ اس رضامندی کا اظہار صریح الفاظ میں نہیں ہوا، یہہ رضامندی فی الحقیقت بلحاظ واقعہ کے مسلمہ اور مفروضہ ہے، اور جو ملک غیر کی عدالت اس کی تعبیر یا تعمیل کسی دوسرے قاعدہ سے کرانی ہے، وہ فریقین کے منشا اور مسلمہ اصول ارتباط اقوام کی خلاف ورزی کی مرتکب ہوتی ہے۔" اسکے بعد ہی جج موصوف لکھتے ہیں:-

287 "فاضل ججوں نے عام قاعدہ کا ذکر فرمایا ہے، اس میں شک نہیں کہ اس قاعدہ کے استعمال کے حدود اور مستثنیات موجود ہیں، لیکن مقدمہ زیر بحث پر ان کا کوئی اثر نہیں، فریقین معاہدہ کا حقیقی منشا بالکل صاف اور صریح ہے۔ یہہ معاہدہ انگلستان میں، دو انگریزی رعایا کے درمیان میں ہوا، بالخصوص اس غرض کے لئے کہ فلاں شئے ساوتھ امپٹن سے مورشینیز تک بحفاظت تمام پہونچا دیجائیگی۔ تعمیل کا آلہ ایک انگریزی جہاز ہے، جو ایک انگریزی بندرگاہ میں لنگر انداز تھا، شروع ہوا ہے اور ایسے جہازوں میں جاری رہتا ہے جو اس مقصد کیلئے اپنا ملک اپنے ساتھ رکھتے ہیں، اور مورشینیز پہنچکر تمام ہوتا ہے۔ مگر یہہ ممکن ہے کہ اس تعمیل میں جزاً یا کلاً، ایسے ممالک میں، جو اثنائے سفر میں طے کرنے پڑیں، کوئی نقص یا خلل واقع ہو۔ اس معاہدہ میں، جو مرافعان نے مرتب اور جاری کیا تھا، اپنی حفاظت کے لئے یہہ شرط بصراحت درج کر دی تھی: کہ جو ذمہ داری ان پر عائد ہو سکتی ہے، وہ انگلستان کے قانون کی حد سے آگے نہ بڑھنے پائے گی۔ فرانس کے قانون کے مطابق، جو مورشینیز میں شائع تھا، ایسی شرط جو ذمہ داری کو اسطرح محدود کر دے، نا قابل لحاظ تھی؛ مگر پرایوی کونسل نے عدالت مورشینیز کے فیصلہ کو منسوخ کرتے ہوئے، یہہ طے کیا: کہ ایسی شرط قابل لحاظ ہے۔" جسٹس ٹرنر نے لکھا: کہ "فریقین معاہدہ کا حقیقی منشا یہہ معلوم ہوتا ہے کہ یہہ معاہدہ، انگریزی معاہدہ سمجھا جائے، اور اس کی تعبیر انگلستان کے قانون کے قواعد سے کی جائے۔ چونکہ کوئی عام قاعدہ یا حکمت عملی ایسی نہیں معلوم ہوتی، جس کی بناء پر اس کے خلاف کوئی رائے قائم کیجا سکے، اس لئے فاضل جج،

یہہ طے کریں گے، کہ عدالت تحت نے ان قواعد کے مطابق، نہ عمل کرنے میں غلطی کی۔"

اب ہم اس امر پر غور کریں گے، کہ یہہ مقدمہ اور یہہ تجویز کن امور پر مشتمل ہے جب ایک ایسا معاہدہ منعقد ہوا جس میں بالصراحت تمام کمپنی کی ذمہ داری محدود کر دی گئی تھی، تو اس میں شبہہ کرنے کی کوئی گنجایش نہیں معلوم ہوتی، کہ فریقین کا منشا یہی تھا۔ اصل سوال یہ ہے، کہ آیا یہہ منشا جایز، اور اس بنا پر قابل نفاذ تھا یا نہیں؟ — اور اس کا انحصار اسپر تھا، کہ مقدمہ سے انگلستان کا قانون متعلق ہوگا، یا مورشس کا؟ — اس بیان سے کوئی فائدہ نہیں ہو سکتا، کہ ہر دو قوانین سے فریقین کے پیش نظر، اگر کوئی قانون تھا، تو وہی قانون ہوگا جسکی رو سے انکا معاہدہ جایز قرار پاتا ہو، کیونکہ ان کے اس منشا عام کے جواز کی نسبت بھی وہی اعتراض وارد ہو سکتا ہے، جو کمپنی کی ذمہ داری کو محدود کرنے پر وارد ہو سکتا تھا۔ عدالت مورشیس نے یہہ طے کیا، کہ مقدمہ سے اسی جزیرہ کا قانون متعلق ہوگا، کیونکہ وہیں تک مال پہنچا دینے کا معاہدہ کیا گیا تھا، اور اس بنا پر وہی مقام تعمیل معاہدہ قرار پائیگا — پراوی کونسل نے قانون انگلستان کے حق میں 288
فیصلہ کیا، لیکن باوجود اس مضبوط اصول کے جس سے اس نے، اپنی تجویز کا آغاز کیا تھا، یہہ کوشش مطلق نہ کی، کہ اس کو حقیقی یا فرضی طور سے مقام معاہدہ کا قانون قرار دے۔ حقیقی طور سے، اس نے یہہ بتایا، کہ معاہدہ کی تعمیل، کال بندگی ہے، نہ کہ صرف اس کا آخر مقام، اور کمپنی کے انگریزی ہونے کی حیثیت، اسطرح قرار دی، کہ جو معاہدہ ہوا، اس کے دونوں فریق انگریز تھے۔ فرضی طور سے، اس نے اپنی رائے فریقین کے اس مفروضہ ارادہ پر قائم کی، کہ وہ انگلستان کا قانون اختیار کرنا چاہتے تھے۔ اب اگر سوگنی کی بحث متعلقہ عدالت معاہدہ مندرجہ صفحہ ۲۲۱ و ۲۲۲ پر نظر ڈالی جائے گی، تو ظاہر ہوگا، کہ یہہ مقدمہ نمبر (۱) میں داخل نہیں ہوتا، کیونکہ ان تمام مقامات میں سے جن پر اس کی تعمیل پھیلی ہوئی تھی، کسی خاص مقام کا نام بالصراحت نہیں لیا گیا تھا، بلکہ وہ نمبر (۲) میں داخل ہوتا ہے، اس بنا پر کہ کمپنی کے اس اثنا کے کاروبار میں، جو انگلستان میں جاری تھا، یہہ ذمہ داری پیدا ہوئی تھی، اور نیز نمبر (۳) کے تحت میں، کمپنی کی انگریزی حیثیت ہونے کی وجہ سے، اور اس لیے ان وجوہ کی بنا پر جو پراوی کونسل

سے حقیقی وجوہ کے مطابق تھے؛ انگلستان، قانون روما کا، عدالت معاہدہ تھا۔ اور غرضی وجوہ کی نسبت، جو کچھ کہا جا سکتا ہے، وہ یہہ ہے؛ کہ اس امر پر پورا اعتماد کیا جانا چاہیئے، کہ اگر بالفرض، انگلستان کے قانون میں کمپنی کی ذمہ داری، محدود کرنے کی ممانعت ہوتی؛ اور فرانس کا قانون، ایسی اجازت دیتا؛ تب بھی پرایوی کونسل کا فیصلہ انگلستان ہی کے قانون کے حق میں ہوتا؛ اور فریقین کے اس ارادہ کا، کوئی ذکر نہ کیا جاتا؛ کہ وہ ایسا قانون، اختیار کرنا چاہتے تھے، جس کی رو سے، ان کا معاہدہ، جائز اور قابل نفاذ قرار پائے۔

انگلستان کی عدالتوں کی، کوئی ایسی نظیر، موجود نہیں ہے، جس میں بمقابلہ مقام انعقاد معاہدہ کے مقام تعمیل معاہدہ کے قانون کو ترجیح دیگئی ہو۔ مقدمہ رابنسن بنام بلینڈ (۱۷۶۰) میں، لارڈ منسفیلڈ نے کہا: کہ "جب معاہدہ، اس صریح منشا کے ساتھ منعقد ہو، کہ وہ فلاں ملک کے قانون کے تابع رہے گا! تو مقام معاہدہ کا قانون، اس کا فیصلہ کرنے والا نہیں قرار پا سکتا" بر ۱۰۷۸..... ایک ہنڈی کے بدل کے جواز کی نسبت بحث تھی؛ جس کو، ایک شخص نے، خود اپنے اوپر، دوسرے ملک میں، ادا کئے جانے کے لئے لکھا تھا! مگر اس ملک کے قانون سے، ایسی ہنڈی پر، ادائی نہیں ہو سکتی تھی: اور اس مقام کے قانون کے سوائے، جہاں کہ ہنڈی لکھی گئی، کوئی اور قانون ایسا نہیں ہو سکتا تھا، جس سے کوئی قاعدہ اس کے متعلق مستنبط کیا جا سکے.... لارڈ منسفیلڈ کا مطلب صریح منشاء سے، کوئی ایسا امر نہ تھا، جو اس مقدمہ کے لئے مخصوص ہو؛ بلکہ وہ عام امید تھی، جو مقام تعمیل معاہدہ سے، فطری طور سے، وابستہ ہوتی ہے: ایسی حالت میں بھی جبکہ وہاں دادرسی چاہنے کا نتیجہ، فریقین کے صحیح منشا کی درہمی اور برہمی کا باعث ہو۔

288 **دفعہ ۲۱۲** ان حالات میں، یہہ کہنا، غالباً صحیح ہوگا، کہ ایک معاہدہ کا اندرونی جواز، اور اس کے اثرات متعین کرنے کے لئے

قانون کا انتخاب، انگلستان میں حقیقی وجوہ پر کیا جائے گا؛ ترجیح اس ملک کو دیجائے گی، جس سے معاملہ کا حقیقی طور سے تعلق ہوگا — نہ مقام معاہدہ کو، محض بربنائے مقام معاہدہ ہونے کے۔

اس اصول کی توضیح، مقدمہ جیکب بنام کریڈٹ لائنس۔ ۱۲۔ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۵۸۹ (۱۸۸۳) مع، ڈینس وینسٹی۔ (۱۸۸۴) ۱۱ج، بریٹ دبراؤن۔ اور مقدمہ پینوری اسٹیم شپ کمپنی ۲۴ چانسری ڈویژن۔ ۳۲۱۔ (۱۸۸۱) مع اپچٹی میں ہوئی؛ اور اس کی تائید سنہ ۱۸۸۹ میں، السبری۔ کاٹن۔ اور فرائی نے کی۔۔۔ ان دونوں مقدمات میں، جو قانون منتخب کیا گیا، وہ روبا کا عدالت معاہدہ کا قانون تھا؛ جیسا کہ سونچنی نے بیان کیا ہے۔ لیکن دونوں مقدمات میں، فاضل ججوں نے، بہت زیادہ زور، فریقین کے منشا پر دیا ہے؛ اور انتخاب قوانین میں، اسی کو اپنا رہبر بنایا ہے، جو اپنی کتاب کی اخیر طبع میں، ویسٹ لیک نے، قاعدہ مندرجہ دفعہ ہذا کی صحت پر اسطرح دلیل قائم کی تھی۔

جب کوئی ایسا مقدمہ پیش ہو، جس میں معاہدہ کی نوعیت اور اس کے حالات، اس کے جواز کے فیصلہ کو، ایسے قانون پر محمول کرتے ہوں، جو اس معاہدہ کا موید نہ ہو، اور عدالت سے یہہ درخواست کی جائے، کہ اس کا تصفیہ دوسرے قانون سے کیا جائے؛ کیونکہ فریقین کی نسبت یہہ فرض کر لیا جانا چاہئے، یا یہہ کہ وہ خود بیان کریں، کہ ان کا منشا، اس قانون کے لحاظ سے معاہدہ کرنے کا تھا، جس کی رو سے، ان کا معاہدہ قابل نفاذ ٹھہرے! — تو ایسی درخواست کی نسبت، یہہ قطعی طور سے سمجھنا چاہئے: کہ جج، اس کو ہرگز منظور نہ کریں گے۔ دیکھو! مقدمہ رائل ایکسچینج انشورنس کارپوریشن بنام سوجوفار سیکر انگس اکٹی بولاگٹ ویگا (۱۹۰۲) ۲۔ کے۔ بی۔ ۳۸۴۔ جج اکولنس۔ میتھیو۔ کوزنس ہارڈی؛

جنھوں نے نگھتام کے فیصلہ کو بحال رکھا [۱۹۰۱] ۲-کے-بی-۲۰ ۶ ۵ ۵۶
اس موقع پر دو حال کے نظائر اور قابل اندراج ہیں جن میں سے موخرالذکر
کی نسبت یہہ کہا جاسکتا ہے کہ وہ اس کے مبینہ اصول کی تائید کرتا ہے مقدمہ
انکم و جنرل انوسٹ منٹ ٹرسٹ لمیٹیڈ بنام بوراکس کانسالی ڈیٹیڈ لمیٹیڈ
[۱۹۲۰] ۱-کے-بی ۴۹ ۵-نج اسٹینکے کو مقدمہ راسیہ اور بنام کمپنیا نویرا
سوٹا وائی ازنار- [۱۹۲۰] ۱-کے-بی-۶۱۴-نج اپیل جس کی تائید
جسٹس اسٹرٹن ڈیل ایم آر- وار نگٹن- لارڈ چیف جسٹس اسکروٹن نے کی-
(۱۹۲۰) ۲-کے-بی-۲۵۷- مقدمہ الذکر مقدمہ میں ایک ریلوے کمپنی سے
جو سلطنتہائے متحدہ میں قائم ہوئی تھی، مدعی کی کمپنی کے نام تمسکات جاری
کئے، اور اصل اور سود انگلستان میں ادا کرنے کا ذمہ لیا۔ اور مدعی علیہ کی کمپنی
جو دستاویزات کی ایک فریق تھی، اس امر کی ضامن ہوئی کہ اگر مدعی کی
کمپنی نے ادائے رقم میں قصور کیا تو وہ ادا کرے گی، دونوں کمپنیاں انگریزی تھیں؛
اور مدعی کی کمپنی انگلستان میں دعوی کئے جانے پر راضی ہوئی- اس کے
بعد امریکہ کی گورنمنٹ نے اس آمدنی پر انکم ٹیکس قائم کر دیا جو ملک غیر کی
کارپوریشن کو ملتی تھی، اور ریلوے کمپنی نے ادائی سود کے وقت انکم ٹیکس
کی رقم کو منہا کر دینا چاہا...... قرار پایا، کہ دعوی صحیح نہ تھا، کیونکہ انگلستان کے
قانون کی رو سے ملک غیر کے ٹیکس کے ادا کرنے کا حق، انگریزی معاہدہ کی
تعمیل نہیں متصور ہو سکتی، اور معاہدہ کے پڑھنے سے کہیں یہہ مستنبط نہیں ہوتا،
کہ یہہ قرار پایا تھا، کہ امریکہ کا قانون ٹیکس، بمقابلہ مدعیان انگلستان میں، ان پر
نافذ قرار پائے گا۔ معاہدہ کی پوری تعمیل میں کوئی امر خلاف ضابطہ نہ تھا،
اور نہ انگلستان کی عدالتوں کا یہہ فرض ہے کہ وہ ملک غیر کے قوانین ٹیکس کی
تعمیل کرائیں- دوسرے مقدمہ میں امر زیر بحث یہ تھا: کہ ایک ایسے انگریزی
کرایہ نامہ جہاز کے متعلق تصفیہ کرنے میں، جس میں معاہدہ کے ایک جز کی
تعمیل، اسپین میں قرار پائی تھی، عدالت کو قانون اسپین کا لحاظ کرنا چاہیے،
جس میں مقدار کرایہ واجب الوصول کی ایک حد مقرر کر دی گئی ہے... قرار یہہ

یا یا کہ معاہدہ کے اس جز کی نسبت جس کی تعمیل اسپین میں قرار پائی ہے، اسپین کے قانون کا لحاظ کیا جانا ضرور ہے، اور جو ناجوازی قانون اسپین کی رو سے عائد ہوتی ہے اس سے معاہدہ کے شرائط ناجائز اور ناقابل نفاذ قرار پاتے ہیں۔ مقابلہ کرو مقدمہ ترینیڈاڈ شپنگ کمپنی بنام المٹن [۱۹۲۰] اے ۔ سی ۔ ۸۸۸ ، جج یا تھورسالڈین ۔ تھولٹن جس میں کہ ایک ایسے معاہدہ کی بنا پر جو سرکار انگریزی کے ممالک میں ملک غیر میں مال پہنچانے کے کرایہ میں تخفیف کے متعلق ہوا تھا قابل نفاذ قرار پایا، اگرچہ ایسی تخفیف سے مالکان جہاز پر قانون ملک غیر کے لحاظ سے جرمانہ عاید ہوتا تھا۔

مقدمہ برٹش ساؤتھ افریقہ کمپنی بنام ڈی بیرس کانسالی ڈیٹیڈ مائنز 290
[۱۹۱۰] ۱ ۔ چانسری ۔ ۳۵۴ [۱۹۱۰] ۲ ۔ چانسری ۔ ۵۰۲ میں جج سوئنفن ایڈی کی اور عدالت مرافعہ میں کوزنس ہارڈی ۔ فارول ۔ اور کینیڈی نے اس کفالت کے متعلق جو جائداد غیر منقولہ موقوعہ ملک غیر پر عائد ہوتی تھی، قانون انگلستان کو صحیح قانون معاہدہ قرار دیا، جس سے معاہدہ کی ایک اہم شرط باطل قرار پائی، اگرچہ اس مقام کے قانون کے لحاظ سے جہاں جائداد کا بڑا جز واقع تھا، یہ شرط جائز قرار پا سکتی تھی۔ جسٹس سوئنفن نے اگرچہ صحیح قانون معاہدہ کے انتخاب کو فریقین کے ارادہ پر محمول کیا، مگر ارادہ کو محض اس سے استنباط کرنے سے انکار کیا کہ شرط قانون مقام وقوع کے لحاظ سے درست تھی۔ جسٹس کینیڈی نے بھی اس مسئلہ کو فریقین کے منشا پر محمول کیا، مگر کوزنس ہارڈی اور فارول نے اس کو حسب دفعہ ۲۱۲ طے کیا، مفروضہ منشا سے کوئی بحث نہیں کی۔ مقدمہ ہیٹن بنام ڈکسن [۱۹۰۶] ۲۳ ۔ ٹی ۔ ایل ۔ آر ۔ ۵۶ ، جو نظیر ہائے مندرجہ تحت دفعہ ۲۲۴ میں ہے، جس میں فریقین کے منشا سے بحث تھی، اس اہم امر جس پر فیصلہ ہوا مقام تعمیل معاہدہ تھا، جو وعدہ تنخواہ کے متعلق تھا۔

ایسے مقدمات میں بھی جن میں فریقین کے مفروضہ منشا پر بظاہر اعتماد کیا گیا ہے، منشا مذکور ایک فرضی منشا سے زیادہ نہیں تھا، جو دفعہ ہذا کے اصول سے

ابتداء میں فرض کر لیا گیا تھا اور بجائے خود انتخاب قانون میں کوئی حقیقی بادی نہیں ہو سکتا تھا۔

مفصلہ ذیل مقدمات کا فیصلہ دفعہ ۲۱۱ کے مطابق ہوا ہے، ریٹشی بنام برازیلین سب مرائن ٹیلیگراف کمپنی [۱۸۹۱] ۱۔کیو۔بی۔۹۰۔ج، انیشٹر لنڈے و لوپس، جنہوں نے جسٹس ڈنے کے فیصلہ کو بحال کیا۔۔۔ یہ ایک ایسا مقدمہ ہے کہ جس میں مسئلہ تعبیر اور اثر میں تمیز اس صراحت سے کی گئی ہے کہ اس کو عنوان مقدمات کی عبارت سے منتخب کر کے یہاں درج کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے۔۔۔

"قرار پایا۔ کہ مدعی کا منشاء قابل ترجمین اور ماہران فن، اور اگر ضرورت ہو تو برازیل کے قانون داں اشخاص، کی شہادت سے دریافت کیا جا سکتا ہے، اگر ایسی شہادت سے یہ منشا ظاہر ہوتا ہو کہ جو اختیار دیا گیا ہے اس سے انگلستان میں کام لیا جائے، تو اس اختیار کے حدود۔۔۔ جہاں تک کہ اس کا تعلق انگلستان کے معاملات سے ہے۔۔۔ انگلستان ہی کے قانون کی رو سے متعین کئے جانے چاہئیں۔"

مقدمہ میری تاس [۱۸۹۴] پی۔۱۵۰۔ج، گورل بارنس: جن کے فیصلہ کو جسٹس لنڈلے۔۱ے ایل آسمتھ۔ ڈیوی نے بحال رکھا؛ مقدمہ رساو تھ افریکن بریویز بنام بادشاہ [۱۸۹۹] ۲۔چانسری ۲۷۱ جس میں جسٹس کیکوچ نے دفعہ ۲۱۱ کا حوالہ دیا، اور اسکو پسند کیا۔ یہ فیصلہ بحال رہا، [۱۹۰۰] ۱۔چانسری ۲۷۳۔ج، لنڈلے۔ دائمان ڈیمیس۔ رومر۔ اور اس کا اتباع مقدمہ بکس بنام میکیٹن ۱۔ڈبلیو۔سی۔سی۔۱۵۰ میں کیا گیا۔ مقدمہ مذا معاوضہ مزدوراں کے ایکٹ سے متعلق تھا؛ اور اس میں یہ قرار پایا۔ کہ ایسا ملازم، جو انگلستان میں رہتا ہو، اور جس کو کوئی شخص فرانس میں، کام کے لئے لے گیا ہو، اور اس کو وہاں نقصان پہنچا ہو! اس کو معاوضہ پانے کا استحقاق نہیں ہے بکیونکہ اس امر کی کوئی شہادت نہ موجود ہونے کیحالت میں، کہ معاہدہ سے قانون مقام معاہدہ متعلق ہوگا، قانون مقام تعمیل معاہدہ، نافذ کیا جائے گا۔"

دیکھو دفعہ ۳۹ جس میں تملیک نامہ ازدواج یا معاہدات سے بحث کی گئی ہے۔

قبل اس کے کہ ان مقدمات سے بہ تفصیل بحث کیجائے، جن میں کسی دوسرے ملک کا مقابلۃ انعقاد معاہدہ سے ہو، جو کہ معاملہ زیر بحث کی قرارداد کا صحیح مقام ہے؛

اور اسی بنا پر اسی مقام کا قانون، معاہدہ کا صحیح قانون ہے۔ یہہ امر مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ان مقدمات سے بحث شروع کیجائے، جن میں قانون مقامی کا مقابلہ اس قانون سے ہوتا ہے، جو کہ انعقاد معاہدہ کے مسلمہ مقام میں نافذ ہے۔

**دفعہ ۲۱۳** جو معاہدہ، اپنے مناسب Proper law قانون کی رو سے ناجائز ہے، وہ نافذ نہیں کرایا جاسکتا۔ یہہ نتیجہ اس خیال سے پیدا ہوتا ہے، کہ کوئی ذمہ داری، مقامی قانون سے، بحیثیت مقامی قانون کے نہیں پیدا ہوتی: یعنے جبکہ معاملہ کے انعقاد کی عدالت، مناسب عدالت نہیں ہے۔ اور اگر معاہدہ کا کوئی جزء، قانون مقام تعمیل کی رو سے ناجائز ہے، تو وہ جزء ناقابل نفاذ قرار پائے گا۔ 291

مقدمہ پیریز بنام ریورا (۱۸۴۰) ۱۱ سم ۳۱۸ ۔ جج شاڈول ۔ ریلے براورس بنام کنپیا نوبرا وغیرہ (امریکہ)۔ ونیز ملاحظہ ہو فورڈ بنام کو تسورتھہ ۵۔ کیو۔ بی ۔ ۵۴۴ جج بلیکبرن۔ تال وغیرہ ۔ ومقدمہ کنگھام بنام ڈاون ۳۔ سی۔ پی۔ ڈی ۴۴۳۔

کثیر التعداد مقدمات میں، یہ طے ہوا ہے۔ کہ انگلستان کا قانون، ممالک غیر کے قوانین متعلقہ مال یا تجارت کی خلاف ورزی کو ناجائز نہیں قرار دیتا، اور اس بنا پر وہ معاہدہ، جس کا مناسب قانون، انگلستان کا قانون ہے، نافذ العمل قرار پائے گا، گو کہ منشا یہ ہو کہ ان کی خلاف ورزی کیجائے۔ مقدمہ پلانچی بنام فلیچر (۱۷۷۹) ۱۔ ڈاگ ۔ ۲۵۱ ۔ جج لارڈ مینسفیلڈ وغیرہ ۔ ومقدمہ لیور بنام فلیچر (۱۷۸۰) پارک کی کتاب متعلقہ بیمہ بحری، آٹھواں ایڈیشن صفحہ ۵۰۶ ۔ جج مینسفیلڈ ۔ ومقدمہ سائمن بنام بازٹ (۱۸۱۳) ۲ ۔ ایم وایس ۹۴ ۔ جج ایلنبرو وغیرہ، جو بحال رہا (۱۸۱۴) بہ تبدیل اسما، بازٹ بنام سیمن ۔ ٹانٹ ۔ ۲۲۸ ۔ جج گاستن وغیرہ ۔ ومقدمہ شارپ بنام ٹیلر (۱۸۴۹) ۲ ۔ پی ۔ ایچ ۔ ۸۰۱ ۔ دیکھو صفحہ ۸۱۶ ۔ جج کاٹن ہام۔ اس اصول کی صحت پر، یہاں بحث کی ضرورت نہیں معلوم ہوتی، کیونکہ اگر وہ تسلیم بھی کرلیجائے، تو اس سے یہہ نتیجہ نہیں نکل سکتا، کہ ایسا معاہدہ، یہاں نافذ العمل قرار پاسکتا ہے، جو اپنے مناسب قانون کی رو سے، کوئی ذمہ داری نہیں عائد کرتا: درانحالیکہ

ایسی ناجوازی کا باعث، ملک متعلقہ کے قوانین تجارت یا مال کی خلاف ورزی ہو۔ مگر مقدمہ براؤن بنام لاسن (۱۷۸۵)، اور اسی زمانہ کے دوسرے مقدمات، ہارڈوک ۸۵۔ ہارڈوک۔ بیچ۔ د۔ پی میں ایسا ہوا، جب تک کہ مقدمہ موخرالذکر کی تائید، اس بنا پر نہ کیجائے کہ جو معاہدہ، ایک ملک سے دوسرے ملک میں، (مال) لیجانے کے متعلق ہوتا ہے، اس کا تعلق، موخرالذکر ملک سے ہوتا ہے۔ نیز دیکھو دفعہ ۲۲۲ ؎

یہہ امر، اس موقع پر قابل بیان ہے کہ جس معاہدہ کا مقصد، یہہ ہو کہ دوست کسے ملک میں بغاوت پھیلائی جائے، یا ایسی باغی حکومت کو، رقم دیجائے، جس کو اس ملک کا بادشاہ نہیں تسلیم کرتا، وہ انگلستان میں قابل نفاذ نہیں قرار پاسکتا ؎ مقدمہ جونس بنام گارسشیا ڈیل رائیو (۱۸۲۳) ٹی و آر ۲۹۷۔ جج، ایلڈن۔ و مقدمہ بری بنام تامسن، جس کا ذکر جسٹس شاڈول نے، مقدمہ ٹیلر بنام بارکلے میں کیا ہے۔ ۲ سم۔ ۲۲۲۔ جج ایلڈن ؎ و مقدمہ میکنامارا بنام ڈی ایورکس (۱۸۲۴) ۳۔ ایل۔ جے۔ چانسری۔ ۱۵۶۔ جج، لیچ۔ و مقدمہ ڈی وٹیز بنام ہنڈرکس (۱۸۲۴) ۹۔ مور۔ ۵۸۶۔ ۲۔ بنگ۔ ۳۱۴۔ جج، البسٹ۔ مقدمہ تامسن بنام پاورس (۱۸۲۸) ۲۔ سم۔ ۴۹۔ بہ تبدیل اسماء، تامسن بنام بارکلے۔ ۶۔ ایل۔ جے۔ چانسری ۹۲۔ جج، شاڈول۔ و مقدمہ ٹیلر بنام بارکلے (۱۸۲۸) ۲۔ سم ۲۱۳ جج، شاڈول۔ موخرالذکر مقدمہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ عدالت، وجہ ثبوت میں، اس امر کو تسلیم کرسکتی ہے، کہ فلاں باغی گورنمنٹ مسلمہ نہیں ہے، اگرچہ جوابدعوی میں، اسکے خلاف بیان کیا گیا ہو ؎ جب کسی جوابدعوی میں، ایسی ریاست کا ذکر ہو، جس کو ان ممالک کے بادشاہ نے تسلیم نہ کیا ہو، اور ممکن ہے کہ وہ باغی بھی نہو، بلکہ ایسے ملک میں جدید قائم ہوئی ہو، جو پہلے غیر مرتب حالت میں تھا! تو جو فریق، اس کے وجود کا مدعی ہو، اس کو ثابت کرنا چاہئیے۔ مقدمہ سیلگرا اگر بنام لو (۱۸۲۴) آئی۔ سی۔ وی۔ ۲۰۰ رائی دمو۔ ۵۷۔ جج، ایبٹ ؎

**دفعہ ۲۱۳** (الف) لیکن یہ امر کہ معاہدہ کی تعمیل انگلستان میں، حکومت غیر کے کسی فعل یا مقام تعمیل میں کسی غالب قوت کی وجہ سے، ناممکن ہو گئی ہے، معاہدہ مذکور کو ناجائز نہیں کر دیتا؛ اور نہ اس کا مانع ہے، کہ مناسب قانون کی رو سے، اس کی خلاف ورزی کی بابت، ہرجہ دلایا جائے۔

مقدمہ بلیکبرن رابن کمپنی بنام ایلیس و فرزندان [۱۹۱۸] ۱۔ کے۔ بی۔ ۵۴۰۔ ہیکار ڈمی؛ مدعی علیہم نے، مدعیوں کے ہاتھ، لکڑی، اس شرط سے فروخت کی تھی؛ کہ وہ فنلینڈ سے لاکر، انگلستان میں، مدعیوں کے حوالے کیجائیگی۔ فنلینڈ میں، لکڑی نہ ملنے کی وجہ سے مدعی علیہم معاہدہ کی تعمیل نہ کر سکے۔۔۔ قرار پایا۔۔۔ کہ وہ لوگ ہرجہ کے ذمہ دار رہیا۔ ملک غیر میں، عدم تعمیل کے جو لا بدا اسباب پیدا ہوئے؛ ان پر لحاظ نہیں کیا گیا۔ 292

**دفعہ ۲۱۴** جب معاہدہ کا یہ منشا ہو، کہ انگلستان کے قانون کی خلاف ورزی کیجائے گی، تو اس کی تعمیل، انگلستان میں نہیں ہو سکتی؛ اگرچہ معاہدہ مذکور، قانون مناسب کی رو سے جائز ہو۔

مقدمہ بگس بنام لارنس (۱۷۸۹) ۳۔ ڈی۔ آر۔ ۴۵۴۔ جج، کنیان۔ اشہرسٹ۔ بلر۔ گراس، سب نے اپنی رائے کی بنیاد، اس پر رکھی تھی، کہ مدعیوں میں سے تین شریک، بروقت انعقاد معاہدہ، انگلستان میں رہتے تھے؛ مقدمہ کلوگاس بنام پنالرنا (۱۷۹۱) ۴۔ ٹی۔ آر۔ ۴۶۶ میں صرف ایک شخص مدعی تھا، جو کہ مقام انعقاد معاہدہ ہی میں رہتا تھا؛ اور انگریزی رعایا بھی تھا؛ اسی پر جسٹس کنیان اور غالبا جسٹس گراس نے بھی، اپنی رائے قائم کی۔ برخلاف اس کے جسٹس اشہرسٹ اور جسٹس بلر کی رائے، اس وسیع تر اصول پر قائم ہوئی، جس کا اظہار، دفعہ ہذا میں کیا گیا ہے؛ مقدمہ ویل بنام ریڈ (۱۷۹۴) ۵۔ ٹی۔ آر۔ ۵۹۹۔ جج، کنیان۔ بلر۔ گراس، اس میں، مدعی، انگریزی رعایا نہ تھا؛ اور بالآخر، دفعہ ہذا کے بالکل مطابق فیصلہ ہوا؛ مقدمہ ہالمین بنام جانسن (۱۷۷۵) سی او ڈبلیو پی۔ ۳۴۱ میں لارڈ مینسفیلڈ نے اس اصول کو قائم کیا تھا؛ مگر اس کا استعمال، نہ خود اس مقدمہ

میں، اور نہ مقدمہ لیکیٹ بنام انگل (۱۸۲۵) ۲۔ بی۔ آر۔ ایم۔ آر۔ ۲۱۱۔ جج، آبنگر۔ برلیٹ۔ ایلڈرٹن۔ گرنی میں ہو سکا، کیونکہ مال فروخت کی کامل حوالگی، ملک غیر میں ہو چکی تھی؛ اور بایع نے، مال کو، بطریق پوشیدہ انگلستان میں داخل کرنے کی کارروائی میں، کوئی مدد نہیں کی تھی: اگرچہ وہ مشتری کے اس ارادہ سے، واقف تھا، کہ وہ ایسا عمل کرنا چاہتا ہے۔ جو مقدمہ، لارڈ کنیان کے اجلاس پر تھا، اس میں بایع نے، سامان کو، ایک مخصوص طریقہ سے، خفیہ طور پر، داخل ملک کرنے کیلئے باندھا تھا۔

مقدمہ سینٹو ز بنام الاجی (۱۸۵۹) ۶۔ سی۔ بی۔ (سلسلہ جدید) ۸۴۱۔ اور (۱۸۶۰) میں بسلسلہ مرافعہ۔ ۸۔ سی۔ بی۔ (سلسلہ جدید) ۸۶۱ میں۔ دعوی، ایک برازیل کے باشندہ کی طرف سے، انگریزی رعایا کے مقابلہ میں، دائر ہوا تھا؛ ان غلاموں کی عدم تحویل سے متعلق، جو انگریزی رعایا نے، اس کے ہاتھ، برازیل میں فروخت کئے تھے: امر قابل تصفیہ یہ تھا ــ کہ آیا ان کو، انگلستان کی پارلیمنٹ کے ایکٹ کی رو سے، غلاموں کے فروخت کی ممانعت تھی یا نہیں؛ اگر ممانعت تھی، تو گو معاہدہ کا منشا یہ نہ تھا، کہ انگلستان کے قانون کی خلاف ورزی کیجائے؛ مگر حقیقی طور سے، یہ خلاف ورزی تھی: اور اس لئے انگلستان میں، اس کی بابت، دادرسی نہیں ہو سکتی تھی۔۔۔ ضمنی طور سے جسٹس براتول اور بلیکبرن کی رائے یہ ٹھہری؛ کہ "جو حق ملکیت، بذریعہ بیع، برازیل میں، غلاموں کے متعلق، حاصل کیا گیا ہے، اور جو اس ملک میں، جائز اور قابل بیع و شرطی ہے، اس کو انگلستان میں، برازیل کا جائز حق، تسلیم کرنا چاہیئے؛ اگرچہ یہ ممکن ہے، کہ مشتری کے انگریزی رعایا ہونے کی حالت میں، اُن کے حصول کی بابت، وہ انگلستان کی پارلیمنٹ کے ایکٹ کی تحت میں، مجرم قرار دیا جا سکے۔ ۸۔ سی۔ بی۔ (سلسلہ جدید) ۸۶۲ و ۸۶۹ ۔ مگر جسٹس بلیکبرن کا یہ خیال تھا، کہ یہ رائے، اعتراض سے خالی نہیں ہے، اگرچہ بایع انگلستان کی رعایا، بلحاظ توطن کے ہو۔ یہ مسئلہ بغیر اس قید کے بھی، بالکل صاف ہے؛ مگر جسٹس وکر۔ ولیمس۔ اور بائلس نے، عدالت تحت میں،

اور جسٹس، وٹنگٹن اور یوکلٹ نے، عدالت بالا میں، اس کے خلاف رائے قائم کی ؛ اثنائے جنگ میں اکثیر التعداد مقدمات میں، جو بربنائے معاہدات، انگریزوں اور دشمن کی رعایا میں چلے، یہہ طے ہوا : کہ خواہ معاہدہ، کسی قانون کی تحت میں ہوا ہو، اگر جنگ نے، تمام ایسے تکمیلی معاہدات کا خاتمہ کر دیا، جن میں مزید کارروائی کے لئے، شاہ انگلستان کی رعایا، اور بیرونی دشمن کی رعایا، یا ایسے لوگوں میں، جو بالا رادہ، دشمن کے ملک میں رہتے ہوں، ربط و ضبط کی ضرورت ہوتی ہے ؛ مقدمہ ارٹل باہی برو کمپنی بنام رائیو ٹنٹو کمپنی [۱۹۱۸] اے سی ۲۶۰۔ جج، پارکر۔ ڈ اینڈن و ٹنکنسن ؛ و مقدمہ سیلور ہنرن و کمپنی بنام کرینشی - ۱ - جی [۱۹۱۸] ۱ - کے - بی ۳۳۱ - جج، بیک کارڈی ؛ جس کی تائید سی - اے [۱۹۱۸] ۲ - کے - بی - ۴۸۶ میں کی گئی : یہہ معاہدات، جرمن کو، ایک عرصہ دراز تک، دھات مہیا کرنے کے متعلق تھے ؛ جن میں یہہ شرط کی گئی تھی، کہ جنگ کی حالت میں، اقساط (مال) ملتوی رہیں گے ـــــ قرار پایا کہ : یہہ شرط قایم نہیں رہسکتی، کیونکہ وہ، انگلستان کے قانون کے خلاف تھی ؛ اور کل معاہدہ، منسوخ کر دیا گیا ؛

**دفعہ ۲۱۵** جب کوئی معاہدہ، ان اصول کے خلاف ہوتا ہے، جو انگلستان میں، اہم عامہ اور اخلاقی مقاصد متصور ہوتے ہیں، تو اس کی تعمیل نا ممکن نہیں ہوسکتی ؛ اگرچہ، وہ، اپنے مناسب قانون کے لحاظ سے، جائز ہو۔

ایسے مقدمہ میں، مدعی کی راہ میں، وہ حفاظت حایل ہوتی ہے، جو ہر مستحکم خانگی حکمت عملی کی کرنی پڑتی ہے ؛ اور اسی کا خیال رکھ کر، ملک غیر کے قانون کو، نافذ کرنے کا، ہر اصول منظور کیا جاتا ہے۔ دیکھو صفحات ۵۱ و ۵۲۔

ہر مخصوص مقدمہ میں، جو دقت پیش آتی ہے، وہ، اصول کے متعلق نہیں ہوتی ؛ بلکہ صرف اس کے متعلق ہوتی ہے، کہ آیا وہ، مقاصد عامہ و اخلاق، جو زیر بحث نہیں، اسقدر اہم ہیں، کہ انکی بنا پر، اصول مذکور کا استعمال کیا جانا مناسب ہوگا، یا نہیں ؛ ـــ جن صورتوں میں، قانون انگلستان کی خلاف ورزی مقصود نہیں ہوتی،

293

وہ، ایسی صورتیں ہیں، جن میں، لازمی طور سے مختلف ججوں کی رائے میں، اختلاف ہونا چاہیئے۔

مقدمہ کافمین بنام گرسن میں، دفعہ ۲ کا حوالہ دیا گیا؛ اور اس کی تائید کی گئی۔ [۱۹۰۴] ا۔ کے۔ بی۔ ۵۹۱۔ جج، کالنس۔ رومر۔ و میتھیو؛ جنہوں نے رائٹ، کے فیصلہ [۱۹۰۳] ۲۔ کے۔ بی۔ ۱۱۴، کو منسوخ کر دیا؛ اس میں، عدالت نے، ایک معاہدہ کی تعمیل کو، نامنظور کر دیا؛ جو دو ایسے اشخاص میں منعقد ہوا تھا، جنہوں نے، فرانس کا توطن اختیار کر لیا تھا؛ معاہدہ، اخلاقی زور ڈال کر کرا لیا گیا تھا؛ اور حسب رائے ایک ماہر فن کے، وہاں قابل نفاذ تھا۔ پھر اس کا استعمال، مقدمہ سوسائٹی دی ہوٹلس رینیس بنام ہاکر (۱۹۱۳) ۲۹۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ۵۷۸ جج، اسکروٹن میں کیا گیا؛ جس میں عدالت نے یہہ قرار دیا کہ ـــــ ایسے چیک کی رقم، جو فرانس میں، ایک انگریز سے جبراً اس غرض سے لکھوالی گئی تھی، کہ اسکے ذریعہ سے، ایک دوسرے شخص، کا قرضہ قماربازی ادا کیا جائے؛ انگلستان میں بذریعہ تعمیل نہیں ادا کرائی جا سکتی: گو کہ ایسا معاملہ فرانس میں جائز ہو۔ دیکھو، مقدمہ فٹز جرالڈ بنام فٹز جرالڈ مندرجہ صفحہ ۹۲، جس میں منجملہ چار ججوں کے، دو فاضل ججوں نے یہہ قرار دیا: کہ بالغ لڑکے کے نان نفقہ کے انتظام کے لئے، کسی فنڈ کا قایم کیا جانا، انگلستان کی مصلحت عامہ کے خلاف تھا۔

فرض کرو! ــ کہ یہاں (انگلستان میں)، ایک دعویٰ، اس رقم کی بابت، دائر کیا جائے، جو قماربازی میں جیتی گئی ہو؛ یا قماربازی کے لئے، ایسے مقام پر قرض دی گئی ہو، جہاں کا قانون، اس کو حق دعویٰ دیتا ہے۔ مقدمہ رابنسن بنام بلینڈ (۱۷۹۰) بر۔ ۱۰۷۷ میں، جسٹس ہینفیلڈ نے، اس امر کے متعلق، کسی رائے کا اظہار نہیں کیا؛ کیونکہ ان کے نزدیک، یہہ ثابت نہیں ہوا، کہ اس معاملہ کے متعلق، انگلستان کے قانون اور قانون مقام انعقاد معاہدہ میں، کوئی فرق ہے۔ اگر جسٹس، ولس

اور ولسٹڈ کی یہہ رائے ہوئی، کہ قانون انگلستان، ہر حالت میں، مانع وصول رقم مذکور ہوگا؛ مقدمہ کوار بنام کوٹن (۱۸۴۲) ۱۰ پی۔ ایچ۔ ۷۴۱ میں، جسٹس لینڈ ہرسٹ نے، یہ قرار دیا: کہ انگلستان کا قانون، مزاحم وصول ہوگا؛ اور اسی کا اتباع، مقدمہ سیکسیائی بنام فلٹن (۱۹۰۹) ۲۔ کے۔ بی۔ ۲۰۸۔ بج، برتے میں کیا گیا، جس کی تائید، ڈنگھام و کیس بیکلے بکینیڈی، نے اس بناء پر کی، کہ اس قرض کا ادا کرنا، جو قمار بازی کی غرض سے، ملک غیر میں لیا گیا، جہاں اس قسم کی قمار بازی جائز ہے؛ قانون انگلستان کی حکمت عملی کے خلاف نہیں ہے ٭

مقدمہ ونبی بنام کیلنڈر (۱۸۲۶) ۱۔ اس۔ ۲۹۲۔ بج، گفرڈ میں، اس رقم کی بابت، جو انگلستان میں، قمار بازی میں ہار دی گئی تھی، ملک غیر میں، بل (ہنڈی) منظور کرلی گئی تھی، اس بل کے متعلق، قرار پایا، کہ وہ، یہاں قابل اجرا نہ تھا؛ لیکن یہ نہیں معلوم ہوتا، کہ آیا، یہ، مقامی قانون کی حکمت عملی کی بنا پر تھا؛ یا مقام انعقاد کے قانون کے بل کے حل قیمتی کی بناء پر؛ مقدمہ موس بنام اون [۱۹۰۷] ۱۔ کے بی۔ ۷۴۶۔ بج، کالنس اور کوزنس ہارڈی نے (بہ اختلاف رائے جسٹس، سولٹن؛ جنہوں نے، انگلستان کے قانون کو، ایک مخصوص نقطۂ نظر سے دیکھا)، یہ قرار دیا، کہ جو چک، فرانس میں، اس رقم کی بابت، جو بمقام فرانس، جوئے میں ہار دی گئی تھی؛ ایک انگلستان کے بینک کے نام، لکھی گئی؛ وہ، یہاں قابل نفاذ نہیں ہوسکتی؛ اگرچہ قانون فرانس کے لحاظ سے، وہ صحیح ہو؛ کیونکہ جو قانون، اس چک سے متعلق کہا جاسکتا ہے، وہ مقام ادا کا قانون ہے ـــ اور نیز یہ کہ، ایکٹ قمار بازی بابت ۱۸۳۵ء و ۱۸۹۲ء جن میں بتایا گیا ہے، کہ دعویٰ نہیں ہوسکے گا؛ وہ قانون 394
مقامی کو، اس حیثیت سے، کہ وہ، ایک ضابطہ بتاتا ہے، متعلق قرار دیتے ہیں جسٹس کوزنس ہارڈی نے، نہایت صراحت سے، مصلحت عامہ کے سوال پر غور کرنے سے انکار کر دیا۔ (صفحہ ۷۵۶)؛ نیز ملاحظہ ہو مقدمہ

سوسائٹی ڈی ہوٹل بنام ہاکر (امریکہ)، کو

کوئی انگریزی عدالت، ایسے معاہدہ کی تعمیل نہیں کرائے گی، جو زوج و زوجہ میں ہوا ہو، اور جس کی ایک شرط کا مقصد یہ ہو، کہ انگلستان میں طلاق کی کارروائی میں، آسانی پیدا کیجائے، یا جس کے، دونوں فریق سے، باشندگان انگلستان ہونے کی حالت میں، گوکہ ان کا وطن، ملک غیر کا ہو! اولاد کی حضانت کی نسبت، ایسی شرط کیجائے، جو انگلستان کے قانون کی رو سے، وہ، نہیں کر سکتے تھے، اگرچہ وہ قابل اعتراض شرائط، عمل میں بھی آچکے ہوں تو مقدمہ ہوپ بنام ہوپ (۱۸۵۷) ۸۔ ڈی۔ ایم۔ جی۔ ۷۳۱۔ جج۔ نائٹ بروس۔ و ٹرنر۔ اسی مقدمہ (۱۸۵۶) ۲۲۔ بیو۔ ۳۵۱ میں جسٹس، رومیلے نے، یہ قرار دیا، کہ اگر قابل اعتراض شرائط پر عمل ہو چکا ہے، تو بقیہ شرائط کی تعمیل، کرائی جا سکتی ہے۔ اسیطرح، انگریزی عدالتیں، مصلحت عامہ کے خلاف ہونے کے باعث، اس معاہدہ کی تعمیل بھی نہیں کرائیں گی، جو حرامی اولاد کی ماں کو، دوامی نان و نفقہ ولانے کے متعلق کیا جائے۔ مقدمہ میکارٹنے [۱۹۲۱] ۱۔ چانسری۔ ۵۲۲۔ جج، اسٹیلبری کو اسی بنا پر، عدالت نے، اس مال کی حق ملکیت کو، منسوخ کرنے سے، انکار کر دیا، جو روس میں تھا، اور جس کو، اُس ملک کی ایک رعایا نے، جو اس ملک کے قانون کے لحاظ سے، اس کی مالک تھی، انگلستان لیجانے کے لئے، فروخت کر دیا تھا۔ اور نہ اسکی اجازت دی، کہ ان اصول کی جانچ کیجائے، جس پر، ملک غیر کی حکومت نے، عمل کیا تھا۔ مقدمہ لوتھر بنام ساگور و کمپنی [۱۹۲۱] ۱۔ کے۔ بی۔ ۴۵۶۔ جج، راشش کو

ایک معاہدہ پر، جو انگلستان کے ایک دعوی کے متعلق تھا، روپیہ دیکر لڑانے اور حصہ ٹھہرا لینے (Champerty) کی بنا پر، اعتراض کیا گیا — انگلستان کے قانون کو، جو ایسے عمل کو، ناجائز قرار دیتا ہے، بمقابلہ قانون مقام معاہدہ کے، جو اس کی تائید میں تھا، ترجیح دیگئی۔ مقدمہ آر ل

بنام لیوی (۱۸۶۷ء) ۱۶۔ سی۔ بی (سلسلہ جدید) ۴۳۔ جج، ارل۔ ولیس۔ وآلیز ٹو

اگر ایک معاہدہ، جہانتک کہ اس کا تعلق، انگلستان کی تجارت سے ہے، انگلستان کے قانون کی رو سے، تجارت کی ناجائز روک ٹوک کی بنا پر، قابل اعتراض ہے، تو اسکی تعمیل نہیں ہوسکتی؛ اگرچہ وہ قانون مقام معاہدہ کے لحاظ سے جائز ہو۔ حسب رائے فرائی، مقدمہ روزیلان بنام روزیلان (۱۸۸۰) ۱۴۔ چانسری ڈویژن۔ ۳۵۱ صفحہ ۳۶۹۔ نیز ملاحظہ ہو، دفعہ ۲۴۱، آئیندہ ؛

برخلاف اس کے، ایک معاہدہ، جو اٹلی میں، ایک اٹلی کے باشندہ کو، بلا بدل قیمتی، اخلاقی بنا پر، ایک قرض کے ادا کرنے کے متعلق، کیا گیا تھا، یہاں قابل نفاذ قرار پایا؛ کیونکہ یہہ اصول، کہ انگریزی معاہدہ کی تائید کے لئے، بدل قیمتی کا ہونا ضرور ہے، کوئی مصلحت عامہ کی بنیاد نہیں قرار دیا جاسکتا۔ بمقدمہ لوناسینا [۱۹۱۲] ۲۔ چانسری۔ ۴۹۴ سی۔ اے جج، کوزنس ہارڈی۔ فاروِل۔ کینیڈی ؛

اب ہم، ان مقدمات سے بحث شروع کرتے ہیں، جن میں، مقابلہ، قانون مقامی اور اس مقام کے قانون میں نہیں ہے، جو کہ مسلمہ طریقہ سے، انعقاد معاملہ کا مقام ہے۔

**دفعہ ۲۱۶** جو معاہدات، جائداد غیر منقولہ کے متعلق ہوتے ہیں، ان پر بحیثیت معاہدہ کے، ان کا مناسب قانون معاہدہ، نافذ کیا جاتا ہے؛ اس حد تک، کہ جائداد غیر منقولہ کے مقام وقوع کا قانون، انکی تعمیل میں مانع نہو۔

مقدمہ کیمبل بنام ڈنٹ (۱۸۳۸) ۲۔ مو۔ پی۔ سی۔ ۲۹۲۔ جج، لونگشن و مقدمہ بینک آف افریقہ لمیٹیڈ بنام کوہن [۱۹۰۹] ۲۔ چانسری۔ ۱۲۹۔ جج، اپیل۔ کوزنس ہارڈی۔ بکلے۔ کینیڈی؛ اس میں، معاہدہ کی تعمیل، اس وجہ سے نہوسکی، کہ قانون مقام وقوع کے لحاظ سے، منکوحہ عورت، اس قابل نہیں سمجھی جاتی تھی؛ مقدمہ برٹش ساؤتھ

افریقیہ کمپنی بنام وی بیریز کانسالیڈیٹڈ مائینز لمیٹڈ (متذکرہ زیر دفعہ ۲۱۲): جس میں، دفعہ ہذا کا، پسندیدگی کے ساتھ حوالہ دیا گیا تھا۔ [۱۹۱۰] ۲۔ چانسری صفحہ ۵۱۴؛ نیز ملاحظہ ہو دفعہ ۱۹۳، آئندہ۔ مقدمہ الفیوروب بنام کلارک [۱۹۱۵] ۵۔ ایل۔ ٹی۔ ۶۸۰۔ اور دیکھو صفحہ ۲۱۶۔

**دفعہ ۲۱۷۔** وہ معاہدات، جن کی نسبت، یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ وہ حق منابلی (حق قطعی یا شرکت غیرے کسی تجارت یا صنعت وغیرہ) کی خلاف ورزی کرتے ہیں۔

295 پیٹیسن بنام ملز (۱۸۲۸)۔ ڈوی وسی ایل۔ ۴۴۲ (بی سقدمہ بینڈلی اسم ایبین انشورنس کمپنی بنام ملس۔ ۳۔ ڈبلیو و ایس ایچ۔ ۲۱۰) زیاد الیفنڈ مرشد: جس میں، ایک کمپنی کا کیا ہوا معاہدہ، قانون مقام انعقاد معاہدہ کی بنا پر، جائز قرار دیا گیا؛ اگرچہ خود کمپنی کی ملک میں، ایک دوسرے شخص کو، حق منابلی، حاصل ہونے کی وجہ سے، ایسا معاہدہ ناجائز ہوتا۔

**دفعہ ۲۱۸۔** معاہدات متعلقہ خدمت۔

معاہدات خدمت، جہاں تک کہ ان کا تعلق، خدمت لینے والے سے ہے، اس ملک کے قانون کے تابع ہیں جہاں، وہ منعقد ہوئے؛ اور جہاں خدمت لینے والا رہتا ہے؛ نہ اس مقام کے قانون کے لحاظ سے، جہاں خدمت کا ادا کرنا قرار پاتا ہے۔

سود کی ذمہ داری کے ضمن میں جسٹس ابٹ کے اجلاس منفردہ میں یہی رائے تھی؛ مقدمہ ارناٹ بنام ریڈفرن (۱۸۲۵) ۲۔ چانسری۔ ڈی پی۔ ۸۸؛ اور ملاحظہ ہو اساوتھ افریقیہ بہ دیریز بنام کنگ (۱۸۹۹) ۲۔ چانسری ۱۷۳۔ [۱۹۰۰] ۱۔ چانسری ۲۷۳؛ و مقدمہ انگلو اسٹرین بینک [۱۹۲۰] ۱۔ چانسری۔ ۶۹۔ جج نیگر۔

ایک بارسٹر کے محنتانہ کے دعوے، اور اس کی وصولیابی کا حق، اس قانون پر منحصر ہے، جس کا تعلق، اس کی بیرسٹری سے ہے؛ نہ اس مقام کے قانون سے، جہاں وہ وکیل کیا گیا، اور نہ اس مقام کے قانون سے، جہاں

اس سے کام لینا مقصود ہے۔ اور یہی اصول، دوسرے اہل ہنر پیشہ وروں سے متعلق ہے۔

ملکہ بنام دوتری (۱۸۸۴ء) ۹۔ مرافعہ جات ۔۸۵ ۔ ۸۴ ۔ بنچ ڈویژن

بحری خدمات کے متعلق، مرچنٹ شپنگ ایکٹ بابتہ ۱۸۹۴ء کی دفعہ ۲۶۵ میں، یہ حکم ہے:۔ کہ "جب جہاز یا کسی شخص متعلقہ جہاز کے معاملہ میں، دو قوانین میں اختلاف ہو، تو اگر، ایکٹ کے اس حصہ (حصہ دوم، متعلقہ ناخدا و ملازمین بحری، دفعات ۲۶۶-۹۲) میں، کوئی حکم، اس کے متعلق موجود ہو، جو ذریعہ ہذا بصراحت تمام، جہاز سے بھی متعلق کیا جاتا ہے؛ تو اس کا فیصلہ اس حکم کے مطابق کیا جائیگا؛ لیکن اگر کوئی حکم نہیں ہے، تو اس کا فیصلہ اس بندرگاہ کے قانون سے کیا جائے گا، جہاں جہاز مذکور درج رجسٹر ہوا ہے"۔

**دفعہ ۲۱۹** جو معاہدہ، کرایہ لیکر مال پہنچا دینے کا کیا جاتا ہے اسکے عمل کا انحصار، اس ملک کے قانون پر ہوتا ہے، جس کا نشان، جہاز پر قائم ہوتا ہے، یعنے، مالک جہاز کے ذاتی قانون پر۔ اگر مالک جہاز، اپنے جہاز کو کسی دوسرے ملک میں، رجسٹر کرانا مناسب تصور کرتا ہے، تب بھی، اس کا قانون، وہ ہی رہتا ہے، نہ کہ مادی جھنڈے کا۔۔۔۔۔ اور یہی، اس اصطلاح سے مقصود ہے۔ اس بارہ میں، جو کچھ لارڈ جسٹس، بریٹ نے، مقدمہ چارٹرڈ مرکنٹائیل بینک آف انڈیا بنام نیدرلینڈس انڈیا اسٹیم نویگیشن کمپنی ۱۸۸۳ء ۱۰ کیو۔ بی۔ ڈی صفحہ ۵۳۶-۵۴۴ میں لکھا ہے، وہ قابل ملاحظہ ہے۔

مقدمہ لائیڈ بنام گلبرٹ: اس میں، ایک فرانسیسی جہاز، اس کے مالک نے، ایک انگریزی رعایا کو، ڈنمارک کے ایک بندرگاہ میں، کرایہ پر دینے کا معاہدہ کیا؛ اس غرض سے کہ وہ ہسپانیہ کے ایک بندرگاہ سے، انگلستان کو سامان لیجائے۔ سوال یہہ تھا: کہ آیا مالک جہاز، کرایہ دار کو اس رقم کے ادا کرنے کا ذمہ دار ہے، جو دستاویز (باٹمری) کفالت جہاز، و مال، و کرایہ پر، ناخدا نے اثنائے سفر میں، ایک پرتگال کے بندرگاہ میں لکھدی تھی؟ ۱۸۶۵ء ۲۳۔ ایل۔ جے۔ کیو۔ بی۔ ۱۴۱

میں جسٹس بلیکبرن۔ کاکبرن و میلور نے ۔۔ اور رپورٹ ۲۔ بی۔ ایس ۱۰۰۔ میں،
کیپٹن کا نام بھی لکھا ہے، یہ فیصلہ کیا کہ ناخدا کا، مالک جہاز کو، بہ تقاضائے کرایہ دار
کے، ذمہ دار کر دینے کا اختیار، جہاز کے جھنڈے کے قانون پر منحصر ہے۔ یہ
فیصلہ اس فیصلہ کے مطابق ہے، جو اسٹوری نے بحیثیت امریکہ کے جج کے،
مقدمہ پوپ بنام نکرسن (۱۸۴۴) ۳۔ جج اسٹوری۔ ۴۶۵، کیا تھا۔ مرقومہ
(۱۸۶۵) ایل۔ آر۔ آئی۔ کیو۔ بی۔ ۱۱۵ اور ۶۔ بی۔ ایس ۱۰۰ میں
جسٹس، ولو۔ اور پیگاٹ۔ آرٹن، کیٹنگ اور سنگیٹ نے یہ فیصلہ کیا کہ ذمہ
ایسا ہی ہے جیسا کہ تجویز ہوا، بلکہ مالک جہاز اپنی حفاظت کے لئے، اپنے
نشان (جھنڈے) کے قانون کو پیش کر سکتا تھا۔ اگر کسی مالک غیر کے بندرگاہ
میں ہوتا اور بذات خود، اس نے کرایہ کا معاہدہ کیا ہوتا۔

ناخدائے جہاز کا معاہدہ، باٹمری کے ذریعہ سے، مال محمولہ کو مکفول کر دینے کا
اختیار معاہدہ کرایہ جہاز کا، ایک نتیجہ بھی تصور ہو سکتا ہے، جس کی بنا پر وہ
مال کو، جہاز میں لادنے دیتا ہے۔ اس کے اختیار کا انحصار اس ملک کے قانون
پر ہوتا ہے، جس کا نشان، اس کے جہاز پر نصب ہو۔ اسی کے مطابق، مقدمہ
ڈروج بنام اسٹورٹ یا کرناک (۱۸۶۹) ایل۔ آر۔ ۲۔ پی۔ سی۔ ۵۰۵۔
جج، اول، اور مقدمہ گیٹا نووا رپا (۱۸۸۲)، ۷۔ پی۔ ڈی۔ ۱۳۷۔ جج
بریٹ۔ کاٹن و کاترج میں ہوا، جنہوں نے جسٹس فلیمور کی تجویز کو منسوخ کر دیا
تھا۔ مقدمہ ایکوئیٹر (۱۹۲۱) ا۔ سی۔ سی۔ رپورٹ ۶۷۔ جج، ڈیوک ورتھ
میں یہ طے ہوا: کہ "وہ قاعدہ ۔۔۔ جس کی رو سے، ایک کارندہ، جو اپنے ملک غیر
کے آقا کی طرف سے معاہدہ کرتا ہے، اس کی نسبت، یہ سمجھا جاتا ہے، کہ وہ اپنی
طرف سے معاہدہ کر رہا ہے۔ اس معاہدہ سے متعلق نہیں ہو سکتا، جو جہاز
کی ضروریات، پوری کرنے کے لئے، مالک جہاز کا کارندہ، کسی ملک غیر
کی بندرگاہ میں کرے۔"

ناخدائے جہاز کا، جہاز اور کرایہ جہاز کو، ذریعہ معاہدہ باٹمری مکفول کر دینے کا
اختیار، اسی اصول پر منحصر ہے، جس پر مقدمہ لائیڈ بنام گلبرٹ کے فیصلہ میں

سے، تنگ تر فیصلہ منحصر ہے، کیونکہ اس کے پاس، کوئی اور اختیار، مالک جہاز کو، قرض دینے والے یا کرایہ دار کی رقم کا ذمہ دار بنانے کیلئے، موجود نہیں ہے۔ تو دفعہ (۱۵۰) میں، ہم دیکھ چکے ہیں، کہ جائداد منقول کے متعلق بھی، حقیقی حقوق کا فیصلہ، مثل حق کفالت و ضبط کے، قانون مقام وقوع سے کیا جاتا ہے، لیکن مختاری کے سوال پیدا ہونے کی حالت میں، قانون مقام وقوع، ایسے شخص کی طرف سے، حق مختاری دینے کا مجاز نہیں ہے، جو خود اسکے تابع نہیں ہے۔ جیسا کہ صفحہ ۲۰۰ پر بیان ہو چکا ہے۔

ناخدائے جہاز کا مال مورد فروخت کر دینے کا اختیار، اس قانون پر منحصر ہے، جو اسکے نشان (جھنڈے) کے ملک کا قانون ہے۔ جہاز موسوم گسٹ [۱۸۹۱] پی۔ ۳۲۰۔ جج ہینن کو اور اسیطرح اس سامان کے کرایہ کا حق ہے جس کو ناخدا فروخت کر دیتا ہے: دی انڈسٹری (۱۸۹۴) پی ۵۸ ج گورل بارنس۔ بجز اسکے کہ معاہدے میں کوئی دوسری شرط لگی ہو۔ (دیکھو سی آئی پی ج، اینشر، لوپس و کے۔ جنہوں نے، گورل برنس سے، تعبیر معاہدہ میں اختلاف کیا) سامان فروخت شدہ کے حق کے متعلق، دیکھو صفحات ۱۹۸ و ۱۹۹ اور یہ امر بھی، کہ آیا ناخدائے جہاز نے مال صحیح طریقہ پر پہنچا دیا ہے؟ جہاز کے نشان (جھنڈے) کے قانون پر منحصر ہوتا ہے۔ مقدمہ جہاز اسٹیشن۔ (۱۸۸۹) ۱۴۔ پی۔ ڈی۔ ۱۴۲ ج، برٹ کو

مقدمہ میسری اسٹیم شپ کمپنی (۱۸۸۸) ۴۲۔ چانسری ڈویزن میں صفحہ ۳۲۷ پر جسٹس چٹی لکھتے ہیں: "کہ قانون نشان، نہ صرف تعبیر معاہدات اور حقوق متعلقہ اور معاملات کرایہ میں، استعمال ہونا چاہئے، بلکہ خود معاہدے کی شرائط کی صحت اور غیر صحت کی نسبت بھی"۔

بیمہ کرنے والوں کے مقابلہ میں، قانون نشان کا، کوئی اثر نہیں ہو سکتا۔ مقدمہ گریر بنام پول (۱۸۸۰) ۵۔ کیو۔ پی۔ ڈی۔ ۲۷۲ ج، لوشن و کاکبرن کو

ایام قیام کا شمار، اس دن سے ہوگا، جو اس بندرگاہ میں، جہاں مال اتارنا ہے، روز وصول سمجھا جاتا ہے۔ مقدمہ منارڈن اسٹیم شپ کمپنی بنام

ڈمپ سی (١٨٧٦) ا۔سی۔پی۔ڈی۔٤۔٦٥۔بج، کالرج۔ برٹ۔ لنڈلے:
اس کا تعلق، بجائے عمل معاہدہ کے، زیادہ تر تعبیر معاہدہ سے ہے ؎
اس دفعہ کے مضمون کے متعلق، ملاحظہ ہو: مقدمہ پیٹریاد (١٨٧١)
ایل۔آر۔٣۔اے ٧ و ای۔٦٣٤۔بج، ظیلمو۔ ومقدمہ اسپرس (١٨٧٢)
ایل۔آر۔٣۔اے۔ای۔٥٩٧۔بج، ظیلمو ؎

**دفعہ ٢٣٠** عام اوسط [عله] (General average) یعنی اس نقصان کی تقسیم، جو مال کو، اثنائے سفر دریا میں پہنچے۔

بندرگاہ مقصود پر پہنچنے کے بعد، وہاں کے قانون کے مطابق، مال کے نقصان کا جو اندازہ کیا جائے، اسکے حسب حصہ رسدی، مالکان جہاز، ذمہ دار ہیں؛ اور اسیطرح، بیمہ کرنے والے، اس نقصان کے ذمہ دار ہیں، جو
297 اشیا بیمہ شدہ کو پہنچے؛ یا جس کی بابت، اشیا بیمہ شدہ کو حصہ رسدی دینا پڑے؛ اس خطرہ یا اسکے نتائج کی وجہ سے، جس سے بچنے کے لئے، بیمہ کرایا گیا ہے: یا ان مناسب کوششوں کی بنا پر، جو خطرہ مذکور یا اسکے نتائج کو، روکنے کے لئے، عمل میں لائی جائیں۔ مقدمہ سیمس بنام اسکارامنگا (١٨٧٢) ایل۔آر۔٧۔سی۔پی۔٤١٨۔بج، ٹول کیٹنگ۔برٹ ؎ و مقدمہ میرےٹاس (١٨٩٤) پی۔١٠٨۔بج، گورل بارنس، جس کو، لنڈلے۔اے ایل اسمتھ اور ڈیوی نے، بحال رکھا؛ یہ، جہانتک کہ اس کا تعلق، بیمہ کرنیوالوں سے ہے، مقدمہ والپول بنام ایور (١٧٨٩) کے مطابق ہے۔کتاب بیمہ بحری، مصنفہ پارک۔٨۔ایڈیشن صفحہ ٩٨٠۔بج، کنیان ؎ اور مقدمہ نیومین بنام کازالٹ، حسب سابق صفحہ ٨٩٩۔بج، بلر کے نتیجہ سے مطابقت رکھتا ہے؛ اگرچہ اس مقدمہ میں، اسکی بنیاد، رسم ورواج پر رکھی گئی تھی، نہ کسی اصول

---

[عله] "جنرل ایورج" لفظی معنی، عام اوسط کے ہیں؛ مگر اصطلاح قوانین بحری میں، اس حصہ رسدی کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے، جو تاجر و دیگر اشخاص، اس نقصان کو باہم تقسیم کر لیتے ہیں، جو جہاز یا جہاز یونکی جانیں بچانے کے لئے، سامان کو، سمندر میں پھینک دینے وغیرہ سے، عائد ہوتا ہے۔ مترجم ؎

قانون پر، مگر اس نے مقدمہ پاور بنام [illegible] (۱۸۹۸ء) ۔۔۔ ۱۹۰۱ء کا اصول تبدیل ہو جاتا ہے جج، ایمن تیچر ورلی بالکنسن جس میں رسم و رواج ثابت نہیں کیا گیا تھا۔ اور قانون [illegible] پایا گیا تھا کہ بیمہ کرنے والا صرف ان نقصانات کے حصہ رسدی کا ذمہ دار ہے، جو بموجب قانون مقام انعقاد معاہدہ قرار پائے۔

دیکھو [illegible] بنام [illegible] (۱۹۰۲ء) ۔۔۔ جسٹس کینیڈا [illegible] ۱۹۰۳ء ۔۔۔ ۲۰۰ ۔۔۔ [illegible] انگلستان ہوا اور مقدمہ برگلا (۱۹۳۱ء) صفحہ ۲۰ [illegible]

دفعہ ۲۳۱ — بیمہ بحری۔

یہ سوال، کہ آیا بیمہ کرانے والا اس امر پر مجبور ہے کہ وہ اس رقم کا حساب، جو اس کو نقصانات کی بابت کسی دوسرے طریقہ پر وصول ہوئی ہو، ایسے بیمہ کرنے والے شخص کو بتائے، جس نے ان نقصانات کی بابت اس کو رقم ادا کی ہو، اس قانون پر منحصر ہے جس کے تحت میں بیمہ کا معاہدہ ہوا ہے۔ مقدمہ برنانڈ بنام روڈوکاناکی (۱۸۸۲ء) ۷ – اے۔ سی۔ ۳۳۳ جج، کا فیصلہ دیکھو جس کے دیکھنے سے اس میں کوئی شبہ نہیں رہتا، کہ مقصود قانون معاہدہ کا حوالہ دینا تھا، اگرچہ قانون مقامی لکھا گیا ہے۔ نیز دیکھو دفعہ ۲۲۰ و مقدمہ کریئر بنام پول جس کا حوالہ زیر دفعہ ۲۱۹ دیا گیا ہے۔

دفعہ ۲۳۲ — ایک بردہ مال کا معاہدہ، مسافروں اور مال کو، ایک ملک سے دوسرے ملک میں لیجانے کا۔

بار کفالت کی ناجوازی، بربنائے عدم مساوات کے متعلق جسٹس ارل اور جسٹس کیٹنگ کا مقدمہ پرنیلے بنام ساؤتھ ایسٹرن ریلوے کمپنی، (۱۸۶۲ء) ۱۲ – سی۔ بی۔ سلسلہ جدید ۶۳ میں — یہ خیال تھا: کہ اس کا تصفیہ، قانون مقام انعقاد معاہدہ کی رو سے ہوگا، نہ بردہ مال کے ملک کے قانون سے لیکن تصفیہ مقدمہ کیلئے، اس کی نسبت، کسی فیصلہ کی ضرورت نہ تھی۔

ذمہ داری کی ایسی شرائط کے جواز کے متعلق جس سے ذمہ داری مذکورہ محدود ہو جائے، قانون مقام انعقاد معاہدہ، بشرطیکہ وہ بر بندہ مال کا صحیح تک ہو، متعلق ہوگا۔ مقدمہ سپفنیولر اور نشل اسٹیم نویگیشن کمپنی بنام سشنینہ (۱۸۹۶) ۳۔ سو۔ پی۔ سی۔ (سلسلہ جدید) ۲،۲ نج اٹرنز۔ ملاحظہ ہو صفحہ ۴۸۶۔ مقدمہ کوہمن بنام ساوتھ ایسٹرن ریلوی کمپنی (۱۸۷۷) ۲۔ ای اکیس ڈی۔ ۲۵۳۔ یہاں کمپنی نے معاہدہ ایک ملک غیر میں کیا تھا، جہاں کا قانون، اس معاملہ میں، کمپنی کے ملک کے قانون کے مطابق قرار پایا تھا، مگر ضرورت، اس کی واقع ہوئی تھی، کہ ان دونوں قوانین میں سے، ایک کا انتخاب کیا جائے۔ جسٹس بیگلے کا رجحان، قانون مقام انعقاد معاہدہ کی جانب تھا، اور جسٹس میلیش کا رجحان، کمپنی کے ملک کی طرف، اس خیال سے اکثر فریق ثانی بھی، اسی ملک کا تھا۔ جسٹس بریٹ، موخر الذکر رائے کی طرف، مائل تھے، مگر فریق ثانی کے ملک ہونے یا نہ ہونے کے مسئلہ کو، اس میں کوئی دخل نہ تھا۔ سمندر میں بر بندگی مال کے متعلق، انٹرنیشنل لا ایسوسی ایشن کانفرنس میں، جو مقام ہیگ ۱۹۲۱ء میں منعقد ہوئی، ایک ضابطہ مرتب کیا گیا تھا، اس کو بعض ممالک کے چیمبرس آف کامرس، بشمول انگلستان، اختیار کرتے جاتے ہیں، مگر بالفعل، ان کو، قانون کا مرتبہ حاصل نہیں ہے۔[۱]

## دفعہ ۲۲۳۔ مختاری۔

298 ایسے اصل مالک کا حق دعوی، جس کا نام ظاہر نہ کیا گیا ہو، اس معاہدہ کے متعلق، جو اس کے مختار نے، فریق ثالث سے کیا ہو، اور ایسے دعوی کرنے سے، جو نتائج پیدا ہوں، ان کا انحصار، اس قانون پر ہے، جو معاہدہ سے متعلق ہے، نہ کہ اس قانون پر، جس کے مطابق مخفی معاہدہ، اصل شخص اور اسکے مختار میں ہوا تھا۔

مقدمہ باسفون بنام ہالیڈرڈ (۱۸۸۲) ۹ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۵۳۰۔
بج النڈلے۔ جسٹس بوئن۔

---

[۱] دیکھو مضمون مندرجہ جنرل قوانین متقابلہ بابت ۱۹۲۲ء صفحہ ۲۴۔

**دفعہ ۲۲۲** (الف) ایک کمپنی کے مقدم اور معمولی حصہ داروں میں جو معاہدہ ہوگا وہ، زیر قانون کمپنی ہوگا۔ یعنے اس ملک کے قانون کے لحاظ سے جہاں کمپنی کا توطن ہے۔

مقدمہ اسپلر بنام ٹرنر [۱۸۹۷] ۱۔ چانسری۔ ۹۱۱ نج، کیکوچ ؟

**دفعہ ۲۲۳** (ب) فروخت سامان کے ایکٹ کی تحت میں، جو معاہدہ ایسے سامان کے مہیا کرنے کے متعلق کیا جائے، جو بائع کے علم میں، ملک غیر میں لیجانے کے لئے ہو، ناجائز نہ ہوگا؛ اگرچہ سامان مذکور، اس ملک میں، بطریق جائز، قابل فروخت نہو۔ اس امر کے متعلق، کوئی معنوی ذمہ واری استنبط نہ کیجائیگی، کہ مال، اس مقام پر جہاں بھیجا جاتا ہے، قابل فروخت ہے۔ مقدمہ سمنز، پرین وکمپنی بنام وب وکمپنی [۱۹۲۱] ۱۔ ڈبلیو۔ این، صفحہ ۳۰۶۔ سی۔ اے نج، بینکیز، اسکروٹن۔ ایٹکنس، جنہوں نے جسٹس بیلہیک کے فیصلہ کو منسوخ کر دیا۔

**دفعہ ۲۲۳** (ج) ایک معاہدہ کے متعلق، جو کہ فرانس کے ڈراما انگلستان میں کرنے کے حقوق کے متعلق تھا، یہہ قرار پایا، کہ وہ فرانسیسی اصول تعبیر کے تحت میں رہیگا۔ مقدمہ سرا بنام فیمس لائکے فلم سروس لمیٹڈ [۱۹۲۱] ڈبلیو۔ این۔ ۲۴۷ ج، آیو، جن کا فیصلہ بحال رہا۔ سی۔ اے [۱۹۲۲] ڈبلیو۔ این۔ ۴۴۔

## مقام معاہدہ بصورت معاہدہ غائبانہ

**دفعہ ۲۲۴** جبکہ معاہدہ، تبادلہ خطوط یا ٹیلیگرام کے ذریعہ سے کیا جائے تو وہ منعقد متصور ہوگا، جہانتک کہ معاہدہ مذکور، اس مقام میں جہاں سے اس تکمیل معاہدہ کا آخری جواب روانہ کیا گیا ہے، وہ باوقعت متصور ہوتا ہو۔

مقدمہ کوان بنام او کنور (۱۸۸۸) ۲۰۔ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۶۴۰۔ نج، سٹیفن وہاکنس: معاہدہ نکاح کے ایجاب سے پیدا ہوا تھا، جو ایک خط کے ذریعہ سے کیا گیا تھا؛ یہہ خط، انگلستان سے روانہ ہوا تھا؛ ایجاب بذریعہ خط قبول کیا گیا، جو ڈنمارک سے بھیجا گیا تھا۔ قرار پایا — کہ اس نے انگلستان کا قانون متعلق ہوگا، لیکن اسکی بنیاد، زیادہ تر یہہ تھی: کہ مقام تکمیل معاہدہ، انگلستان قرار پایا تھا۔ مقدمہ سنین بنام ڈکسن [۱۹۰۶] ۲۳۔ ٹی۔ آر۔ ۵۶ نج، برے ؟

ایک پارسل کا ذریعہ ڈاک، ایک ملک سے دوسرے ملک میں بھیجنا، اس ہدایت پر کہ پارسل، ذریعۂ ڈاک روانہ کر دیجائے، مقدم الذکر ملک کا عمل سمجھا جائیگا، نہ کہ موخرالذکر کا: اگرچہ اس کا نتیجہ، موخرالذکر ملک سے پارسل کا روانہ ہونا ہے۔ مقدمہ بادشاہ ایلن و سوڈا فریک بنام مہری جانسن کمپنی ۴؛ و مقدمہ پاسل کمپیل ورکس بنشیہ لیر [۱۸۹۷] ۲۔ چانسری۔ ۳۲۲۔ جج، لنڈلے و اے، ایل۔ اسمتھ؛ جنہوں نے جسٹس، نارتھ کی تجویز کو منسوخ کر دیا؛ جسٹس، ریگبے نے اختلاف کیا؛ تجویز تنسیخ بحال رہی۔ [۱۸۹۸] ا۔ اے۔ سی۔ ۲۰۰۔ جج، ہالسبری۔ ہرشل میکناٹن۔ شینڈ و ڈیوی ؛

جو مختارنامہ اس غرض سے دیا جائے کہ اس کے مطابق، ایک خاص ملک میں عمل کیا جائے، اس کا عمل، اس ملک کے قانون کے مطابق ہوگا۔ مقدمہ چیٹنی بنام برازیلین سب مرائن ٹیلگراف کمپنی [۱۸۹۱] ا۔ کیو۔ بی۔ ۷۹۔ جج، ایشر۔ لنڈلے و جنہوں نے جسٹس، ڈے کی تجویز کو بحال رکھا تھا ؛

299 **دفعہ ۲۲۵** عدالت سے سود، اسی ملک کے قانون کے مطابق دلایا جائیگا جس میں اصل رقم ادا ہونی چاہیے تھی۔

مقدمہ چیپنیٹ بنام زیلا (۱۷۰۰) پری۔ چانسری۔ ۱۲۸۔ ۱۔ ای کیو سی۔ اے۔ اے۔ بی۔ آر۔ ۲۸۹؛ اسکی رپورٹ۔ ۲۔ ورن میں غلط طور سے کی گئی ہے۔ ۳۹۵۔ جج، رائٹ ؛ و مقدمہ ایلیس بنام لائیڈ (۱۷۰۱) ۱۔ ای کیو۔ سی۔ اے۔ اے۔ بی۔ آر۔ ۲۸۹ ؛ و مقدمہ ڈیگانن بنام ہیکٹ (۱۷۰۲) ۱۔ ای کیو۔ سی۔ اے۔ اے۔ بی۔ آر۔ ۲۸۹ ؛ و مقدمہ اسٹیپلٹن بنام کنوائے (۱۷۵۰)۔ وس یسن۔ ۴۲۴۔ جج، ہارڈوک۔ (مقدمہ کونر بنام بلاونٹ (۱۷۴۲) ۲۔ اے۔ ٹی۔ کے۔ ۳۸۲۔ جج، ہارڈوک؛ غالباً یہہ ظاہر ہوا کہ رقم مندرجۂ دستاویز، آئرلینڈ میں ادا ہونیوالی تھی) ؛ و مقدمہ بوڈلی بنام بل ایمی (۱۷۶۰)۔ بر۔ ۴۔ ۱۰۹۴۔ جج، مینسفیلڈ ؛

جس میں اس سود، میں جو مندرجۂ فیصلہ ہے، اور اس سود میں جب پر فیصلہ موثر ہے، فرق کیا گیا ہے، موخرالذکر کے متعلق، قانون مقامی کا اتباع کیا جائیگا۔

ان دونوں مقدمات میں، شرح سود کی بحث تھی، مگر قاعدہ وہی ہے جو اس مسئلہ کے متعلق ہے، کہ آیا سود در سود، ادا ہونا چاہیے یا نہیں ؟۔

مقدمہ فرگوسن بنام فائف (۱۸۴۱)۔ ۸۔ سی و ایف۔ ۱۲۱: نیز، کاؤنٹ اِمرا۔ یہ امر یاد رکھنے کے قابل ہے، کہ جس قدر مقدمات، اس فقرہ میں ذکر کیے گئے ہیں، ان میں، قانون مقام ادا (lex loci solutiois) صریح طریقہ سے، بنیاد فیصلہ نہیں قرار دیا گیا ہے، مگر اس کو بنیاد فیصلہ قرار دینے میں کوئی امر مانع نہیں ہے؛ نیز، ملاحظہ ہو، مقدمہ کوپر بنام والڈگریو زیر دفعہ ۲۲۹ و زیر دفعہ ۲۰۶۔

چونکہ انگلستان میں سود بیجا (usury) کے تمام قوانین، منسوخ ہو گئے ہیں، اس لیے، صرف ان مقدمات کا ذکر کر دینا کافی ہے، جن پر، ان کے نافذ رہنے کے زمانہ میں، معاہدات کے دوسرے ممالک سے متعلق ہونے کی وجہ سے، غور کرنا پڑا تھا؛ مگر ان مقدمات سے، ہم کسی قاعدہ کے استخراج کی کوشش نہیں کریں گے۔ اگر یہ امر غور طلب ہو، کہ معاہدہ کے جواز پر، ملک غیر کے قانون سود بیجا، کا کیا اثر پڑتا ہے، تو اس کا انحصار، خود اس قانون کی حیثیت اور نوعیت پر منحصر ہو گا۔ مقدمہ ڈیوی بنام اسپان (۱۷۸۹) ۳۔ ٹی۔ آر۔ ۴۲۵۔ نیز، کنیاٹن۔ ایتھرسٹ بنام گرانٹ؛ و مقدمہ ہاروی بنام آرچبولڈ (۱۸۲۵) ۳۔ بی۔ سی۔ ۶۲۶؛ نیز، ایسٹ۔ بیلی۔ لیسٹرلینڈ آئل؛ و مقدمہ مجہول الاسم (۱۸۲۵) ۳۔ بنگ۔ ۱۹۳: اس میں، ججوں کی رائے، ہاؤس آف لارڈز کو بھیجی گئی تھی؛ فیصلہ بیسٹ نے لکھا تھا؛ و مقدمہ ٹامسن بنام پاؤل (۱۸۲۸) ۲۔ سم۔ ۱۹۴۔ نیز، ٹاڈول؛ مقدمہ سیکلرڈ بنام گلبرٹ (۱۸۳۰) ۲۔ ڈسی۔ ۵۰۹۔ نیز، ارسکن۔ روز۔ کراس۔

**دفعہ ۲۲۶** — ملک غیر میں، خلاف ورزی معاہدہ کی وجہ سے، جو ہرجانہ عائد ہوا ہو، یا وہ قرضہ، جو ملک غیر میں، واجب الادا تھا، انگلستان میں وصول کیا جاتا ہو، تو ڈگری، انگلستان کے اس قدر سکہ کی ہونی چاہیے، جو، اگر اس ملک میں بھیجی جائے جہاں وہ ادا ہونی چاہیے تھی، اس شاون کے نرخ سے — جو

خلاف ورزی معاہدہ، یا بروقت واجب الادا ہونے رقم کے، یا قرض لینے کے وقت تھا، مقدار رقم مجکری شدہ، یا قرضہ بشمول سود، یا ہرجانہ مندرجہ ڈگری، کے مساوی ہو۔

اس سے قبل کی طبع میں قاعدہ، یہ بتایا گیا تھا — کہ "اس تبادلہ کے نرخ سے، جو ڈگری کے وصول کے وقت ہو" — مگر انگریزی عدالتوں کے اکثر فیصلوں میں، تبادلہ کے نرخ کی عظیم تبدیلیوں کی بنا پر جو ۱۹۱۸ء کی صلح کے بعد واقع ہوئیں، اس اصول پر دوبارہ غور کرکے، تبدیل کی ضرورت واقع ہوئی۔ اب معاہدات بر مندگی مال یا فروخت میں بھی، وہی اصول ہے، جو اوپر بیان ہوا۔ مقدمہ ڈی فرڈیننڈ بنام سائمن اسمتھ و کمپنی [۱۹۲۰] ۳۔ کے۔ بی۔ ۴۰۹۔ سی۔ اے، منج، بینکیز، اسکروٹن۔ ایٹو، جنہوں نے جسٹس رالٹ کی تجویز کو بحال رکھا، و مقدمہ باری بنام وان ڈین ہرک [۱۹۲۰] ۲۔ کے۔ بی۔ ۷۰۹، منج ہلبیک، و مقدمہ رالی برادرس بنام کمپنیا نویرا وغیرہ [۱۹۲۰] ۱۔ کے۔ بی۔ ۶۱۴۔ دیکھو صفحہ ۴۸۹، جس میں مدیون نے، انگلستان میں، دعویٰ دائر ہو چکنے بعد، اپنا دین، ملک غیر کے سکہ میں، جس میں، وہ واجب الادا تھا، وہیں خود دائن کو ادا کر دیا۔ عدالت مرافعہ نے طے کیا: کہ عدالت کو، تبادلہ کے نرخ کے لحاظ سے اسکا انگریزی میں، قرضہ کی مقدار کو متعین کرنے کی ضرورت نہیں رہی، کیونکہ رقم قرض ادا ہو گئی۔ و مقدمہ سوسائٹی ڈی ہوٹلس وغیرہ کمپنی [۱۹۲۱] ڈبلیو۔ این۔ ۲۶۰۔ منج، اور تی: جس کا فیصلہ مرافعہ میں بینکیز، اسکروٹن۔ ایٹکن نے منسوخ کر دیا۔ [۱۹۲۲] ڈبلیو۔ این۔ ۱۶ —

نیز ملاحظہ ہو ضمیمہ ۵۔

300 ٹارٹ (فعل بیجا) اور معاہدات کے مخصوص مقدمات میں، یہ قاعدہ، اور زیادہ وسیع ہو جاتا ہے: جب کسی فعل بیجا کی بابت، ملک غیر کے سکہ میں، مقدار ہرجہ کا صحیح اندازہ کر لیا گیا ہو، تو انگلستان کی تجویز کے لئے، اسکا اس تبادلہ سے — جو ملک غیر کے سکہ میں، حسب قانون، اندازہ کرتے وقت رائج تھا — تبادلہ کیا جانا چاہئے۔ مقدمہ ولٹرنو۔ [۱۹۲۱] ۲۔ اے۔ سی۔ ۵۴۴۔

و [۱۹۲۰] پی ۳۴۴۔ ایچ۔ ایل۔ ج، بکٹ اسٹر۔ سمنر۔ پارکر۔ بنبری۔ کارسن مختلف الرائے۔ یہ مقدمہ اس تصادم سے پیدا ہوا، جو ایک انگریزی اور ایک اٹلی کے جہاز میں ہو گیا تھا؛ اور دونوں کی نسبت، یہ قرار پایا؛ کہ وہ دونوں غلطی پر تھے۔ سوال یہ تھا، کہ جو ہرجہ اٹلی کے جہاز کے مالکوں کو، اس نقصان کی بابت، دلایا جائے، جو ان کو، جہاز کی مرمت کے لئے جہاز کو روک رکھنے سے ہوا، وہ کس تاریخ کے نرخ مبادلہ سے محسوب کیا جائے؟ —— قرار پایا؛ کہ ان تاریخوں کا نرخ مبادلہ لیا جانا چاہیے، جن تاریخوں سے نقصان، جہاز کے رکنے کی وجہ سے عائد ہوا ہو

جب حساب لین دین کی بابت، جو ملک غیر کے سکہ میں مرتب ہوا ہے، عدالت میں دعویٰ ہو اور وہ عدالت سے دلایا جائے، تو نرخ مبادلہ، وہ ہونا چاہیے، جو اس دن تھا جس دن کہ حساب دلایا گیا؛ نہ وہ، جو کہ ہر رقم کے واجب الادا ہونے کی تاریخ پر تھا۔ مقدمہ سینسر بنام پیرس کمپنی [۱۸۹۸] ا۔ چانسری۔ ۱۸۵۔ ج، لنڈلے ور گبیے؛ جنہوں نے کیکوچ کے فیصلہ کو بحال رکھا؛ و اگھان ویس نے اختلاف کیا۔ اختلافی تجویز میں جسٹس، و اگھان ویلیمیس نے وہ قاعدہ تجویز کیا، جو مقدمات متذکرہ صدر میں بیان کیا گیا ہے —— یعنی یہ، کہ جس تاریخ، قیمت کا تعین کیا جائے، وہ تاریخ خلاف ورزی ہونی چاہیے، نہ کہ تاریخ تجویز ہو

بعض مقدمات میں، جو اس سے قبل، انگریزی عدالتوں سے فیصل ہوئے تھے اور جن میں تجویز طلب امر یہ تھا؛ کہ مقدار ڈگری، انگلستان کے دوسرے ممالک کیلئے، کس قدر ہونی چاہیے؟ —— طے ہوا؛ کہ مبادلہ کی شرح، وہ ہونی چاہیے، جو ڈگری کی وصولیابی کے وقت ہو

مقدمہ اسکاٹ بنام بیون (۱۸۳۱) ۲۔ بی۔ اینڈ ایڈ۔ ۷۸؛ ج، ٹنٹرڈن و پارکی وغیرہ؛ مقدمہ کیشش بنام کنیان (۱۸۰۴) و (۱۸۰۵) ۱۱۔ ویس ۳۱۴۔ میں؛ لارڈ ایلڈن نے، اس شخص کے فرض سے بحث کی، جس کو، ایک خاص مقدار رقم، خاص جگہ اور خاص دن ادا کرنی ہے؛ اس کو چاہیے کہ وہ رقم،

اسی دن، وہیں موجود کرے۔ اگر وہ، اپنا معاہدہ پورا نہیں کرتا ہے، تو جہاں دائن، دعوی کرتا ہے، وہاں کے قانون کو چاہئیے، کہ اس کو اسیقدر دلائے، جو اس کو بحالت بجاآوری معاہدہ ملتا۔ اس سے، یہہ نتیجہ نکالا جاتا ہے: کہ اگر معاہدہ میں، مقام اور وقت کا تعین کیا گیا ہو، تو بٹاون کا نرخ، اسیوقت کا محسوب ہونا چاہئیے، جو معاہدہ میں درج ہے۔ مقدمہ بر نام بنام ٹم دہال (۱۸۴۸)

۲۔ مو۔ پی۔ سی۔ ۲۱۲۔ نیز، ارکچینج ؛

مقدمہ لا سوسائٹی ڈی ہوٹلس وغیرہ بنام کومنگس، اب شایع ہوچکا ہے، (۱۹۲۲)۔ ۱۔ کے۔ بی۔ ۵۱۵۔ لارڈ چیف جسٹس، اینکن نے بطور خاص، اپنی رائے، اس تاریخ کے متعلق محفوظ رکھی، جس تاریخ کی شرح بٹاون سے ایسے مقدمہ میں حساب کیا جانا چاہئیے، جس میں، ملک غیر کے دائن نے، جسے اپنا دین کی رقم، ملک غیر میں، اسی ملک کے سکہ میں واجب الوصول ہو: — انگلستان کی عدالت میں، دین مذکور کے متعلق دعوی دائر کیا ہو۔ مقدمہ منقدرجہ بالا میں، یہہ سوال طے نہیں کرنا پڑا، کیونکہ عدالت کو معلوم ہوگیا تھا، کہ ملک غیر کے دائن کو، جملہ رقم واجب الادا، صدور فیصلہ سے پہلے ادا ہوچکی تھی۔ بظاہر جسٹس موصوف کی رائے کا رجحان، اسطرف تھا — (صفحہ ۴۶۵)، کہ مدیون پر، رقم کا، ملک غیر کے سکہ میں ادا کرنا، اس وقت تک واجب ہے، جبتک کہ دوین، فیصلہ میں مندرج نہ ہوجائے۔ اسکے بعد، اس کی رقم، انگریزی سکہ میں، دلائی جائے گی: جو اس تاریخ کی شرح بٹاون سے، ملک غیر کے سکہ کے مساوی ہوگی ؛

**دفعہ ۲۲۶** (الف) یہ امر — کہ بعد نقض معاہدہ، یا بعد داخل تختہ جات حساب منجانب کمپنی بہ اقرار قرضہ، حکم فسخ شراکت کمپنی صادر ہوچکا ہے؛ اور فسخ شراکت کی کارروائی میں، دعوی ثابت قرار پایا ہے: — ملک غیر کے سکہ کو، انگریزی سکہ میں، تبدیل کی تاریخ پر، موثر نہیں ہوسکتا۔ یہہ تاریخ، یا تو نقض معاہدہ کی تاریخ ہوگی، یا وہ تاریخ، جس میں درخواست، داخلہ حساب کی پیش کی گئی تھی۔

مقدمہ برٹش امریکن کانٹیننٹل بنک لیمیٹڈ وگولڈزیہر کلیم و کریڈیٹ جنرل

دیگرانس کلیم [۱۹۲۲] ڈبلیو۔ این۔ صفحہ ۱۰۲ پی او جسٹس الارنس ہو

# بل آف ایکسچینج (ہنڈی) پرامیسری نوٹس

اس فصل کے متذکرہ قواعد کے استعمال کے لئے بل آف ایکسچینج اور پرامیسری نوٹس کا میدان، وسیع اور دلچسپ تھا، مگر ایسے قانون کا نفاذ، انگلستان کے واضعان قانون کے ہاتھ میں ہے۔ ۱۹۱۲ء میں جو انٹرنیشنل کانفرنس، ہیگ میں منعقد ہوئی تھی، اس نے بل آف ایکسچینج اور چیک کے متعلق، ایک بین الاقوامی قانون مرتب کیا تھا، جس میں انتخاب قانون کے متعلق، بعض اہم قواعد موجود تھے۔ انگلستان اگرچہ وہ کانفرنس کا ایک رکن تھا، مگر ابتک اس نے معاہدہ پر دستخط نہیں کئے ہیں؛ اور اکثر سلطنتوں نے، جنہوں نے، معاہدہ پر دستخط بھی کر دئے تھے، ابھی تک اسکی تصدیق نہیں کی ہے؛ اس لئے اس کے احکام نافذ نہیں ہیں۔

# تناقض قوانین

دفعہ ۲۲۷ "۲۲۷۔ جو بل (ہنڈی)، ایک ملک میں لکھی جائے، اور دوسرے ملک میں منتقل، قبول، یا قابل ادائی ہو، تو اس کے فریقین کے حقوق، فرائض، اور ذمہ داریوں، کا تعین، بطریق ذیل ہوگا۔ 301

(۱) بل کی صحت کا تعین، جہاں تک کہ اس کا تعلق، ضروریات ترتیب (شکل) سے ہے؛ اس مقام کے قانون سے کیا جائیگا، جہاں سے وہ جاری ہوا۔ اور ضمنی معاہدات؛ مثلاً بلا عذر یا عذر کے ساتھ سکارنے، یا ہنڈی لکھنے، وغیرہ، کی صحت کا تعین، اس مقام کے قانون سے ہوگا؛ جہاں معاہدہ (اگر اس کو معاہدہ کہہ سکتے ہیں) ہوا"۔

بشرطیکہ:-

(الف) جب بل سلطنتہائے متحدہ (انگلستان) کے باہر سے جاری ہوا ہو، تو

وہ شخص اس بنا پر تاوان کا ذمہ دار متصور ہوگا کہ ہر مقام اجرا کے قانون کے مطابق، استامپ چسپاں نہیں ہے۔"

( ب ) جب ایسا بل، جو کہ سلطنتہائے متحدہ کے باہر سے جاری ہوا ہو، بلحاظ ضروریات ترتیب کے سلطنتہائے متحدہ کے قانون کے مطابق ہو گا، تو وہ ایسے جملہ اشخاص کیلئے — جنھوں نے اس کو منتقل کیا، یا جنھوں نے لیا، یا سلطنتہائے متحدہ میں، اس کے فریق ہوں، — ادائی رقم کے واسطے، قابل نفاذ متصور ہوگا۔"

( ۲ ) "تابع احکام ایکٹ ہذا، بل مذکور کے لکھے جانے، بے عذر یا عذر کے ساتھ سکارنے، یا بیچی لکھے جانے، کی تعبیر، اس مقام کے قانون سے کیجائیگی، جہاں یہ عمل پیدا ہوا۔"

بشرطیکہ — جب اندرون ملک کے بل پر ملک غیر میں بیچی لکھی جائے، تو اس عبارت کی تعبیر جہانتک کہ اس کا تعلق سکارنے والے سے ہے، سلطنتہائے متحدہ کے قانون کی رو سے کیجائیگی۔"

( ۳ ) "بل کو سکارنے یا ادا کے لئے پیش کرنے کے متعلق، جو فرائض، قابض بل پر عائد ہوتے ہیں، اور اسکے متعلق، عذر، یا اطلاع منظوری، یا نامنظوری، کی ضرورت اور کفایت کا تعین، اس مقام کے قانون سے کیا جائیگا؛ جہاں فعل مذکور کا ارتکاب ہوا، یا بل نامنظور کیا گیا۔"

( ۴ ) "جب بل، بیرون سلطنتہائے متحدہ، مرتب ہوا ہو، مگر اندرون سلطنت واجب الادا ہو؛ اور رقم واجب الادا کا تعین، سلطنتہائے متحدہ کے سکہ میں نہ کیا گیا ہو، تو بصراحت شرط کے نہ موجود ہونے کی صورت میں، تاوان کی اس شرح سے رقم محسوب ہوگی، جو شرح بل کے واجب الادا ہونے کے دن، مقام ادائی درشنی ہنڈی کی ہوگی۔"

( ۵ ) "جب بل، ایک ملک میں مرتب ہوا، اور دوسرے ملک میں واجب الادا ہوا، تو اسکی ادائی کی صحیح تاریخ کا تعین، اس مقام کے قانون سے کیا جائیگا؛ جہاں وہ واجب الادا ہے۔"

بل آف اکسچینج ایکٹ بابت ۱۸۸۲ء آئین ۴۵ و ۴۶ وکٹوریا دفعات ۲ و ۶ ۔

اس موقعہ پر دو اہم مقدمات، قابل ذکر ہیں، جن کا فیصلہ، نہ ایکٹ متذکرہ بالا سے ہوا، نہ بل کے فریقین کے حقوق پر، بلکہ ان میں، قانون مقام وقوع جائداد منقولہ کے انتقال کے، عام اصول، کا لحاظ رکھ کر، فیصلہ کیا گیا ہے۔

انگلستان کے ایک مرتبہ بل پر، ناروے میں، الغیر نام کے، پیچھے لکھی گئی! ایسی عبارت ظہری، انگلستان اور نیز ناروے کے قانون سے جائز تھی؛ یہ بل، خارج المیعاد ہونے کے بعد، ناروے میں، ایک تعمیل کی بنا پر، فروخت کر دیا گیا۔ ناروے کے قانون میں، خارج المیعاد بلوں کیلئے، کوئی مخصوص قاعدہ نہیں ہے؛ اس لیئے بذریعہ اس فروخت کے، بل اور اس سے رقم وصول کرنیکا حق، مشتری کیطرف منتقل ہو گیا۔ مشتری کی نسبت، قرار پایا ——— کہ وہ، اس کا مستحق ہے، کہ اس کی رقم، انگلستان میں وصول کرے؛ بلا لحاظ ان اصول نصفت کے، جو انگلستان میں خارج المیعاد بلوں سے متعلق کیئے جاتے ہیں۔ مقدمہ الکاک بنام اسمتھ [۱۸۹۲] ۱۔ چانسری۔ ۲۳۸۔ بنچ، رومر جج کے فیصلہ کو، جسٹس لنڈلے۔ لوپس اور کے نے بحال رکھا۔ ایک چک پر، جو انگلستان کے ایک بنک کے نام، بیرون ملک سے لکھی گئی تھی، ایک جعلی عبارت ظہری، درج ہوئی؛ اس کو، آسٹریا کے ایک بنک نے، پوری قیمت پر، دیانتداری کے ساتھ؛ اور بغیر کسی غفلت کے قبول کر لیا۔ آسٹریا کے قانون کے لحاظ سے، بنک مذکور کا حق، اس رقم سے متعلق مسلم تھا؛ قرار پایا ——— کہ بنک مذکور، اس کا مستحق ہے، کہ وہ رقم انگلستان کے بنک سے وصول کرے۔ مقدمہ امبریکاس بنام اینگلو آسٹرین بنک [۱۹۰۴] ۱۔ کے۔ بی۔ ۸۷۰۔ بنچ، والٹن، یہ فیصلہ بحال رہا۔ [۱۹۰۵] ۱۔ کے۔ بی۔ ۶۷۷۔ بنچ، والگھاٹن ولیمس۔ رومر۔ واسٹرلنگ ۔

**دفعہ ۲۲۷** (الف) مقام اجرا کے قانون سے، اس کا فیصلہ کیا جاتا ہے، کہ آیا فلاں دستاویز، تحریر مشروط آف اکسچینج سمجھے جانے کے قابل ہے یا نہیں؛ مقدمہ گارنٹی ٹرسٹ کمپنی نیویارک بنام ہانے کمپنی (۲) [۱۹۱۸] ۱۔ کے۔ بی۔ ۴۳۔ بنچ، بیلیک جج کا فیصلہ، دوسری بنا پر، مرافعہ میں منسوخ ہو گیا۔

[۱۹۱۸] ۲۔ کے۔ بی۔ ۶۲۳۔

اس مقدمہ میں، مدعی علیہم نے جو کہ انگلستان میں، کاروبار کرتے تھے، امریکہ کے تاجروں سے روئی خریدی تھی۔ جنہوں نے قیمت کی بابت، مدعی علیہم کے نام، ایک بل آف اکسچینج، مرتب کر کے، جاری کر دیا۔ مدعیوں نے، جو کہ امریکہ میں، بل آف اکسچینج کا کام کرتے تھے، دیانتداری کے ساتھ، اس بل کو، مع روئی متعلقہ کی بلٹی جہاز کے خرید کر، مدعی علیہم کے پاس، انگلستان میں بھیجدیا۔ انھوں نے بل کو، سکارا؛ اور مدت معینہ کی تکمیل کے بعد، رقم ادا کر دی۔ جہاز کی بلٹی، مصنوعی تھی؛ اور اس کے ذریعہ سے کوئی روئی، نہیں بھیجی گئی تھی، مدعی علیہم کو، جب اس جعل کا حال معلوم ہوا، تو انھوں نے، رقم وصول پانے کا دعویٰ، امریکہ میں، اس بیان سے کیا، کہ بل، جہاز کی بلٹی کی صحت کیساتھ، مشروط تھا۔ امریکہ کی عدالت مرافعہ نے، یہ قرار دیا — کہ معاملہ کا تصفیہ انگلستان کے قانون کے مطابق، ہونا چاہئے۔ اس پر، مدعیوں نے، انگلستان میں، عدالتی کارروائی، اس استقرار کے لئے شروع کی، کہ ان کا بل مع بلٹی کے منظوری کیلئے پیش کرنا، اس امر کا ضامن نہ تھا، کہ بلٹی مال کی صحیح تھی۔ عدالت نے طے کیا، کہ یہ سوال، کہ بل مشروط تھا یا نہیں، بحسب دفعہ ۲۲۷، ترتیب سے متعلق ہے، جس کا فیصلہ، مقام اجرا، یعنی امریکہ کے قانون سے، ہونا چاہئے۔ چونکہ قانون مذکور سے، بل مشروط قرار پاتا ہے، اس لئے مدعی علیہم اپنی رقم، وصول پانے کے مستحق ہیں۔ جو مرافعہ انگلستان میں ہوا، اس میں، یہ طے ہوا، کہ بل کی تعبیر، خواہ انگلستان کے قانون سے کی جائے، یا امریکہ کے قانون سے، حکم غیر مشروط تھا، اور، اس لئے، مدعی علیہم کو، رقم ادا شدہ نہیں لیجا سکتی ہے۔ اس سوال کے متعلق، کہ آیا عدالت کو، یہ مقدمہ، امریکہ کی عدالت کا بھیجا ہوا قبول کرنا چاہئے تھا یا نہیں؟ — صفحہ ۴۸ پر بحث ہو چکی ہے۔

803 **دفعہ ۲۲۸** جز اول، دفعہ ۲۲۷ (دفعہ ۲۲۷ مندرجہ بالا) سے، اس سوال کا تصفیہ ہو جاتا ہے، جس کے متعلق، انگلستان کے نظائر سے، کوئی امر

قطعی طور سے طے نہیں ہو سکا تھا؛ یعنے کیا ایک بل یا نوٹ کے فریق (جہاں تک کہ ان کی ذمہ داری کا انحصار ایسی عبارت ظہری پر ہوتا ہے، جو فریق ثالث لکھتا ہے) اس شخص کو ادا کرنے کا معاہدہ کرتے ہیں، جو کچھ — ایسی عبارت ظہری کی بنا پر لیتا ہے، جو خود اسکے قانون سے صحیح ہے؟ — یا ایسی عبارت ظہری کی بنا پر — جو ان کے قانون معاہدہ کی رو سے صحیح سمجھی جاتی ہے؟ — یہ سوال، ایسی دستاویزات کے متعلق، پیدا ہوتا ہے، جس پر فرانس میں، انتقال کنندہ منتقل الیہ کا نام لکھے بغیر، دستخط کر دیتا ہے — وہاں ایسی عبارت ظہری سے بل یا نوٹ کی ملکیت منتقل نہیں ہوتی؛ اگرچہ انگریزی قانون سے منتقل ہو جاتی ہے۔

مقدمہ ٹریسی بنام وگنیر (۱۸۴۴ء) ا۔ بنگ سلسلہ جدید۔ ۱۵۱۔ ۴۔ سو۔ ایپ۔ سی۔ ۵۹۵۔ بعد ٹنڈل وغیرہ؛ یہ مقدمہ ایک پرامیسری نوٹ کے لکھنے والے کے خلاف تھا؛ یہ پرامیسری نوٹ، فرانس میں واجب الادا، اور بلا نام منتقل الیہ کے تھا۔ فیصلہ بحق مدعی علیہ ہوا؛ اگر یقین کے ساتھ یہ نہیں معلوم ہوا کہ آیا مقام تحریر عبارت ظہری، یا مقام ادا، کی وجہ سے، فرانس کا قانون اختیار کیا گیا تھا۔ مقدمہ لیبل بنام مکروثہ (۱۸۶۹ء) ایل۔ آر ۴۔ کیو۔ بی۔ بعد ہیلر۔ وٹش؛ یہ مقدمہ بل کے سکارنے والے کے مقابلہ میں دائر ہوا تھا؛ یہ بل انگلستان میں واجب الادا تھا، اور فرانس میں بلا نام منتقل ہوا تھا۔ فیصلہ مدعی کے حق میں ہوا۔ مقدمہ بریڈلا بنام ڈیرن (۱۸۶۸ء) ایل۔ آر۔ ۳۔ سی۔ پی۔ ۵۳۸ء میں یہی دعوی، ایک ایسے بل کے سکارنے والے کے خلاف تھا، جو انگلستان میں واجب الادا تھا، اور فرانس میں، بلا نام کے منتقل ہوا تھا۔ جسٹس مونٹیگ نے مدعی کے حق میں فیصلہ صادر کیا؛ مگر جسٹس، بول اور وِلس نے اس کے خلاف کیا؛ ان وجوہ پر، جو مقام تحریر عبارت ظہری کیطرف، اشارہ کرتے تھے۔ اگرچہ انہوں نے، مقام واجب الوصول کی بنا پر، اس میں، اور مقدمہ لیبل بنام مکروثہ میں، امتیاز قائم کیا؛ جس کی طرف جسٹس، ہیلر اور وٹش نے بالکل اعتنا نہیں کیا تھا۔

جو ایکٹ، اس وقت زیر بحث ہے، اس نے مخصوص سوال کو، اس ترتیب

(اشکال دستاویز) کے حق میں فیصل کر دیا ہے، جو قانون مقام تکمیل عبارت ظہری کی رو سے، ضروری ہو؛ جو ہمارے مضمون کے عام اصول، اور اسٹوری کی رائے کے مطابق ہے (کتاب تناقض قوانین دفعہ ۳۱۶ الف)۔ آسانی بھی، اسی نتیجہ کی تائید کرتی ہے؛ کیونکہ عبارت ظہری کے لکھنے والے سے، یہ امید نہیں کیجا سکتی، کہ وہ، ان اشکال ترتیب سے واقف ہوگا، اور ان کا اتباع کرے گا؛ جو اس ملک کے علاوہ، جس میں وہ عمل کر رہا ہے، دوسرے ممالک میں، ضروری متصور ہوتی ہیں۔ لیکن یہ امر قابل لحاظ ہے، کہ اس عام فیصلہ میں، ایک استثنا، ذریعہ شرط (ب) قایم کر دیا گیا ہے، جس کی رو سے، اجازت ہے، کہ ایک بل، انگلستان کی ترتیب کے مطابق، انگلستان کے باہر، مرتب کیا جا سکے ـــ اس غرض سے، کہ وہ، انگلستان میں چل سکے، اور انگلستان ہی میں، اس کی رقم ادا ہو۔

اگر ایسے بل پر، جس کا تصور دفعہ ۵ استثنا میں قائم کیا گیا ہے، انگلستان میں پہنچنے سے قبل، ایسی عبارت ظہری لکھی جائے، جو کہ انگلستان کے قانون کے لحاظ سے صحیح ہو، مگر قانون مقام عمل کی رو سے، غلط ہو، تو کیا ہوگا؟۔

یہ صورت (۱۸۹۹) ۲۰۔ چانسری ڈویژن ۔ ۵۹۰۔ جج، پیرسن، بعدالت بارسیلیز اسٹنشن ریلوے ولین کمپنی، وامال ایج و براڈن میں پیش آئی۔ یہ بل ۱۸۸۲ء کے ایکٹ سے پہلے کے تھے؛ مگر اصول کی بنا پر، وہ، تمام مقاصد کے لئے انگریزی قرار پائے: اور اس بنا پر انکی عبارت ظہری کی تائید کی گئی ہے

شرط (الف) میں، مقام اجرا کے اسٹامپ کو، غیر ضروری قرار دیا گیا ہے؛ اس طور سے، صورت زیر بحث کے متعلق، اس سوال کا فیصلہ ہو جاتا ہے، جس سے، دفعہ ۲۰۹ میں بحث کی گئی ہے۔

304 **دفعہ ۲۲۹** جو ذمہ داری، ایک بل آف اکسچینج کے سکارنے یا اس پر ظہری تو کے لکھنے، سے عائد ہوتی ہے؛ اس کا اندازہ، اس مقام کے قانون سے کیا جاتا ہے؛ جہاں، وہ واجب الادا ہوتے ہیں۔ یہ ایک مشہور مثل ہے: کہ ایام مہلت رعایتی Days of grace کا شمار، مقام ادا کے قانون سے ہوتا ہے۔

بل کا سکارا جانا ــــ ایک عدالتی فیصلہ کی رو سے، جو ایسے مقام میں صادر ہوا، جہاں بل مذکور سکارا گیا، اور واجب الوصول تھا ــــ منسوخ ہو گیا، تو سکارنے والے پر انگلستان میں دعویٰ نہیں ہو سکتا۔ مقدمہ بروز بنام جینیو (۱۸۲۶) ۶ ج، کنگ ـ تو سلے۔ اسیل۔ کا۔ جانسن ۶۹-۲۔ اسی کیو۔ کا۔ اسی بی آر۔ ۴۴ ۵۔ اسٹرینج ۳۴۔ ؛ جو اگر سکارنیوالا، ادائی رقم میں قصور کرے، تو وہ ادائی سود کا ذمہ دار ہے؛ اس شرح سے، جو اس مقام کا قانون مقرر کرے، جہاں بل واجب الادا تھا۔ مقدمہ کوپر بنام والڈگریو (۱۸۴۰) ۲۔ بیو۔ ۲۸۲۔ ج، لینگ ڈیل۔ نیز دیکھو دفعہ ۲۲۵، کہ ایک ایسے چیک کی صحت کا مدار، جو فرانس میں، انگلستان کے ایک بنک کے نام لکھی گئی ہو، اس رقم کے ادا کرنے کے لئے، جو جوئے میں، بمقام فرانس ہار دی گئی ہو، انگلستان کے قانون پر ہے۔ مقدمہ موس بنام اون [۱۹۰۷] ۱۔ کے۔ بی۔ ۴۶۷۔ متذکرہ زیر دفعہ ۲۱۵؛

مقدمہ سپین بنام کاٹرل (۱۸۶۵) ۳۰۔ ایچ۔ سی۔ ۵۸۹۵؛ ایک پرامیسری نوٹ، فلارنس میں لکھا گیا، لنڈن میں، اسپر تاریخ ڈالی گئی؛ اور وہیں، کاتب کے مختار نے، مکتوب الیہ کو حوالے کر دیا۔ مسئلہ حدود اختیارات کے متعلق، بروئے ایک ایکٹ کے، جو منسوخ ہو گیا ہے، جسٹس، مارٹن، برامول اور چینل نے، یہ قرار دیا: کہ بربنائے حوالگی، معاہدہ کا عمل میں آنا، انگلستان میں سمجھا جائے گا۔

دفعہ ۲۲۶۔ چونکہ، بل آف ایکسچینج کا مرتب کرنے والا یا عبارت ظہری کا تحریر کرنیوالا، اور پرامیسری نوٹ کا عبارت ظہری لکھنے والا، اس ذمہ داری کو، بطریق کافی، ادا کرنیکا ضامن ہوتا ہے؛ جو ان کے منظور کرنے یا مرتب کرنے سے عائد ہوتی ہے، اس لیئے، اس مقام کا قانون، جہاں وہ بل یا نوٹ، حسب شرائط مندرجہ، واجب الادا ہے، تکمیل تعمیل کی نظر سے، منظور کرنے، اور مرتب کرنے والے کی حیثیت سے انکی ذمہ داری پر بھی موثر ہو گا۔

یہ اصول، غالباً دفعہ ۲، کی ضمن ۲ (صفحہ ۲۰۱) سے معطل نہیں ہوتا؛

کیونکہ لکھنے، یا عبارت ظہری ثبت کرنے کی تعبیر، خواہ کسی قانون سے کیجائے، وہ، اس اصول تجارت کے خلاف نہیں ہو سکتی: کہ، لکھنے والا یا عبارت ظہری ثبت کرنے والا، اس کا ضامن ہے۔ جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے۔

سنہ ۱۸۷۰ء کی لڑائی میں، جو فرانس اور جرمنی میں ہوئی؛ اور ان ہنگاموں میں، جو فرانس میں، اس کے بعد برپا ہوئے، فرانس کے قوانین نے، بلوں کی ادائی رقم اور تصدیق عذر protest of bill کی میعاد کی توسیع کر دی تھی، توسیع میعاد کے بعد، تمام کارروائی، اصول کے مطابق ہونگی ۔۔۔ جن لوگوں نے، فرانس کے واجب الادا بل، انگلستان میں لکھے یا سکارے تھے؛ وہ بدستور اسکے ذمہ دار رہے۔ مقدمہ راکٹ بنام اورمین (۱۸۷۵) ایل۔ آر۔ ۱۰ کیو۔ بی۔ ۵۲۵۔ منج، سکاکبرن۔ توضیح۔ کوان تو

ایک بل آف اکسچینج، انگلستان کے ایک شخص کے نام لکھا اور سکارا گیا تھا؛ بل ایک جرمنی رعایا کے حکم پر، واجب الادا تھا؛ اس نے اسکو دوسرے شخص کے حکم پر منتقل کر دیا۔ قرار پایا ۔۔۔ کہ اس امر کے متعلق شہادت لیجا سکتی ہے کہ اس قسم کا انتقال جرمنی کے قانون کے لحاظ سے مفید نہیں؛ بلکہ جائز سمجھا جاتا ہے۔ مقدمہ ہرل لیمپر بنام ریسلین (۱۹۱۴) ۱۲۷ ایل۔ ٹی۔ ۲۰۹ ہ تو

ایسی صورت میں، کہ بل، جو بعد سکارے جانے کے، دشمن کے ملک میں، ۱۹۱۴ء کی جنگ شروع ہو جانے کے بعد، واجب الادا تھے؛ ایک دشمن کی کمپنی نے، جو انگلستان میں کاروبار کرتی تھی، لکھے تھے؛ اور اس کمپنی سے، ایک انگلستان کے بنک نے، ان کو، جنگ سے قبل خرید لیا تھا؛ جس کے پاس، وہ بغیر وصول شدہ پڑے رہے ۔۔۔ انگلستان کے بنک کے دعوی پر، جو دشمن کی کمپنی کے انفساخ کے وقت، اس کے اثاثہ کے مقابلہ میں کیا گیا تھا؛ قرار پایا ۔۔۔ کہ ادا کی صحیح تاریخ کا تعین، دشمن کے ملک کے قانون

305 سے ہونا چاہیئے؛ جہاں وہ بل واجب الادا تھے؛ اور اس قانون سے متاثر ہونا چاہیئے؛ جو دشمن نے، بلحاظ ضرورت کے، اپنے ملک میں جاری کیا تھا؛ اور جس کی رو سے، بلوں کی تاریخ ادا، دوسری اطلاع تک ملتوی کر دیگئی تھی! ۔۔۔ چونکہ وہ وقت، ابتک نہیں آیا ہے، اس لئے دعوی قابل اخراج ہے؛ مقدمہ

فرانک ورراشی [۱۹۱۸] ۱۔ چانسری ۔ ۴۰۰۔ جج ینگر: جس ملک میں بل، واجب الادا ہے، وہاں کے قانون کی رو سے، اگر بل کے قابض کو، نویسندہ بل کے معاہدہ پر، اعتبار ہے، تو تمام مقاصد کیلئے، باہمی طور سے، تاریخ ادا متعین ہونی چاہیئے" (آئی۔ بی۔ ۰۰۸۴)۔ مگر عدالت نے، یہ بھی لکھا: کہ ملک غیر کا قانون، اس درجہ تک حکومت ضابطہ بال ہو سکتا ہے، کہ انگلستان کا قابض بل، یہ دعوی کرے، کہ اس کا معاہدہ، دشمن کی کمپنی کے ساتھ، منسوخ کر دیا جائے؛ اس بنا پر، کہ بدل قیمتی کا وجود، مطلق باقی نہیں رہا لیکن اس مقدمہ میں، دشمن کا قانون بناتا، اس نقطہ نظر سے نہیں دیکھا گیا؛

مقدمہ ایلن بنام کیمبل (۱۸۴۸) ۶۔ مو۔ پی۔ سی۔ ۳۱۴، جج پیمبرٹن لیہ: میں، بل کے سکارنے والے کو، اس ملک کے قانون سے، جہاں بل واجب الادا تھا، مجرا واشت کا حق حاصل تھا یہی حق، نویسندہ اور منتقل کرنے والے کو بھی، ان مقامات کے قانون سے، جہاں بل مذکور لکھا اور منتقل کیا گیا تھا، دیا گیا؛ اور اس کا، بلحاظ ذمہ داری کے، تجویز میں، اس قانون سے مقابلہ کیا گیا جس سے سکارنے والے کی ذمہ داری کا تعین کیا جاتا ہے؛ لیکن مجرا داشت مدعی علیہ کی ذمہ داری کی ترمیم یا تخفیف نہیں ہے؛ بلکہ اس کی تکمیل کا ایک ضمنی امر ہے۔ اور اس بنا پر، اس کا تعلق، مقامی قانون سے ہوتا ہے؛ اس طور سے، اگر سکارنے والا، خود مدعی علیہ ہوتا، تو اس کو یہ حق مقامی قانون کی بنا پر حاصل ہوتا، نہ اس مقام کے قانون کی وجہ سے جہاں بل واجب الادا تھا، گرچہ فیصلہ ہوا، وہ صحیح تھا؛ کیونکہ لکھنے اور سکارنے والوں پر، ایسے مقام میں دعوی ہوا تھا جہاں وہ بل کے فریق ہوئے تھے؛ پس اسی جگہ کا قانون، فی الحقیقت مقامی قانون تھا؛

مقدمہ ایلن بنام گبس (امریکہ) میں، بل کے نویسندہ نے، بل کو سکارنے والے کے نام، اس کے مقام قیام پر، جو ایک ملک میں تھا، لکھا تھا؛ سکارنے والے نے، اس کو دوسرے ملک میں واجب الادا کر دیا تھا۔ یہ بالکل صحیح ہے، جیسا کہ تجویز میں لکھا گیا، کہ ایسی تبدیلی سے، بل سے کے

لکھنے والے یا کسی ایسے دوسرے شخص کی ذمہ داری میں، کوئی فرق نہیں پڑ سکتا، جس نے، تبدیل سے پہلے، اس کو سکارا تھا۔

دفعہ ۲۳۱ جس کے نام بل لکھا گیا ہے، اس کا بل آف ایکسچنج کو نامنظور کرنا۔ یا بل آف ایکسچنج کے سکارنے والے، یا پرامیسری نوٹ کے لکھنے والے کا، رقم نہ ادا کرنا۔ یا طریق طلب کی ضرورت، اور کفایت، یا عذر، کے ساتھ منظوری یا نامنظوری کی اطلاع؛ آخری قابض بل کیطرف سے، اس غرض سے، کہ بل کے دوسرے فریقوں پر ذمہ داری عائد ہو: ایسے امور ہیں جن کا تصفیہ، اس مقام کے قانون سے کیا جاتا ہے، جہاں بل واجب الادا ہو۔

یہ قانون مقام تکمیل معاملہ کے ایک اصول کا نتیجہ ہے۔ بل کا لکھنے یا منتقل کرنے (عبارت ظہری لکھنے) والا۔ خواہ کسی قانون کی تحت میں، بل یا نوٹ کا فریق ہوا ہو۔ مگر جہانتک کہ اس کی ذمہ داری کا انحصار، ان افعال پر ہے، جو اس کو مقام ادا پر کرنے ہیں اس کو یہہ خیال رکھنا لازم ہے، کہ وہ افعال، اسی طریقہ پر کرتے ہوئے جسطرح، اس مقام کے قانون میں بتائے گئے ہیں؛ نہ کہ کسی دوسرے طریقہ پر۔ آخری قابض دستاویز دام بلا میں پھنس جائے گا، اگر اس نے، ان افعال کے کرنے میں۔ جو اس کو اس مقام پر اپنے اُن ذرائع کے تحفظ کیلئے، جو اس کو سابق فریق بل کے مقابلہ میں، حاصل ہیں، کرنے چاہئیں: کسی دوسرے قانون کا اتباع کیا!

۳۔ دفعہ ۲۷ (صفحہ ۳۰۱) اس دفعہ کے مطابق ہے؛ اگرچہ پارلیمینٹ سے، عجیب عبارت میں، یہ مضمون ادا کرایا گیا ہے کہ فعل کی ضرورت کا تعین، اس مقام کے قانون سے، کیا جاتا ہے، جہاں فعل مذکور، عمل میں آیا۔ حالانکہ واقعہ یہہ ہے، کہ جب فعل نہیں واقع ہوتا، وہاں ضرورت کا سوال پیدا ہوتا ہے۔

306

دفعہ ۲۳۱ سے، جو مقدمہ پیدا ہوا، اس کا تصفیہ، اس دفعہ کے مطابق کیا گیا۔ مقدمہ رتس چائلڈ بنام کرتی (۱۸۴۱) - ا - کیو - بی - ۴۳ - ۴۔ پی - ڈی - ۷ - ۴۷ - جج، ڈینیٹ، لٹل ڈیل - ویٹس کولرج، مقدمہ ہرشفلڈ بنام اسمتھ (۱۸۶۶) - ایل - آر - ا - سی - پی - ۳۴۰ - جج، بائیس کیننگ - متفقہ مقدمہ ہارنی بنام بو کے (۱۸۷۸) ۳ کیو - بی - ڈی - ۵۱۴ - جج، بریٹ۔

براتویل - کاٹن نے، مقدمہ راکٹ بنام اوربین، متذکرہ تحت دفعہ ۲۳۰ : میں بحث، نہ صرف وقت ادا کی توسیع کے متعلق تھی، بلکہ طلب کے کافی ہونے، اور عذر اور اطلاع کے وقت مقررہ کے اندر پیش کئے جانے سے متعلق بھی تھی :۔ اور جہانتک، مقدمہ کا تعلق، ان امور سے ہے، وہ دفعہ ۲۳۱ کے لئے مزید سند ہے ؛

**دفعہ ۲۳۲** جب کوئی شخص، بل یا نوٹ پر، عبارت ظہری ثبت کرنے کی وجہ سے، باضابطہ طریقہ سے، اس کا ذمہ دار ہو جاتا ہے تو — جو اطلاع، اس کو، ایسے شخص کو — جس نے، خود اس کے نام، عبارت ظہری لکھی تھی، یا اگر کوئی درمیانی فریق نہ ہوا تو خود نویسندہ کو — دینی چاہئیے ! اسکا انحصار، اس قانون پر ہوگا، جو اس معاہدہ سے متعلق ہے، جو عبارت ظہری کے ثبت کرنے یا بل یا نوٹ کے لکھنے سے پیدا ہوتا ہے۔

ہر بل کا لکھنے والا، اور ہر بل یا نوٹ، پر عبارت ظہری ثبت کرنے والا، بعد کے آنے والے فریق سے، اس امر کا معاہدہ کرتا ہے، کہ ذمہ داری کی باضابطہ اطلاع وصول ہونے پر، وہ رقم مندرجہ بل یا نوٹ ادا کرے گا؛ اور جس حالت میں، کسی خاص مقام کے طریقوں کی پابندی سے بحث ہوگی، تو ایسی اطلاع کی صحت یا غیر صحت کا اندازہ، معاہدہ کے قانون سے کیا جائے گا۔

دفعہ ۲۷ کے ضمن ۳ کا منشاء یہ معلوم ہوتا ہے، کہ نامنظوری بل کی جو اطلاع، قابض بل کیطرف سے دیجائے، اس کا کافی سمجھا جانا، اس مقام کے قانون پر منحصر ہوگا، جہاں بل مذکور نامنظور کیا گیا ہے۔ کیونکہ یہ الفاظ — کہ "جہاں یہ فعل عمل میں آیا" — مع اس کے ضمیمہ کے — "یا جہاں نہ عمل میں آیا" — جس کا سمجھا جانا لازم ہے، بظاہر، عذر سے متعلق معلوم ہوتے ہیں۔ جو اصول، اس سے مستنبط ہوتا ہے، وہ دفعہ ہذا کے اصول کے خلاف پڑتا ہے؛ مگر اسی اصول کو، مقدمہ بارنے بنام راکٹ، مندرجہ تحت دفعہ ۲۳۱ میں بصراحت، ہر جج نے اختیار کیا ہے؛ اور وہ بلحاظ اصول کے ایسا مضبوط ہے، کہ اس کو جنبش نہیں ہو سکتی۔ میں نہیں سمجھتا، کہ ایکٹ کی بنا پر، ایسا مستند اصول، باطل کر دیا جائے گا؛ غالباً آسان طریقہ اس نتیجہ سے

محفوظ رہنے کا، یہ ہوگا: کہ ضمن ۔۳۔ کی، یہ تعبیر کیجائے، کہ اس کا تعلق صرف اخیر قابض سے ہے۔ اور یہ پارلیمنٹ کے ایکٹ کے الفاظ کا، ایسا توڑ موڑ ہوگا؛ جیسا بعض اوقات، ضرور، کرنا پڑتا ہے؛ اگر یہ ممکن بھی ہو، کہ الفاظ، جہاں فعل عمل میں آیا ہے کا تعلق، اطلاع نامنظوری سے سمجھا جائے، تو اس سے بھی، کام نہیں چل سکتا؛ کیونکہ ممکن ہے، جس کے نام، عبارت ظہری لکھی گئی ہے، اور جو اپنے سے ما قبل قابض نہیں ہے، اس کو، اپنی عبارت ظہری کے لکھنے والے کے نام، اس قسم کی اطلاع، ایسے ملک میں دینی پڑے، جہاں، عبارت مذکور ثبت ہوئی ہو۔

مقدمہ ہارنی بنام راکٹ میں، ایک اور بحث، جو اب تک پیدا نہیں ہوئی تھی، پیش آئی؛ مگر اس کا فیصلہ نہیں ہوا۔ بحث یہ تھی؛ کہ جب، ایک بل یا نوٹ کی بابت، ایک عبارت ظہری لکھنے والا، باضابطہ طریقہ سے، ذمہ دار ہوجائے؛ اور جو عبارت ظہری، خود اس کے نام لکھی گئی تھی، اس پر جو قانون نافذ ہو، وہ، اس قانون سے مختلف ہو جس کی تحت میں، اس سے قبل کی ایک عبارت ظہری لکھی گئی تھی؛ یا جو بل کے لکھنے سے متعلق ہو؛ اور شخص مذکور، بالواسطہ عبارت ظہری کے لکھنے والے کو چھوڑکر، سابق عبارت ظہری یا بل کے لکھنے والے کو، ذمہ دار قرار دینا چاہے؛ تو اطلاع کے کافی یا ناکافی ہونے کا اندازہ، کس قانون سے کیا جا سکتا ہے؟ اس سوال میں، ان معاہدات کی تعبیر کی بحث آجاتی ہے، جو ایک بل کے لکھنے، اور اس کو جاری کرنے، یا جو بل یا نوٹ پر عبارت ظہری کے لکھنے سے پیدا ہوتے ہیں۔

**دفعہ ۲۳۳** ایک بل کا لکھا جانا، اور جاری کیا جانا، یا ایک بل یا نوٹ پر عبارت ظہری کا ثبت ہونا، عام طریقہ سے، اس مقام کے قانون کے تابع ہوگا، جہاں بل یا نوٹ پر نویسندہ، یا عبارت ظہری کے لکھنے والے نے دستخط کئے؛ لیکن اگر یہ دستاویز، اس طرح سے دستخط ہونے کے بعد، دوسرے ملک میں، قبول کرنے والے (taker) کے پاس بھیجی جاتی ہے، تو چونکہ معاہدہ، قبول کے بعد ہی مکمل ہوتا ہے، اس لئے اس کا تعلق، اسی مقام کے قانون سے ہو جاتا ہے۔

مقدمہ ہارنی بنام راکٹ (۱۸۷۸)، ۳- کمو- پی- ڈی (۱۸۷۸)

307

۲ - کیو - بی - ڈی، بابت عبارت ظہری - دیکھو! مانٹگومرٹی - برٹ صفحہ ۵۱۵،
— براتویل صفحہ ۵۲۱۔ کاٹن صفحہ ۵۲۳ - ۵۲۴ ڈینیز - ملاحظہ ہو! بیمین
بنام کاٹرل، متذکرہ تحت دفعہ ۲۲۹ کو

**دفعہ ۲۳۴** اگر بل آف ایکسچینج نہ سکارے جانے، یا بعد سکارے جانے کے، بروقت مقررہ، رقم ادا نہ ہونے سے، مسترد ہو جائے! تو قابض، اس کا مستحق ہے، کہ — موخر الذکر صورتیں، سکارنے والے — اور، دونوں صورتوں میں، بل کے دوسرے فریق سے، — بحیثیت ضامنوں کے، رقم مندرجہ، بطور ہرجہ مع سود کے، اس وقت سے، جب سے، رقم واجب الادا ہوئی! یا بحالت سکارے جانے کے، واجب الادا ہوئی! — مقامی شرح سود کے حساب سے، خرچہ سمیت، وصول پائے - ممکن ہے، کہ اس کو، اپنے نقصان کی تلافی کی بابت، جدید بل کے اجرا Re-exchange کی ضرورت واقع ہو: یعنے، وہ اس امر کا مجاز ہے، کہ ایک جدید درشنی بل، اس بل کے لکھنے یا سکارنے والے کے نام، اس مقدار رقم کا جاری کرے، جو اگر ایسے مقام پر فروخت کیا جائے، جہاں کہ اصل بل واجب الادا تھا، تو اس سے، مقدار متذکرۂ بالا وصول ہو جائے - جس کے نام، جدید بل، جاری کیا جائے گا، اس کے پاس، سابق بل بھی بھیجدیا جائیگا! اور وہ، مقدم الذکر بل کے ادا کر دینے پر، موخر الذکر بل کا مستحق ہو جائیگا؛ اور اگر قدیم بل کا، کوئی سکارنے والا ہے، تو وہ، اس سے، اسقدر رقم، جو اس نے، خود ادا کی ہے، بطور ہرجہ کے، جو اس کو، بل کی نامنظوری کی وجہ سے، دینی پڑی، وصول کر سکے گا۔ اگر کوئی جدید بل نہ لکھا جائے، تب بھی اس تجدید بل کے اصول سے، اس مقدار کا تعین ہو جاتا ہے، جو قابض، نویسندے، یا عبارت ظہری لکھنے والے، سے — اور جو لکھنے والا، یا عبارت ظہری ثبت کرنے والا، سکارنے والے، سے (اگر کوئی ہو) — وصول کر سکتا ہے؛ یہ فرض کر کے، کہ اس نے، خود رقم ادا کر دی ہے، یا رقم مذکور، اس سے طلب کیجا لی ہے: اور اس کا ادا کرنا، اس پر لازم ہے؛ اگر نویسندہ بل یا عبارت ظہری کے ثبت کرنے والے کا معاہدہ، جس کے مقابلہ میں، قابض کو چارہ کار حاصل ہے، ایسے قانون کا تابع (اس کے متعلق دیکھو! دفعہ ۲۲۳) ہے، جس میں، اصل بل کی مقدار پر، بہ اصول تجدید بل (Re exchange)

308 بجائے جدید بل (Redraft) کی جملہ رقم، یا بجائے کسی جز کے ــــ جو مقدار رقم میں شریک ہو، ایک خاص فیصدی مقرر ہے، تو خواہ، جدید بل، جاری کیا جائے یا نہ کیا جائے، اس قانون سے ــــ نویسندے یا ایسے عبارت ظہری کے ثبت کرنیوالے ــــ اور زاید وصول کرنے کی حالت میں، اس کے سکارنے والے ــــ کی ذمہ داری کا تعین، کیا جائے گا۔

مقدمہ فرانسس بنام رکر (۱۷۶۸) ۱ ملر۔ ۲۶۷۔ بج، کاڈن۔ ومقدمہ ایرول بنام تامس (۱۷۸۷) ۲۔ ٹی۔ آر۔ ۲۱۵۔ بج، آبر۔ وکرامپٹن۔ ومقدمہ واکر بنام ہلٹن (۱۸۰۶) ۱۔ ڈی۔ ایف وجے۔ ۶۰۲۔ بج، کیمبل۔ نائٹ بروس۔ وٹرنر۔ ومقدمہ سوسی بنام پاپی (۱۸۶۰) ۸۔ سی۔ بی سلسلہ جدید ۵۳۸۔ بج، بائیلیس۔ ارل وغیرہ؛ مقدمہ جنرل ساوتھ امریکن کمپنی (۱۸۷۷) ۷۔ چانسری ڈویژن۔ ۶۳۷۔ بج، سیلنس؛ جو فریق، سکارنے والے پر دعوے کرے، اس کیلئے، یہ ضرور نہیں ہے، کہ اس نے، تفاوت تجدید بل پر ادا کر دیا ہو؛ اگر وہ، اس سے طلب کیا جاتا ہے، اور وہ، اس کا ذمہ دار ہے، تو یہ کافی ہے۔ مقدمہ ڈی ٹاسیٹ بنام بارنگ (۱۸۰۹) ۱۱۔ ایسٹ۔ ۲۶۵۔ بج، ایلن برو۔ وغیرہ؛ مقدمہ نبیئر بنام شنیڈر (۱۸۱۰) ۱۲۔ ایسٹ۔ ۴۲۰۔ بج، نامعلوم؛ کی نسبت، یہ سمجھا جا سکتا ہے، کہ وہ صرف ایک دعوی، قابض کیطرف سے، سکارنے والے پر تھا؛ جس میں چارہ کار نہیں ملا؛ اور مقدمہ ویسلے بنام کرافورڈ (۱۸۱۰) ۲ کیمپ۔ ۴۴۵۔ بج، ایلن برو۔ ان دونوں مقدموں میں، کوئی قانونی مسئلہ طے نہیں ہوا؛

جو بل، نامنظور ہوئے، وہ ایک کمپنی نے، ایک ملک سے دوسرے ملک میں، اپنے ہی نام لکھے تھے۔ بل، انہیں فریق کے ہاتھ میں رہے، جن کو، کمپنی نے، پہلے ملک میں، ایسے معاملات کے متعلق دیئے تھے؛ جن میں، انکا ادا کیا جانا، دوسرے ملک میں پیش نظر نہ تھا۔ قابض بل، از قسم تفاوت تجدید بل، کمپنی سے بحیثیت نویسندہ بل کے، ہرجہ پانے کے مستحق نہ تھے: بلکہ صرف اس کے مجاز تھے، کہ بل کو، بطور پرامیسری نوٹ کے، کام میں لائیں:

یا ان حقوق کو استعمال کریں، جو ان کے قبول کی بنا پر ملتوی ہو گئے تھے۔
مقدمہ پیینس بنام ایرس (۱۸۷۷) ۳ - ۱ - اے - بی - کا - ۱۳ - ۱ - نج،
کا قول ہے۔

بمقدمہ گبس بنام فرمونٹ (۱۸۵۳) ۹ - ای ایکس - سی - ایچ - ۲۵ - جج، ایلڈرسن - مارٹن - وغیرہ) - یہ قرار پایا، کہ ایسے بل، کا لکھنے والا، جو نہ سکارے جانے کی وجہ سے مسترد کر دیا گیا ہو، قابض بل کے مقابلہ میں ذمہ دار ہوگا؛ اور اس کو مقام ادائے بل کی شرح کے مطابق، سود دینا پڑے گا۔ بل کو سکارنے، اور نامنظور کر کے رقم نہ دینے میں فرق ظاہر کرنے کی کوشش نہیں کی گئی؛ اور نہ اس سے انکار کیا گیا، کہ ادا کئے جانے کے مقام پر جو شرح سود کی مقرر ہو، وہی اس کے نقصان کا معاوضہ ہے، جو ایک شخص کو، دونوں صورتوں میں اٹھانا پڑتا ہے۔ مگر اس معمولی اصول کے بجائے؛ کہ نویسندہ، سکارے جانے اور رقم کے ادا کرنے کا ذمہ دار ہوتا ہے۔ یہ اصول قائم کیا گیا، کہ وہ ادائے رقم کا حکم دیتا ہے، اور اس بات کا معاہدہ کرتا ہے، کہ اگر ایسا حکم نتیجہ مطلوبہ نہ پیدا کرے گا، تو بل کی رقم، بمقام تحریر بل، وہ خود ادا کریگا۔ یہ اصول، اس اصول سے —— جس کی بنا پر تفاوت کی رقم، ذریعہ تجدید بل، حاصل کیجاتی ہے، نہ صرف شرح سود کے جز میں، بلکہ تمام امور میں —— مختلف ہے؛ اور جن دو امور پر راکٹا بنام اورین (دفعہ ۲۳۰) کے فیصلہ کی بنیاد قائم کی گئی ہے، ان میں، پہلے امر کا بھی نقیض ثابت ہوتا ہے تو مقدمہ گبس بنام فرمونٹ کو، فیصلہ کرتے وقت —— عدالت پر اس اصول کے اثر کے لئے، جو مقدمہ ایلن بنام کمبل میں، طے ہوا تھا؛ دیکھو! زیر دفعہ ۲۳۰ - مقدمہ اوریال بنام ہاسس (امریکہ) —— جسٹس گرے نے لکھا، کہ سود، جو تجدید بل کی مقررہ شرح سے دلایا جائیگا، وہ، وہی ہوگا، جو مقام ادا کی شرح کے مساوی ہوگا۔ دفعہ ۲۲۹ کے اصول پر بل آف ایکسچینج کے ایکٹ بابت سنہ ۱۸۸۲ کا کوئی اثر نہیں ہے؛ مقدمہ گلیسپی و مقدمہ بحوالہ روبارٹی (۱۸۸۵)

۱۶۔ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۲۔ ۷۰۲۔ بج، کیو۔ بی۔ ڈی (۱۸۶۱ء) ۱۸۔ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۲۸۶۔
بج، ایشر۔ بنام لے دو پیس؛ نیز ملاحظہ ہو بمقدمہ کمرشل بنک ساؤتھ آسٹریلیا
بنام نارتھ، بج ۔۵۲۲۔ چانسری ڈویژن ۳۶ (۱۸۸۷ء)

# ذمہ داریاں جو مماثل معاہدات سے پیدا ہوتی ہیں

(Obligations quasi ex contractu)

جو ذمہ داری، مماثل معاہدات (مثل، فعل بیجا (ٹارٹ) سے، پیدا ہو، اس کا باعث، کسی فریق کا کوئی فعل ہوتا ہے؛ گر وہ معاہدہ کی ذمہ داریوں سے، اس لحاظ سے مشابہ ہے، کہ جو فعل، اس کا باعث ہوتا ہے، وہ جائز ہوتا ہے۔ ہم دیکھ چکے ہیں، کہ روما کے قانون میں مماثل معاہدات سے جو ذمہ داریاں پیدا ہوتی ہیں، ان کے لئے
309 مخصوص عدالت، اس مقام کی عدالت ہے، جہاں سے، اس فعل کا سب سے زیادہ حقیقی تعلق ہے، جو اس کا باعث ہوا ہے؛ اور اس میں مطلق کسی شک کی گنجائش نہیں، کہ ایسی ذمہ داری کا قانون، عام طور سے، اسی مقام سے اخذ کیا جانا چاہئے۔ مثلاً جو ذمہ داری، شوہر پر، اپنی زوجہ کے، قبل از ازدواج کے قرضہ کی بابت، عائد ہوتی ہے؛ وہ ذمہ داری، از قسم مماثل معاہدہ کے ہے۔ جس فعل سے، یہ ذمہ داری عائد ہوتی ہے، وہ ازدواج ہے؛ اور اس کا سب سے زیادہ حقیقی تعلق، اس مقام توطن سے ہے، جہاں ازدواج، عمل میں آیا؛ اور نیز اس وجہ سے، کہ اسی مقام کا قانون، ان اثرات کو متعین کرتا ہے، جو ازدواج سے، کم از کم، زوجہ کی جائداد غیر منقولہ پر، پڑتے ہیں۔ قرضہ قبل از ازدواج کی ذمہ داری، شوہر پر، الفاظاً کسی طرح عائد نہیں کی جا سکتی، بجز اس کے کہ اس کے معاوضہ میں، قانون، اس کو، زوجہ کی جائداد میں، کوئی حق عطا نہ کرے۔ اسی قسم کے استدلال سے، معاہدہ کی ذمہ داری میں، قانون مقام معاہدہ کو، بمقابلہ قانون مقام ادا کے، ترجیح دی ہے۔ وہی اس موقعہ پر، مقام انعقاد ازدواج کو ـــــ جہاں وہ فعل، جو مماثل معاہدات کا باعث ہوا، وقوع میں آیا؛ ـــــ بمقابلہ مقام توطن کے، جس سے، اس فعل کو زیادہ تر حقیقی تعلق معلوم ہوتا ہے ـــــ ترجیح دے رہا ہے

دیکھو! مقدمہ دی گریگی بنام ولس (۱۸۷۹) ۴ ۔ سی ۔ پی ۔ ڈی ۲۹۲ ۔ جج، گرتیو دولیتی؛ اس میں، ایک شخص متوطن انگلستان نے، منکوحہ عورت کی جائداد کے ایکٹ سنہ ۱۸۷۰ کے نفاذ کے بعد، انگلستان ہی میں، نکاح کیا تھا؛ قرار پایا، کہ وہ، اس قرضہ کا، جو اس کی زوجہ نے نکاح کے قبل بمقام جرسی لیا تھا، اس اثاثہ سے زیادہ کی بابت، ذمہ دار قرار نہیں پاسکتا، جو اس کو حسب ایکٹ مذکور، اسکی زوجہ کیطرف سے ملا تھا۔ مگر جسٹس، لوپنش کی یہ رائے تھی؛ کہ باوجود انگلستان کے توطن کے، اگر ازدواج، جرسی میں واقع ہوا ہوتا، تو اس کی ذمہ داری، اس سے زیادہ ہوتی؛ جسٹس گرتیو نے، لکھا: کہ ممکن ہے، کہ ایسا ہوتا مگر

310

# فصل سیزدہم

## وجوبات کا منتقل اور زائل ہونا

یہ قانونی مقولہ کہ "ہر معاہدہ، اسی طرح فسخ ہونا چاہئے، جس طرح وہ منعقد ہوا تھا"، ہمیشہ یہ خیال پیدا کرتا ہے، کہ ان سوالات کا: کہ کونسا قانون، وجوبات کو پیدا کرتا ہے اور کونسا قانون، اس کو زائل کر دیتا ہے، کسی نہ کسی طرح، ایک دوسرے سے متعلق ہونا چاہئے؛ مگر اس تعلق کی نوعیت، اور مقدار، کی نسبت آرا میں بعید انتشار اور اختلاف رہا ہے — اس انتشار کی ایک وجہ، یہ ہے، کہ وجوب، اور اس کے متعلق، حق دعوی میں، امتیاز اور فرق، قائم کرنے کی کوشش کیجاتی ہے؛ گویا کہ ذمہ داری یا رشتۂ قانونی (Vinculum juris) جو معاہدہ یا فعل بیجا (ٹارٹ)، سے پیدا ہوتا ہے، وہ حق دعوی سے جدا ہے۔ حقوق مالکانہ میں، اس نوعیت کا فرق، کم و بیش سمجھ میں آسکتا ہے۔ جن صورتوں میں، مادی قبضہ ممکن ہے، وہاں قانون کو، استفادہ سے بحث کرنی ہوتی ہے، جو بلا تعلق اس کے، بذات خود، ایک علیحدہ وجود رکھتا ہے؛ اور یہ تصفیہ کرنا پڑتا ہے: کہ اس استفادہ کا، بہ بحالی یا بہ عطائے قبضہ، کون شخص، مستحق ہوسکتا ہے۔ اس کے بعد، مرجح دعویدار کا حق استفادہ، بمقابلہ ہر غاصب کے خواہ وہ کوئی ہو، محفوظ ہوجاتا ہے۔ اب اس حق، اور اس حق دعوی میں، جو اس کو، حقیقی غاصب کے مقابلہ میں، خواہ وہ کوئی ہو، حاصل ہوتا ہے، فرق کیا جاتا ہے! اور یہی حقیقی چارہ کار ہے، جو اس کو، اپنے حق کی حفاظت کیلئے، دیا جاتا ہے بعض اوقات، حق مالکانہ، بلا واسطہ قبضہ سے علیحدہ ہوتا ہے؛ لیکن، اگر اس کے تصورات کی، پوری طور سے تنقیح کیجائے، تو اس کی تہ میں بھی، قبضہ کا تصور ضرور پایا جائے گا؛ جہانتک کہ اس کا تعلق، مادی اشیاء سے ہے؛ خواہ وہ منقولہ ہوں، یا غیر منقولہ۔ اسلئے

جو قانون کسی شے کی ملکیت کے متعلق، میعاد قائم کرتا ہے، اس کی نسبت، یہ کہنا
صحیح ہوگا؛ کہ اس کا مقصد یہ ہے، کہ وہ مانع حق ہو؛ اور جب حق باقی نہیں رہا، تو کوئی
چارہ کار نہیں مل سکتا۔ لیکن ایک معاہدہ یا فعل بیجا کے دعویٰ میں، بلا لحاظ قانون
کے، امید ہوتی ہے؛ اگرچہ استفادہ نہیں ہوتا۔ یہاں قانون کو، یہ غور نہیں کرنا پڑتا،
کہ وہ حق، کس کو دے گا؛ بلکہ صرف یہ سوچنا پڑتا ہے، کہ آیا حق دینا چاہئیے یا نہیں؟ اور
جب حق دیا جاتا ہے، تو وہ، صرف بمقابلہ معاہد، یا فعل بیجا کنندہ کے نافذ ہوتا ہے۔
ان لوگوں کے مقابلہ میں جو حق دیا جاتا ہے، اس میں اور معاملہ متعلقہ کے کسی وسیع تر
حق میں، امتیاز نہیں کیا جاتا؛ اور نہ وہ کسی وسیع تر حق کی حفاظت کے لئے، بطور چارہ کار
کے دیا جاتا ہے؛ بلکہ وہی، بجائے خود، حق ہوتا ہے۔ اس لئے جو قانون، معاہدات
یا فعل بیجا کے دعاوی کے لئے، میعاد مقرر کرتا ہے، اس کی نسبت، عموماً اور صحت کے ساتھ،
یہ کہا جاسکتا ہے، کہ وہ، مانع دعاوی ہے؛ اور جب دعویٰ جاتا رہا، تو کوئی وجوب باقی
نہیں رہتا۔ 311

جب کوئی حق، بربنائے معاہدہ یا فعل بیجا، ایک مرتبہ، دیدیا گیا، تو اسکی نوعیت
جائداد کی ہوجاتی ہے؛ اور وہ، اس شخص کی دولت میں، شمار ہونے لگتا ہے، جس کو، وہ،
دلوایا گیا تھا؛ اور اس حیثیت سے، وہ، بشرط اجازت قانون، منتقل ہوسکتا ہے؛ اور
اس کی فوت ہوجانے پر اسکے ورثاء کو، وراثت میں پہنچ سکتا ہے۔ یہ حق، خواہ فریق
ثالث کے تعلقات میں، جائداد سے، کتنا ہی کیوں نہ مشابہ ہو، مگر وہ، ایک طرف
حقدار اور دوسری طرف معاہد، یا فعل بیجا کنندہ، اور اس کے قائم مقاموں کے
درمیان میں وجوب ہی رہتا ہے۔ ایسے مقدمات میں بھی جیسے کہ پیٹنٹ اور
کاپی رائٹ کے ہیں، جن میں قانون، ایک فریق کے حق میں، یہ حکم دیتا ہے؛ کہ خاص عمل،
اگر کوئی دوسرا شخص کرے گا، تو وہ، مرتکب فعل بیجا متصور ہوگا۔ ایک جائداد پیدا
کردیتا ہے، جو اکثر صورتوں میں نہایت قیمتی ہوتی ہے۔ پہلے فریق کا حق نالش
بمقابلہ دوسروں کے، جائداد کی تحت میں آئے گا؛ نہ صرف اسکی حفاظت کا، ایک
چارہ کار متصور ہوگا۔ مادی اور غیر مادی اشیاء میں، فرق ہونا لازم ہے۔ مادی اشیاء کی
ملکیت، اس استفادہ کا قانونی ضابطہ ہے، جو بلا تعلق قانون کے، موجود ہے:

برخلاف اسکے، غیر مادی اشیاء کی ملکیت میں، یہ تصور شامل ہے کہ وہ شے جس کا یہ یا ضابطہ استفادہ ہے، قانون کی پیدا کی ہوئی ہے؛ اور وہ شے، حق ہے نہ کہ جائداد۔

اس اصول سے، کہ معاہدہ اور فعل بیجا کے مقدمات میں، حق دعوی ایک رشتہ قانونی (Vinculum juris ہی ہے، جو نتیجہ نکلتا ہے، وہ یہ ہے:۔ کہ جب کسی وجوب کی نسبت، یہ کہا جاتا ہے کہ وہ قانون مقام معاہدہ یا مثلاً علاوہ یا قانون مقام ارتکاب فعل بیجا، کے تابع ہے، تو اس کا صرف یہی مطلب ہوتا ہے: کہ اس کا وجود، الہر وقت، ان میں سے کسی ایک قانون پر، محول کیا جا سکتا ہے۔ یہ فرض کرنا، خود ذمہ داری کی نوعیت کے خلاف ہوگا، کہ اس کا ابتدائی وجود، علیحدہ طور سے، اس کے مناسب قانون پر، اس طور سے محول کیا جا سکتا ہے، کہ وہ، اس کے بعد سے، ایک ایسا مستقل وجود متصور ہونے لگے، جس پر، دوسرا قانون دست اندازی کر کے، اس کو منتقل یا نافذ کر سکتا ہے۔ جس صورت میں، قانون مقام دعوی (Lex fori)، ایسی ذمہ داری کو منتقل کرنے کا دعویدار ہو، جس کے وجوب کو وہ، ـــ مثلاً قانون مقام معاہدہ پر محول کرتا ہے، جبکہ خود وہ قانون، ایسے انتقال کی اجازت نہیں دیتا، تو جو کچھ قانون مقام دعوی کرتا ہے، وہ یہ ہے: کہ وہ، منجملہ معاہدین کے، ایک فریق اور منتقل الیہ میں، ایک جدید وجوب پیدا کرا دیتا ہے۔ یا اگر قانون مقام دعوی، ایسے وجوب کے نافذ کرنے کا دعویدار ہے، جس کو، وہ، قانون مقام معاہدہ پر محول کرتا ہے، اور قانون مذکور کی رو سے، وہ وجوب ناقابل نفاذ ہو چکا ہے، تو جو کچھ، فی الحقیقت، قانون مقام کرتا ہے، وہ یہ ہے:۔ کہ وہ مدعی اور مدعی علیہ میں، ایک جدید وجوب پیدا کرا دینے کا باعث ہوتا ہے۔

312 یہ سوال، کہ آیا یہ کارروائی، درست متصور ہو سکتی ہے، یا نہیں؟ ایسا ہے، جو ممکن ہے، کہ اس قسم کی تشریح اور توضیح سے حل نہ ہو سکے؛ اور نہ اسپر، صحیح طریقہ سے، بحث ہو سکتی ہے: جبتک کہ اس تشریح اور توضیح سے، کارروائی کی صحیح نوعیت کا پتہ نہ چلے۔ صحیح جواب، تو یہی معلوم ہوتا ہے: کہ جدید وجوبات کے پیدا ہونے کی، کوئی کافی وجہ نہیں ہے؛ بلکہ برخلاف اسکے، قانون مقام دادرسی کو ایسے وجوب کے نفاذ کرانے سے انکار کر دینے کے، کافی اسباب موجود ہوتے ہیں، جو قانون مقام

معاہدہ یا فعل بیجا کے ذریعہ سے، نافذ کرائی جا سکتی ہیں۔ مثلاً: - یہ امر ممکن ہے کہ قانون میعاد کی بنیاد داور وسیع غلطی سے خوف پر رکھی جائے؛ دروغ حلفی کو، ایسی حالت میں، کہ جب کہ دعوی کی قدامت کی وجہ سے، اس کی شہادت سے محفوظ رہنے کی بہت کم امید ہو سکتی ہے؛ — زیادہ تر کامیابی کا موقعہ مل سکتا ہے۔ اور ایسی حالت میں، وہ اصول، جو قانون مقام دادرسی کسی خاص مصلحت سے قائم کرتا ہے؛ منصفانہ طریقہ سے، کام میں لایا جا سکتا ہے۔

# انتقال وجوبات

**دفعہ ۲۳۶** جب حالت میں، کوئی وجوب، اپنے مناسب قانون یا قانون مقام معاہدہ یا قانون مقام ادا یا قانون مقام ارتکاب فعل بیجا، کی رو سے، قابل انتقال ہے، تو منتقل الیہ، اس کی بنا پر، انگلستان میں، دعوی کا مجاز ہو سکتا ہے۔

ہس بنام ٹورناپ (۱۸۰۰) ۸۔ ڈی۔ آر۔ ۵۹۹ مقدمہ دعوے برجہ بربنائے معاہدہ — ایک اسکاٹ لینڈ کی دستاویز کا منتقل کیا جانا، بدل تھا۔ مقدمہ ارکیلا کھاٹ بنام تھومانڈ (۱۸۱۰) ۲۔ ٹانٹ۔ ۲۰۸۔ ایک آئرلینڈ کے فیصلے کے متعلق حق دعوی، اس ملک کے قانون کے مطابق منتقل کیا گیا تھا۔

انگلستان کا ایک پرامیسری نوٹ، جو حامل کو واجب الادا ہو، انگریزی مقاصد کیلئے، دوسرے ملک میں حوالہ کئے جانے سے منتقل ہو جاتا ہے؛ بلا لحاظ اس کے کہ وہ اس ملک کے قانون کی رو سے، قابل انتقال ہے یا نہیں۔ مقدمہ ڈیلا گامٹ بنام بنک آف انگلینڈ (۱۸۳۱) ۲۔ بی وا ایڈ۔ ۳۸۵ منجع، ٹنٹرڈون۔ شکل ذیل۔ پارک۔ پیٹرسن کو

**دفعہ ۲۳۷** جب وجوب، اپنے مناسب قانون یعنے قانون مقام معاہدہ یا مقام ادا یا مقام ارتکاب فعل بیجا کی رو سے، ناقابل انتقال ہو، تو

منتقل الیہ اس کی بنا پر، انگلستان میں دعوی نہیں کر سکتا؛ یہ استثنا ان صورتوں کے جن میں کم سے کم، فریق ثانی کیطرف سے، وہ تمام عذرات، پیش ہو سکتے ہوں، جو وہ اصلی فریق کے مقابلہ میں پیش کر سکتا تھا۔ اس حد تک، یہ کہا جا سکے گا کہ کوئی حقیقی انتقال عمل میں نہیں آیا؛ بلکہ صرف اس نام کی بحث ہے جس سے مقدمہ دائر کیا گیا ہے۔

یہ امر طے ہو چکا ہے کہ انگلستان کی پارلیمنٹ کا وہ ایکٹ جسکی روسے پرامیسری نوٹس، جو حامل یا حکم، پرواجب الادا ہیں، قابل انتقال قرار پاتے ہیں ملک غیر کے نوٹوں سے بھی متعلق ہے۔ مقدمہ ملنی بنام گریہام (۱۸۲۳) ۱۔ بی و سی۔ ۱۹۲۔ (۹) و مقدمہ بنطلی بنام نارتھ ہاوس (۱۸۲۷) مودما۔ ۶۶۔ ریج، ٹنٹرڈن ولیکن ان مقدمات میں، یہ ظاہر نہیں ہوا کہ وہ، اس ملک کے قانون کی روسے، جہاں وہ واجب الادا تھے، ناقابل انتقال تھے؛ اسلئے، اس ذکر کی بنیاد، ایسے اصول پر قائم ہے، جس کی نسبت، بربناے نظائر وغیرہ کوئی اعتراض نہیں ہوا ہے؛ اور استیفنا میں یہ طے ہوا ہے کہ پرامیسری نوٹ پر عبارت ظہری لکھنے والے کو ان تمام اعتراضات کا جواب دینا پڑیگا جو وہاں کے قانون کی رو سے نوٹ کا لکھنے والا بمقابلہ عبارت ظہری لکھنے والے کے پیش کر سکتا ہے؛ اگرچہ لوسینیا نا کے قانون کی رو سے ایسا نوٹ قابل انتقال ہو۔ مقدمہ ٹرسٹے بنام ہنٹر (۱۸۲۹) ۴۔ مارٹن سلسلہ جدید ۲۷۷۔ فیصلہ عدالت صدر لوزیانا

## سقوط وجوبات

313 **دفعہ ۲۳۸** اس ذمہ داری کا نفاذ، انگلستان میں، نہیں کرایا جا سکتا؛ جو انگلستان کے قانون میعاد سماعت، سے خارج المیعاد ہو گئی ہو؛ اگرچہ وہ اپنے قانون مناسب کی رو سے، اندرون میعاد ہو۔

برٹش لینن کمپنی بنام ڈرمنڈ (۱۸۳۰) ۱۰۔ بی و سی۔ ۹۰۳۔
ریج، ٹنٹرڈن۔ وہارڈ و بنام ہیکہام (۱۸۶۸) ایل۔ آر۔ ۶۔ ای کیو۔ ۴۸۵۔
ریج، روملی۔ و (۱۸۶۹) ایل۔ آر۔ ۴۔ چانسری۔ مرافعہ۔ ۳۵۷۔ ہیتہ ترلے کا

یہی اصول، بمقدمہ رکمابائی بنام سوتی چند میں، زیر بحث تھا (۱۸۵۲) ۴۔ مو۔ پی۔ سی۔ ۴۔ ۵۔ مو۔ آئی۔ اے۔ سی۔ ۲۳۴؛ جس میں یہ طے ہوا، کہ اگر وہ انگریزی عدالتیں، جو ہندوستان میں قائم ہوئی ہیں، انگریزی قانون سماعت، ایسے مقدمات میں استعمال کریں، جو ہندوؤں میں معاملات کے متعلق ہوں، تو یہ، اس آئین کے مخالف ہوگا، جن کی رو سے ہندوؤں کے مقدمات، ان کے قانون معاہدہ سے طے ہونے چاہئیں؛ تو مقدمہ ڈان بنام پیپن (۱۸۲۷) ۵۔ سی۔ ایف۔ آئی۔ ج، بروہام؛ میں، اسکاٹ لینڈ کیلئے بھی، دفعہ ہذا کے مطابق، تصفیہ کیا گیا؛ اسکاٹ لینڈ کے مقدمہ کیمبل بنام اسٹین (۱۸۱۸) ۶۔ ڈو۔ ۱۱۶۔ ج، ایلڈن میں، قانون یہ قرار پایا؛ کہ جب دائن سوداگر، انگلستان میں رہتا ہو، اور اس کا مدیون، اسکاٹ لینڈ میں، تو مدیون کو اسکاٹ لینڈ کی خارج المیعادی کا عذر، پیش کرنے کا حق ہے۔ صفحہ ۱۳۴؛ تو مقدمہ ڈان بنام پیپن میں، اس تجویز کی طرف، اشارہ کرکے کہا کہ اسکی کیا وجہ ہے، کہ مدیون کے مقام توطن کے قانون کو، یہ اجازت دیجائے، کہ وہ دائن کے وصول قرضہ میں مزاحم ہو؟ — اسکی وجہ یہ ہے، کہ دائن کو، مدیون کا تعاقب کرنا چاہئے؛ اور اسپر، ایسی جگہ، دعوی کرنا چاہئے، جہاں وہ رہتا ہو؛ اور مقدمہ کی غرض کے لحاظ سے، دائن کو، اسکاٹ لینڈ میں، اس پر دعوی کرنا چاہئے تھا۔ اس لحاظ سے، صورت ہذا میں، قانون مقام ادا اور قانون مقام دادرسی میں، کوئی فرق نہ تھا۔ یو۔ اس صفحہ ۱۹؛ لیکن اسی صفحہ پر، لارڈ بروہام کی نسبت، بیان کیا جاتا ہے، کہ انھوں نے، مقدمہ کیمبل بنام اسٹین کی نسبت، اپنے پہلے بیان کے خلاف، یہ کہا کہ "مقدمہ، اس اصول کے خلاف، پڑتا ہے، کہ قانون مقام ادا سے، قانون کا تعین ہونا چاہئے"؛ اگر یہ امر صحیح ہے، اور اسکی صحت میں کلام نہیں، کہ عام حسابات کے معاملہ میں، جس میں بجز مدیون کے مقام توطن کے، کوئی اور مقام ادا نہو، تو مقام ادا اور مقام توطن، ایک ہوجاتے ہیں؛ اور اس سے بالضرور یہ نتیجہ نکلتا ہے؛ کہ جو

تجویز، ان میں سے کسی ایک پر مبنی ہوگی، وہ، دوسرے کی تجویز کے مطابق ہوگی؛

لیکن ایسی صورت میں، کہ تجویز — اسکاٹ لینڈ میں، ایسی ذمہ داری کے متعلق، جو انگلستان میں، خارج المیعاد ہو چکی ہو! — حاصل کر کے انگلستان میں زیر ججمنٹ ایکسٹنشن ایکٹ ۱۸۶۸ء، درج رجسٹر کرائی جائے، تو ابتدائی ذمہ داری کا خارج المیعاد ہونا، انگلستان میں مانع تعمیل ہوگا۔

مقدمہ لو۔ بلینڈ بنام لو [۱۸۹۴] ا۔ چانسری۔ ۱۴۷۔ نج الندلے۔ ڈیوی۔ واے۔ ایل استھ؛ جنہوں نے جسٹس نارتھ کے فیصلہ کو، منسوخ کر دیا؛

مقدمہ ٹیلر بنام الینڈ [۱۹۰۲] ا۔ کے۔ بی۔ ۶۷۶۔ جج، حلف یہ طے ہوا۔ کہ بربنائے تجویز عدالت ملک غیر کی جزئی وصولیابی حساب میں اس قسم کی ادائی، نہیں شمار ہوگی، جو انگلستان کے قانون میعاد سے اجرا کو، بمقابلہ، ایک انگلستان کے فیصلہ کے، روک سکے؛

دفعہ متذکرہ کی صحت، اس اصول سے اچھی طرح ہو سکتی، جو صفحہ ۳۱۱ پر بیان کیا گیا ہے، یعنی یہ کہ — اگرچہ قانون مقام دادرسی، اس وجوب کے زائل ہو جانے کے بعد، جو معاہدہ یا فعل بیجا سے پیدا ہوا تھا، کوئی جدید وجوب نہیں پیدا کر سکتا؛ تاہم یہ ممکن ہے، کہ وہ، اپنے قانون میعاد کو، اپنی خانگی حکمت عملی کا، ایک مضبوط قاعدہ، تصور کر کے، ایک ایسے وجوب کے نافذ کرانے سے انکار کر دے، جو موجود اور قائم ہو۔ مگر انگلستان اور اسکاٹ لینڈ کے فیصلے، جو
314 دفعہ ہذا کی تائید میں درج کیے گئے ہیں، اس اصول پر مبنی نہیں ہیں؛ بلکہ اس بعید کمزور اصول پر قائم کیے گئے ہیں، کہ ذمہ داری کی میعاد، ہمیشہ قانون مقام دادرسی پر منحصر ہوتی ہے۔ اس لیے دفعہ آئندہ، — جس کی صحت کا دارومدار، اگر ہے تو صرف اسی اصول پر ہے! — ایسے نظائر پر قائم ہوئی ہے جن کی تردید انگلستان میں نہیں ہوئی۔

دفعہ ۲۳۹ ہر معاہدہ یا فعل بیجا کے متعلق، انگلستان میں، اس وقت تک

دعوی ہوسکتا ہے، جبتک کہ وہ وجوب، جو معاہدہ یا فعل بیجا سے پیدا ہوا، انگلستان کے قانون میعاد سماعت سے خارج المیعاد نہو جائے؛ اگرچہ وجوب مذکور، قوانین متعلقہ: یعنے، قانون مقام معاہدہ یا مقام ادا یا مقام ارتکاب فعل بیجا، سے خارج المیعاد ہوگیا ہو۔

ہیوبر بنام اسٹینر (۱۸۳۵) ۲۔ بنگ (سلسلہ جدید) -۲۰۲-۲-اسکاٹ۔
۴۰-بج، ٹنڈال وغیرہ؛ و مقدمہ ہیرس بنام کوئنی (۱۸۶۹) ایل۔آر
۴-کیو-بی-۶۵۳-بج، کاکبرن، بلیکبرن۔ لوش۔ ہینز۔ دیکھو مقدمہ
لائنس منیک آف شملہ بنام کیرسے (۱۸۸۱) ۵-سی-پی-ڈی-۴۲۹-
بج، لوپس۔ متذکرہ دفعہ ۲۱۰ ع
اس دفعہ کے اصول کے مثل ایک اصول، اسکاٹ لینڈ کے لئے، جسٹس کا ئنج ام نے، بمقدمہ فرگوسن بنام فیف (۱۸۴۱) ۸-سی-الیف-۱۲۱، قایم کردیا تھا: یعنے یہ کہ انگلستان کا قانون میعاد سماعت غیر متعلق ہے (صفحہ ۱۴۰)

یورپ کے قدیم مصنفین میں، اس بارہ میں، بیحد اختلاف تھا کہ میعاد کے بارہ میں، قانون مقام دادرسی یا مخصوص قانون وجوبات معتبر سمجھا جانا چاہئیے؛ —— جو لوگ، قانون ماخوذ الذکر کو، ایسی میعاد کے بارہ میں جس میں، فریقین کسی مقام ادا کی صراحت کردیتے تھے، معتبر سمجھتے تھے، وہ قانون مقام معاہدہ کو اس حیثیت سے کوئی وقعت نہیں دیتے تھے؛ مگر اس کے بعد ایک ایسا زمانہ آیا کہ یورپ کے بڑے بڑے شہروں کی عدالتہائے مرافعہ، آخر اس امر پر متفق ہوگئیں کہ ہر مقدمہ میں، ذمہ داری کی میعاد کو ہر حال میں، اس کے مخصوص قانون پر، محول کرنا چاہئیے؛ خواہ وہ میعاد قانون مقام دادرسی کے قانون سے، چھوٹی ہو یا بڑی۔ یہ مسئلہ، جس کی بڑی تائید، ساوگنی نے کی تھی، یورپ کی عام رائے سے موسوم کیا جاسکتا ہے؛ لیکن اس کے بعد کے یورپ کے فیصلے، پھر مختلف ہوگئے۔ اسٹوری نے، نہایت قوت کے ساتھ، قانون مقام دادرسی کی تائید کی، جس کا وہ، ایسے معاملات میں، جن میں اس کے پیشرو، اس قدر مختلف الآرا رہے ہوں، مطلق عادی نہ تھا۔ اس نے، اس میں، ایک فرق قائم کرنا،

مناسب تصور کیا ہے؛ جو یہاں اس وجہ سے قابل ذکر ہے، کہ جسٹس، ٹنڈل نے، اس کو پسند کر کے اس کا حوالہ، مقدمہ ہیوبر بنام اسٹینز میں دیا ہے۔ اسٹوری لکھتا ہے، کہ: -
"فرض کرو، کہ ایک ملک کا قانون میعاد سماعت، نہ صرف حق دعوی، بلکہ بجائے خود، دعوی یا حق کو، زائل کر دیتا ہے؛ اور ایک مقررہ میعاد کے بعد، اس کو، لاشئے محض قرار دیتا ہے؛ اور فریقین، اس کل مدت میں، انھیں حدود ارضی میں رہے، اور مقدمہ پر، وہ مدت پوری گذر گئی: ایسی حالت میں، یہ سوال، بہت صحیح طریقہ سے پیدا 315
ہو سکتا ہے! کہ آیا یہ میعاد، کسی دوسرے ملک میں، جس میں، بعدہ، فریقین جا کر رہیں، بغرض سقوط یا تبدیل دعوی یا حق، پیش کیجا سکتی ہے"؟ - (اختلاف قوانین دفعہ ۵۸۲)۔
اس فصل کے ابتدائی فقرات میں، یہ بتایا جا چکا ہے، کہ جو فرق حق اور حق دعوی، میں ہے، اس کا تعلق، جائداد سے ہے نہ کہ ذمہ داری سے۔ اور اسٹوری نے امریکہ کے سپریم کورٹ کے، جس مقدمہ سے استناد کر کے، یہ اخذ کیا ہے "کہ ایک قرضہ کے قانونی سقوط کی میعاد، لازم ہے، کہ دوسرے ممالک میں بھی، مستثنی قرار دیجائے" (شیلبی بنام گرے۔ ۱۱۔ وہٹن۔ ۳۶۱) ایک غلام کی ذات پر ملکیت کے متعلق تھا۔
قوانین دیوالیہ کی روسے، بربنائے سقوط وجوبات، جو برائت دیجاتی ہے، اگر اس کی نسبت وہی دلائل، کام میں لائے جائیں، جو میعاد کے متعلق، کام میں لائے گئے ہیں؛ تو یہ ظاہر ہوگا، کہ وجوبات سے، جو برائت، مخصوص عدالت کے قوانین دیوالیہ، یا یوں کہو! کہ خود قانون وجوبات سے دیجائے، وہ ہر جگہ برائت قرار پائی جانا چاہئے۔ اور اس کے لئے بھی، وجوہ پائے جا سکتے ہیں: کہ اگر کوئی ذمہ داری، اس کے مخصوص قانون کے علاوہ بھی، کسی دوسرے قانون سے، ساقط ہو چکی ہے تو اس کی تعمیل نہ کرائی جانی چاہئے۔ مثلاً: مقام عدالت کے قانون دیوالیہ کی برائت، اس میعاد کے گذر جانے کے مطابق ہے، جس میں، از روئے قانون مقام دادرسی دعوی دائر ہو سکتا ہے۔ اگر برائت یا میعاد کو، قانون مقام دادرسی، بصراحت دوسرے قرضوں پر بھی حاوی کر دے، تو عدالت پر، دونوں صورتوں میں، لازم ہوگا کہ وہ ایسے قانون کی پابندی کرے۔ اگر یہ امر زیر غور ہو، کہ آیا قانون کو، ملک غیر کے دعاوی پر حاوی کرنا مقصود تھا، یا نہیں؟ ——— تو ایسے منشاء کا اخذ کیا جانا، معاملہ دیوالیہ میں،

ایسا ہی تو ہی ہوگا، جیسا کہ میعاد کے معاملہ میں دیوالیہ کی جائداد کا۔ جو جماعت انتظام کرتی ہے، اور مدیون کے مالک غیر کی جائداد کو، حتی الامکان، اپنے دائرہ اختیار میں لانا چاہتی اور مالک غیر کے دعاوے کا ثبوت لیتی ہے، وہ انصافاً، مدیون کو، مالک غیر کے دعاوی کی مزید کشمکش سے محفوظ رکھنے سے، انکار نہیں کرسکتی۔ لیکن ایسی صورت میں کیا ہوگا، جبکہ برائت، مدیون کے مقام توطن کے قانون سے، ہو؛ یہ نہ وہ عدالت ہے، جہاں مقدمہ چلا، اور نہ مخصوص عدالت وجوب ہے۔ اگر بین الاقوامی طور سے یہ طریقہ جاری ہوتا، کہ اس دیوالیہ کی کارروائی میں، جو مدیون کے مقام توطن میں ہوتی، اس کی تمام جائداد، — خواہ کہیں واقع ہو، — شریک کرکے، جملہ مساوی طور سے، اس کے قرضخواہوں میں تقسیم کردیجاتی؛ اور دوسری عدالت میں، جو کارروائی دیوالیہ، اس کے مقابلہ میں کیجاتی، اس کا کوئی اثر، اس جائداد پر، نہ پڑنے دیا جاتا، جو اس حدود ارضی سے باہر واقع ہے، تو اس صورت میں، البتہ، یہ امر معقول تھا، کہ جو برائت، 316 مدیون کو، اس کے مقام توطن کے قانون دیوالیہ سے دیجاتی، وہ تعمیمی اور ہر جگہ قابل پابندی ہوتی۔ ہم فصل ششم میں دیکھ چکے ہیں، کہ حقیقی حالت، اس خیالی حالت سے کس قدر مختلف ہے؛ جس طرح، عام خیالات، اس امر کی تائید میں ہیں، کہ دیوالیہ کی جو کارروائی، مقام توطن میں ہو، وہ تعمیمی اور مجموعی ہونی چاہئے: اسیطرح کے خیالات اس برائت کے تعمیمی اور مجموعی ہونے کی نسبت بھی ہیں، جو مقام توطن میں، مدیون کو، کارروائی دیوالیہ میں دیجاتی ہے۔

**دفعہ ۲۴** ذمہ داری سے جو برائت، مدیون کو، اس کی مخصوص عدالت یعنی — عدالت مقام معاہدہ یا مقام ادا یا مقام ارتکاب فعل بیجا، سے کارروائی دیوالیہ میں، دیجائے گی، وہ انگلستان میں بھی، اس ذمہ داری سے برائت متصور ہوگی۔

بیلنٹائن بنام گولڈنگ (۱۷۸۳)۔ کک، کا قانون دیوالیہ، آٹھویں طبع، صفحہ ۴۸۷۔ جج اسپنفیلڈ کا؛ و مقدمہ پوٹر بنام براؤن (۱۸۰۴) ۵۔ ایسٹ۔ ۱۲۴۔ جج ایلنبرو۔ لارنس۔ گروز۔ لی بلینک کا؛ و مقدمہ کیولن بنام سومین (۱۸۲۸) ۱ سیمپ۔ ۲۶۶؛ و مقدمہ گارڈنر بنام ہاؤٹن (۱۸۶۲) ۲۔ بی و ایس۔ ۷۴۳۔ جج کاکبرن۔ وائٹمین۔ کرومپٹن۔ بلیکبرن کا۔ ان مقدمات

میں سے، دوسرے مقدمہ میں، لارڈ ایلنبرو نے کہا، کہ پہلے مقدمہ میں، لارڈ مینسفیلڈ نے، یہ بیان کیا ہے: کہ "قرضہ سے جو برائت، اس ملک میں شمار ہوتی ہے، جہاں وہ لیا گیا ہو، وہ ہر جگہ، برائت متصور ہوگی" بقول کنگ اُنھوں نے، جو اصول قائم کیا تھا، وہ یہ تھا: کہ "جب ایک ملک کے قانون سے، برائت ہوگئی، تو وہ دوسرے ملک میں بھی، برائت ہے"۔ جس کا حوالہ عدالت شاہی میں، بمقدمہ پڈلر بنام میک اسٹر (۱۸۰۰) ۸۔ ٹی۔ آر۔ ۶۰۹۔ جج، لی بلینک وغیرہ، میں دیا گیا تھا، مگر عدالت کو، یہ نہ معلوم ہوسکا، کہ لارڈ مینسفیلڈ، فی الحقیقت، کس اصول پر چلے تھے: اور انھوں نے کس بنا پر، ایسا فیصلہ صادر کیا؟ جو دفعہ ہذا کے اصول کے خلاف تھا۔

**دفعہ ۲۴۱** لیکن اگر کارروائی دیوالیہ میں، کوئی مدیون، کسی وجوب سے، ایسے ملک میں بری کیا گیا ہے، جو اس کا مخصوص مقام عدالت نہ تھا، تو وہ، انگلستان میں، اس وجوب سے بری نہ متصور ہوگا، جب تک کہ دیوالیہ کی کارروائی، برطانیہ عظمیٰ اور آئرلینڈ کی پارلیمنٹ کے ایکٹ کی تحت میں، نہ عمل میں آئی ہو۔

کوئن بنام کیف (۱۷۹۵) ۲۔ انچ۔ بی ال۔ ۵۵۳۔ جج آئر و بلر۔ و مقدمہ اسمتھ بنام بوکینن (۱۸۰۰) ۱۔ ایسٹ۔ ۶۔ جج کینیان۔ لارنس۔ گروس۔ لی بلینک۔ و لیوس بنام اوون (۱۸۲۱) ۴۔ بی وا ے۔ ایل۔ ۶۵۴۔ و فلپس بنام ایلن (۱۸۲۸) ۸۔ بی و سی۔ ۴۷۷۔ جج ٹینٹرڈن۔ بالرائسٹ۔ لٹل ڈیل: سب، اس امر پر متفق تھے، کہ اگر مدعی نے ملک غیر کی کارروائی دیوالیہ میں، مدیون کی جائداد کی تقسیم سے، حصہ حاصل کیا ہوتا، تو معاملہ کی صورت، دوسری ہوجاتی۔ و مقدمہ بارٹلے بنام ہاجز (۱۸۶۱) ۱۔ بی و ایس۔ ۳۷۵۔ جج، وٹمین و بلیکبرن:۔ ان تمام مقدمات میں، کارروائی دیوالیہ کی بنیاد، ان حقیقی تعلقات پر مبنی تھی، جو مدیون کو، اس ملک کے ساتھ تھے، جہاں کارروائی عمل میں آئی: لیکن ان میں سے کسی مقدمہ میں یہ نہیں ظاہر ہوا، کہ مدیون کا توطن، اس ملک کا تھا۔ اور مقدمہ بارٹلے بنام ہاجز میں، جسٹس بلیکبرن نے، اس نوآبادی کے قانون کے متعلق، جس کے تحت میں، برائت دیگئی تھی، یہ کہا کہ

(۲) "یہاں، ایسے مقدمہ میں، قابل پابندی نہیں ہو سکتا، جس میں فریقین میں سے کوئی شخص، نوآبادی کا متوطن نہیں ہے۔ دیوالیہ کا توطن، غیر اہم ہے۔ مقدمہ انٹونی گیس و فرزنداں بنام انڈسٹریل سوسائٹی وغیرہ (۱۸۹۰) ۲۵ - کیو۔ بی۔ ڈی، ۳۹۹ - جج ایشر، لنڈلے و لوپس؛

**دفعہ ۲۴۲** جو کارروائی دیوالیہ، انگریزی سلطنت کے کسی حصہ میں، 817
برطانیہ عظمی اور آئرلینڈ کی پارلیمنٹ کے مجریہ ایکٹ کے تحت میں، عمل میں آگئی ہو، اس کی نسبت یہ سمجھا جائے گا: کہ پارلیمنٹ کا منشا یہ تھا، کہ جو برائت، اسکی رو سے دیجائے، وہ اس کے تمام حدود و اختیارات میں قابل تسلیم، اور ہر انگریزی عدالت میں نافذ قرار پائے؛ بلا لحاظ اس مخصوص عدالت وجوب کے، جس سے برائت دیگئی ہے۔[1]

وہ مقدمات جن سے قانون انگلستان کی تحت میں جو برائت دیجاتی ہے، اسکی حد ظاہر ہوتی ہے۔ اوڈون بنام فاربس (۱۸۱۷)۔ بک ۵۷۔ فیصلہ پرایوی کونسل ـــ بر بنائے مرافعہ از ڈمیرارا۔ ایڈورڈس بنام رونالڈ (۱۸۳۰) ۱- کناپ - ۲۵۹ - فیصلہ پرایوی کونسل، از تجویز کلکتہ، تجویز جسٹس لینڈ ہرسٹ نے لکھی، ایلس بنام میک ہنری (۱۸۷۱) ایل۔ آر۔ ۶ - سی پی - ۱۸۱ - جج، باول - ولس کیٹنگ - بریٹ؛ جس میں، یہ طے ہوا ـــ کہ جو صلح نامہ (Composition deed) انگلستان کے قانون دیوالیہ کی رو سے، قابل تسلیم ہو، وہ کنیڈا میں، وہاں کے قرض کی بابت پیش کیا جاسکتا ہے؛ لیکن جو برائت، انگلستان کی کارروائی دیوالیہ میں دیجاتی ہے، وہ، نوآبادی سے اس اختیار کو نہیں سلب کر لیتی، جو نوآبادی کی عدالتوں کو — مدیون کو، نوآبادی کے قانون دیوالیہ کی خلاف ورزی کے جرم میں، سزا دینے کے، پہلے سے، ـــ حاصل ہیں۔ جل بنام بارٹن (۱۸۶۸) - ایل۔ آر ۲- پی۔ سی۔ ۱۵۷۔ جج کیلی؛ وہ مقدمات جن میں اس برائت کی حد ظاہر

[1] ایکٹ دیوالیہ، بابت ۱۹۱۴ء کی دفعہ ۲۸ میں یہ حکم ہے: - کہ بجز مخصوص مستثنیات کے، جو برائت دیجانے کی اس مدیون، تمام دیون قابل ثبوت سے بری ہو جائیگا۔ اور دفعہ ۱۲۲ میں، یہ ہدایت ہے: - کہ انگریزی سلطنت کی تمام انگریزی عدالتوں کو، ایک دوسرے کی مدد کرنی چاہئیے؛

ہوتی ہے؛ جو اس قانون دیوالیہ سے وابستہ ہے، جس کو شاہی پارلیمنٹ دوسرے انگریزی ممالک کے لیے نافذ کرتی ہے۔ مقدمہ گلیوٹس بنام ریڈ (۱۸۱۹ء) ۱۔ بی۔ اے۔ ۲۹۲۔ نج؛ ڈیلاس وغیرہ؛ جو اس قانون کے تحت تھا، جو نیوفاؤنڈلینڈ کے لیے نافذ ہوا تھا؛ اور جس میں بصراحت اس قرضہ سے برأت دی گئی تھی، جو برطانیہ عظمیٰ اور آئرلینڈ میں لئے جائیں؛ مقدمہ سیڈاوے بنام ہے (۱۸۲۴ء) ۳۔ بی۔ سی۔ ۱۲۰۔ نج ایبٹ۔ سی جے۔ جو آئرلینڈ متعلقہ قانون، جو اسکاٹ لینڈ کے لیے جاری کیا گیا تھا؛ اور مقدمہ فرگوسن بنام اسپنسر (۱۸۴۰ء) ۱ ایم و جی آر۔ ۹۸۷۔ نج ٹنڈل۔ بوسانکے وغیرہ؛ متعلقہ قانون جو آئرلینڈ کے لیے جاری ہوا تھا۔ برأت کا قابل نفاذ ہونا؛ بذریعہ استنباط کے اخذ کیا گیا تھا؛ گو نتیجہ دفعہ ہذا کے مطابق تھا۔

**قاعدہ ۲۴۔** (الف) کسی ایک انگریزی کمپنی اور اس کے قرضخواہوں میں کمپنیوں کے ایکٹ کے تحت ہیں، جو باہمی قرارداد ہو جائے؛ اس کا پابند؛ عدالت ہائے نوآبادی میں؛ وہ قرض خواہ نہیں ہو سکتا؛ جس کے قرضہ کی مخصوص عدالت انگلستان نہ ہو۔ مقدمہ نیوزیلینڈ لون و مرکنٹائل ایجنسی کمپنی بنام موریسن [۱۸۹۸ء] اے سی۔ ۳۴۹۔ نج؛ واٹسن۔ ہابہاؤس۔ گورچ۔ اور خود (زیرنظر مؤلف) انگریز صادرہ ڈگری؛ ججوں نے لکھا کہ —— "یہ کسی طرح نہیں کہا جا سکتا، کہ کمپنیوں کا قانون؛ تمام و کمال، نوآبادیوں سے متعلق ہے؛ یا اس کا مقصد یہ ہے، کہ اس کی پابندی نوآبادیوں کی عدالتوں میں کرائی جائے۔ نوآبادیوں کو ان مضامین کے متعلق خود قوانین جاری کرنے کا حق حاصل ہے؛ اور انھوں نے اس بارہ میں؛ قوانین جاری کئے ہیں؛ اور یہ امر قرین مصلحت نہیں ہے، کہ انگلستان کا قانون، بے ضرورت، ان نوآبادیوں پر نافذ کر کے، انکے مجریہ قوانین، منسوخ یا محدود کئے جائیں؛ یا ان میں اضافہ کیا جائے۔" اور انھوں نے جسٹس ہالرائیڈ کی اس رائے کا حوالہ دیا، اور اس کو پسند کیا، جو انھوں نے، وکٹوریہ میں ظاہر کی تھی؛ کہ "مرافع کمپنی، جس طرح سنہ ۶۲ کے ارینجمنٹ ایکٹ کی تعبیر کرانا چاہتی ہے" اس سے ایک جدید قانون، ان نوآبادیوں پر عائد ہوتا ہے، جن کو، خود مختارانہ حکومت کا حق حاصل ہے؛ اور جو، انکے حق وضع آئین و قوانین

کی، ایک قسم کی بے توقیری ہے"۔ اس کو، اس انتخاب کے ساتھ ملا کر پڑھنا چاہئیے، جو
ہم نے ۱۹۰۸ء آ ادس کی تجویز کا ...... صفحہ ۱۷۲ پر دیا ہے۔ تجویز مذکورہ انگلستان کے
قانون دیوالیہ کی نوآبادیوں کی اراضی پر، موثر ہونے کے متعلق تھی، اور مقدمہ کیلنڈر
سائیکس و کمپنی بنام سکرٹری نوآبادیات لائیگاس و ڈیوتویز میں صادر ہوئی تھی۔ مقدمہ
نیوزیلینڈ لونس و مرکنٹائل ایجنسی کمپنی بنام مارسین کے فیصلہ سے، جس حد تک، استدلال
اسوقت تک کیا گیا ہے، وہ، خود مختارانہ حکومت والی نوآبادیوں میں، اس برائت
سے، جو انگلستان کے قانون دیوالیہ سے دیجاتی ہے: اسیطرح متعلق ہے۔ لیکن
جوڈیشل کمیٹی نے، موخر الذکر مقدمہ میں، ہماری قائم کردہ دفعہ ۲۴۲ کے مضمون میں،
مستثنیٰ و حاو رقیود قائم کرنے سے، یہہ کہہ کر احتیاط کی ہے کہ "دیوالیہ" اور انفساخ
شرکت کی کارروائی کے اثر میں بڑا فرق ہے؛ مقدم الذکر کارروائی میں، دیوالیہ کی کل جائداد، اس کیلیجاتی ہے؛
برخلاف اسکے موخر الذکر کارروائی میں جائداد، قانوناً اور حقیقتاً کمپنی کی رہتی ہے؛ صرف تصفیہ حساب
وکتاب کے لئے، وہ، انگریزی عدالتوں کے انتظام میں آجاتی ہے۔ جو فیصلہ مقدمہ
ایلس بنام میک ہنری میں ہوا، اس سے بحث کرنے کی ہم کو ضرورت نہیں ہے، کیونکہ
وہ، ہماری رائے میں، معاملہ ہذا سے متعلق نہیں ہے"۔

دفعہ ۲۴۳ (ب) اسی طرح، وہ قرار داد، جو قرضخواہوں کے ساتھ
آئیرلینڈ میں، آئرلینڈ کے ایکٹ سنہ ۱۸۵۶ء کے تحت کی جائے، انگلستان کے دعوی میں، جو
بعدہ، انگلستان کے قرضخواہوں کی طرف سے، ایسے قرضہ کے بابت دائر ہو، جو انگلستان
میں لیا گیا، اور انگلستان ہی میں واجب الادا ہے؛ جوابدہی نہیں قرار پا سکتی۔

مقدمہ ٹلسن [۱۹۱۸] ۱۰ کے۔ بی۔ ۵۹۰ ہم۔ جج، سی۔ آئی۔ توضیح
یم۔ آر بنیکرنہ ایل۔ جے۔ آیو: جس حالت میں، ملک غیر کی کارروائی دیوالیہ
میں، مدیون کی کل جائداد، خواہ وہ کہیں واقع ہو، لیکر، تمام قرضخواہوں کے
فائدہ کے لئے خواہ وہ کہیں ہوں، منتظم کے سپرد کر دیجائے، تو انگلستان
کی عدالتیں بھی، کارروائی دیوالیہ سے، برائت کے حکم کو، ویسا ہی موثر
تسلیم کرتی ہیں، جیسا کہ اس مقام میں سمجھا جاتا ہے، جہاں کارروائی دیوالیہ
عمل میں آئی۔ مگر یہہ اصول، صافی نامہ قرار داد باہمی سے متعلق نہیں ہو سکتا، جو

صرف اظہار رضامندی کرنے والے دائنوں پر موثر ہے ۔

**دفعہ ۲۴۲** (ج) اگر انگلستان میں کسی ملک غیر کی رعایا کو، کارروائی دیوالیہ میں برائت دیجائے، تو وہ برائت، اس قرضہ کے دعوی کی مانع نہیں ہوسکتی، جو دیوالیہ کی کارروائی سے پہلے لیا گیا تھا؛ اور جس کا اظہار دیوالیہ کی کارروائی میں نہیں کیا گیا؛ بشرطیکہ ملک غیر کے قانون متعلقہ کی روسے، باوجود ایسی برائت کے، قرضہ واجب الادا ہو؛ اور مدیون نے، بعدہ اس کے ادا کرنے کا اقرار کرلیا ہو ۔

مقدمہ بوناسینا [۱۹۱۲] ۲ ۔ چانسری ۔ ۳۹۴ ۔ سی ۔ اے ۔ بج، کوزنس ہارڈی ۔ فارویل ۔ کینیڈی؛ جنہوں نے جسٹس آیو کے فیصلہ کو منسوخ کردیا تھا ۔

صفحہ ۶۸ تو

319

# فصل چہاردہم

## توطن

توطن کا تعلق قانون سے ۔ انگریزوں کا توطن ہندوستان اور مصر میں انگریزوں کا توطن اور دوسرے اسی قسم کے مقامات میں۔

ہم کو قبل ازیں معلوم ہو چکا ہے، کہ سلطنت روما میں، ہر شخص پر، تمام اس کے ذاتی معاملات کے متعلق، اس کے مقام توطن میں، دعوی ہو سکتا تھا؛ اور ایسے معاملات کے متعلق، کسی شخص پر، بجز اس کی مخصوص عدالت، یا اس شہر کے، جہاں کی باشندگی کے، اس کو حقوق حاصل تھے، کہیں اور دعوی دائر نہیں ہو سکتا تھا: اور ان مقامات میں بھی، دعوی دائر ہونے کے لئے، یہ مزید قیود تھے، کہ وہ، ان مقامات میں فی الحقیقت موجود ہو، یا ذمہ داری کی مخصوص عدالت کی حالت میں، وہاں، اس کی جائداد واقع ہو۔ اس طور سے، توطن کا تصور، شہر روما کے مقامی قانون (Jus Civile) سے نہیں پیدا ہوا جس کا اتباع شہر روما کی باشندگی کے حقوق، حاصل ہونے کی وجہ سے، لوگوں کو کرنا پڑا۔ برخلاف اس کے، توطن کا تصور، شہریت کے تصور سے بالکل علیحدہ تھا؛ اور چونکہ اس کی قانونی اہمیت کی بنیاد، وہ فطری نصفت تھی، جو مدعی علیہم کو، مقدمات کی جوابدہی کے لئے، انکے گھروں سے کھینچ بلوانے کی مانع ہوتی تھی، اس لئے توطن کا تعلق، قانون بین الاقوام Jus gentium سے سمجھا جاتا تھا؛ اور اسی بنا پر، توطن کے تعین میں، جہاں تک ممکن ہوتا تھا، زیادہ تر واقعات، اور کمتر اصطلاح سے کام لیا جاتا تھا۔ اس معاملہ کو، اس نظر سے، دیکھنے میں، زیادہ تر سویٹ اس کا وہ تعلق تھا، جس کی بنا پر، میونسپل اخراجات کی ذمہ داری، عائد ہوتی تھی۔ قانونی مقولہ، یہ تھا، کہ مستقل سکونت کی تبدیلی، واقعات اور افعال سے ظاہر ہوتی ہے، نہ کہ محض بیان سے۔ خلاصہ ۵۰۔۱۔۲۰؛ اسی بنا پر تسلیم کیا گیا تھا، کہ ممکن ہے، کہ

ایک شخص کے دو توطن ہوں۔ خلاصہ ۵۰-۱-۱-۵-۱-۶ و فعلے و ۱-۲۷-دفعہ ۲-
توطن کے قدیم رومی تصور، اور انگلستان کے موجودہ تصور، میں تمیز کرنے کے لئے، بہتر طریقہ یہ ہوگا، کہ قوانین روما کی اصطلاح (Domicilium) کا ترجمہ بجائے Domicile توطن کے، جو انگریزی قانون کی ایک اصطلاح ہوگئی ہے، لفظ Residence باشندگی سے کیا جائے۔

ہم کو یہ بھی معلوم ہو چکا ہے، کہ اس جدید تحریک کے آغاز تک جس کی رو سے، خانگی معاملات میں، ملکی قومیت کو وقعت دی جانے لگی، یورپ کے دوسرے ممالک میں، اس ملکی حدود اختیارات Territorial jurisdiction کا معیار، جس کا تبع، ذاتی طور سے ہر شخص ہوتا تھا، توطن ہی سمجھا جاتا تھا۔ اس لئے، حق شہریت کے معیار قانون نہ باقی رہنے کے بعد بھی (دیکھو صفحہ ۱۳)، وہی، اس ملکی قانون کا، جس کا کوئی شخص، ذاتی طور سے متبع ہوتا تھا، اصل معیار قائم رہا۔ اور اسی آخر الذکر صورت کا، توطن کے 820
قانونی تصور پر، بڑا اثر پڑا۔ انسان کی قابلیتوں، حقوق، اور فرائض کے تیقن اور تعین پر، چند حدود اراضی میں، مقدمہ کی جوابدہی کی ذمہ داری، یا میونسپل محصولات کے بار، کے عائد ہونے سے، لازمی طور سے کوئی خراب اثر نہیں پڑتا؛ لیکن اگر اسکی قابلیتوں، حقوق، اور فرائض، کے تیقن اور تعین میں، ایک سے زیادہ قوانین سے کام لیا جائے، تو وہ تیقن اور تعین درہم اور برہم ہو جاتا ہے؛ اسی بنا پر وہ مختلف ملکی قوانین، جو قرون متوسط میں شائع ہو گئے تھے، ذاتی قوانین کے پیدا ہونے کے باعث ہوئے، اور اس سے توطن کا زیادہ تر اصطلاحی اور مخصوص تصور، جو پہلے سے مختلف تھا، وجود میں آیا۔ ہم کو یہ بھی معلوم ہو چکا ہے، کہ انگلستان کے قدیم قانون میں، توطن، عدالتی اختیار کی بنیاد نہ تھا؛ اور نہ اب انگلستان کے اختیارات متعلقہ فرائض کی، باضابطہ بنیاد قرار دیا جاتا ہے۔ انگلستان میں اس کا تصور، یورپ کے دوسرے ممالک سے، ایسے وقت میں آیا، جبکہ وہ قوانین کے مسئلہ میں، ایک تعین کرنے والا جز قرار پا چکا تھا؛ اور یورپ کے دوسرے ممالک سے، مسائل قانونی کی بحث میں، اس کی ضرورت محسوس ہونے لگی تھی۔ بلحاظ تاریخی واقعات کے، یہ کہا جا سکتا ہے، کہ ہم توطن سے اسطرح واقف ہوئے، کہ جب ہم نے، ذاتی قانون کو باہر سے لیا، تو ہم کو معلوم ہوا،

کہ وہ ذاتی قانون کا اصل معیار قرار پا چکا ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ آج تک ان مقاصد کے لئے، جس میں ایک انگلستان کے مقنن کو، توطن سے بحث کرنی پڑتی ہے، قانون کو بہ نسبت حدود و اختیار کے زیادہ تر دخل ہوتا ہے۔ پس انگلستان میں جب توطن سے ہم کو بحث کرنی پڑتی ہے، تو زیادہ تر اس کی اصطلاحی اور مخصوص حیثیت سے بحث کی جاتی ہے۔

"اسمیں کسی شبہ کی گنجایش نہیں، کہ انسان وہیں کا باشندہ سمجھا جاتا ہے، جہاں اس کا گھر بار ہوتا ہے، جس کے معنی ہ اسکے تمام مال ومتاع کے ہیں، اور جس کو، وہ بعد ضرورت کے، عام طور سے نہیں چھوڑتا: اور جہاں وہ دوسرے مقامات پر قیام کے بعد، واپس آجاتا ہے"۔

یہ ایک قدیم مقولہ ہے، اور نہایت خوبی کیساتھ، وطن یا مقام سکونت کے عام تصور کا اظہار کرتا ہے، مگر اسپر مشکل سے تعریف کا اطلاق ہو سکتا ہے: مگر اس وجہ سے یہ نہیں کہا جاسکتا کہ وہ اہل یورپ کے تصور وطن کے اظہار کیلئے نامناسب ہے، سکونت اور وطن دو بالکل مختلف چیزیں ہیں، تعین قانون کیلئے، اسکی ضرورت ہے، کہ توطن کا تصور موجود ہو، اور توطن کا واقعہ تحقیق کیا جائے: تاکہ یہ متعین کیا جا سکے، کہ فریقین کی دادرسی کے لئے، دو مقامات کے قوانین میں سے کس قانون سے، مدد لی جانی چاہئے۔ ہم کو یہ بخوبی معلوم ہے کہ توریث اور تقسیم کا انحصار، قانون مقام توطن پر ہوتا ہے، اس لئے توطن، ایک قانونی تصور ہے: یہ وہ تعلق ہے، جو قانون، ایک شخص اور ایک مخصوص مقام یا ملک میں پیدا کر دیتا ہے۔ قانون، ہر بالغ شخص کا، ایک توطن تسلیم کرتا ہے، اور اسکی یہ صفت، اسوقت تک قائم رہتی ہے، جبتک کہ ایک جدید اور مختلف صفت اس کو خارج کر کے، اسکی جگہ نہ لے لے"

از لارڈ ویسٹ بری بمقدمہ بل بنام کینڈی (۱۸۶۸) ایل۔ آر۔ ا۔ ایس وڈی۔ اسے ۳۲۰۔ نیز دیکھو اگاوٹ بنام ہیٹن [۱۹۲۲] ا۔ا۔ اے۔ سی ۱۰۵ ء

ایسی حالت میں، ایک انگلستان کے مقنن کو، توطن کا، جو تصور قائم کرنا چاہئے،

وہ کم و بیش حسب ذیل ہونا چاہئے بعض مسائل ایسے ہوتے ہیں، کہ ان کا تصفیہ، دوسرے امور سے قطع نظر کرکے، ایسے قوانین سے کیا جاتا ہے، جنھیں بلحاظ اشخاص کے منتخب کرنا پڑتا ہے۔ کارروائی کا یہہ طریقہ، ایک زمانہ سے چلا آتا ہے؛ اور مختلف معقول وجوہ پر مبنی ہے؛ مثلاً — اس تمدنی جماعت کی آسائش، جس سے شخص مذکور کا پورا تعلق ہے؛ وہ میلان اور رجحان، جن کی نسبت یہ خیال کیا جاسکتا ہے، کہ خاص تمدنی جماعت کے تعلق کی وجہ سے کسی شخص میں پایا جائیگا؛ اور مختلف، مگر ایک دوسرے سے ملحق تفصیلات کے لئے، ایک عام قاعدہ کے متعین کرلینے کی ضرورت۔ اس لئے ہر شخص، خاص تمدنی جماعت کا رکن اور ایک مخصوص مجموعہ قوانین دیوانی کا متبع سمجھا جاتا ہے؛ اور جب شخص مذکور کے ذاتی قانون کی تلاش ہوتی ہے، تو ایسے مجموعہ قوانین کیطرف رجوع کرنا پڑتا ہے۔ ان تمدنی جماعتوں کے لئے، یہ ضرور نہیں ہے، کہ وہ، ایک ہی ملک میں پائی جائیں۔ روما کے زمانہ میں بھی یہ لزوم نہ تھا؛ اس سلطنت کے زوال کے بعد رومی، فرنگی، برگنڈی، وغیرہم، ایک ہی ملک میں رہنے پر بھی، اپنے اپنے قوانین کے متبع تھے۔ مشرق میں اس وقت بھی ایسا نہیں ہے؛ حکومت خواہ ترکوں کی ہو، یا انگریزوں، چینیوں، یا کسی اور قوم کی، ہم عام طور سے، مختلف قوموں کے، مختلف پولیٹکل قومیت اور مذاہب کے لوگوں کو، مختلف قوانین کے متبع ہوکر، ایک ہی ملک میں رہتے ہوئے دیکھتے ہیں؛ جن کی حفاظت، سفارت خانوں کے معاہدات، یا حاکم اعلیٰ کی رواداری، سے ہوتی تھی۔ مگر مسیحی دنیا میں، ہر تمدنی جماعت، فی الحال زیادہ تر متعلق بملک سمجھی جاتی ہے؛ خواہ اس کا ملک، اس کی پولیٹکل سوسائٹی کے مطابق ہو: جیساکہ فرانس، یا ملک مذکور بہ اشتراک دوسرے ممالک کے، پولیٹکل سوسائٹی میں شامل ہو، جس طرح انگلستان اور اسکاٹلینڈ، انگریزی سلطنت میں شامل ہیں[1]۔ اور وہ تعلق، جس کے ذریعہ سے، ایک شخص، ایک تمدنی جماعت سے متعلق ہوتا ہے، خود توطن ہے؛ یا توطن اسمیں شریک ہے۔

[1] قدیم سلطنت روس اور اسٹرو ہنگری میں نکاح اور وراثت کے مسائل، قانون کے ذریعہ سے طے ہوتے تھے، اور ان کے لئے، ایک مدت تک، مذہبی جماعتوں کی مخصوص عدالتیں قائم تھیں۔

321

مسیحی دنیا میں، ہر شخص، اس ملک کی تمدنی جماعت کا، جہاں اس نے توطن اختیار کیا ہے، ایک رکن ہوتا ہے؛ مشرق میں، ہر شخص، اس تمدنی جماعت کا، جو اس ملک میں موجود ہے، جہاں کہ اس نے توطن اختیار کیا ہے؛ اور جس کا تعین، اس کی ذاتی اور ملکی قومیت، یا مذہب سے کیا جاتا ہے، ایک رکن ہوتا ہے۔ پہلی صورت کی مثال؛ انگلستان، اسکاٹ لینڈ، یا فرانس، کا توطن ہے ـــــ دوسری صورت کی مثال: انگریزوں کا ہندوستان، مصر، یا دوسرے ترکی مقبوضات، میں توطن ہے۔

ہوس آف لارڈز (ہال آوین بنام ٹیلے۔ ڈنیڈن۔ ایٹکنس و فلیمور) نے بمقدمہ کاسڈاگلے بنام کاسڈاگلے ایل۔ آر (۱۹۱۹) اے۔ سی ۱۴۵، حال ہی میں، یہ طے کیا ہے: کہ جو انگریزی رعایا، اپنی مستقل بود و باش، مصر میں کر لیتی ہے، اور واپس جانے کا ارادہ نہیں رکھتی، اس کو مصر میں حق توطن حاصل ہو جاتا ہے؛ اور اس لیے، انگلستان کی عدالتوں کو یہ اختیار باقی نہیں رہتا، کہ وہ فسخ نکاح کا ایسا مقدمہ، جو اسکی زوجہ کی طرف سے دائر ہوا ہو، سماعت کریں ـــ ہوس آف لارڈز نے ـــ اسی مقدمہ میں، وہ تجویز، جو عدالت مرافعہ (ایل۔ آر (۱۹۱۸) صفحہ ۱۰۳۔ ج سوئنفن ایڈی، ایم۔ آر۔ اور وارنگٹن۔ ایل جے، اسکروٹن۔ ایل جے مختلف الرائے) میں ہوئی تھی؛ ـــ اور 322
جسٹس ہل ریٹ؛ اور شیرر ج کی، یہ تجویز، بمقدمہ ٹولالر ہسٹ (دیکھو آئندہ) ہوئی تھی، ان سب کو منسوخ کر دیا۔ اصول تجویز یہ ہے کہ جن امور پر بحث ہو کر سکے، انگلستان کی ایک رعایا کو، مغربی ممالک میں، توطن کا حق پیدا ہو جاتا ہے، انہیں لحاظ سے، ایک مشرقی غیر عیسائی ملک میں بھی، حاصل ہونا چاہیئے؛ اور اگرچہ ایک ایسی انگریزی رعایا کو، جو انگلستان میں پیدا ہوا ہو، ممالک مشرقی میں، توطن حاصل کرنے کے لئے، اپنے ایسے قصد کو پوری طور سے ثابت کرنا پڑیگا؛ مگر اس میں، کوئی امر محال نہیں ہے۔ جو تجویزیں منسوخ ہوئیں، ان میں، اسکے خلاف، رائے قایم ہوئی تھی، لارڈ فنلے، صفحہ ۱۵۵ پر، لکھتے ہیں: کہ "ایک انگریزی رعایا کی نسبت، یہ تسلیم کرنا: کہ اس کو، مصر میں، توطن کا حق حاصل ہو گیا؛ انہیں اصول پر، قابل تحقیقات ہے؛ جن اصول پر، ایسے واقعاتی مسائل کی تحقیقات کیجاتی ہے" مزید برآں، "لارڈ ہالڈین، صفحہ ۱۲۶ پر لکھتے ہیں: کہ "اب اس امر کے تسلیم کیئے جانے میں، کسی تردد کی گنجائش باقی نہیں رہی، کہ جو شخص،

انگلستان کی بود و باش ترک کرکے، دوسرے ملک میں مستقل بود و باش یا اور اپنا
گھر، قائم کرنے کے ارادہ سے جاتا ہے، وہ، اپنے پیدائشی توطن سے دست بردار
ہو جاتا ہے۔"

جو مقدمہ ہاؤس آف لارڈز کے سامنے پیش تھا، وہ طلاق کے متعلق تھا؛
جو مدعی علیہ کی زوجہ نے، انگلستان میں دائر کیا تھا — مدعی علیہ انگلستان میں
پیدا ہوا؛ اور ۲۳ سال کی عمر میں، مصر گیا؛ اس سے دس سال کے بعد، اس کا
نکاح وہیں، تسلیم شدہ کلیسائے مجاز، اور سرکار انگریزی کے سفارت خانہ میں ہوا؛
نکاح کے بعد، وہیں مستقل طور سے رہتا تھا؛ جو وصیت نامہ اس نے لکھا، اس میں،
اس نے، یہ ظاہر کیا تھا کہ وہ مصر کا متوطن ہے — انھیں وجوہ کی بنیاد پر،
لارڈز نے، یہ طے کیا کہ اس کو، مصر کا حق توطن، حاصل ہو گیا تھا۔ انگریزی سفارت خانہ
میں، جو رجسٹر، انگریزی رعایا کا رکھا جاتا ہے، اس میں اس کا نام درج تھا؛ اور وہ
انگریزی سفارت خانہ کی عدالت کے حدود اختیارات کے اندر تھا؛ مگر اس
عدالت کو، معاملات طلاق میں، کوئی اختیار نہ تھا۔ اس امر کو — کہ انگریزی
رعایا میں سے جو شخص (مشرقی ممالک میں)، انگریزی توطن حاصل کرتا ہے، اس کو،
معاملات طلاق میں، کوئی چارۂ کار حاصل نہیں رہتا — اس سوال سے —
کہ آیا اس کو، قانوناً حق توطن حاصل ہو جاتا ہے، یا نہیں؟ — کوئی تعلق نہیں ہے۔"
(صفحہ ۷-۱۵۶)۔

بہ اتباع مقدمہ ٹولال ٹرسٹ، عدالت مرافعہ نے، یہ رائے قائم کی کہ وہ
انگریزی رعایا، جو ان غیر عیسائی ممالک میں رہتی ہے، جن کے ساتھ معاہدات
براءت (capitulation) ہیں، ان ممالک کے قوانین سے بری تصور ہوتی ہے؛
اور اس لحاظ سے، وہ، ایسا حق توطن نہیں حاصل کر سکتی، جو اس کو، اس ملک کے
قانون کا پابند کر دے؛ لیکن جو اختیارات، بربنائے معاہدات، حکومت انگلستان،
مصر میں استعمال کرتی ہے، گو وہ، قانون ملک سے براءت دینے والے ہوں، مگر
333 وہ، گورنمنٹ مصر کی رضامندی سے، استعمال کیے جاتے ہیں؛ اور فی الحقیقت
قانون مصر کا ایک جزو ہیں؛ جو ملک غیر کے ایسے لوگوں پر، جو مصر میں متمکن ہوں

رکھتے ہیں، نافذ ہیں۔
ملک غیر کی رعایا کی حیثیت، برائت کی نہیں ہے، اور اگروہ، وہاں مستقل طور پر رہتی ہے، تو اس پر، وہ قانون نافذ ہوگا، جو اس کی قوم کے دوسرے افراد پر نافذ ہوتا ہے "اس کو مصری حق توطن حاصل ہوجاتا ہے، کیونکہ اس نے، مصر کو، اپنا مستقل گھر بنا لیا ہے! ــــ اب یہ امر، غور طلب ہے، کہ قانون مصر کے مطابق، اس کی جائداد پر، کونسا قانون، نافذ ہوگا" (صفحہ ۱۶۰-۱۵۷)۔
انگلستان کی حفاظت میں رہنا، اور انگلستان کی رعایا ہونا، دو مختلف امور ہیں! ــــ انگلستان کی حفاظت کی وجہ سے، ایسا شخص، جو مشرقی ممالک میں رہتا ہے، انگلستان کی تمدنی جماعت کا رکن نہیں ہوجاتا؛ اور اس بناء پر، اس سے، وہ قانون نہیں متعلق کیا جاسکتا، جو اس تمدنی جماعت سے متعلق ہے: البتہ انگلستان کی وہ رعایا، جو انگلستان کی حفاظت میں رہتی ہے، اپنے اس ذاتی قانون کی پابندی کرتی ہے، جو حفاظت میں آنے سے قبل، اس پر نافذ تھا۔ اس طور سے، عبدالمسیح بنام فراہ۔ ۱۸۸۸ء-۱۳ مرافعہ قاہرہ-۴۳۱ کے مقدمہ میں، لارڈ واٹسن۔ ہاب ہاوس۔ سر بارنس پیکاک۔ اور سر جیمس ہنن، کی تجویز سے، جو لارڈ واٹسن نے لکھی تھی؛ ــــ ایک کلدانی رومن کیتھولک کی جائداد منقولہ، زیر بحث تھی؛ شخص مذکور، سلطنت عثمانیہ کی رعایا تھا، اور تمام عمر وہیں رہا تھا؛ ــــ چاہا یہ جاتا تھا: کہ اس انگریزی حق حفاظت کی بنا پر، جو اس کو حاصل تھا، اس کی جائداد منقولہ میں انگلستان کا قانون وراثت، جاری کیا جائے؛ ــــ جوڈیشل کمیٹی نے اس کو، نامنظور کر کے، یہ طے کیا، کہ اس پر، وہ قانون وراثت، جاری ہوگا، جو سلطنت عثمانیہ میں، کلدانی رومن کیتھولک پر جاری ہوتا ہے۔ اہل معاملہ، اس کلدانی کیتھولک تمدنی جماعت کا، ایک ممبر تھا، جو سلطنت عثمانیہ کے اس حصہ میں رہتی تھی، جہاں اس نے، توطن اختیار کیا تھا۔ اسی طرح کا مقدمہ، پیرا پانو بنام ہپازو (۱۸۹۴) اے۔ سی۔ ۱۶۵ ہے؛ جس میں: لارڈز واٹسن۔ ہاب ہاوس۔ میکناٹن۔ شینڈ۔ وسر۔ آر۔ کوچ، جج تھے؛ اور تجویز، لارڈ ہاب ہاوس نے لکھی تھی: اس مقدمہ میں، اہل معاملہ اس رومن کیتھولک جماعت کا ایک رکن تھا، جو سائپرس میں رہتی تھی؛ اور وہیں، اس نے،

توطن اختیار کرلیا تھا۔ اس کی نسبت، یہ طے ہوا؛ کہ کلیسائے رومن کیتھولک کا مذہبی قانون، اس کی توریث سے متعلق ہوگا۔ نیز معائنہ ہو امقدمہ تانو بنام تانو (۹ سائپرس لاء رپورٹ ۹۴)۔ جو فیصلہ بمقدمہ عبدالمسیح بنام فراہ، صادر ہوا، اس کے ایک فقرہ میں، ہندوستان سے توطن کا بھی ذکر کیا گیا ہے، جو لارڈ ہابہاوس اور سر بارنس پیکاک کے ہندوستانی تجربہ کی بنا پر، غالباً سب سے زیادہ مستند اور قابل وثوق متصور ہوا؛ انھوں نے لکھا: کہ "ہندوستان کا توطن پولیٹکل حیثیت پر منحصر نہیں ہے؛ وہ، ہندوستان کے قیام سے، پیدا ہوتا ہے؛ اور اس کی نسبت، ہمیشہ یہ سمجھا گیا ہے، کہ وہ، قانون ملک کا تابع ہے؛ خواہ قانون مذکور، ملکہ کی حکومت کا ہو، یا اس کے پیشرو، حکام ایسٹ انڈیا کمپنی کا۔ انگلستان کی
324 عدالتیں، توطن کے مقدمات میں، ہمیشہ حکومت مذکور کو، ایک آزاد حکومت
سمجھتی رہی ہیں؛ قانون نافذہ ہندوستان کی رو سے، خاص خاص قومیں اور فرقے، اکثر اہم معاملات میں، اپنے مخصوص قواعد اور رسوم کی تابع ہیں: اس طور سے ہندوستانی توطن کی توریث میں، ممکن ہے، کہ اسلامی یا ہندوؤں کے قوانین سے، مدد لینے کی ضرورت پڑے، لیکن یہ سب قواعد اور رسوم، اس ملکی قانون کے، جس کو، ملک مذکور کی عدالتیں کام میں لاتی ہیں، لاینفک اجزا ہیں۔" ہندوستان کا، یہاں جو نقشہ کھینچا گیا ہے، وہ، زمانہ موجودہ کے لحاظ سے، بالکل صحیح ہے۔ ملک مذکور میں، ایک عام قانون جاری ہے، جس سے، بعض امور میں، بعض قوموں اور فرقوں کو، مستثنیٰ کر دیا گیا ہے؛ لیکن عام قانون اور اس کے مستثنیات، اس معنی میں، ملکی ہیں، کہ وہ، بادشاہ ملک کے عطیہ ہیں؛ نہ اس طور سے، کہ وہ، ملک میں، عام اور فطری طریقہ سے، بغیر کسی امر مفروضہ کے، نافذ ہیں۔ مورخانہ طریقہ سے، مجھ کو، اس امر میں شبہ ہے؛ کہ آیا، میکالے کے آغاز کردہ عظیم الشان سلسلہ وضع آئین و قوانین کے پہلے، ہندوستان میں، کوئی ایسا قانون موجود تھا، جس پر عام کا اطلاق ہو سکے؟ ـــ اس زمانہ سے قبل، بعض اقوام اور فرقوں کے قوانین موجود تھے؛ اور انگریزوں کے فرقے یا جماعت کے لئے، اسی حیثیت اور اسی طرح سے، انگریزی قانون کا وجود تھا، جو بعض مخصوص ایکٹوں سے خفیف سا تبدیل کر دیا

گیا تھا۔ اس فرض کرنے پر بھی، کہ میری یہ رائے صحیح ہے، انگریزی قانون، اور دوسری اقوام اور فرقوں کے قوانین، اسی حیثیت سے ملکی تھے، جس طرح، اس وقت، عام قانون اور اس کے مستثنیات ہیں۔ اور اس رائے سے، مضمون زیر بحث کی حالت میں، کوئی فرق نہیں واقع ہوتا۔ جہاں موصوف الصدر نے، جو حالت، ایک یوروپین متوطن ہندوستان کی بیان کی ہے، اور جس میں، بظاہر اب تک کوئی تبدیلی نہیں ہوئی ہے، وہ یہہ ہے، کہ ایک یوروپین، عام قوانین کا، بغیر کسی تبدیلی کے، ہندوستان کے دوسرے لوگوں کی طرح، ــــ جن کے حق میں، عام قانون ہیں، ان کی قومیت اور فرقہ کے لحاظ سے، استثنا کیا گیا ہے، ــــ پابند ہے۔ یہ حالت بعینہ وہی ہے، جو میرے خیال کے مطابق، ہندوستان کے یوروپین متوطنوں کی قبل از یں تھی، یعنے وہ، انگلستان کے قانون کے متبع تھے، جس میں، ممکن ہے، کہ مخصوص ایکٹوں سے کچھہ تغیر ہو گیا ہو، مثل ان ہندوستانیوں کے، جو ہندوستان میں آباد اور اپنی قومیت اور فرقہ کے قواعد کے، پابند تھے۔ یہ حالت، عام طور سے، "انگریزوں کے ہندوستان میں توطن"، کے نام سے موسوم کیجاتی ہے؛ اور جو فقرہ، میں اوپر لکھہ آیا ہوں، اس سے یہہ نہیں ظاہر ہوتا، کہ جوڈیشل کمیٹی کو، اس نام کے متعلق، کوئی عذر تھا۔

انگریزوں کے ممالک عثمانیہ میں، توطن کے معنی سمجھنے میں، غالباً ایسی حالتیں، کوئی وقت نہ ہو، جبکہ انگریزوں کے، ہندوستان میں، توطن کے معنی، حسب تشریح بالا، سمجھا دیئے گئے ہیں۔ اصل سوال یہ ہے: کہ جو انگریزی رعایا، ممالک عثمانیہ میں آباد ہو گئی ہے، وہ کس قانون کی متبع ہے؟ ــــ آیا وہ، ہر مقدمہ میں، انگریزی قانون ہو گا یا سلطنت انگریزی کے کسی جز کا قانون (خواہ وہ انگلستان کا ہو، یا اسکاٹ لینڈ، یا کسی نوآبادی، یا کسی ماتحت حکومت کا۔) ــــ جہاں رعایا مذکور، یا اس کے آبا و اجداد، اس سے قبل آباد تھے؟۔ آبا و اجداد کا، جو تذکرہ کیا گیا ہے، وہ فضول اور بیکار نہیں ہے؛ کیونکہ بہت سے انگریزی خاندان، لیوانٹ میں، پشتہا پشت سے آباد ہیں! سوال، دوسرے الفاظ میں، یہ ہے: کہ جو انگریزی رعایا، قسطنطنیہ، سمرنا، یا الکزنڈریا، میں رہتی ہے، آیا وہ، ایک ایسی جماعت یا فرقہ قائم کرتی ہے، جس کا ذاتی قانون، انگلستان کا قانون ہے! یا وہ، منفرد اشخاص ہیں، جن میں سے کوئی، انگلستان، اور کوئی، اسکاٹ لینڈ، 325

اور کوئی، اسٹریلیا سے اپنے تعلق اور خصوصیت کا اظہار کرتا ہے، جس کی بنا پر، وہ، اپنی متوفیہ زوجہ کی بہن کے ساتھ نکاح کرنے کی قابلیت؛ بلا وصیت انتقال کی حالت میں تقسیم متروکہ؛ اور جائداد منقولہ کی بابت، برطانیہ عظمیٰ کے محصول وراثت کی ذمہ داری؛ اور دوسرے اسی طرح کے امور ہیں؛ ایک دوسرے سے مختلف ہیں؟ - اس امر کو تسلیم کرلینا، کہ سلطنت عثمانیہ میں، انگریزی توطن، کوئی شے ہے (معنوی طور سے)، ان دو جوابوں میں سے، جن کا یہاں باہم مقابلہ کیا جا رہا ہے، پہلے کو اختیار کرلینا ہے۔ ہندوستان میں، انگریزوں کے توطن کی اصطلاح کے صحیح تطابق کے لحاظ سے سلطنت عثمانیہ کے توطن، اور اسکے ساتھ اس جماعت کی رکنیت کو جس کا ذاتی قانون، باوجود سلطنت عثمانیہ میں رہنے کے، انگریزی قانون ہے، تسلیم کرنا پڑتا ہے۔ اسی طرح، جن جوابات کا مقابلہ کیا گیا ہے، ان میں سے، دوسرے جواب سے، یہ بات پیدا ہوتی ہے کہ ضروری نیت کے خلاف قیاس ہونے سے قطع نظر کرکے، سلطنت عثمانیہ یا کسی دوسرے غیر انگریزی مشرقی ملک میں، بہ نیت قیام رہنے سے توطن، قانوناً منتقل نہیں ہوسکتا۔ اس اصول کی تردید، مقدمہ کاسڈ اگلی بنام کاسڈ اگلی میں، بصراحت تمام کی گئی ہے؛ اور اس نے، ان دونوں فیصلوں، اور ٹولل ٹرسٹ [(۱۸۸۳) - ۲۳ - سی - ڈی - ۵۲۲ - نج، چیمبر] کی بنا، تجویز کو، بالکل بدل دیا ہے۔ اس میں یہ طے ہوا تھا کہ "ایک انگریزی رعایا کو، چین میں رہنے سے، کوئی ایسا جدید توطن، حاصل نہیں ہوسکتا، جس کی بنا پر، اسکی موت کے بعد، اس کی ذاتی جائداد منقولہ، انگلستان کے محصول وراثت کے ایکٹ سے مستثنیٰ ہوسکے"۔ اس مقدمہ میں متوفی، ایک انگریزی رعایا تھا، جس کا اصلی توطن، انگلستان کا تھا، مگر وہ شنگھائے میں آکر آباد ہوگیا تھا، اور وہاں مستقل قیام کا ارادہ رکھتا تھا، جو تسلیم کرلیا گیا تھا۔ اور جو بنا، مقدمہ عبدالمسیح بنام فراہ کے فیصلہ میں، پسند کی گئی تھی، وہ، یہ تھی، کہ توطن، ضروری نیت کے خلاف قیاس ہونے سے، قطع نظر کرکے، قانوناً کسی شرقی غیر عیسائی ملک میں، محض قیام سے، جو بہ نیت قیام ہو، منتقل نہیں ہوسکتا۔ جیسا کہ لارڈ واٹسن نے مقدمہ عبدالمسیح بنام فراہ میں کہا تھا، کہ "ملک غیر میں، اس جماعت کے ایک رکن کی حیثیت سے قیام، جو قانون ملک سے بری ہو، اگرچہ اس توطن کا، جو کسی دوسرے مقام کی بودوباش سے حاصل ہوا ہو، ا

زایل کرسکتا ہے؛ لیکن وہ، ایسے جدید توطن کو جس کو وہ چاہتا ہو، پیدا کرنے کے ناقابل ہے"۔ لیکن یہ سب اصول، ایک امریکہ کے مقدمہ (ناتھیر بنام کنگھام ۱۰۵ ۔ مین۔ ۳۲۶) میں باطل کردیئے گئے؛ اور یہ طے ہوا کہ ایک امریکہ کا باشندہ، ملک چین میں توطن حاصل کرسکتا ہے۔ ہوس آف لارڈز کی تجویز سے قبل، جسٹس ایونس ــــــ نے، ایک پرائز کورٹ کے مقدمہ میں، انگلستان میں، (ریوبیس [۱۹۱۵] ۱۔ پرووکول۔ لی سی۔ ۵۰۵، صفحہ ۵۱۵) اور مصر میں جسٹس کا تُرنے، ــــ اسی قسم کے مقدمہ (ڈورفنگر ــــ ۱۔ ایضاً صفحہ ۴۸۹) میں، اس کی صحت کی نسبت، شبہ ظاہر کیا تھا۔

پس یہ سوال، ابتک غیر منفصلہ ہے، کہ آیا ایک انگریزی رعایا، جس نے، بہ رضامندی خود، ایسے مشرقی ملک میں، توطن حاصل کیا ہے، جہاں اس کو، قانون ملک سے برائت حاصل ہے، ان حدود میں، اپنے ذاتی حقوق کے تصفیہ میں، انگریزی قانون کی تابع ہوگی؟ــــ یا اپنے اس اصلی توطن کے قانون کی، جس کا عام اصول کے لحاظ سے، انگریزی قانون، لحاظ کرتا ہے؟ــــ دوسرے الفاظ میں، بر وقت منظوری رعایت، قانون ملک نے، انگلستان کے جس قانون کو، ذاتی حقوق کا تصفیہ کنندہ قرار دیا ہے، کیا وہ انگلستان کا اندرونی قانون ہے؟ــــ یا "رفوائے" کی ایک قسم کے لحاظ سے، اس میں، سلطنت انگلستان کے کسی جزء کے، وہ قوانین بھی شامل ہیں، جن کی رو سے، اگر مقدمہ انگلستان میں پیش ہوتا، تو انگلستان کی عدالت، اس معاملہ کا تصفیہ، اسی قانون سے کرتی؟۔

اس مسئلہ کے متعلق، کوئی فیصلہ موجود نہیں ہے؛ اگرچہ اصول کئی بیان کئے گئے ہیں: مثلاً ــــ مقدمہ عبد المسیح بنام فراہ میں، لارڈ واٹسن نے، اس عذر کو رد کر کے، کہ مصری توطن حاصل ہوگیا، عام طور سے لکھا، کہ سفارتخانوں کے اختیارات کی بنا پر، ایک انگریزی رعایا کی ذاتی حیثیت میں، کوئی فرق نہیں واقع ہوسکتا؛ اور ان اختیارات کے متعلق جو حکم ہے، اس میں جس انگریزی قانون کا حوالہ دیا گیا ہے، اس میں وہ تمام قوانین شامل ہیں، جن پر، ایک انگریزی عدالت توجہ کرسکتی ہے۔ یہ اصول معقول اور قرین عقل ہے، کہ انگریزی قانون، اپنے وسیع معنوں میں لیا جائے؛ جیسا کہ مقدمہ جانسن میں ہوا، جس میں قانون توطن ملک غیر نے، متوفی کی توریث کے معاملہ کو،

قومی (انگریزی) قانون کے حوالے کر دیا تھا۔ انگلستان کی عدالت نے "رنوائے" سے اصلی توطن کا وہ قانون مراد لیا، جو انگریزی اصول کے مطابق، اس سے متعلق ہو گا؛ ایسی صورت میں، اگر ایک اسکاٹ لینڈ کا رہنے والا یا ہند و کسی مشرقی ملک میں متوطن ہو جائے، تو سفارتخانہ کی وہ عدالتیں، جن کے ہاتھ میں، بہ اجازت قانون، ملک متروکہ ہے، انگلستان کے اندرونی قانون وراثت کو کام میں نہ لائنے گی؛ بلکہ اسکاٹ لینڈ یا ہندوؤں کے اس قانون کو برتے گی، جو ایک انگریزی عدالت، بلحاظ فریقین مقدمہ کی حیثیت اور قومیت کے، برتتی۔

یہ بالکل درست ہے، کہ ڈاکٹر لوشنگٹن نے، ایلٹاس بنام ایلٹاس (۱۸۴۴) 827
۱۔ راب ۔ ۶۷ کے مقدمہ میں، ایک وصیت نامہ کے متعلق، — جس کو، ایک ایسی انگریزی رعایا نے، مرتب کیا تھا، جس کی تمام عمر، سمرنا میں بسر ہوئی تھی، مگر اس کے باپ نے، انگلستان میں توطن اختیار کر لیا تھا، — یہ رائے دی: کہ معاہدہ میں جس انگریزی قانون کا حوالہ ہے، اس سے مقصد، انگلستان کا قانون، محدود معنی میں ہے؛ یعنے — وہ، قانون، جو ایسی انگریزی رعایا کی وراثت سے متعلق کیا جاتا ہے، جو سلطنت عثمانیہ میں مر جاتی ہے، معاہدۂ دردانیال بابت ۱۸۰۹ء کی دفعہ ۲۹، یہ ہے: "کہ اگر کوئی انگریز، یا کوئی دوسرا شخص، جو اس قوم کی رعایا ہو، یا اسکے جھنڈے کی حمایت میں دریائی سفر کر رہا ہو، ہمارے ممالک محروسہ میں مر جائیگا، تو ہمارے مالی یا دوسرے عہدہ دار، اس کے وارث کی لاعلمی کی بنا پر، اس کے متروکہ پر، دست اندازی یا زیادتی کر کے، قابض نہ ہو جائیں گے؛ بلکہ وہ کسی ایسے انگریز کے حوالہ کر دیا جائیگا، — خواہ وہ کوئی ہو، — جس کو، وہ، اپنا وصی مقرر کر گیا ہو۔ اگر متوفی، بغیر کسی وصیت کے فوت ہوا ہے، تو جائداد، انگلستان کے سفیر کے حوالے کر دیجائے گی؛ یا اگر کوئی سفیر نہ ہوگا، تو سب سے پہلے روانہ ہونے والے جہاز میں، وہ انگلستان بھیجدی جائے گی۔" یہ شرط، بالکل صاف تھی، کہ ترکوں کا قانون، انگلستان کی عیسائی رعایا کی توریث سے متعلق نہ ہو گا؛ اگرچہ اس نے سلطنت عثمانیہ میں توطن اختیار کر لیا ہو۔ اور ڈاکٹر لوشنگٹن کا خیال یہ تھا، کہ جو قانون، اس کے قائمقام ہو گا، وہ انگلستان کا قانون ہو گا۔ دفعہ (۲۹) مذکور الصدر میں، جو لفظ "وصیت"

واقع ہوا ہے، اس کی نسبت ڈاکٹر صاحب موصوف نے لکھا، کہ "ہمارے نزدیک، یہ امر بالکل صاف اور صریح ہے، کہ اس سے مراد، وہ وصیت نامہ ہے، جو انگلستان کے قانون کے لحاظ سے مرتب کیا جائے"؛ اور الفاظ "بغیر کسی وصیت" سے مراد یہ ہے، کہ "قانون انگلستان کے مطابق، اس نے، کوئی وصیت نامہ نہ مرتب کیا ہو"۔ انگریزوں کے ممالک عثمانیہ میں، توطن کی بنیاد یہی اصول ہے۔۔۔۔ "موخرالذکر اصول کے طرفداروں میں سے، کوئی شخص بھی ایسا نہیں ہے، جس کا یہ خیال ہو، کہ انگلستان کا قانون، ایسے لوگوں سے، جنھوں نے، ممالک عثمانیہ میں توطن اختیار کیا ہے، بغیر اس ملک کے بادشاہ کی صریح یا ضمنی رضامندی کے متعلق کیا جا سکتا ہے؛ جس طرح، ہندوستان میں، کوئی مخصوص قانون، بغیر ایسی اجازت کے، نافذ نہیں ہو سکتا۔ عثمانیہ قانون کے اخراج کی اجازت، سلطان نے؛ اور اس کی جگہ، انگلستان کے قانون کے قیام کی اجازت، انگریزی حکومت نے، اسی معاہدہ کے ذریعہ سے دی ہے، جس کی تعبیر، ڈاکٹر لشنگٹن نے، "قانونی طور سے، قانون انگلستان سے کی ہے"؛ اگرچہ ان کے الفاظ یہ ہیں۔۔۔ "کہ کوئی انگریز یا دوسرا شخص، جو اس قوم کی رعایا ہو"۔

اگرچہ ڈاکٹر لشنگٹن نے، جو اصول، مقدمہ بالٹاس بنام بالٹاس میں قائم کیا، وہی انگریزوں کے توطن ممالک عثمانیہ کی بنیاد ہے؛ مگر اس امر پر بھی کافی طور سے توجہ نہیں کی گئی، کہ انھوں نے اس توطن پر زور نہیں دیا ہے۔ ان کے خیال میں، مسٹر مالٹاس کا توطن، ممالک عثمانیہ کا نہیں، بلکہ انگلستان کا قرار پا سکتا تھا۔ یہ فرض کر لینے کے۔۔۔ کہ انگلستان کا توطن، وہاں نہ موجود ہونے پر بھی قائم رہا، اور اسی سال کی عرصہ مدت میں، باپ سے بیٹے کی طرف منتقل ہوتا رہا (دیکھو اکرمس ۲۳۲ و ۲۳۳)؛ اور یہ بھی، باوجود اتنی بڑی تبدیل حالات کے، کہ بیٹا، ترک تجارت کے بعد بھی، سمرنا ہی میں مقیم رہا (دیکھو ا ۔۔۔ ۱۷)۔۔۔ یہی ہونگے، کہ جب توطن کی نسبت کہا جاتا ہے، کہ وہ، فی الحقیقت تبدیل کر دیا گیا، تو نیت (animus) سے مراد، کوئی ایسی شے ہے، جو مقام تبدل میں قیام کے ارادہ سے بالاتر ہے؛ اور اس میں، اس ملک کے باشندوں، یا ان میں سے کسی ایک مخصوص جماعت کے ساتھ، کسی طرح یا کسی حد تک، واحد ہو جانا شامل ہے۔ ڈاکٹر لشنگٹن نے کہا: کہ 328

”میں، اس کی نسبت، کوئی رائے نہیں دے سکتا، کہ آیا کوئی انگریزی رعایا، ممالکِ عثمانیہ کا توطن حاصل کرسکتی ہے یا نہیں؟ البتہ اتنا میں ضرور کہہ سکتا ہوں، کہ کسی انگریزی عیسائی رعایا کی نسبت، یہ فرض نہیں کیا جاسکتا، کہ وہ بخوشی، بابِ عالی کی حکومت میں، توطن کا ارادہ رکھتی ہے“[1]

اگرچہ یہ حال ہی میں طے ہوا ہے، کہ انگریزی رعایا، مصر یا چینی توطن اختیار کرسکتی ہے؛ مگر یہ قاعدہ، عرصہ دراز سے مسلّم چلا آتا ہے، کہ انگریزی رعایا، ہندوستانی توطن حاصل کرسکتی ہے۔ جو توطن، اس طور سے حاصل ہوتا ہے، وہ، ایک مخصوص قسم کا توطن ہے؛ اس سے، شخص مذکور، ان تمام ملکی قوانین کا تابع نہیں ہوجاتا، جو عموماً باشندگان ملک سے متعلق ہے؛ بلکہ اس کو، صرف اس ذاتی قانون کا اتباع کرنا پڑتا ہے، جو یورپین رعایا ساکن ہندوستان سے متعلق ہے۔ یہ ”انگریزی ہندوستانی“ توطن کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے؛ اور اس کی نسبت، مقدمہ عبد المسیح بنام فراہ میں بیان کیا جاچکا ہے، کہ اس کا انحصار، پولیٹکل حیثیت پر مطلق نہیں ہے۔

یہ صورت، بعض لحاظ سے، اس توطن کے برعکس ہے، جو انگریزی رعایا، مصر میں حاصل کرسکتی ہے ـــــ مصر کے توطن میں انگریزی رعایا کے حقوق کے متعلق، انگریزی قانون کا استعمال، بادشاہ ملک کی اجازت سے ہے؛ برخلاف اس کے، ہندوستانی توطن سے، ملک کا تمام قانون متعلق ہوتا ہے؛ لیکن وہ، قانونِ ملک کے متعدد فرقوں کے ذاتی حقوق کے تصفیہ میں، مستعمل نہیں ہوتا۔ ان کے ذاتی حقوق کا تصفیہ، ان کے مذہبی قوانین، اور رسم و رواج، سے ہوتا ہے۔ یہ بھی ظاہر ہے، کہ اگر انگلستان کی کوئی عورت کسی مسلمان یا ہندو سے عقد کرلے، تو وہ، مرد کے مخصوص ذاتی قوانین کی تابع نہیں ہوجاتی، جبتک کہ وہ، صراحتاً اس کا مذہب نہ اختیار کرے؛ بلکہ وہ، اپنے ذاتی قانون مقام پیدائش کی تابع رہتی ہے۔ اسی بنا پر، مقدمہ بحضرہ میر انور الدین، یو۔ ایس صفحہ ۷۸ - چیف جسٹس ریڈنگ نے کہا، کہ انگلستان

[1] ان اصول کا فیصلہ، ان صریح اصول سے ہوگیا، جو مقدمہ کاسنڈا گیلیے میں قائم کیے گئے ہیں؛ اور جو اس سے مختلف المفہوم ہیں۔

329

کی عورت بذریعہ عقد نکاح کے، اپنے شوہر کا توطن حاصل کر لیتی ہے، اور اس ملک کے قوانین کی پابند ہو جاتی ہے؛ مگر وہ اپنے شوہر کے مذہب کی پابند نہیں ہو جاتی، اور نہ اس کے مذہبی قوانین کا اتباع اس پر لازم ہوتا ہے؛ بہ استثنائے اس حد کے، جو شوہر کا قانون توطن، لازم قرار دیتا ہو، نہ اس سے زیادہ۔"

انگریزوں کے ہندوستانی توطن کے متعلق، جو قواعد انیسویں صدی کے وسط میں قرار پائے تھے، ان پر براہ راست، ان مقدمات کا کوئی اثر نہیں پڑا، جو انگریزوں کے مصر یا چین کے توطن کی نسبت، حال میں طے ہوئے ہیں۔ ان قواعد کی رو سے، ہر انسپر یا سویلین، جو کہ گورنمنٹ ہند کی ملازمت میں ہو، یا ہر انگریز، جس نے، ہندوستان کی مستقل سکونت اختیار کر لی ہو، حق توطن حاصل کر سکتا ہے؛ جس کی بنا، پر، اس کے ذاتی حقوق کا تصفیہ، جب تک کہ وہ اپنے اصلی وطن کو واپس نہ جائے، انگریزی قانون سے ہوگا (اٹرنی جنرل بنام فٹنر جرلڈ۔ ۲۵۔ ایل۔ جے۔ سی۔ ایچ۔ ۳۴۳۔ و کمشنران لینڈ ریونیو بنام مہمان ترکہ گارڈن۔ ۱۲۔ اسیشن کیسس۔ ۷ ۹۵)۔ یہ امر، البتہ مشتبہ ہے، کہ آیا ہندوستان کی موجودہ تبدیل شدہ حالت میں بھی، ان فیصلوں کا اتباع کیا جائے گا؛ جبکہ انگریزی عدالتوں نے، دوسرے مقدمات وراثت میں، بعوض انگریزی کے اُن قوانین سے، جو فریق مقدمہ کے وطن میں جاری ہیں، کام لینا شروع کر دیا ہے؟ —— لیکن یہ مسئلہ، ابتک قطعی تصفیہ کے لئے، کسی مقدمہ میں پیش نہیں ہوا۔

ٹورال کے مقدمہ امانت، اور مقدمہ عبد المسیح بنام فراہ کے فیصلہ جات کے متعلق، جو تنقیحی بحث، ویسٹ لیک نے، اپنی کتاب کی اخیر طبع میں درج کی تھی، اس کا مقصد، یہ ظاہر کرنا تھا؛ کہ یہ دونوں فیصلے، انگریزی توطن کے استثنا کے اصل اصول کے مخالف تھے۔ یہ بحث، اس طرح سے نکال دی گئی ہے، کیونکہ جو معقول بحث، انھوں نے، پیش کی تھی، اس کو، انگلستان کی اعلیٰ عدالت نے، مقدمہ کو سڈ انگلے میں بدل دیا ہے؛ جس سے ان کی حجت کی صحت، بمقابلہ ہر دو قدیم مقدمات کے ججوں کے ثابت ہوتی ہے: اس لئے اب ہم توطن کے قواعد کے بیان کی طرف متوجہ ہو سکتے ہیں۔

دفعہ ۲۴۳۔ توطن، جس کا لازمی تعلق، قانون یا حدود اختیارات

یا دونوں سے ہے، ہمیشہ کسی ملک میں ہونا چاہیئے؛ اگرچہ اس ملک میں، کسی مخصوص مقام میں ہونا، ضرور نہیں ہے؛ ممکن ہے کہ وہ، انگلستان میں ہو؛ مگر یہہ ضرور نہیں، کہ وہ، پارک یا کسی ایسے ہی دوسرے شہر میں ہو۔ اسیطرح "توطن" ہندوستان میں ہو سکتا ہے، لیکن یہہ ضرور نہیں ہے، کہ وہ، خاص کلکتہ یا کسی دوسرے شہر میں ہو۔ اگر، توطن، ہندوستان کا ہو، جہاں مختلف قومیں یا فرقے، مختلف قوانین کے پابند ہیں، تو توطن کا پوری طرح اظہار، اس وقت تک نہیں سمجھا جائیگا، جبتک کہ اس قوم یا فرقے کی صراحت نہ کی جائے گی، جس میں، وہ شخص، شریک ہے؛ جیسے انگریزوں کا ہندوستانی توطن، یا ایک مسلمان یا ہندو کا ہندوستانی توطن۔ جس صورت میں کہ کوئی انگریزی رعایا، ایسے مشرقی ملک میں توطن اختیار کرے، جو انگریزی حکومت سے خارج ہو، تو اس کے توطن کا اظہار، انگریزی مصری، اور انگریزی اترکی، اور انگریزی چینیا توطن کی اصطلاحات سے کیا جائیگا۔

880 ویسٹ لیک نے، قدیم فیصلوں سے جو بحث کی تھی، اور مشرقی توطن کی نسبت جس رائے کا اظہار کیا تھا، اس کی تائید مسٹر ایف پیگٹ، سابق چیف جسٹس ہانگ کانگ نے ـــــ اپنی کتاب "برائٹ قانون ملک" کی طبع ثانی سنہ ۱۹۰۵ء کے صفحہ ۲۲۲ میں کی ہے؛ اور مسٹر [illegible] یونیورسٹی کیلیفورنیا کے مسٹر ہیوبرٹ نے ـــــ لا کوارٹرلی ریویو کی جلد ۲۴ میں، جنہوں نے مقدمہ [illegible] کے وصیت نامہ کے فیصلہ کا حوالہ دیا ہے، جو امریکہ کی عدالت متعلقہ چین، شنگھائی ٹرم سنہ ۱۹۰۹ء (بشکل رسالہ) کا تنہا فیصلہ ہے۔ "وصی کا اصلی توطن، جارجیا کا تھا؛ سوال یہ تھا، کہ آیا اس متروکہ کے انتظام میں، جارجیا کے قانون سے کام لیا جائے، یا اس قانون سے، جو کانگریس نے باشندگان امریکہ ساکنین چین کے سے متعلق کر دیا ہے؛ اور عام قانون ہے؟ [illegible] [illegible] نے موخرالذکر قانون کے حق میں فیصلہ کیا، یہہ کہہ کر، کہ ہم اس کی کوئی معقول وجہ نہیں پاتے، کہ ایک شخص، امریکہ کا باشندہ، کیوں چین میں توطن نہیں اختیار کر سکتا"؛

## اصلی توطن اور ان لوگوں کا توطن جو عاقل و بالغ نہوں

میں، اس توطن کا — جو کہ اختیارات کی بنیاد ہے (جس سے کافی طور سے عملی نتیجہ پیدا ہوسکتا ہے)، اگر وہ سکونت کے مساوی قرار دیا جائے: اور اس بنا پر یہ تسلیم کیا جائے، کہ ایک شخص، ایک سے زیادہ توطن رکھ سکتا ہے)۔ اور اس توطن کا — جو ذاتی قانون کا معیار ہے، اور جس کا، اس غرض سے، ایک ہونا ضرور ہے، اور جو اس لحاظ سے، سکونت سے، بالاتر ہے، — باہم مقابلہ کرچکا ہوں انگلستان میں، توطن کا تصور، موخرالذکر قسم کا ہے؛ مگر جو ایک ہونے کا خیال، اس سے پیدا ہوتا ہے، اس کو ہم انھیں مواقع تک محدود نہیں رکھتے، جن میں قانون، زیر بحث ہوتا ہے۔ انگلستان میں، جب ہم اس اصطلاح کو، حدود اختیارات کے ضمن میں، استعمال کرتے ہیں — اور اگرچہ ظاہر کرنا چاہتے ہیں، کہ "توطن" اپنے صحیح مفہوم کے لحاظ سے لازمی نہیں ہے، — تو ہم، یہ کہتے ہیں، کہ اختیارات کی بنیاد، توطن یا سکونت پر قائم ہوسکتی ہے؛ نہ یہ کہ ایک سے زیادہ توطن کا ہونا ممکن ہے۔ کم سے کم، میری رائے میں، اس طرز ادا کا صحیح تر ہونا، اب مسلم ہے؛ اگرچہ ممکن ہے، کہ یہ امر ہمیشہ پیش نظر نہ رہتا ہو۔ ہر شخص کی اس قدر دقیق اصطلاحی صفت کے دریافت کرلینے کے لئے، یہ ضرور ہے کہ اس کا آغاز، اس پیدائشی توطن، سے کیا جائے، جو از روئے قانون، اس پر عائد ہوتا ہے؛ مثلاً، اس شخص کے باپ کا توطن، جس کے بعد، خود اس کی نقل و حرکت سے کی دریافت ہوسکتی ہے —

اس فرضی تسلیم سے، اتنا تو ضرور ہو جائیگا، کہ وہ کسی وقت بھی، بغیر توطن کے نہ رہیگا؛ اگرچہ فی الحقیقت اس کا کوئی مستقل مقام سکونت نہ ہو۔ اس لئے یہ مضمون، ابتدا سے دو اجزا میں منقسم ہو جاتا ہے — ایک، توطن پیدائشی (یا ابتدائی)؛ دوسرا، توطن انتخابی (یا اختیار کردہ)۔ مقدم الذکر، توطن کے متعلق حسب ذیل قواعد ہیں:—

**دفعہ ۲۴۴** — قانون انگلستان، ہر شخص کا، بوقت پیدائش، ایک توطن فرض کرتا ہے، جو پیدائشی یا ابتدائی یا اصلی توطن، کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔

331 **دفعہ ۲۴۵** جو بچہ، بحالت نکاح، اپنے باپ کے زمانہ حیات میں، پیدا ہوا ہو، اس کا، اصلی توطن، وہی ہے، جو باپ کا، بچہ کی پیدائش کے وقت تھا۔

**دفعہ ۲۴۶** جو بچہ، بغیر نکاح کے پیدا ہوا ہو، اس کا اصلی توطن، وہی ہے، جو اس کی پیدائش کے وقت، اس کی ماں کا تھا۔

ڈیسپبرشی: بمقدمہ ساؤنی بنام اُڈنی (۱۸۶۹) ایل۔آر۔آئی۔ایس ڈی۔اے۔ ۴۵۷؛ بمقدمہ سارکھارنٹ بنام سٹیر فیلڈ (۱۸۸۷) ۳۴ چانسری ڈویژن ۶ ۴۵-۳۷۷-سنج، کاٹن۔لنڈلے۔ نوٹس؛

**دفعہ ۲۴۷** اگر ایسا بچہ، جو بغیر نکاح کے پیدا ہوا ہو، بعدہ بحالت نابالغی، صحیح النسب کر لیا جائے[1] تو ایسے صحیح النسبی کے وقت، جو توطن، اس کے باپ کا ہوگا، وہی اس کا توطن قرار پائیگا۔

**دفعہ ۲۴۸** جس لڑکے کے والدین کا پتہ نہ چلتا ہو، اس کا اصلی توطن، وہی ہوگا، جہاں وہ پیدا ہوا، اگر وہ بھی نہ معلوم ہو، تو جہاں وہ پایا گیا یعنی وہ ملک، جس پر اس بچے کو پالنا، اور تعلیم دلانا لازم ہے۔ اور چونکہ اس پرورش اور تعلیم سے، اس کے ذاتی تعلقات قائم ہوتے ہیں، اس لئے اس کا ذاتی قانون بھی، فطری طور سے، اسی مقام سے متعلق رہے گا۔

متذکرہ بالا، اور توطن اختیاری، کے درمیان میں نابالغوں کے تبدیل توطن کے قواعد ہیں، جن کا تعین، ان اشخاص کے افعال سے ہوتا ہے، جن پر وہ نابالغ منحصر ہوتے ہیں۔ نابالغوں کا، جو توطن، اس طور سے قرار پائے، اس کو اصلی توطن، کے نام سے، موسوم کرنے میں، کوئی ہرج نہیں؛ کیونکہ اس توطن کی طرح، جو پیدائش سے قائم ہوتا ہے، اگرچہ توطن، زمانہ بلوغ تک قائم رہے، تو یہی اصلی توطن، قرار پاکر، اس کے اختیاری توطن، کو میسر کرنے میں، کام دیسکتا ہے؛ اور بعض اوقات، وہ اسی نام سے موسوم کیا جاتا ہے؛ اس کو پیدائشی توطن (Native Domicile)

---

[1] انگریزی قانون کی روسے، ایسا بچہ، جو حرام سے پیدا ہوا ہو، بچہ کی ماں سے، باضابطہ نکاح کر لینے سے، صحیح النسب ہو جاتا ہے۔ مترجم۔

سے موسوم کرنا کچھ زیادہ مناسب نہوگا۔

دیکھو مقدمہ گرگنش و گرگنش بنام ہیوٹ [۱۸۹۲] ۳- چانسری ۱۸۰ - جج چٹی - صفحہ ۱۸۴ - یہ فی الحقیقت ایک قانونی سوال ہے نہ کہ محض اصطلاحی۔ دیکھو دفعہ ۲۶۱ ؎

اس قسم میں، صرف شیرخوار بچے ہی شامل نہیں ہیں، نام کے متعلق، اتنا اور بیان کردینا ضرور ہے، کہ توطن اصلی کو، خواہ کتنا ہی وسیع یا محدود کیا جائے قانون روما کے حق باشندگی (Origo سے کوئی تعلق نہیں ہے؛ جو فی الحقیقت حق باشندگی شہر ( Citirzenship ) تھا، دیکھو صفحہ ۱۲۔

**دفعہ ۲۴۹** ایسے نابالغ کا توطن، جو صحیح النسب ہو، یا صحیح النسب کرلیا گیا ہو، اور جس کا ازدواج نہوا ہو، اور نہ وہ، حضانت سے جدا کیا گیا ہو، اس کے باپ کے توطن کا تابع ہے۔ اور ایسے نابالغ کا توطن کہ جو بغیر ازدواج کے پیدا ہوا اور غیر شادی شدہ ہو اور حضانت سے جدا نہ ہوا ہو، اور نہ صحیح النسب کرلیا گیا ہو — تمام توطن کی تبدیلیوں میں، اسکی ماں کے توطن کا تابع رہیگا۔ حضانت سے خارج ہونے کے لئے، لازم ہے، کہ فریق مذکور کلیتاً اور مستقلاً، والدین کی حفاظت سے نکل گیا ہو۔

مقدمہ سرکار بنام باشندگان روتھر فیلڈ گریز - ۱۸۲۳ - ۱ - بی - سی - آر - ۳۴۵ - 332
جج بیلی - ہوآلرائیڈ ڈیسٹ : یہ مقدمہ، ایک مفلسوں کی آبادی کا تھا، جو توطن سے بالکل مشابہ تھی - ایک مفلس، بحالت نابالغی، بحری فوج میں شریک ہوگیا تھا، اگر وہ، فوج میں، ۲۱ سال کی عمر تک رہتا، تو اسکی حضانت سے علیحدگی کا شمار، بھرتی کی تاریخ سے ہوتا، لیکن اس کا تعلق، سلطنت سے ختم ہوگیا! اور وہ، پھر اپنے والدین کی حفاظت میں آگیا؛ جس کی بنا پر پھر اس کو اس کے باپ کی، مقامی باشندگی کا حق حاصل ہوگیا ؎

**دفعہ ۲۵۰** باپ کے مرجانے کے بعد، باپ کے — آخری توطن

---

؎ بٹی نے بیان کیا ہے، کہ اب تک کوئی ایسی نظیر نہیں ہوئی ہے، جس میں نابالغ کا توطن، خود اسکے افعال سے تبدیل شدہ قرار پایا ہو ؎

کے قانون یا اختیارات کی روسے، اس کے، — ایسے نابالغ بچوں کی، — جو صحیح النسب ہوں، یا صحیح النسب کرلئے گئے ہوں، اور جن کا ازدواج نہ ہوا ہو، اور نہ وہ حضانت سے علیحدہ ہوئے ہیں، — ولایت کا انتظام کیا جائیگا؛ مگر بجز بچوں کی ماں کے، کسی اور ولی کو، — خواہ اس کو بحسب قانون مذکور، باپ نے مقرر کیا ہو، یا وہ خود، ازروئے قانون یا اختیارات، ولی قرار پایا ہو، — یہ اختیار نہوگا، کہ وہ نابالغ کے توطن کو تبدیل کردے؛ بہ استثنا کے اس صورت کے، کہ تقرر ولایت میں، یہ شرط ہو؛ یا جس قانون یا حکم کی روسے، وہ ولی قرار پایا ہو، اسکی روسے، وہ، اس کا مجاز ہو۔ لیکن اگر ماں، ولی قرار پائے، اور جس حکم یا قانون کی روسے، اس کی، یہ حیثیت قائم ہوئی ہے، اس میں، اسکی ممانعت نہوا، تو وہ، — خواہ دوسرا نکاح کرے یا نکرے، — غیر منکوح نابالغ، کو اپنے ساتھ، جہاں چاہے لیجا سکتی ہے؛ بشرطیکہ اس کا تبدیل مقام کرنا، اسکی وراثت کی غرض سے، بدنیتی پر مبنی نہو (اگر تبدیل مقام کے لئے کافی وجہ نہوگی، تو یہ تبدیل، بدنیتی پر محمول کیجائے گی)؛ یا نابالغ کے فوائد کو پیش نظر رکھ کر، ایسا انتظام کرے، کہ نابالغ کا وہ توطن، جس کو، وہ چھوڑ چکی ہے، بحال خود قائم رہے۔ اور جن مقامات میں، ماں کی برائے نام ولایت، عدالت کے زیر ہدایت ہوتی ہے، اور خود عدالت، اپنے آپ کو، اصلی ولی تصور کرتی ہے، جیسا کہ انگلستان کی ہائیکورٹ چانسری ڈویژن میں ہوتا ہے، وہاں، ماں کو، اپنی اولاد کے توطن کے تبدیل کا، یہ محدود اختیار بھی، باقی نہیں رہتا۔ یہ اصول، ان بچوں پر بھی، اسیطرح حاوی ہیں، جو اپنے باپ کے فوت ہوجانے کے بعد، پیدا ہوں، جسطرح، وہ، ان بچوں سے متعلق ہیں، جن کے باپ، انکی پیدائش، یا ان کے صحیح النسب قرار دیئے جانے کے بعد، فوت ہوئے ہوں۔

خیال کیا جاتا ہے، کہ دفعہ ہذا، ان نتائج کے مطابق ہے، جسپر مقدمات ذیل میں، بمجان تذکرہ پہنچے ہیں:- پوٹنگر بنام وٹمین (۱۸۱۷) ۲-میر-۹۷- میں جسٹس گرانٹ۔ اور مقدمہ جانسٹون بنام بیٹی (۱۸۴۳) ۱۰ سی و ایف- ۶۶ میں جسٹس لینڈ ہرسٹ اور کیمبل (صفحہ ۱۲۰-۱۴۰)- اور مقدمہ شارپ بنام کرسپن (۱۸۶۹) ایل-آر-ای پی-ایم ۷ ۶۱۱ میں جسٹس وائلڈ- اور مقدمہ بیومانٹ [۱۸۹۳] ۲-چانسری-۴۹۰ میں جسٹس اسٹرلنگ ایم؛

مقدمہ مختار کراؤن بنام فنچ لوئیس (۱۹۱۰) ایس سی ۴۷۰۔ میں، ایک گیارہ سال کے نابالغ بچہ کو، اس کے باپ کے مرجانے کے بعد، اس کی ماں، اس کے اصلی توطن کے مقام سے اپنے ساتھ لے گئی؛ بچہ ۹ سال تک، اپنی ماں کے ساتھ، اسکاٹ لینڈ میں رہا؛ جہاں، اس کی ماں نے ایک انگلستان کے رہنے والے سے نکاح کرلیا۔ اس کے بعد، بچہ کا نکاح، لندن میں ہوا؛ مگر وہ، پھر اسکاٹ لینڈ واپس آکر رہنے لگا؛ یہاں تک کہ اسکی نسبت، 333
یہ تصدیق کی گئی، کہ وہ دیوانہ ہوگیا ہے۔ اسکی نسبت، یہ طے ہوا، کہ اس نے اپنی ماں کا اسکاٹ لینڈ کا توطن، بحالت نابالغی حاصل کرلیا تھا، اور وہ، بحالت توطن، اسکاٹ لینڈ میں فوت ہوا۔ قاعدہ ہذا میں، ماں کو مخصوص ولایت کا حق دینا، اور باپ کے آخری توطن کے قانون کو، کل معاملہ میں، قابل اتباع تصور کرنا، اور باپ کے فوت کے بعد، جو بچہ پیدا ہوا، اس کا تعلق بقیہ دفعہ سے کرنا، اگر بغور دیکھا جائے، تو نظائر مجولہ سے زائد ہے!

دفعہ ۲۵۰ جو شخص بعد بلوغ کے مجنون ہو جائے اس کا توطن، اسکے محافظ کے تبدیل توطن سے نہیں بدلتا؛ بلکہ وہی رہتا ہے، جو آغاز جنون کے وقت تھا۔

مقدمہ سینڈی بنام ہاسٹیرن (۱۸۹۶) ۲۔ ولس۔ ۱۹۸۔ میں، جسٹس لمبرو نے اس امر کے متعلق، اپنا شبہ ظاہر کیا، کہ آیا جو زمانہ کسی ملک میں، بحالت جنون بسر کیا جائے، وہ، قبل جنون کے زمانہ میں، تعین توطن کے لئے، شریک کیا جاسکتا ہے، یا نہیں؟ مقدمہ شارپ بنام کرسپن (۱۸۶۹) میں جسٹس وائلڈ کا رجحان، قطعی طور سے اس دفعہ کے اصول کی طرف تھا۔ ایل۔ آر۔ آئی۔ پی۔ ایم۔ ۶۱۰؛

مقدمہ ہیپرن بنام اسکرونگ (۱۸۶۱) ۹۔ ڈبلیو۔ آر۔ ۳۷۴۔ جج اسٹوارٹ؛ تماما یہ شبہ پیش ہی نہیں آئی۔ ڈائسی نے "اختلاف قوانین" میں، دفعہ ہذا کے اصول کی تائید کی ہے صفحات ۱۴۲-۱۴۳-۱۵۲-۱۵۳ طبع سوم۔

دفعہ ۲۵۱ لیکن ایسے لڑکے کا توطن، جو بعد بلوغ، کبھی عاقل نہ رہا ہو، اس کے باپ کے تبدیل توطن کا تابع رہے گا؛ اس صورت میں، جو ناقابلیت، بربنائے جنون ہے، وہ، اس ناقابلیت کے سلسلہ میں شمار ہوگی، جو نابالغی کی وجہ سے ہوتی ہے۔

مقدمہ شارپ بنام کرسپن (۱۸۶۹) ایل۔ آر۔ آئی۔ پی۔ ایم۔ ۶۱۱۔ جج، وائلڈ۔

**دفعہ ۲۵۳** اس زوجہ کا توطن جس کا افتراق (a mensa et toro)[1] از روئے قانون، نہ عمل میں آیا ہو، زوج کے توطن کے تابع ہے۔

یہ امر سخت مشتبہ ہے، کہ آیا ایسے عدالتی افتراق کے بعد بھی، زوجہ کو علیحدہ توطن کے قائم کرنے کا اختیار حاصل ہو جاتا ہے۔ شہزادی بائسکو کے مقدمہ میں، جو بحث تھی، اور جس پر یورپ کے دوسرے ممالک میں بہت کچھ لکھا جا چکا ہے، مقدمہ ڈالفن بنام رابنسن میں پیش نہیں آئی، مگر جسٹس کرینورتھ کی یہ رائے معلوم ہوتی تھی، کہ زوجہ کو، یہ قابلیت حاصل ہو جاتی ہے۔ اور جسٹس کنگس ڈاون کی، صریح رائے، اس کے خلاف تھی؛ ۱۸۵۹ - ۷ - ایچ - آف - ایل - ۴۱۶ - ۴۲۰ جسٹس کرینورتھ نے، یہاں تک کہا، کہ جب زوج، ملک کو چھوڑ دے، اور اپنی زوجہ سے، بے خبر ہو جائے، اور ملک غیر میں مستقل سکونت اختیار کرے، یا کسی جرم کی بناء پر، ملک سے خارج کر دیا جائے، تو زوجہ کو، علیحدہ توطن قائم کرنے کا حق ہو جاتا ہے۔ ایضاً صفحہ - ۴۱۹ ۔

دفعہ ہذا کے عام اصول سے متفق ہونے میں، جسٹس سوئنفن ایڈی نے، حد مذکور تک، استثنا قائم کرنا ممکن تصور کیا تھا۔ مقدمہ میکنزی ۔ میکنزی بنام اڈیوورڈز ناس [۱۹۱۱] ا۔ چانسری - ۵۹۴ - میں جسٹس فلیمور کا رجحان، زوجہ کے قیام توطن کیطرف تھا؛ خواہ قانوناً شوہر سے جدا کر دی گئی ہو، یا وہ قانوناً جدا کر دیئے جانے یا طلاق دیدیئے جانے کی مستحق ہو: لیکن یہ رائے ایسی بنا پر مبنی تھی، جس میں، توطن اور سکونت کو خلط ملط کر دیا گیا تھا ؛ مقدمہ لاسیور بنام لاسیور (۱۸۷۶) ا - پی - ڈی - ۱۳ میں جس کے لئے، دیکھو صفحہ کتاب ہذا ۹۸ جسٹس موصوف کے اصول کو، ہوس آف لارڈز نے، ایک بعد کے مقدمہ میں، منسوخ کر دیا؛ اور یہ طے کیا، کہ افتراق کی ڈگری کی عدم موجودگی میں، زوج کا وہ طرز عمل جس کی بناء پر، زوجہ کو بحالت

---

[1] اس کے معنی بستر اور میز سے علیحدگی کے ہیں، یہ ایک قسم کی جزئی طلاق ہوتی ہے؛ مگر اس میں عقد نکاح فسخ نہیں ہوتا؛ مترجم۔

دعوی، ڈگری ملسکتی تھی، زوج کے انتقال کے بعد، یہہ ثابت کرنے کے لئے کافی نہیں تصور ہو سکتا، کہ زوجہ کا کوئی جداگانہ توطن تھا۔ مقدمہ لارڈ ایڈوکیٹ بنام جیفری [۱۹۲۱] ا۔ اے۔ سی۔ ۱۴۶۔ جج، بالڈین۔ فنلے۔ کیو۔ ڈینڈن۔ شا، جنہوں نے، اسکاٹ لینڈ کے سشن کورٹ کے فیصلہ کو، بحال رکھا تھا۔

ایک مقدمہ میں، جو جرمنی سے جنگ کے زمانہ میں دائر ہوا تھا، ایک انگلستان کی عورت کے متعلق، جس کا نکاح، ایک آسٹریا کے رہنے والے سے ہوا تھا، اور جن میں عدالتی طور سے افتراق ہو گیا تھا؛ یہ طے ہوا: کہ زوجہ کا توطن، باغراض وصول رقم، زوج کے توطن سے جدا تھا۔ مقدمہ امانت گر نتھراپ [۱۹۱۸] ڈبلیو۔ این۔ ۱۶۔ جج، آیو۔

ایک انگلستان کی عورت کے متعلق، جس کا نکاح، ایک ملک غیر کے شخص کے ساتھ ہوا ہو، اور جس کو، شخص مذکور نے چھوڑ دیا ہو؛ یہ طے ہوا: کہ زوجہ مذکورہ مجاز ہے، کہ وہ، اپنا اصلی توطن انگلستان کا حاصل کرے؛ تاکہ وہ، اپنے شوہر پر، بطریق انگلستان، طلاق کا دعوی دائر کر سکے۔ دیکھو مقدمہ اسٹاتھاٹس بنام اسٹاتھاٹس [۱۹۱۳] پی۔ ۴۶ صفحہ کتاب ہذا ۸۰۸۔

مقدمات ولیمس بنام ڈاور [۱۸۵۱] افنٹ و [۱۸۵۲] ڈابسن۔ ۲۔ رابرٹسن۔ ۵۰۵ سے یہ مترشح ہوتا ہے: کہ جو عورت، عدالتی طور سے شوہر سے، جدا کر دیگئی ہو، وہ، قانونی طور سے، اس مقام کی ساکن نہیں متصور ہوگی، جہاں، اس کا شوہر رہتا ہے؛ اس غرض سے، کہ وہ، اسی عدالت کے زیر اختیار، متصور ہو، جس میں، شوہر، تنسیخ نکاح کے لئے، بعدہ دعوی دائر کرے۔

## توطن اختیاری یا انتخابی

اب ہم، اس فعل سے بحث کریں گے، جس کے ذریعہ سے، ایک عاقل اور بالغ شخص، اپنے لئے کسی خاص توطن کو، منتخب کر سکتا ہے۔ اور چونکہ یورپ کے اکثر ممالک میں، ذاتی قوانین کا معیار، بجائے توطن کے، پولٹیکل قومیت، قرار پا چکا ہے؛

یوں کہو اکہ تمدنی جماعتیں، پولٹیکل جماعتیں، متصور ہونے لگی ہیں! — یہ امر بہتر ہوگا کہ سب سے پہلے، اسپر غور کیا جائے، کہ توطن کی اس قانونی حیثیت پر، جو انگلستان میں اب تک قائم ہے، ایسے اوقات میں کیا اثر پڑتا ہے؟ جبکہ ایسے ملک کی نسبت غور کرنا پڑتا ہے، جس میں وہ قانونی حیثیت، پولٹیکل قومیت کو دیجاتی ہے؛ یا جسمیں سب اجنبی شخص کے توطن اختیار کرنے میں، اس ملک کی حکومت کی اجازت سے اور بلا اجازت کی بنا پر، فرق کیا جاتا ہے۔

**دفعہ ۲۵۴** اگر کسی ملک میں، اس طرح قیام کیا جائے، کہ قیام مذکور انگلستان کے قانون سے، وہاں کا توطن قرار پاسکتا ہو، تاہم اس کو، ایسا کوئی اثر وہاں کے قانون سے نہیں دیا جاسکتا، انگلستان کے توطن سے متعلق، نہیں دیا جائیگا۔ دوسرے الفاظ میں، کوئی شخص، کوئی ذاتی قانون، اسی قانون کی خلاف ورزی کرکے، نہیں حاصل کرسکتا۔

کولیر بنام ریواز (۱۸۴۱) ۲ - کر۔ ۸۵۵ - نج جنیر — بریمر بنام فریمن (۱۸۵۶) ڈین - ۱۹۲ - نج، ڈابسن: ان دونوں مقدمات میں، یہ طے ہوا — کہ انگلستان کے اصول توطن کے لحاظ سے، ایک شخص کو، ملک غیر کا توطن، حاصل ہوگیا تھا۔ اگر اس کے وصیت ناموں سے، اس کی، اس حالت توطن میں، انگریزی اصول متعلق کئے جاتے، تو وہ وصیت نامے، باطل قرار پاتے؛ یہہ اس ملک کے قانون کے خلاف تھا! — عدالت نے، ایسا عمل کرنے سے انکار کردیا۔ دیکھو ادفعہ ۹۸ گزشتہ — بریمر بنام فریمن کا فیصلہ مرافعہ میں، منسوخ ہوگیا۔ (۱۸۵۷) ۱ - مو - پی - سی - ۳۰۶ نج، وینس لے ڈیل: طے یہ ہوا — کہ وصیت کا ناجائز قرار دیا جانا، فرانس کے قانون کے خلاف نہ تھا؛ جہاں وصیہ نے، بغیر فرانسیسی حکومت کی اجازت کے، انگریزی اصول کے مطابق، توطن حاصل کرلیا تھا؛ مقدمہ ہملٹن بنام ڈیلاس (۱۸۷۵) ۱ - چانسری ڈویژن - ۲۵۷ - نج، بیکن: میں بھی، انگریزی قانون کے لحاظ سے، فرانس میں توطن، بغیر اجازت وہاں کی حکومت کے، حاصل ہوگیا تھا — اس میں، یہ طے ہوا: کہ اس خاص مقدمہ میں انگلستان

اور فرانس کے قانون میں، کوئی اختلاف نہ تھا ؛

دیکھو بطور خاص، مقدمہ جانسن [۱۹۰۳] ۱۔ چانسری۔ ۸۲۱۔ جج، 335

فارول۔ و مقدمہ بوسس جس سے صفحہ ۳۸ پر بحث ہوچکی ہے ؛

**دفعہ ۲۵۵** لیکن اگر انگلستان میں، اس طور سے اقامت کی جائے کہ اس سے، قانون انگلستان کے لحاظ سے، وہاں کا توطن حاصل ہوجائے تو انگلستان میں، وہ توطن، پورے طور سے تسلیم کیا جائیگا؛ اگرچہ وہ ملک، جس کو، اس نے، ترک کیا ہے، اسکی پولیٹیکل قومیت کے بحال خود رہنے کی بنا پر، اس کے ذاتی قانون کے تعین کرنے کا دعویدار ہو۔

میں نے، یہ دفعہ، بربناء اصول قایم کی ہے، بظاہر کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی، کہ ایک عاقل اور بالغ شخص، کیوں جدید ذاتی قانون کا پابند نہو سکے، جس کی اجازت اس ملک کا قانون، اپنی حدود میں دیتا ہے؛ اگرچہ اس کا قدیم ذاتی قانون، اس تبدیل پر معترض ہو!

مقدمہ برونل بنام برونل (۱۸۷۱) ایل۔ آر۔ ۱۲۔ اسے دیکھو۔
جج ہیکنس ؛ میں، متوفی نے، وہ تمام شرائط پورے کردیئے تھے، جن کے لحاظ سے، قانون فرانس، بغیر دوسرے ملک میں بود و باش اختیار کر لینے کے، اس کی فرانسیسی حیثیت، زائل ہوجانے کا اعلان کرتا ہے؛ یہ حالت اسکے انگلستان کے توطن حاصل ہوجانے کی، تائید تصور ہوئی ؛

**دفعہ ۲۵۶** قانون روما کے لحاظ سے، ایک عاقل اور بالغ شخص، اس کا مجاز تھا! کہ وہ اپنے واسطے، اور اپنی خواہش اور انتخاب کے مطابق، ایک حقیقی توطن، کسی ملک میں حقیقی قیام اور سکونت کی نیت کے ذریعہ سے اقائم کرے۔ انگریزی قانون بھی یہی ہے، مگر اسکے ساتھ، یہ شرط لگی ہوئی ہے، کہ جو سکونت، توطن پیدا کرنیوالی ہے، اس کی ایسی حیثیت ہونی چاہئے، کہ وہ اس سکونت کی حیثیت سے ممیز ہو، جس میں لازمی طور سے، قدیم توطن کے ترک کا خیال نہ تھا: سکونت مذکور، بلحاظ نیت کے، زیادہ تر مستقل، اور دوسری عام سکونتوں پر، ــــ جب تک کہ وہ قائم رہے، ــــ غالب رہنی چاہیے! ــــ جس نیت کا قاعدہ میں

ذکر ہے، وہ بعینہ یہ نہیں ہے۔ اس امر پر، کہ انگریزی قانون کے لحاظ سے، استقلال اور غلبہ کا کیا معیار ہے؟ دفعہ (۲۶۴) وغیرہ میں بحث کیجائیگی۔

لارڈز کرینورتھ اور کنگسڈاون نے، جو اصول، نہایت زور کے ساتھ، مقدمہ مورہاوس بنام لارڈ..... (۱۸۶۳) ایچ۔ آف ایل ۲ ۲۷۲ میں قائم کیا؛ اگرچہ وہ، صاف یہ نہ تھا: مگر اس کے لحاظ سے، اصول متذکرہ بالا کی نسبت، اشتباہ کی گنجائش ہے۔ اصول مقدمۃ الذکر کے لحاظ سے، توطن اختیاری، عیسائی ممالک میں بھی، محض سکونت سے، خواہ کیسی ہی مستقل اور غالب کیوں نہو، حاصل نہیں ہوسکتا؛ جب تک کہ اس شخص کی نیت، یہ نہو، کہ وہ، اپنے آپ، اور اپنی جائداد منقولہ کی وراثت کو، اس ملک کے قانون کے تابع کر دیگا: یا اگر قانون، اس کے پیش نظر نہو، تو کم از کم اس کی یہہ نیت ہو، کہ وہ، اپنے آپ کو، اس ملک کے لوگوں میں، اس طرح ضم کر دیگا، کہ اس ملک کے قانون کا نفاذ، اسپر اور اس کی جائداد منقولہ کی وراثت پر، اس کے خیالات کے مطابق ہوگا۔ ایک زمانہ میں یہ خیال تھا، کہ مقدمہ موڑہاوس بنام لارڈ.....
336 اور مقدمہ وکر بنام ہیوم (۱۸۵۸) ۷۔ ایچ آف۔ ایل۔ ۱۲۴ میں، پولیٹکل قومیت کو بجائے توطن کے، ذاتی قانون کی بنیاد قرار دینا مقصود تھا؛ یا کم از کم یہ منظور تھا، کہ توطن اختیاری، اس وقت تک ذاتی قانون کی بنیاد نہ قرار پائیگی؛ جب تک اس کے ساتھ، ایسے حالات نہ موجود ہوں، جن سے یہہ مستنبط ہوتا ہو، کہ شخص مذکور، اختیار کردہ ملک کی پولیٹکل قومیت کو، ترجیح دیتا ہے۔ لیکن جو تقریریں، معزز لارڈز نے کی ہیں، ان کو بغور دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے، کہ ملک اختیار کردہ کی جس جماعت میں جاتے ہیں، کہ وہ شخص مذکور ضم ہوجائے؛ وہ تمدنی جماعت ہے، نہ کہ پولیٹکل سوسائٹی! علاوہ اس کے، مقدمہ موڑہاوس بنام لارڈ..... کے اصول کا اتباع، حال کے اکثر مقدمات میں نہیں کیا گیا ہے۔ اور خصوصیت کے ساتھ، ہوس آف لارڈز کے مقدمات میں: ونیاس بنام اٹرنی جنرل (دیکھو صفحہ ۴۰۲ کتاب ہذا)۔ وگاسڈا گلے بنام کاسڈا گلے (امریکہ صفحہ ۳۲۱)۔ ومقدمہ اسکاٹ لینڈ کا ریج بنام سمرول (۱ ھ۔ ایس سی۔ ایل۔ آر۔ ۶۔ ۴۰)۔ اور اس لحاظ سے وہ، قدیم اصول کا تبدیل کرنے والا نہیں متصور ہوسکتا۔

قدیم اصول، اس جماعت کے اعتبار اور بہبود کو، اہم قرار دیتا ہے؛ جس میں
ایک شخص، بربنائے سکونت، شریک ہوگیا ہے۔ اس میں کوئی کلام نہیں ہو سکتا،
کہ اگر شخص مذکور کو، اس سوسائٹی سے، جس میں وہ رہتا ہے، الگ ہوجانے، اور
اس ملک کے قانون سے مستثنے رہنے کی، اجازت دیجائے، تو اکثر صورتوں میں،
اس سوسائٹی کی بہبودی میں، نقصان کا اندیشہ ہوسکتا ہے (فرض کرو۔ کہ توطن، —
طلاق اور محرمات نکاح، کے بارہ میں، — اختیارات کی بنیاد ہے۔ جس ملک
سے بلحاظ سکونت، اس کے تعلقات قوی ہیں، اس کو یہہ اعتراض ہوسکتا ہے، کہ ان
امور میں، اس کا قانون، محض اس بنا پر معطل نہیں کیا جاسکتا۔ کہ وہ، ایسے ملک سے
آیا ہے، جہاں سے، وہ اپنے تمدنی تعلقات قائم رکھنا چاہتا ہے۔ دوسرے اصول
میں، انسان کی آزادی، اور اس کی خواہشات، کا زیادہ تر خیال رکھا گیا ہے! —
اسکی نسبت، یہ کہنا بیجا نہوگا، کہ وہ، ملک غیر کی سکونت کی آزادی ہے؛ جس میں اس سے
باہر رہنے کی آزادی کا، اضافہ ہوگیا ہے۔ (یعنی: ایک ملک میں رہنے، اور بعض معاملات
میں، اس کے قوانین کی عدم پابندی، کی اجازت ہے — مترجم) ایک ایسے شخص کی
صورت فرض کرو! جو اپنے توطن کے ملک کے علاوہ، کسی دوسرے ملک میں، مستقل
طریقہ سے، قیام کرنا چاہتا ہے؛ مگر معاملات وصیت و ازدواج، اور عام دیوانی حیثیت
میں، اسی ملک کا قانون، قائم رکھنا چاہتا ہے، جس کو وہ چھوڑ چکا ہے۔ جسٹس وکینس،
بمقدمہ ڈگلاس بنام ڈگلاس ۱۸۷۱ء ایل۔ آر۔ ۱۲۔ ایکویٹی ۶۴۴ — اگر کوئی شخص کسی
ملک میں، اپنی تمام جائداد کے ساتھ، اس طرح سکونت اختیار کرنا چاہتا ہے، کہ وہ، اس
ملک کی سوسائٹی کا ایک رکن ہو جائے، اور وہاں، بمقابلہ دوسرے مقام کے، اپنا
خاندان قائم کرے، اور پھر یہ چاہے کہ وہ، دوسرے ملک کے قانون کا پابند 847
رہے، تو اس کی مثال، ان لوگوں کی سی ہوگی، جو متضاد اشیا کے آرزومند
رہتے ہیں۔ اور یہ امر یقینی ہے، کہ اس کو، مقدمہ مورہاؤس بنام لارڈز .....
کے اصول سے، مطلق مدد نہیں ملے گی؛ لیکن اگر مسٹر جج وکینس کا، یہ مقصد
سمجھا جائے! کہ وہ، ایسے شخص کی مثال پیش کررہے ہیں، جو صرف اپنی ذاتی سکونت،
مستقل طریقہ سے، اپنے توطن سے علیحدہ، کسی مقام پر قائم کرنا چاہتا ہے؛ مگر

ساتھ ہی اسکے یہ نہیں چاہتا، کہ اس کے خاندانی تعلقات، اس کے مقام توطن سے منقطع ہو جائیں؛ تو ملک غیر کا ایسا قیام، جس میں وہ، اپنے قدیم توطن کا قانون بحال رکھنا چاہتا ہے، جس سے، بغیر وصیت کے فوت ہو جانے کی حالت میں، اس کی جائداد منقولہ، اس کے ایسے رشتہ داروں کو پہنچ سکے، جو غالباً اس وقت تک، اسی ملک میں مقیم ہوں! —— اس صورت میں، البتہ مقدمہ مورہاوس بنام لارڈ..... کے اصول سے مدد ملے گی؛ اگرچہ قدیم اصول، اسکی اجازت نہ دیگا۔

ان دونوں اصول کے تاریخی تعلقات کی نسبت، یہ کہنے کی ضرورت نہیں، معلوم ہوتی؛ کہ مقدمہ مورہاوس بنام لارڈ..... کا اصول، نہ قدیم توطن کے تصور سے پیدا ہوا، اور نہ پیدا ہو سکتا تھا؛ قدیم توطن، صرف سکونت تھا، جس میں، اس سے زیادہ، اصطلاح سے کام نہیں لیا جاتا تھا، جتنا، اغراض اختیارات کے لیئے، ضرور تھا۔ توطن کا دوسرا قدیم تصور، میونسپل محصولات سے ملحق تھا۔ یہ خیال کہ جدید حقیقی سکونت کی بنا پر، وہاں کے محصولات سے، یہ کہہ کر، آزادی ہو جائے گی؛ کہ ہمارا تعلق، اخلاقی طور سے، قدیم توطن سے ہے! —— یہ ڈائجسٹ کے اس فقرہ میں ضمناً، سخت ناپسند کیا گیا ہے، جس کو ہم، صفحہ ۲۱۹ پر، لکھ آئے ہیں۔ چونکہ ہمارے یہاں، قانون کا تعین، توطن سے کیا جاتا ہے، اور اس کے ساتھ، دو اور شرطیں لگا دی گئی ہیں، اسلیئے میرے نزدیک، کثیر التعداد انسانوں کا، اپنے عادتی طریقہ سے جدا کر دیا جانا، اور ان کی واجبی خواہشوں میں، اصطلاحی قواعد سے، مزاحم ہونا، بطور خاص توجہ کے قابل ہے۔ اور کیا اس حالت میں، انگلستان کے لیئے، یہ مناسب نہو گا، کہ وہ، یا تو، مورہاوس بنام لارڈ..... کے اصول کو اختیار کرے، یا ذاتی قانون کا معیار بجائے توطن کے، پولیٹیکل قومیت کو قرار دے۔ مقدمہ مورہاوس بنام لارڈ: میں، جو خیالات، تبدیل توطن کے متعلق، ظاہر کیئے گئے ہیں، وہ یورپ کے دوسرے ممالک میں، بالکل نہیں پائے جاتے؛ میرے نزدیک، اس کی وجہ یہ ہے، کہ ان ممالک میں، پولیٹیکل قومیت کو، ذاتی قانون کا معیار قرار دینے کی طرف، زیادہ تر رجحان ہو رہا ہے۔ اس طریقہ کا اختیار کرنا، جس سے، ایک شخص، بغیر رعایا بنے، ملک غیر میں رہکر، اپنے قدیم قوانین کی پابندی کر سکتا ہے، زمانہ کی، ان ضروریات کو بھی پورا کرتا ہے، جن کے متعلق،

آجکل، مباحث ہورہے ہیں۔

دفعہ ۲۵۶ کی تائید میں، انگریزی نظائر کا پیش کرنا، بے ضرورت ہے؛ صرف ایک نظیر پیش کرنا، کافی ہے: جو بصراحت تمام ہے، اور جدید اصول کے معرض بیان میں آنے سے، بہت قبل کی ہے۔ مقدمہ ہسکنس بنام میتھوز (۱۸۵۶) ۸۔ ڈی۔ ایم۔ جے۔ ۱۳ میں، جج، ٹرنر نے کہا: کہ میں اس مقدمہ میں، کوئی ایسی شہادت نہیں پاتا، جس سے ظاہر ہوتا ہو، کہ جب مسٹر میتھوز نے انگلستان کو چھوڑا، تو وہ کسی فوری خطرہ میں تھے۔ اس میں کوئی شبہ نہیں، کہ وہ تندرست نہ تھے، اور باہر جانا، علاج اور تبدیل آب و ہوا کی غرض سے تھا۔ مجھ کو اس میں شک نہیں، کہ وہ، انگلستان میں، قیام کرنا پسند کرتے۔ مگر میرے نزدیک، ان کو اٹلی میں قیام کے لئے کسی سخت ضرورت نے مجبور نہیں کیا تھا۔ ان کا وہاں کا قیام، انکی خوشی اور رغبت پر منحصر تھا، نہ کہ کسی ضرورت پر، اسلئے میں، یہ رائے قائم کرنے کی جرأت نہیں کرسکتا، کہ ایسے حالات میں، توطن نہیں بدلا جاسکتا ہے۔ اگر مقام کے زیادہ صحت بخش ہونے کی بنا پر، توطن تبدیل نہیں ہوسکتا، تو اس رائے کے قیام میں بھی، کوئی امر مزاحم نہیں ہوسکتا، کہ وہ، عادات کے زیادہ تر مؤید بخت ہونے کی بنا پر بھی، تبدیل نہیں ہوسکتا۔ دونوں صورتوں میں 'اخلاقی جبر' ایک حد تک موجود ہے۔' جسٹس نائٹ بروس نے، اس رائے سے اختلاف کیا، مگر وجوہ اختلاف تفصیل نہیں بیان کئے۔ ان کا کہنا، یہ تھا، کہ تمام شہادت پر غور کرنے کے بعد، میرے نزدیک، یہ ثابت نہیں ہے، کہ سنہ ۱۸۳۰ء کے بعد، کسی وقت بھی، مسٹر میتھوز نے، ٹسکینیا کا توطن اختیار کیا، یا اپنے انگلستان کے توطن کو، چھوڑا یا ضائع کردیا، یا ٹسکینیا کے توطن کے حاصل کرنے، یا اپنے انگریزی توطن کو چھوڑ دینے، یا اس سے دست بردار ہوجانے، کا ارادہ کیا۔ تبدیل توطن کا مجرد ارادہ، بے کار ہے، اگر از روئے قانون، اس کے بدلنے کے لئے حقیقی تبدیل سکونت، مع نیت کے لازم ہو۔

سنہ ۱۸۵۵ء میں جسٹس کرینورتھ نے، مقدمہ ویکر بنام ہیوم میں لکھا:

338

کہ "ایسے معاملات میں، یہہ امر کہنا، شاید نامناسب نہو گا، کہ میرے نزدیک، تمام عدالتوں کو، ایسے تبدیل یا توطن ملک غیر کے معاملات کو، بحد اشتباہ اور احتیاط کی نظر سے دیکھنا چاہئیے! یہ امر، بآسانی سمجھ میں آسکتا ہے، کہ ایک شخص، جو ابتدا اگر اسکاٹ لینڈ میں بحیثیت وہاں کے باشندہ کے رہتا ہے، اس کو چھوڑ کر، انگلستان میں آکر، بود و باش اختیار کرنا چاہتا ہے، یا اسکے برخلاف، لیکن یہ سمجھ میں آنا، اتنا آسان نہیں ہے، کہ وہ، برطانیہ عظمیٰ کو چھوڑ کر ایسے ملک میں مستقل طور سے گھر بنانا چاہتا ہے، جہاں وہ ہمیشہ پردیسی سمجھا جائیگا! اور ایسی مشکلات میں پھنسا رہے، جن کا، ایسے حالات میں پیدا ہونا، اور ایک ملک کے فرائض کا، دوسرے ملک کے فرائض سے، تصادم ہونا، لازم ہے۔ واقعات، اسقدر قوی ہو سکتے ہیں، جن سے، یہ نتیجہ نکالا جا سکے، کہ ایک شخص ہمیشہ کے لئے، اپنے وطن اصلی کو ترک کر دینا چاہتا ہے، مگر یہ نتیجہ، ایسا نہیں ہے، جو موجودہ زمانہ میں، بآسانی نکالا جا سکے، جبکہ سفر میں، اس قدر آسانیاں ہو گئی ہیں: اور لوگ، اکثر تفریح، معائنہ، یا کفایت، کے لحاظ سے، اپنے وطن سے جاکر، دوسرے ممالک میں، عام طور سے، قیام کرنے لگے ہیں"۔ ۔ ایچ آف ایل۔ ۱۵۹ء

جدید اصول کا، اس تمہید کے ساتھ، بصراحت تمام، مقدمہ ہور ہاوس بنام لارڈ.....(۱۸۶۳)۔۱۔ ایچ آف ایل ۲۷۲ میں، اعلان کیا گیا جسٹس کرنیورتھ نے لکھا۔ کہ "مسٹر کا یجرنین نے، آخر کار، کچھ کمرے یا مکان، بغیر فرنیچر کے، کرایہ پر لیکر، رہنا شروع کیا! اور مکان کے لئے، عمدہ اور قیمتی سامان خرید کیا: جس سے، اگر تم چاہو، تو یہ نتیجہ نکال سکتے ہو، کہ انھوں نے، وہاں مستقل قیام کا ارادہ کیا! لیکن یہ، تبدیل توطن کے لئے کافی نہیں ہے۔ تبدیل توطن کے لئے، اس مقولہ کے مطابق، جس کو، میں ایک مرتبہ، استعمال کر چکا ہوں، اور جس کے اعادہ سے، میں محض اس کی بنا پر دست بردار نہیں ہو سکتا: کیونکہ میرے خیال میں صحیح قانون کا اظہار اسی مقولہ سے ہوتا ہے! کہ ایک شخص ہمیشہ کے لئے، اپنا وطن چھوڑ دینے کا

ارادہ رکھتا ہے، اس کے لئے، کسی دوسرے مقام پر،
مکان لینا، اور یہ خیال کرنا، کہ اپنی صحت، یا کسی دوسری غرض سے
غالباً، تم کو، تمام عمر، وہیں رہنا پڑے! کافی نہوگا ——
اس سے مقصود حاصل نہیں ہوسکتا —— بہبودی صحت کے
خیال، یا کسی دوسری غرض سے، کسی جگہ جانے سے، تمھارا
اصلی یا اختیار کردہ توطن، زائل نہیں ہوتا؛ جب تک کہ بلحاظ صحت، یا کسی دوسری
وجہ سے، تمھاری یہ نیت نہو، کہ تم، باشندگی اسکاٹ لینڈ کی چھوڑکر، انگلستان
فرانس، یا جرمنی، کی باشندگی، نہ اختیار کرلو! اس صورت میں، اگر، تم، ان سب
چیزوں سے دست بردار ہوجاتے ہو، جن کو تم، اپنے وطن میں چھوڑ آئے ہو!
اور کسی دوسرے مقام میں، مقیم ہوجاتے ہو! تو، تم، تبدیل توطن کرتے ہو۔ 839
اس زمانہ میں، جبکہ لوگ صحت یا دوسری ضروریات —— مثلاً بچوں کی تعلیم
یا محض خیال، یا لطف، —— کے لئے، دوسرے ممالک میں جانے کے،
اس قدر عادی ہورہے ہیں، یہہ کہنا، نہایت خوفناک ہوگا! کہ تم، دوسرے
ملک میں جاکر رہنے سے، اگرچہ، تم، اپنے وطن کی کل جائداد پر قابض رہے،
اور تمھارا مکان قائم رہا —— جیسا کہ اس شخص کا مکان، کلینینگ میں
قائم رہا، —— تو تم، بجائے اس ملک کے باشندہ کے، ایک پردیسی ہوگئے! ——
یہ توطن کے جدید، اور ترقی یافتہ، تصور کے، صراحتاً خلاف ہے۔" اور کنگس ڈاؤن
نے کہا: کہ "میں، توطن کے مسئلہ میں، صرف اس قدر کہنا چاہتا ہوں، کہ میرے
نزدیک، تبدیل سکونت، خواہ وہ کتنی ہی طویل اور مسلسل کیوں نہ ہو، ایسی
تبدیل توطن، نہیں تصور ہوسکتی؛ جس کا اثر، کسی شخص کی وصیتی کارروائی پر
پڑسکے۔ اگرچہ، سکونت، اس کا ایک ضروری جزء ہے، اور ہوسکتا ہے، اور تبدیل
توطن کی نیت کی قوی شہادت ہے؛ لیکن جبتک، سکونت کے ساتھ، تبدیل
توطن، کی نیت موجود نہو، میرے نزدیک، توطن، میں کوئی تغیر نہیں واقع ہوسکتا"
بمقدمہ شارپ بنام کرسپن (۱۸۶۹) جسٹس وائیلڈ (پینزانس) نے کہا
"اسپر قابلیت اور زور سے بحث کی گئی ہے، کہ جارج نے، اپنی عمر بھر،

نہ کوئی ایسا فعل کیا، اور نہ کوئی بات کہی، جس سے، عدالت، یہ استنباط کرسکے، کہ اس کا، دیدہ و دانستہ یہ ارادہ تھا، کہ وہ، اپنا پرتگال کا توطن چھوڑ کر انگلستان کا توطن اختیار کرے۔ قانوناً، اس کا اصلی توطن، اسی استنباط سے زائل ہوسکتا ہے؛ جیسا، کہ مختلف نظائر سے، ظاہر ہوتا ہے؛ اور جس کی تائید، ہوس آف لارڈز کے فیصلہ سے ہوتی ہے۔ مورہاؤس بنام لارڈز ۔۔۔ ایل۔ آر۔ ا۔ پی و ایم ۔ ۶۱۶؛ اسی سال مقدمہ اڈنی بنام اڈنی میں، جسٹس ویسٹ بری نے کہا ــــ کہ "توطن اختیاری ایک نتیجہ یا استنباط ہے، جو قانون، ایک شخص کے دیدہ و دانستہ، ایک مخصوص مقام پر، غیر محدود زمانہ کے لئے، سکونت اختیار کرنے کے ارادہ سے، اخذ کرتا ہے"۔ ایل۔ آر۔ ا۔ ایس۔ ڈی۔ اے۔ ۴۵۸۔ اسی مقدمہ میں، جسٹس ویسٹ بری نے، اس خیال کی اصلاح کی، جو مورہاوس بنام لارڈ ۔۔۔۔ کے مقدمہ سے، شایع ہوگیا تھا: یعنی یہ کہ ــــ خانگی قانون میں بجائے توطن کے، پولیٹیکل قومیت کو، قائم کرنا مقصود ہے؛

مقدمہ ڈگلاس بنام ڈگلاس (۱۸۷۱) ایل۔ آر۔ ۱۲۔ اے کیو۔ ۶۱۷ میں، جسٹس وکنس نے، دونوں اصول کا باہم مقابلہ کیا؛ مگر وہ، اس امر پر مطمئن نہ ہوسکے، کہ مقدمہ مورہاوس بنام لارڈ ۔۔۔۔ انگلستان کا قانون تھا، اگرچہ وہ، اس کو، انگلستان کا قانون قرار دینا پسند کرتے تھے۔ ان کے نزدیک، اس اصول کے لحاظ سے، توطن میں، کوئی تغیر نہیں واقع ہوسکتا، جب تک کہ اس شخص کے پیش نظر، صریح طریقہ سے، تبدیل قانون نہ ہو۔ اور یہ حالت جہاں تک میں سمجھتا ہوں موجود تھی؛ ممکن ہے، کہ فرق بہت باریک ہو؛ مگر میں عرض کروں گا، کہ فرق ضرور ہے؛ فرض کرو؛ کہ انگلستان کے رہنے والے دو شخص، پرتگال میں قیام کرتے ہیں ـــ ایک شخص، اس انگریزی صحبت میں اٹھتا بیٹھتا ہے، جو پرتگال میں پائی جاتی ہے؛ اور اپنی اولاد میں، انگریزی خیالات، قائم رکھنے کے لئے، ان کو، انگلستان میں تعلیم دلاتا ہے۔ وغیرہ وغیرہ ــــ دوسرا خود اور اس کی اولاد، پرتگال کی سوسائٹی میں، اٹھتی بیٹھتی ہے؛

اور، وہ، اپنی اولاد کو، پرتگالیوں کی طرح تعلیم اور تربیت دینا چاہتا ہے۔
ممکن ہے کہ ان دونوں اشخاص نے، قانون کا، اسوقت تک مطلق نہ خیال کیا ہو، جبتک کہ اسکی ضرورت نہ واقع ہوئی ہو، مگر جب ان کے بچوں کے ازدواج کا مسئلہ پیش ہوتا ہے، تو مقدم الذکر کی خواہش یہ ہوگی ــــ کہ انکے ازدواج کی صحت کا معیار، انگلستان کا قانون قرار پائے، اور موخر الذکر پرتگال کے قانون کیطرف، رجوع کریگا۔ اور جہاں تک میں سمجھتا ہوں، مور ہاوس بنام لارڈ...... کا اصول، موخر الذکر صورت میں، تبدیل توطن کے تسلیم کرنے سے، انکار نہیں کرسکتا"۔

لارڈ میکناٹن نے، مقدمہ ونیش بنام اٹارنی جنرل [۱۹۰۴] اے. سی. ۲۸۷ - میں، مور ہاوس بنام لارڈ...... کے اصول کو "بظاہر منسوخ کردیا"، جس میں، انھوں نے، انگلستان کے سبینہ توطن کو، ـــــ جو بیان کیا جاتا تھا، کہ امریکہ کو چھوڑ دینے کے بعد، ظہور پذیر ہوا ہے، ــــ نامنظور کیا۔ حالات، اس قدر قوی تھے، کہ عدالت ہائے تحت میں، جسٹس کینیڈی، فلیمور اور کالنس اور اسٹرلنگ اور میتھوز نے، اور عدالت مرافعہ میں، لارڈ لنڈلے نے، توطن کو، منظور کرلیا تھا! ــــ لارڈ ہیلسبری نے، اسپر اپنا اطمینان ظاہر نہیں کیا، اور اپنی فیصل کنندہ رائے، توطن کے خلاف دی: اس بنا پر، کہ اس کا ثبوت، فریق بیان کنندہ کے ذمہ تھا[۱] ــــ سب سے اہم امر یہ ہے، کہ اگرچہ تمام مخالف واقعات کی تردید، یہ کہہ کر ہوسکتی تھی، کہ مسٹر ونیش نے کسی لحاظ سے بھی، "ہمیشہ کے لئے، ترک وطن کا ارادہ نہیں کیا"، مگر لارڈ میکناٹن نے، بطور معیار کے، اس کو نہیں لیا؛ اور نہ مشہور مقدمہ کا ذکر کیا؛ بلکہ لارڈ کرینورتھ کی اس رائے کے ایک جز سے، ــــ جو انہوں نے، مقدمہ سابق، ویکر بنام ہیوم میں ظاہر کی تھی، ـــــ 340

---

[۱] اس امر کا اظہار، قرین انصاف ہوگا، کہ جو نتیجہ، ویسٹ لیک نے، اس فیصلہ سے اخذ کیا ہے، اس سے بعض ماہران فن قانون کو، اتفاق نہ تھا، انکی رائے میں، یہ فیصلہ، اس اصول کا مؤید ہے، جس کو، ویسٹ لیک، اس فیصلہ سے منسوخ قرار دیتے ہیں: اسلئے میں نے، بجائے ان الفاظ کے، کہ وہ "منسوخ سمجھا جانا چاہئے" ــــ جیسا کہ اس کتاب کے اخیر طبع میں درج ہوئے تھے، ــــ "بظاہر منسوخ کردیا" قائم کردئیے ہیں! ــــ میرے نزدیک، جو نتیجہ اخذ کیا گیا ہے، وہ، اس سے بالاتر نہیں جاسکتا ہو

بحث کی، اور خود اپنے معیار کو، ان الفاظ میں ظاہر کیا: "جس امر پر، آپ حضرات کو غور فرمانا ہے، وہ، میرے خیال میں یہ ہونا چاہئیے ـــ کہ آیا یہ امر، صریح اور قابل اطمینان طریقہ سے، آپ حضرات پر، ثابت ہوگیا ہے، کہ مسٹر نسبیت نے، اپنی وفات کے وقت، خاص مقصد، اور تہیہ، اور آخری اور قطعی نیت، یہ کر لی تھی، کہ وہ، امریکہ کے توطن کو ترک کر کے، انگلستان میں آباد ہو جائیں گے؟" ـــ سوال کا یہ رُخ، لارڈ میکناٹن نے، ان الفاظ کی بناء پر، اختیار کیا تھا، جو لارڈ کاٹن ہام[۵۱]۔ جیسفورڈ[۵۲]۔ ویسٹ بری[۵۳] و کیرنز[۵۴] نے استعمال کئے تھے ـــ انھوں نے، اس کو پسند کیا، اور وائس چانسلر وکینس کی تجویز کے ایک فقرہ سے مدد لیکر، لکھا: کہ جس امر پر، یہاں غور کرنا ہے، وہ، یہ ہے، کہ آیا موصی نے، فی الحقیقت کسی وقت، اپنا قطعی اور آخری ارادہ، انگلستان میں بود و باش اختیار کرنے کا ظاہر کیا، یا اس کے طرز عمل یا بیانات سے، یہ یقین کیا جاتا ہے، کہ وہ، ایسے ارادہ کا اظہار کرتا، اگر دونوں ممالک میں سے کسی ایک میں، بود و باش اختیار کرنے کی ضرورت عائد ہوتی[۵۵]۔ پس انگلستان کے مقدمہ کا نتیجہ، فی الحال یہی ہے، کہ توطن اختیاری کے حصول کے لئے، جس نیت (animus) کی ضرورت ہے، وہ عزم بالجزم ہونا چاہیئے، جو شخص زیر بحث نے، قائم کیا ہو، یا جس کی نسبت، یہ یقین ہو، کہ وہ قائم کرتا، اگر بذریعہ سوال کے، اس کی توجہ، اس طرف مبذول کرائی جاتی۔ عزم مذکور، پورے طور سے، اور مستقلانہ قیام سے، جدید توطن حاصل کرنے سے متعلق ہونا چاہیئے، لیکن یہ ضرور نہیں ہے، کہ وہ عزم، اپنے آپ کو، دوسرے نظام قوانین کے متبع، یا اپنے آپ کو، دوسرے ملک کے تمدنی خیالات یا عادات کے پابند کر دینے سے متعلق ہو: اس لئے اگر اس عزم پر دوامی ترک وطن کا خیال ہو سکتا ہے، تو

---

۵۱ مقدمہ منرو بنام منرو (۱۸۴۰) ۷۔ سی۔ ایل و ایف ۸۷۶ ۔

۵۲ اڈنی بنام اڈنی (۱۸۶۹) ایل آر۔ ۱۔ ایچ۔ ایل۔ ایس۔ سی۔ ۴۵۸ ۔

۵۳ مقدمہ بل بنام کنڈی (۱۸۶۸) ایل آر۔ ۱۔ ایم۔ ایل۔ ایس سی ۳۲۱ ۔

۵۴ ایضاً صفحہ ۳۱۱ ۔

۵۵ مقدمہ ڈگلاس بنام ڈگلاس (۱۸۷۱) ایل۔ آر۔ ۱۲۔ ای کیو۔ ۶۴۵ ۔

بہت ہی سرسری طریقہ سے؛ جو ان تمام اخلاقی تصورات سے مبرا ہے؛ جنس سے (oatria) مرکب ہے۔

اسکاٹ لینڈ کے ایک حال کے مقدمہ میں، ایک باشندہ انگلستان کے متعلق، یہ طے ہوا: کہ اس کو انگلستان کا اختیاری توطن بسلسل قیام سے، حاصل ہو گیا ہے؛ اگرچہ اپنے وصیت نامہ میں، جو اس نے لکھا تھا، اس نے اپنے آپ کو، متوطن اسکاٹ لینڈ بیان کیا تھا۔ مقدمہ کو ربرج بنام سمرویلی ۵۱۔ ایس سی۔ ایل آر۔ ۷۰۶ [۱۹۱۴] ۔ ایس سی۔ ۵۵۸۔ ج کولن۔ انشریکلائیڈ۔ جانسٹن میکنزی۔ اسکرینگئن۔ جسٹس اسکرینگین جج نے اس امر پر، افسوس کیا، کہ وہ، یہ رائے قائم نہیں کر سکتے، کہ "توطن اصلی، اس وقت تک نہیں زائل ہو سکتا، جبتک کہ اس کو، ایک شخص نے، دیدہ و دانستہ نہ ترک کیا ہو ا ـــ ان معنوں میں، کہ اس نے، دیدہ و دانستہ، اپنی سول حیثیت، اسکاٹ لینڈ کے باشندہ سے انگلستان یا دوسرے ملک کے باشندہ سے، جیسی صورت ہو، نہ بدل لی ہو"۔ یہ فیصلہ، بہ نسبت تجویز مقدمہ ونئیس بنام اٹارنی جنرل کے جسٹس کرنیو تھم کی رائے کا صریح مبطل ہے۔ اور ہوس آف لارڈز نے، جو فیصلہ، کاسڈ اگلیے کے مقدمہ میں، مشرقی توطن کے متعلق کیا، اس سے، اس اصول کی تائید ہوتی ہے، کہ سول حیثیت میں، بلا لحاظ پولیٹکل قومیت کی تبدیل کے تغیر ہو سکتا ہے ٭

مارکیوئنس نٹلے بنام گاسکل [۱۹۰۶] اے۔ سی۔ ۵۶۔ ج، ہیلسبری۔ رابرٹسن۔ لنڈلے، کے مقدمہ کو لارڈ رابرٹسن نے اس امر کی بیکار کوشش قرار دی: کہ انگلستان کا ایک مسلم مہاجر، اور بڑا زمیندار، اسکاٹ لینڈ کا باشندہ قرار دیا جائے صفحہ ۱۰ ٭

## تبدیل توطن کے قواعد

**دفعہ ۲۵۷** مرد، غیر منکوحہ عورتیں، بیوائیں، مطلقہ عورتیں، اور غالبا

ایسی عورتیں، جن کا قانونی طور سے، افتراق ہوچکا ہو! (دیکھو! دفعہ ۲۵۳)، بشرطیکہ عاقل اور بالغہ ہوں، نیت اور عمل کے اشتراک سے — جو حقیقی نیت (animo et facto) کے نام سے موسوم ہے — تبدیل توطن کی مجاز ہیں۔ اگر یہ دریافت کیا جائے: کہ آیا ان عورتوں کے لئے بھی، جو عقد نکاح کی بناء پر آزاد ہوچکی ہیں، بلوغ کی شرط لازم ہے؟ — تو جواب یہ ہوگا: کہ اس کا انحصار، ان کے ذاتی قانون پر رہنا چاہئے۔ جو نابالغہ اپنے ملک کے قانون کی رو سے، بربنائے نکاح، ناقابلیت سے خارج ہوچکی ہے، وہ، دوسرے افعال کیطرح، تبدیل توطن کے بھی قابل تصور ہوگی۔ انگلستان کے قانون کے لحاظ سے، نابالغ، بربنائے نکاح، ناقابلیت کی حدود سے خارج نہیں ہوجاتا؛ اور اس لئے، اس کو، تبدیل توطن کا اختیار نہیں ہوتا۔

مقدمہ فاربس بنام فاربس (۱۸۵۴) کے ۲ ایم صفحہ ۳۵۵ جج، وڈ

**دفعہ ۲۵۸** تبدیل توطن کے لئے، جو ارادہ، قیام ملک جدید کیلئے، ضروری سمجھا جاتا ہے، وہ، — جیسا کہ مقدمہ وینیس بنام اٹرنی جنرل میں، بحث کرتے وقت بتایا گیا ہے — ایک مستقل عزم، ایک جگہ کی سکونت کو ترک کرنے اور دوسری جگہ کی سکونت کو اختیار کرنے کا ہونا چاہئے؛ مگر اس میں، یہ شرط لگی ہوئی ہے کہ جب ترک کردہ مقام سکونت، خود اختیار کردہ توطن ہو، تو ممکن ہے، کہ ارادہ، صرف اس کے ترک تک محدود رہے؛ کیونکہ اگر ارادہ کسی اور ملک کا نہ کیا جائیگا، تو ضروری واقعات کے پیش آنے کی صورت میں، تارک وطن کا اصلی توطن، عود کر آئیگا؛ جیسا کہ آگے چلکر معلوم ہوگا — اور ضروری واقعات، یہی ہیں، کہ وہ ملک چھوڑ دیا جائے، جس میں، توطن اختیار کیا گیا تھا۔

نیت کے لزوم سے یہ نتیجہ نکلتا ہے، کہ توطن، کسی سکونت سے نہیں بدلتا، جو ایسے انتخاب سکونت کا نتیجہ نہ ہو، جسپر فوری عمل کیا جائے؛ یا جو کسی مقصد کیلئے، بخوشی نہ اختیار کیا گیا ہو؛ جیسا کہ دفعہ ۲۷۵ میں ہے۔

نہ کسی جگہ قید رہنے سے؛ مقدمہ برٹن بنام فشر (۱۸۲۸) ملورڈ ۳۰۳-۱۸، جج، رڈکلف؛ نہ، (۲۲) سال تک، دوسرے ملک میں، مختلف ہوٹلوں اور سراؤں وغیرہ میں، بغیر اس صریح نیت کے، کہ وہاں گھر قائم کیا جائے؛ رہنے سے: مقدمہ ہینسن بنام ہین (۱۸۸۵) ۲۹- چانسری ڈویژن۔ ۹۰۶- جج، چِٹی — دیکھو! اس قابل غور مقدمہ کو

جس میں ایک عرصہ دراز کا حقیقی قیام، تبدیل توطن کے لئے، کافی نہیں متصور ہوا؛ وینفیس بنام اٹرنی جنرل [۱۹۰۴] اے۔ سی۔ ۲۸۷؛ ___ نیز دیکھو! ایک حال کا مقدمہ اسالی، مندرجہ اخبار ٹائمس، مارچ ۲۸ سنہ ۱۹۲۰ع، جج، آشٹبری (جس میں، باوجود ہندوستان میں، (۲۳) سال رہنے، اور اس کے بعد، خانہ بدوشی زندگی بسر کرنے کے، اس کا اسکاٹ لینڈ کا اصلی توطن، بحال رکھا گیا؛ اس کے قریب کے رشتہ دار، اس کا کوئی توطن، نہ ثابت کر سکے ___ یہ شخص، فرانس میں پیدا ہوا تھا؛ اس کی ماں اسکاٹلینڈ کی رہنے والی تھی؛ اور اس کی تربیت، زمانہ نابالغی میں، اسکاٹ لینڈ ہی میں ہوئی تھی۔

جس حالت میں، نیت ثابت ہو جائے، تو اس کی وجہ تحریک کی تلاش، غیر ضروری ہے۔

جسٹس ٹریٹر نے، جیسا کہ صفحہ ۳۲۸ پر ذکر ہو چکا، عالیہ کنطار کے مطابق فیصلہ کیا؛ اور اخلاقی مجبوریوں کے متعلق تحقیقات کو غیر ضروری قرار دیا؛ جس صورت میں، امریکہ کے ایک شخص نے جس نے، ازدواجی توطن، انگلستان میں حاصل کر لیا تھا، انگلستان کو چھوڑ کر، پیرس میں رہنا شروع کیا؛ اور وہاں کی رعایا بننے کے لئے، ایک درخواست، اس غرض سے پیش کی، کہ وہ پیرس میں، طلاق کی کارروائی کر سکے ___ قرار پایا: کہ ایسی حالت میں، انگلستان کا اختیاری توطن، زائل ہو گیا۔ مقدمہ ڈرکسل بنام ڈرکسل [۱۹۱۵] ۱۴۰۔ ایل۔ ٹی۔ جے۔ ۱۵۵۔ جج، ایغول؛

**دفعہ ۲۵۹** تبدیل توطن میں، جزو اعظم، عام طور سے، صرف قدیم ملک کا چھوڑ دینا ہے؛ لیکن اگر ملک قدیم کا توطن، اصلی توطن ہے، تو جدید ملک میں پہنچنا بھی، اس کا ایک جزو ہے۔ جدید ملک میں حقیقی مدت قیام، بطور ثبوت نیت، کار آمد ہو سکتی ہے؛ لیکن تبدیل توطن کی کوئی قانونی شرط نہیں ہے۔

ملک چھوڑنے کی ایسی کوشش جس میں کامیابی نہ ہو، کافی واقعہ نہیں متصور ہو سکتا۔ مقدمہ ریفنل (۱۸۶۳) ۳ ایس و ٹی۔ ۴۹۔ جج اکرسول، ملک چھوڑنے کا، ارادہ کرنا ہی، کافی نہیں ہے۔ مقدمہ میرٹ چیامرس بنام دنگفیلڈ (۱۸۸۷) ۳۶ چانسری ڈویژن ۵۰۰۔ جج، کاٹن۔ بون۔ دفرائے: جنہوں نے جسٹس اسٹرلنگ کی

تجویز کو، بحال رکھا ہے۔

**دفعہ ۲۶۰** دفعات ۲۵۸ اور ۲۵۹ کو ملانے سے مختلف صورتوں کے لئے مفصلۂ ذیل قواعد مستخرج ہوتے ہیں:۔

348 (۱) اصلی توطن سے اختیار کردہ توطن کی تبدیلی: اگر تارک وطن، سمندر میں، یا ملک قدیم سے ملک جدید کو جاتے ہوئے، فوت ہو جائے، تو اس کا آخری توطن، اس کا اصلی توطن قرار پائے گا۔

مجھ کو کوئی ایسی نظیر دستیاب نہیں ہوئی، اگرچہ میں نے، یہ امر، دفعہ ۲۵۹ میں، شریک کر دیا ہے؛ کیونکہ نظائر کے عام رحجان سے یہی ظاہر ہوتا ہے، کہ اس کا فیصلہ اسی طور پر ہوگا۔

(۲) اختیاری توطن کے حاصل ہو جانے کے بعد (اسکو چھوڑ کر)، اصلی توطن کیطرف بالارادہ رجوع کرنے سے، درمیانی عرصہ میں، موت کے واقع ہونے سے، اصلی توطن ہی، آخری توطن متصور ہوگا۔

مقدمہ بیانچی (۱۸۵۲ء) ۲۔ ایس۔ ٹی۔ ۱۹۰۔ ج، کراسول۔

(۳) اگر اختیاری توطن ترک کر دیا جائے، بغیر اسکے کہ کافی طور سے نیت کسی دوسرے ملک کی کیجائے؛ اور بعدہٗ خانہ بدوش زندگی شروع کیجائے: تو ایسی حالت میں توطن اختیاری کو ترک کر دینے کے بعد اصلی توطن عود کر آتا ہے؛ اور خانہ بدوش، زندگی بھر قائم رہتا ہے۔

مقدمہ اڈنی بنام اڈنی (۱۸۶۹ء) ایل۔ آر۔ ۱۔ ایس۔ ڈی۔ آئی۔ ۴۴۱۔ ج، ہیڈ ہٹلے، چیمفورڈ، ویسٹ بری۔ کولنسے؛ اس مقدمہ نے منرو بنام ڈگلاس کے مقدمہ (۱۸۲۰ء) ۵۔ میڈ۔ ۳۷۹۔ ج، لیچ کے مقدمہ کو، منسوخ کر دیا؛ اور اس کا اتباع، مقدمہ کنگ بنام فاکسول (۱۸۷۶ء) ۳ چانسری ڈویژن۔ ۵۱۸۔ ج، جیسل میں کیا گیا۔ نیز دیکھو، مقدمہ ساسالی (امریکہ)۔

(۴) ایک توطن اختیاری کو، دوسرے توطن اختیاری سے، تبدیل کرنا؛ درمیانی عرصہ میں، موت کی صورت میں، آخری توطن، وہ متصور ہوگا جسکی طرف شخص مذکور، سفر کر رہا تھا۔ سرجان لیچ نے جو اصول مقدمہ منرو بنام ڈگلاس میں اختیار کیا ہے وہ یہی ہے۔ (۱۸۲۰ء) ۵۔ میڈ۔ ۴۰۵۔

جسٹس ووڈ نے مقدمہ فارس بنام فارس (۱۸۵۴ء) کے ص ۳۵۴ اس سے اتفاق کیا ہے اور جسٹس پیج کے اُصول کے اس جزیر، مقدمہ اوڈلی بنام اوڈلی میں بھی، کوئی گرفت نہیں کی گئی ہے۔ یہ صورت نمبر ۳ سے مختلف بہت ہی شاذ صورتوں میں، واقع ہوگی، اور اگر واقع بھی ہو، تو فی الحال، اسکے فیصلہ کی وہی صورت اختیار کی جائے گی، جو نمبر ۳ کے لئے اختیار کی جاتی ہے ــــ شک کی حالت میں، توطن اصلی کی طرف رجوع کرنے کا رجحان بہت زیادہ قوی ہوگیا ہے۔

**دفعہ ۲۶۱** جب کسی شخص کا توطن، ــــ زیر دفعات ۲۴۷ - ۲۴۹-۲۵۰، ۲۵۲ یا ۲۵۳ اس کی پیدائش، اور اس تاریخ کے درمیان میں جس میں کہ اس کو پہلی مرتبہ اپنے لئے خود انتخاب توطن کا حق حاصل ہوا ــــ پیدا کیا گیا ہو، تو دفعات ۲۴۸، ۲۵۵ اور ۲۶۰ کو کام میں لانے کیلئے از روئے قانون، اس کا وہی توطن، جو مذکورہ بالا تاریخ پر تھا، اس کا اصلی توطن سمجھا جائے گا۔

جہاں اصلی توطن بصراحت بیان کیا گیا ہے، وہاں اس کا مفہوم اس سے زیادہ نہیں سمجھا جائیگا، جو اس توطن سے سمجھا جاتا ہے، جو از روئے قانون، بروقت پیدائش قرار پاتا ہے، جیسا کہ دفعہ ۲۴۴ میں ہے۔ لیکن وہ اصول، جو نظائر سے قائم ہوتے ہیں، اور جن پر دفعات ۲۵۸ اور ۲۵۹ مبنی ہیں، بظاہر یہ چاہتے ہیں، کہ لفظ توطن اصلی کے جو طور سے، ان نظائر میں مستعمل ہوا ہے، اسکے معنی میں وسعت دی جائے۔ یہ بحث مقدمہ گرگنش بحوالہ دفعہ ۲۴۸ میں ہوئی تھی، مگر کوئی نتیجہ نہ نکلا۔

**دفعہ ۲۶۲** ایک عاقل و بالغ کے توطن کی بحث میں، چونکہ ہمیشہ ایک توطن شروع میں موجود ہوتا ہے، اس لئے جو شخص، اس کا بدلا جانا بیان کرتا ہے، اس کا بار ثبوت، اسی کے 344
ذمہ ہوتا ہے۔

دیکھو لارڈ ہالسبری، مقدمہ ونسیس بنام اٹارنی جنرل، متذکرہ سابق، صفحہ ۴۴۰۔

**دفعہ ۲۶۳** اگرچہ جدید توطن، قدیم توطن سے بلحاظ ملکی تعلقات (Politically) کے، علیحدہ ہے، تو اس کے ثبوت میں اتنی دقت نہ واقع ہوگی، جس قدر، اس صورت میں، واقع ہوگی، جب بحث، دو ایسے ممالک میں ہو، جو دونوں، انگریزی حکومت میں، واقع ہوں۔

جسٹس کرینورتھ، مقدمہ بحر بنام ہوم متذکرہ صفحہ ۳۲۸ ــــ یہ مقدمہ

جیسا کہ صفحہ مذکور پر بیان کیا گیا ہے، یہ شکل، اصول کے مطابق ہے، بجز اس کے کہ اسپیر مور، ہاؤس بنام لارڈ کے مقدمہ کے اصول سے انحراف کیا جائے، مگر عملی طور سے، غالباً وہ صحیح تصور ہوگا۔

**دفعہ ۲۶۴** جو نیت، جدید توطن کے حصول کے لئے، ضروری ہے، وہ، اس واقعہ کے خیال کی مانع ہے، جس کے ظہور میں آنے پر، سکونت ختم ہو جائے گی۔

انگلستان کا قدیم اصول یہ تھا کہ اگر وہ واقعہ، جس پر واپسی منحصر ہوتی تھی، بالکل یقینی یا غیر یقینی اور بعید، سمجھا جاتا تھا، تو قدیم ملک میں، واپسی کی خواہش یا اس کا ارادہ، ممنوع نہیں متصور ہوتا تھا۔ اس طور سے، توطن میں تبدیلی، بیرون ملک، میں بغرض صحت رہنے سے ہو سکتی تھی، یا اگر ایسی صحت، جو اس کو، واپسی کے قابل کردے، بعید از قیاس ہو — باوجود اس ارادہ کے، کہ بصورت صحت یابی، واپسی عمل میں آئیگی — یا بحیثیت تاجر، دوسرے ملک میں، اس ارادہ کے ساتھ رہنے سے، کہ کثیر منافع کما کر، واپسی عمل میں آئیگی، — توطن تبدیل ہو سکتا تھا۔

جسٹس تھرلو بمقدمہ بروس بنام بروس (۱۷۹۰) ۲۔ باس و پال۔ ۲۳۰۔ نوٹ؛ جسٹس ویسٹبری بمقدمہ اٹارنی بنام ڈے پیوولی (۱۸۵۴) ۹۔ مو۔ پی۔ سی۔ ۳۳۴؛ جسٹس کیمپبل بمقدمہ ایکین بنام ایکین (۱۸۶۱) ۳۔ میک۔ ۵۰؛ مگر موجودہ زمانہ کا رجحان یہ ہے، کہ قدیم اصلی توطن کو، واپس ہو جانے کا صریح ارادہ، نیت قیام کا مانع (Animus Manendi) متصور ہوتا ہے۔ مقدمہ جیمس بنام جیمس۔ ۹۰۸۔ ایل۔ ٹی۔ ۳۳۰۔ ہج عدالت: اس مقدمہ میں، ایک موصی جس کا اصلی توطن، ویلز میں تھا، اور جہاں وہ، (۴۰) سال رہ چکا تھا، طبی مشورہ کے مطابق، جا کر جنوبی افریقہ میں رہا، اور وہیں فوت ہوگیا! — قرار پایا، کہ اس کا اصلی توطن، قائم رہا، کیونکہ وہ، اپنے خطوط میں، برابر وطن جانے کا ذکر کرتا رہا تھا؛ بمقدمہ ووسٹ بنام جیوہیگان۔ ۹۔ چانسری ڈویژن۔ ۱۴۴۔ ہج، میلانس ۱۸۸۵ء جبکہ ۱۸۸۷ء میں جسٹس جیسل جیمس اور بریٹ نے بحال رکھا، ایک فرانسیسی کے متعلق، طے ہوا، کہ اس نے، انگلستان کا توطن حاصل کرلیا ہے، باوجود اس کے کہ اس نے، ایک موقعہ پر، اثنائے گفتگو میں، اپنا ارادہ ظاہر کیا تھا، — کہ وہ، کافی طور سے دولتمند ہو جانے کے بعد، اپنے ملک فرانس، کو واپس جانا چاہتا ہے، لیکن اس مقدمہ سے زیادہ تر ایک

اس امر کی ہوتی ہے، کہ ایسے بیانات، انسان کی زندگی کے افعال، اور اسکی تکمیل کردہ دستاویزات، کے مقابلہ میں، کوئی وزن نہیں رکھتے! —— اگر اس کا یہ ارادہ، —— کہ وہ، دولت کمانے کے بعد، واپس جانا چاہتا تھا —— کافی طور سے، ثابت بھی ہو جاتا، تب بھی وہ، تبدیل توطن میں، مانع نہیں ہو سکتا تھا۔ دیکھو! مقدمہ کالرج بنام سمرویلی (صفحہ ۲۴۱)، جسمیں موصی نے، اپنے وصیت نامہ میں لکھا تھا، کہ وہ اسکاٹ لینڈ کا متوطن ہے؛ مگر قرار یہ پایا: کہ اسکی اس تحریر سے، اسکے قانونی اور اختیار کردہ توطن پر، جو مسلسل انگلستان میں رہنے سے حاصل ہو گیا تھا، کوئی اثر نہیں پڑ سکتا ؛

**دفعہ ۲۶۵** باوجود اس کے، تجارت کے لئے، ہندوستان میں قیام سے، جس کی مدت، 345
پہلے سے نہ مقرر کر لی گئی ہو، انگلو انڈین، توطن قائم ہو سکتا ہے؛ اگرچہ ایسی صورتوں میں، عام طور سے، ارادہ یہ ہوتا ہے کہ ہندوستان میں قیام، اس وقت تک رہے گا، جبتک کہ دولت جمع ہو جائے: اور اسکے بعد، یورپ چلے جائیں گے۔ یہ قاعدہ، ابتداءً، اس قدیم اصول پر قائم ہوا تھا، جس کا ذکر آخر دفعہ کی تحت میں کیا جا چکا ہے؛ اور وہ، جدید اصول کے استثناء کی حیثیت سے، قائم ہے! —— یہ خیال کرنا، کہ اس مسئلہ کو، —— کہ آیا، ہندوستان پر، انگریز، براہ راست، اپنے سیاسی عہدہ داروں کے ذریعہ سے، حکمران ہیں؛ یا بالواسطہ ایسٹ انڈیا کمپنی کے، حکومت کرتے ہیں؛ —— انگلو انڈین توطن سے کوئی تعلق ہے؟ توطن کے صحیح مفہوم سے بعید ہے!

خود کرینورتھ اور جیمسٹیفورڈ نے، مور ہاؤس بنام لارڈ کے مقدمہ میں، ایک اسکاٹ لینڈ کے باشندہ کا، انگلو انڈین توطن، تسلیم کر لیا تھا، جو ایسٹ انڈیا کمپنی کی ملازمت میں، ہندوستان گیا تھا۔ ۱۰ - ایچ۔ ایل۔ ۲۷۲-۲۸۱ —— اگرچہ اسکی خط و کتابت سے ظاہر ہوتا تھا، کہ وہ، کبھی ہندوستان میں، اس سے زیادہ عرصہ تک، رہنا نہیں چاہتا تھا، کہ اسکی مالی حالت درست ہو جائے، اسکے بعد، وہ، اسکاٹ لینڈ میں جا کر رہیگا؛ جیسا کہ وی۔ سی۔ کنڈرسلی نے، ایسے شخص کے متعلق، الارڈائیس بنام اون سلو (۱۸۶۴) ۱۰ - جر۔ سلسلہ جدید ۲۵۲ - صفحہ ۲۵۳ میں کہا تھا ؛

اس میں شک کی گنجائش نہیں، کہ ایسی صورتوں میں، انگلو اینڈین توطن کے موجب آسانی ہوسکنے کے لئے، قوی دلائل موجود ہیں؛ کیونکہ انگلو اینڈین قانون تقریباً وہی ہے، جو انگلستان یا آئرلینڈ کا قانون ہے۔ قانون مقدم الذکر کے حق میں، فیصلہ کرنے سے بشرطیکہ اصلی توطن انگلستان یا آئرلینڈ کا ہو، کوئی فرق، بجز اسکے نہیں ہوتا، کہ اس کی جائداد، اس محصول وراثت سے مستثنے ہوجاتی ہے، جو اصلی وطن میں، اسپر عائد ہوتا۔ اسکاٹ لینڈ کے اصلی توطن ہونے کیحالت میں سوداگر، بضرورت و بسبی یورپ باسانی ممکن ہے کہ انگلینڈ یا اسکاٹ لینڈ میں قیام کرے؛ برخلاف اسکے، اگر اس کا توطن، اسکاٹ لینڈ کا قرار دیا جائیگا، تو اسکاٹ لینڈ کا قانون، ہندوستان میں نافذ کرنے کی ضرورت واقع ہوگی؛ جو قانون مذکور کو، خود انگلینڈ میں، نافذ کرنے سے زیادہ دشوار ہوگا! — ہندوستان میں اسکاٹلینڈ کے صحیح قانون سے واقفیت کے ذرائع اور زیادہ کم ہیں۔

**دفعہ ۲۶۶** جب توطن کے مسئلہ کا انحصار نیت پر ہو، اور وہ، متنازعہ فیہ ہو، تو شخص مذکور کا بیان، خواہ وہ زبانی ہو یا خانگی، تحریر یا قانونی کاغذات میں، بطور شہادت کے داخل ہوسکے گا۔ اگر شخص مذکور زندہ ہے، تو وہ، بطور گواہ کے، اپنی نیت کے متعلق، اظہار دے سکتا ہے۔ ایسے اظہار یا شہادت کی صحت، یا مظہر کے ارادہ کے یاد رکھنے کی قوت کے متعلق، اعتراض ہوسکے گا؛ لیکن اسپر غور کرلینا لازم ہے کہ آیا جس ارادہ کا، بذریعہ بیان یا شہادت ثابت کیا جانا منظور ہے، وہ، فی الحقیقت اہم ہے؟ اس طور سے، صاف اور صریح ارادہ، 346
قدیم توطن کو قائم رکھنے کا، — خواہ اس کے معنی، بیان کنندہ کے ذہن میں، کچھ ہی کیوں نہ ہوں! — اس کے، اس ارادہ کے ثبوت سے کہ وہ، اپنی زندگی کے بقیہ ایام، دوسرے ملک میں، بسر کرنا چاہتا تھا؛ — باطل ہوجاتا ہے۔

جو صورت، یہاں بیان ہوئی ہے، وہ، مقدمہ اسٹیر (۱۸۵۸) ۳۔ ایچ۔ این۔ ۵۹۴۔ جج پلاک۔ براموئیل۔ وائٹس میں پیش آئی؛ ارادہ کے اظہار کے لئے، دیکھو! مقدمہ کروک انڈلن بنام فلر (۱۸۵۹) ۱۔ ایس۔ ٹی۔ ۴۴۱۔ جج، کراسول؛ اور مقدمہ دوسٹ بنام جوگیھان، متذکرہ صفحہ ۳۴۲؛ دکار برج بنام سمرویل، متذکرہ صفحہ ۳۴۱؛ دکاسڈا اگلے بنام کاسڈا گلے، متذکرہ ۳۲۱؛ و مقدمہ میکیسول بنام میلکور (۱۸۶۰) ۲۔ میک۔ ۸۵۲۔ ۶۔ جر (سلسلہ جدید) ۷۰۴؛ و مقدمہ گرگنیش و گرگنیش بنام ہیوٹ (۱۸۹۲) ۳۔

چانسری - ۱۰۸ - جسٹس پارچٹی ؛ و مقدمہ ولسن بنام ولسن (۱۸۷۲ء) ایل - آر - ۲ - پی - ایم - ۴۳۵ : میں جس شخص کا توطن ، زیربحث تھا ، اس کا اظہار ، اس کے ارادہ کے متعلق ، لیا گیا تھا ؛ اس میں جسٹس وائیلڈ نے ، اقرار کیا ، کہ فریق مقدمہ کے اظہار سے ، انہوں نے ، توطن کے متعلق ، ایسی رائے قائم کی ، جو فریق مذکور کی عدم موجودگی کی صورت میں ، کسی طرح نہ قائم ہو سکتی - زیادہ تر یہ سوال نہیں ہے ، کہ آیا ، اس کا ، انگلستان میں قیام ، اس کے انگریزی توطن کے ثبوت کی طرف ، راجح ہے یا نہیں ؟ بلکہ قابل تصفیہ یہ ہے ، کہ "جب شخص مذکور ، حلف سے ، یہ بیان کرتا ہے ، کہ اس کا ارادہ انگریزی توطن قائم کرنے کا تھا ، تو آیا ، اس کے خلاف ، ایسے واقعات موجود ہیں ، کہ عدالت ، اس کے حلف پر لحاظ نہ کر کے ، اسکے بیان کو ، غلط باور کرے ؟ " حوالہ حسب سابق صفحہ ۵۴۴ ؛ مقدمہ اسپیروے بنام اسپیروے [۱۸۹۴] ۱ - آئی - آر - ۲۴۵ : میں ، جج پورٹر - ایم - آر - وسی واکر نے ، اس سرکاری بیان کو ـــ کہ وہ شخص ، فرانس میں ، توطن قائم کرنا چاہتا تھا ، ـــ وہاں کے توطن کی ، قوی شہادت قرار دیا ؛

**دفعہ ۲۶۷** جن افعال سے کسی توطن کا اختیار کیا جانا ، ظاہر ہوتا ہے ، وہ ، اسی پایہ کے سمجھے جاتے ہیں ، جیسے زبانی یا تحریری بیانات : مثلاً ، نکاح یا وصیت ، اس طور سے کرنا ، کہ وہ ، اسی صورت میں صحیح متصور ہو سکیں ، جبکہ توطن ، ایک خاص ملک کا قرار دیا جائے -

مقدمہ دوسٹ بنام جوگیہان (۱۸۷۰ء) ۹ - چانسری ڈویژن ۴۴۱ - جج ، جیسل وہمیس ؛

اب ہم ، اس معیار سے بحث کرینگے ، جس سے ، یہ دریافت ہو سکے ، یا اسکی دریافت میں مدد ملے ، کہ منجملہ دو مقام سکونت کے ، ایسے ارادہ کا رجحان ، جو مقدمات توطن میں ، اہم سمجھا جاتا ہے ، کس مقام کی طرف تھا ؟ تبدیل توطن کے ثبوت میں ، جو نفسہ وقتیں موجود ہیں ، اس سے ، یہ معیار ، مستثنیٰ نہیں ہو سکتا ؛ خصوصاً ایسی حالت میں ، جبکہ وہ توطن ، جس کا بدلا جانا بیان کیا جاتا ہے ، اصلی توطن ہوتا ہے -

**دفعہ ۲۶۸** ایک شخص کی بیوی اور بچوں کا قیام ، اس کے توطن کے ظاہری معیاروں میں ، سب سے اہم ہے ، مگر ہمیشہ قطعی نہیں سمجھا جاتا -

مقدمہ فارسن بنام فارسن (۱۸۵۴ء) کے - ۲۴۱ - جج ، ووڈ ؛ و مقدمہ پیٹ بنام

اڑلی جنرل نیوساؤتھ ویلیز (۱۸۷۸) ۳۔ مرافعہ جات۔ ۳۳۶۔ جج پیکاک ۔ مقدمہ ڈی اگیگائن بنام ڈی اگیگائن (۱۸۸۸) ۱۳۔ پی۔ ڈی۔ ۱۳۲۔ جج ہینن ۔ اس معیار کی وقعت میں، اس وجہ سے کوئی فرق نہیں واقع ہوتا، کہ وہ زوجہ کی خواہش پر اختیار کیا گیا تھا، اور وہ اپنی زوجہ کا دست نگر تھا۔ مقدمہ ایگین بنام ڈکسن (۱۸۷۰) ایل۔ آر۔ ۱۰۔ ۱۔ یکیو۔ ۵۰۹۔ جج جیمس ۔

347 **دفعہ ۲۶۹** ایک سوداگر کا شہر کا مکان، اس کے گاؤں کے مکان سے، قوی تر معیار ہے، مگر ایک زمیندار کا گاؤں کا مکان بمقابلہ اس کے شہر کے مکان کے، زیادہ تر قوی معیار ہے۔

جسٹس اڈل (لارڈ اسٹویل) بمقدمہ سمرویل بنام سمرویل (۱۸۰۱) ۵۔ وس۔

۲۸۹

**دفعہ ۲۷۰** اگر کوئی شخص، کوئی پولیٹکل یا میونسپل اختیار کسی مقام پر کام میں لاتا ہے، اس سے، ایسے مقام کے مقابلہ میں، جہاں پر اسکو ایسے اختیارات حاصل نہیں ہیں، یا وہ ان کو استعمال نہیں کرتا، ایک قوی دلیل قائم ہوتی ہے۔

جسٹس کنڈرسلے بمقدمہ ڈریوک بنام ڈریون (۱۸۶۴) ۳۴۔ ایل۔ جے۔ سلسلہ جدید۔ چانسری۔ ۲۷۔ مقدمہ نیکسول بنام میکلوری (۱۹۰۱) میں جسٹس کیمبل نے اس استدلال کا منجملہ اور دلائل کے عدالت سشن کے فیصلہ کی بحالی میں، حوالہ دیا جس کے ذریعہ سے توطن کا قرار داد دفعہ ۲۶۸ کے اصول کے خلاف کیا گیا تھا۔ ۶۔ جر (سلسلہ جدید) ۸۰۴۔ ۳۸ میک۔ ۹۵۹۔

**دفعہ ۲۷۱** اس پر زیادہ لحاظ نہیں کیا جاتا، کہ آدمی، خود اپنے مکان میں رہتا ہے، یا دوسرے کے ساتھ (in lodging) اس کے مکان میں۔

جسٹس لینگڈیل بمقدمہ ویکر بنام ہیوم (۱۸۵۱) ۱۳۔ بیو۔ ۲۹۵۔ جسٹس کرینورتھ بمقدمہ مذکورالصدر (۱۸۵۸) ۷۔ ایچ۔ ایل۔ ۱۵۷۔

**دفعہ ۲۷۲** مندرجۂ ذیل معیار، اہم متصور ہوتے ہیں:—

طویل اور مسلسل قیام۔

جسٹس ٹرنگٹن بمقدمہ ہاڈسن بنام بیو چیمپنی (۱۸۵۸) ۱۲۔ مو۔ پی۔ سی۔ ۳۳۰۔

دوسرے ملک کی رعایا بن جاتا۔

اسٹلی بنام برنس (۱۸۲۰) ۳ بینگ ۲۷۰ ؛ (۱۸۳۱) ایضاً صفحہ ۴۴ منفصلہ علی الترتیب ۔ جسٹس نکلس و وکلا سلطنت کے مقدمات میں یہی امر ایسا تھا، جو ارادہ ، و اسپی کی شہادت پر غالب آگیا ؛

و مقدمہ ورنگیل بنام ورنگیل (متذکرہ صفحہ ۲۴۲) ؛ و مقدمہ ہارن گولڈ بنام ہارن گولڈ اجنرل نیوز ۱۹۴ صفحہ ۲ ؛

وہ ملک جس میں ، ایک شخص ، بغیر مخصوص وجہ انتخاب کے ، اپنے بچوں کو تعلیم دلا رہا ہے۔

جسٹس کنڈرسلے بمقدمہ ڈیریوٹ بنام ڈیریون (۱۸۶۴) ۳۴۔ ایل۔ جے (سلسلہ جدید) چانسری۔ ۱۲۹ ؛

لڑکی کا نکاح کرنا ، لڑکے کو کار آموز بنانا ، اور جدید ملک میں ، اسکے لئے تجارت میں شراکت کا خرید کرنا۔

مقدمہ اسٹیونسن بنام میس (۱۸۷۳) ایل۔ آر۔ ۱۷۔ ا ے کیو۔ ۸۰۔ بنج ، بیکمن ؛

جدید ملک میں ، متوفی اولاد کی نعش کو منتقل کرنا۔

جسٹس جیمس بمقدمہ ہالڈین بنام اکنورڈ (۱۸۶۹) ایل۔ آر ۸۔ اے کیو۔ ۴۴۳ ؛

جس ملک میں موصی ، اپنی رقم لگانے کی ہدایت کرتا ہے ، اور جس ملک سے وہ ، اپنے وصی ، اور اپنے بچوں کے ولی منتخب کرتا ہے۔ 348

جسٹس کنڈرسلے نے ، مقدمہ ڈیریون بنام ڈیریون (۱۸۶۴) ۳۴۔ ایل۔ جے (سلسلہ جدید) چانسری۔ ۱۲۹ : میں لکھا ہے کہ اس نے ، اپنی وصیت میں ، اپنی جائداد ، انگلستان کے منتظمین کے سپرد کی ، تاکہ اس کا اہتمام ، انگریزی قانون کے مطابق ہو۔ اور جسٹس چیوٹک ، بمقدمہ اٹرنی جنرل بنام واسٹاٹ (۱۸۶۴) ۳ ایچ اینڈ سی۔ ۲۰۰ ؛

**دفعہ ۲۶۲** ۔ [illegible] ایک شخص کا ارتکاب جرم کر کے ، سزا سے بچنے کیلئے ، بھاگ جانا ، اہم ہے یا ہو سکتا ہے۔ مقدمہ ہارٹن ورشالن بنام ورشالن (۱۹۰۰) پی۔ ۲۱۱ صفحہ ۲۳۲ میں ؛

لارڈ لنڈھلے نے، یہ رائے قائم کی، کہ اگر شخص مذکور، بعد ختم میعاد، اپنے قدیم ملک کو واپس آسکتا ہے، تو اس کے مفرور ہونے سے، یہ نتیجہ نہیں نکالا جاسکتا، کہ اس نے، اس ملک میں آنے کا ارادہ قطعی ترک کردیا تھا؛ اور اس لئے، اسکے توطن کی نسبت، یہ سمجھا جائیگا، کہ اس میں، کوئی تبدیلی نہیں ہوئی؛ جبتک کہ دوسرے، اس قسم کے حالات موجود نہوں، جن سے، اسکے خلاف نتیجہ نکالا جاسکے۔ میں یہ نتیجہ نہ نکالتا، اگر شخص مذکور، تمام عمر کے لئے، مفرور ہوتا (بہ استثنائے اس صورت کے کہ اسکو کسی وجہ سے معافی دیدیجاتی)؛ مثلاً، ایک انگلستان کا رہنے والا، اپنے ملک کے قانون سے بچنے کیلئے بھاگتا! یہ امر، کہ وہ، ایک مدت معین کے بعد، اپنے ملک کو، بلاخوف وخطرہ واپس آسکتا ہے، میرے نزدیک نہایت اہم ہے۔ مقدمہ زیر بحث میں جسٹس جیمس، صدر نشین پروبیٹ ڈویزن، اور لنڈلے۔ ایم۔ آر نے، یہ طے کیا، کہ جس مجرم کے خلاف، میعادی حکم ہے، اس کا توطن نہیں بدلتا؛ اور جسٹس رگبے، اور لارڈ چیف جسٹس بگھیان و کیمس نے، یہ طے کیا کہ اس سے اس کا توطن بدلجاتا ہے۔

**دفعہ ۲۷۴** سلطنت برطانیہ کے کسی جزو کا توطن، سلطنت مذکور کی ملازمت سے، خواہ وہ فوجی ہو یا بحری یا ملکی، نہیں بدلتا؛ اگرچہ ملازمت مذکور کی وجہ سے، اس کو کسی دوسرے ملک میں رہنا پڑے: بہ استثنائے ہندوستان کے، جس کا بیان دفعہ ۲۷۵ میں کیا گیا ہے۔ برخلاف اسکے، ایسی ملازمت، مانع حصول توطن نہیں ہوسکتی؛ بشرطیکہ توطن مذکور، ملازمین کے فرائض منصبی کے خلاف نہ ہو۔

اگر توطن کی بحث، دو ایسے مقامات سے ہو، جو دونوں سلطنت انگریزی میں واقع ہوں، تو قواعد ہذا کا ماخذ، یہ امر قرار پاتا ہے کہ سرکاری ملازمت کی وجہ سے، کوئی ملازم سلطنت کے کسی مقام کا، بمقابلہ دوسرے مقام کے، پابند نہیں ہو جاتا۔

باوجودیکہ سلطنت کا فوجی ملازم، دوسری جگہ رہا؛ مگر اس کا انگلستان کا توطن، قائم رکھا گیا۔ مقدمہ ڈلہوزی بنام میکڈول (۱۸۴۰ء)، ۷ سی اینڈ ایف ۸۱۷۔ جج، کاٹن ام و برو ہام ہو و مقدمہ میکرائٹ و پیٹن بنام میکرائٹ (۱۸۸۵ء)، ۳۰ چانسری ڈویزن ۱۶۵۔ جج پیرسن ہو و مقدمہ لینڈرز بنام پیرج (۱۸۸۵ء)، ۱۰ مرافعہ جات ۶۹۲ و ۷۰۲، جج سلبورن، بلیکبرن، واٹسن، برآمویل، فرٹز جیرلڈ، اور مقدمات بحیطہ ڈنگھام و ریل (۱۸۸۴ء)، ۱۲ کیو بی ڈی ۸۱۰، جج ایچنسے کاٹن، اور لنڈلے میں بھی، ایسا ہی قرار پایا، انگلستان کا توطن، مقدمات ذیل میں

بھی قائم رکھا گیا، اگرچہ ملازم سلطنت کی بحری خدمت، دوسری جگہ اوا کرتا رہا تھا۔ بروون بنام اسمتھ (۱۸۵۲) ۱۵۔ بی۔ ۴۴۴۔ بی؛ رو ملے بنام مقدمہ سٹین (۱۸۶۰) ۲۔ جر (سلسلہ جدید) ۱۵۱۔ بی، کراستول؛ اور مقدمات اٹارنی جنرل بنام رو (۱۸۶۲) ۱۔ ایچ و سی۔ ۳۱۔ بی، پولک۔ بر آمول دو ائلڈ آ - اگرچہ ملکی ملازمت، دوسرے مقامات کی تھی۔

ملازمت سرکاری کی حالت میں ایک انگریزی توطن، دوسرے انگریزی توطن سے، تبدیل کر دیا گیا۔ بمقدمہ ماڈمی بنام لنڈسے (۱۸۱۳) ۱۔ ڈو۔ ۱۴۳۔ بی، ایلڈن (فوجی)؛ بمقدمہ رابرٹسن۔ ۳۳۲۔ بی، فسٹ (ملکی)۔

جب مقامات زیر بحث میں سے، ایک مقام پولیٹکل حیثیت سے ملک غیر ہو، اور کوئی شخص، انگریزی سلطنت کی ایجنسی (Consular) یا سفارتی (Diplomatic) ملازمت کے سلسلہ میں، وہاں رہے، تو یہ قاعدہ ہے کہ پہلا انگریزی توطن، لازمی طور سے، زائل نہیں ہوتا۔ اس صورت سے بھی متعلق ہوتا ہے۔ اگر ملازمت کا تعلق، سفارت سے ہے، تو ممکن ہے کہ ملک غیر کے توطن کا حصول، اسکے فرائض منصبی کے منافی متصور ہو۔ دیکھو دفعہ ۲۷۱۔ لیکن اگر کوئی شخص ایجنٹ ہو، اور وہ، اسی ملک میں، توطن اختیار کرنا چاہے، جہاں وہ، بحیثیت ملازمت کے مقیم ہے، تو اسکے ایسے حصول میں، کوئی امر مانع نہیں معلوم ہوتا۔ عام طور سے، یہ بات دیکھی جاتی ہے، کہ ایک ملک میں، اسی ملک کے باشندے بطور ایجنٹ (Consul) کے مقرر کر دیئے جاتے ہیں۔

"میرے نزدیک، یہ امر بالکل صاف ہے کہ جو شخص، انگلستان کا متوطن ہو، اور وہ، بہ حیثیت سفیر یا ایجنٹ کسی ملک غیر میں بھیجا جائے، تو اس کے وہاں کے قیام سے، اس کا توطن، زائل نہیں ہو جاتا، لیکن اگر شخص مذکور، ایسے ملک کا متوطن اور باشندہ ہو، تو اس کا کسی ملک غیر کی ایجنسی کو قبول کر لینا، اسکے توطن کے زوال کا سبب نہیں ہو سکتا۔" جسٹس وائلڈ بمقدمہ شارپ بنام کرسپن (۱۸۶۹) ایل۔ آر۔ آئی۔ پی و ایم۔ ۶۱۳۔ ۶۱۷؛ نیز ملاحظہ ہو جسٹس لوشنگٹن بمقدمہ اٹناسس بنام مالٹاس (۱۸۴۴) ۱۔ رابرٹسن۔ ۷۹؛ جسٹس فسٹ بمقدمہ گاوٹ بنام زیمرمن۔ ۵۔ این۔ آف سی۔ ۴۴۵۔

**دفعہ ۲۷۴** اور نہ وہ توطن جو کسی شخص کو، حکومت انگریزی کے کسی ملک میں، حاصل تھا، لازمی

طور سے کسی ملک انگریزی میں، ملک غیر کی طرف سے، سفیر یا ایجنٹ مقرر ہونے سے متاثر ہو سکتا ہے۔

مقدمہ ہیتیہ بنام سیمن (۱۸۵۱) ۱۴۔ ہیو۔ ۱۴۴ منج، رتولے ۱۹۰ و اٹرنی جنرل بنام کنٹ (۱۸۶۲) ۱۔ ایچ وسی۔ ۱۲۔ منج، پولکٹ۔ تارٹن۔ براسویل۔ وُالدّہ
یہ دونوں مقدمات، ملازمت سفارت کے متعلق ہیں؛ اور موخرالذکر مقدمہ سے، یہ ثابت ہوتا ہے، کہ اس کا تسلیم کیا جانا، اس امر کا مانع نہیں ہے، کہ اس کے فوت ہو جانے پر، اس کی منقولہ جائداد پر، بشمول اس شخص کے، جس نے انگلستان میں توطن اختیار کر لیا ہے، محصول وراثت عائد کیا جائے۔

**دفعہ ۲۷۵** لیکن ہندوستان کا قیام، — مخصوص ہندوستانی شاہی ملازمت کے لئے یا ایسٹ انڈیا کمپنی کے لئے، جیسا کہ پہلے تھا، خواہ وہ بصیغہ فوج بری ہو یا بحری؛ یا ایسی ملکی ملازمت کیلئے ہو، جو بطور پیشہ کے، اختیار کیجاتی ہے، — ایسا توطن پیدا کر دیتا ہے؛ جو "انگلو انڈین"، کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔

دفعہ ۲۷۳ کے عام قاعدہ کا استثنا، اس استثنا کے مشابہ ہے، جو دفعہ ۲۶۴ کے عام قاعدہ کا، دفعہ ۲۶۵ سے کیا گیا ہے؛ دونوں، اس قدیم اصول کی یادگار ہیں، کہ بیرون ملک، غیر محدود
350 اور طویل مدت کے قیام سے، توطن تبدیل ہو جاتا ہے؛ اگرچہ صاف طور سے، واپسی کا خیال بھی ہو۔ اور ان دونوں کی محرک، وہ آسانی ہے، جس کا ذکر صفحہ ۴۴۵ پر کیا جا چکا ہے۔ ایسٹ انڈیا کمپنی کی بحری تجارتی ملازمت میں، انگلو انڈین توطن نہیں حاصل ہوتا تھا؛ کیونکہ اس ملازمت میں، ایسٹ انڈیز میں مستقل قیام مشروط نہ ہوتا تھا؛ بلکہ عام طور سے، معاہدہ، سفر کے ساتھ ختم ہو جاتا تھا۔

مقدمہ ایکین بنام ایکین (۱۸۹۱) ۲ بیک۔ ۵۵۰۔ منج کیمبل پر ۵۰۰۔ منج، وسٹلے ڈیل ۔

اور نہ عمر کا معتدبہ حصہ گزر جانے کے بعد، ہندوستان کی کسی اعلیٰ خدمت کے قبول کر لینے سے، انگلو انڈین، توطن حاصل ہو جاتا ہے۔

اٹرنی جنرل بنام پوٹر (۱۸۶۲) ۱۔ ایچ۔ سی۔ ۳۱۔ منج، پولکٹ۔ براسویل۔ و المدّہ

**دفعہ ۲۷۶** جو افسر حسب دفعہ (۲۷۵)، انگلو انڈین توطن حاصل کرنے کے بعد، اس درجہ کو پہنچ جائے کہ وہ، جہاں چاہے قیام کر سکے؛ تو یہ امر کہ وہ تا قیام پنشن، اس کا مستوجب ہے کہ اس کو ہندوستان میں واپسی کا حکم دیا جائے، مانع تبدیل توطن کا کم از کم، ایک انگریزی ملک سے، دوسرے

انگریزی ملک میں، مانع نہیں تصور ہو سکتا۔

جسٹس وڈ بمقدمہ فاربس بنام فاربس (۱۸۵۴) کے ۲۵۹ ہ کو و مقدمہ اٹرلی جنرل بنام پوٹنگر (۱۸۶۱) ۶۔ ایچ اینڈ این ۷۳۳ جسٹس پولاک۔ مارٹن۔ برامویل ہو

لیکن اگر وہ ہندوستان سے رخصت فرلو پر گیا ہے، تو وہ اپنا توطن نہیں تبدیل کر سکتا، اگرچہ اس کو یہ امید ہو، کہ ختم رخصت سے پہلے وہ، اس درجہ کو پہنچ جائے گا، جس میں اس کو جہاں وہ چاہے، قیام کی اجازت ہو جائیگی۔

مقدمہ کرنیجی بنام لیون (۱۸۴۳) ۳ کرٹینر۔ ۴۳۵۔ جج، فسٹ ہو

**دفعہ ۲۷۷** یہ سوال :۔ کہ آیا، وہ انگلو انڈین افسر — جس کو جہاں وہ چاہے، رہنے کی اجازت ہے؛ — ایسے ملک کا توطن، اختیار کر سکتا ہے جو انگریزی حکومت کے تحت نہ ہو! اور جس کی دفعہ ۲۷۶ میں، کوئی صراحت نہیں ہے! — ہندوستان کے دوسرے، ایسے عہدہ داروں سے بھی متعلق ہے، جن کے فرائض منصبی، ایسے ہیں کہ وہ، ان کے قیام بیرون ملک میں، مانع نہیں ہوتے؟ ان سب صورتوں میں، یہ سوال پیش آتا ہے کہ آیا حقیقی قیام کے ساتھ، بغرض حصول توطن، مستقل قیام کی نیت، کافی طور سے موجود تھی یا نہیں؛ خواہ وہ قیام، ملک غیر کا ہو، یا دوسرے انگریزی ملک کا؟ — اور اس کے ساتھ ہی، ان امور پر بھی لحاظ کرنا پڑتا ہے، کہ اس کا، دوبارہ ادائی فرض منصبی کے لئے طلب کیا جانا، قرین قیاس تھا یا نہیں؟ — اور ایسی طلبی کی حالت میں، اس نے کیا طرز عمل اختیار کیا؟ مثلاً۔ بجائے تعمیل حکم کے، خدمت سے دست بردار ہو گیا؛ یا تعمیل حکم کی صورت میں، بال بچوں کو، جدید اختیار کردہ ملک میں، جلد واپس آجانے کے خیال سے، چھوڑ آیا؟ وغیرہ وغیرہ۔ ممانعت، بطور عام اصول کے، ایسی صورت میں 351
قرار پا سکتی تھی، جب یہ تسلیم کر لیا جائے، کہ حصول توطن کے لئے، ملک اختیار کردہ کی نسبت، ایسے خیالات کے موجود ہونے کی ضرورت ہے، جو قیاس قطعی سے، ایسے شخص سے منسوب نہیں کئے جا سکتے، جو اس وقت تک حکومت انگلستان کی ملازمت میں ہو۔ دفعہ ۲۷۳ میں جو کچھ، ایجنسی یا سفارت کی خدمات کے متعلق، لکھا جا چکا ہے، اس کا یہاں مقابلہ کیا جا سکتا ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں، کہ ملک غیر کے توطن کے اختیار کرنے میں، قوی تر مزاحم، خدمت سفارت ہوتی ہے۔ قدیم زمانہ میں واقعات کی تائید میں، جو نیت سے کم درجہ نہیں رکھتے؛ یہ مفروضہ پیش کیا جاتا تھا، کہ سفیر کا مقام قیام، خود اس کے ملک کا ایک جز ہے۔ لیکن، اگر

یہ سوال، اب پیش آئے، تو اس کا فیصلہ، واقعات پر کیا جائے گا، نہ کہ مفروضات پر۔

مقدمہ ہاڈسن بنام ڈی بچو سینئے (۱۸۵۸) ۱۲۔ مو۔ پی۔ سی۔ ۲۱۹ میں جج ٹونگٹن نے کہا، کہ اس مقدمہ کے تصفیہ کے لئے ہم بطور عام قاعدہ کے، یہ طے کرنا نہیں چاہتے، کہ جو شخص، ایسٹ انڈیا کمپنی کی فوج کی رجمنٹ کا کرنل، اور شاہی فوج کا جنرل ہو، وہ ملک غیر کا توطن حاصل نہیں کر سکتا۔ اس مقدمہ کے تصفیہ کیلئے، اس حد تک جانے کی ضرورت نہیں ہے؛ لیکن ہم، یہ ضرور کہیں گے، کہ ایسے شخص کا، ان حالات میں، انگلستان کا توطن ترک کر کے کسی دوسرے غیر ملک کا توطن اختیار کرنا، قانونی قیاس کے خلاف ہے ۔

برطانیہ عظمی کا ایک امیر، پارلیمنٹ یا دوسری ملکی خدمت کی بنا پر، ایسے ملک میں توطن کے اختیار کرنے سے، جو حکومت انگریزی سے خارج ہو، ممنوع نہیں ہے مقدمہ ہیملٹن بنام ڈلاس (۱۸۷۵) ۱۔ چانسری ڈویژن ۲۵۷۔ جج بیکن ۔

**دفعہ ۲۷۸** جب کوئی ایسا شخص جس کا توطن انگریزی نہ ہو، حکومت انگلستان کی ملازمت میں داخل ہوتا ہے، تو وہ محض اس بنا پر تبدیل توطن نہیں کرتا؛ لیکن یہ ممکن ہے، کہ وہ، اس انگریزی ملک کا متوطن ہو جائے جس میں، بلحاظ فرائض منصبی، اس کو رہنا پڑے؛ بشرطیکہ وہ، اس نیت کا اظہار کرے، جو مقصد کے لئے، ضرور ہے ــــ یہ اس صورت میں ہوگا، جبکہ وہ ملازمت جس میں وہ داخل ہوا ہے، بقیاس غالب مستقل ہونے والی ہو، اور وہ، اس میں قیام کے ارادہ کا اظہار کرے ۔

مقدمہ ارکوہارٹ بنام بٹر فیلڈ (۱۸۸۷) ۳۷۔ چانسری ڈویژن، ۳۵۷-۳۷۷ جج کاٹن۔ لنڈلے۔ لوپیس ۔

مقدمہ بکیلر فہ کنگھام متعلقہ ملازمت فوج بری و بحری۔ و مقدمہ مچل (۱۸۸۴) ۱۳۔ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۴۱۸ میں جسٹس کاٹن نے نہایت احتیاط کے ساتھ، یہ کہا ــــ کہ ہمیں کوئی شک نہیں، کہ اگر ملک غیر کا باشندہ، انگریزی فوج میں بھرتی ہو کر انگلستان میں قیام کرتا ہے، تو اس کا توطن، انگلستان کا قرار پائیگا؛ صفحہ ۴۲۳ ــــ یہ دفعہ ہذا کے مضمون کے مخالف نہیں ہے، مقدمہ مذکور الصدر میں جسٹس بیگلے نے بطور اصول قانون کے یہ لکھا، کہ ملاحظہ

کی رعایا، جو سلطنت غیر کی بری یا بحری فوج میں بھرتی ہوتی ہے، اس سلطنت کے ملک کا توطن حاصل کرلیتی ہے"۔ صفحہ ۱ ۲ ۴۔ مگر اس کی کوئی سند نہیں بتائی گئی، اور اس کو عملی صورت میں کارآمد بنانے کے لئے ایک ایسے قاعدہ کی ضرورت ہوگی، جسکی رو سے ایک ملک غیر کا باشندہ، جو انگلستان کی بری یا بحری فوج میں بھرتی ہو، بلحاظ نیت کے مخصوص انگلستان کا توطن حاصل کرسکتا ہے۔ اور ایسی حالت میں کہ اس کو، بلحاظ فرض منصبی کے، حکومت انگلستان کے کسی دوسرے حصہ میں رہنا ہو، یہ کہنا، کہ اس کا توطن، انگلستان کا تھا، نہایت مشکل ہو جائے گا۔ بمقدمہ پریسیڈنٹ ریاستہائے متحدہ امریکہ بنام ڈریمنڈ (۱۸۶۴) ۳۳ بیو۔ ۴۴۹۔ جسٹس روملے نے ایک ایسے شخص کی نسبت، جو مجہول الحال تھا، یہ کہا، کہ "اس نے انگلستان کی فوج میں کمیشن حاصل کیا، جسکی بنا پر اس کا توطن انگلستان قرار پائے گا"۔ یہ حالات حاضرہ میں تسلیم کیا جاسکتا ہے، مگر اس سے، بقیاس غالب، یہ مطلب نہیں ہے، کہ وہ اور صورتوں سے بھی متعلق کیا جا سکے ۔ 352

دفعہ ۲۷۹ ایک پولیٹیکل پناہ گزیں کا قدیم توطن، قائم رہتا ہے، بجز اس حالت کے، کہ وہ، واپسی کا خیال ترک کرکے جدید ملک میں، آباد ہو جائے۔

مقدمہ ڈی بونیول بنام ڈی بونیول (۱۸۳۸) ۱۔ کرٹ۔ ۸۵۶۔ بنظر جینر کو، ومقدمہ ڈی اوزینس (۱۸۹۹) ۱۔ ایس۔ و ٹی ۳ ۲۵۴۔ بنظر گرسل، اور دیکھو دفعہ ۲۷۲ (الف)۔

## تجارتی توطن بحالت جنگ

طالب علم کو چاہئے کہ وہ، اس فصل کے متذکرہ توطن کو، اس تجارتی توطن سے نہ ملتبس کردے جس کے ذریعہ سے اغراض جنگ کے لحاظ سے، جائداد کے شامل جنگ (belligerent) یا خارج از جنگ (neutral) ہونے کا تصفیہ کیا جاتا ہے۔ ان دونوں میں جو فرق ہے، ڈاکٹر لوشنگٹن نے بمقدمہ ہارمن بنام ڈی ہوسن (۱۸۵۴) ۱۲ مو۔ پی سی۔ ۳۱۳

فرق کیا ہے۔ اظہار فرق کے لئے، یہ کہا جا سکتا ہے کہ ممکن ہے کہ ایک شخص کا کاروبار تجارتی، دو مختلف ملکوں میں ہو، اور اگر وہ دونوں ملکوں میں بحیثیت تاجر کے کام کرتا ہے، تو ان تجارتی معاملات میں، جو ان ممالک میں پیدا ہوں، وہ دونوں ممالک کی رعایا سمجھا جانا چاہیے۔" سر ڈبلو اسکاٹ نے مقدمہ جانچی کا اسپنار (۱۸۰۴) ۵۔ سی۔ راب۔ ۳۰۲، کہا: کہ فرق کی حیثیت، اسی وقت سے بدلجاتی ہے، جب وہ پہلی مرتبہ اپنے قدیم توطن کو ترک کرنے اور جدید توطن حاصل کرنے کا ارادہ کرتا ہے۔" جسٹس بوسنکٹن، مقدمہ بالیٹیکا (۱۸۵۵) سپنکس او م۔ ۲۹۷۔ لارڈ لنڈلے نے، اس فرق کو، مقدمہ جانسن بنام ڈرائی فونٹین کانسولیڈیٹڈ مائینز (۱۹۰۲) اے۔ سی صفحات ۵۰۵، ۵۰۶ میں تسلیم کرکے کہا: کہ "ایسا شخص، جو ایسے ملک کی رعایا ہو، جو ہماری سلطنت سے برسرجنگ ہے، مگر جو اپنا تجارتی کاروبار، کسی اس ملک یا دوسرے غیر جانبدار ملک میں کرتا رہے، وہ اس سلطنت کا، جو برسرجنگ ہے، رعایا نہیں متصور ہوگا؛ اور اسکے معاہدات کا جواز، اسکی قومیت اور نیز اس کے اصلی توطن پر منحصر ہوگا؛ بلکہ اس مقام یا مقامات پر منحصر ہوگا، جہاں وہ اپنا کاروبار چلا رہا ہے۔" اس کے لئے انہوں نے، مقدمہ ونیز بنام بیمر (۱۸۰۰)۔ ۸۔ ٹرم ۲۸۲۔ ۱۔ اسماک۔ ۶۴ کا حوالہ دیا۔ اسی قاعدہ کی تائید ان بہت سے مقدمات میں کی گئی، جو جنگ کے شروع ہونے کے وقت [۱۹۱۴-۱۹۱۸] دشمن سے متعین کئے جانے کے متعلق فیصل ہوئے۔ خاص طور سے ملاحظہ ہو: مقدمہ پورٹر ویدیری [۱۹۱۵] ۱ کے۔ بی، ۸۵۷، سی۔ اے۔ چیف جسٹس ریڈنگ۔ گورنمنٹ آف روس بنام بیلجیم کینیڈین [illegible]
سوکشن [illegible] کمپنی [illegible] اور مقدمہ سیمبیا [۱۹۱۶] ۱۱۶ ایل۔ ٹی۔ آر۔ ۲۰۔

353

اس موقعہ پر، اس قسم کے توطن تجارتی پر مزید بحث نہیں کیجائے گی؛ کیونکہ اس کا تعلق عام قانون بین الاقوام سے ہے۔ یہاں، صرف یہ ظاہر کرنا تھا کہ ایک توطن سے دوسرے توطن پر استدلال کرنا صحیح نہیں ہے؛ اور اسکے متعلق جو کچھ لکھا گیا، وہ کافی ہے۔

354

# فصل پانزدہم

## انگریزی قومیت

انگلستان میں، خانگی قانون بین الاقوام کے، جو معنی لئے جاتے ہیں، اور جس طرح اس کا استعمال ہوتا ہے اسکے لحاظ سے پولیٹکل قومیت، اگرچہ زیادہ اہم نہیں ہے؛ مگر ان قواعد کو، جن پر اس کا انحصار ہے، ہمارے مضمون سے ایک دلچسپ تعلق ہے؛ کیونکہ یورپ کے دوسرے ممالک میں، عام رجحانات اس طرف ہو رہا ہے، کہ ذاتی قانون اور اختیارات کا معیار، بجائے توطن کے، پولیٹکل قومیت، قرار پانی چاہئے۔

افسوس ہے! کہ یہ قواعد تمام ممالک میں یکساں نہیں ہیں؛ ہر جگہ یہ قواعد — (عہد وسطی کے اصول اتباع (Feudal principle of allegiance) جن کا تعین، اس سرزمین پر پیدائش سے کیا جاتا تھا؛ — اور روما کے، اس اصول شہریت کے تصادم سے؛ — پیدا ہوئے ہیں جن کا تعین نسل سے ہوتا تھا؛ لیکن یہ دونوں اصول جس تناسب، اور جس طور سے، باہم ملائے گئے ہیں، ان میں اختلاف ہے۔ اس موقعہ پر ہم کو، صرف ان مروجہ قواعد کا اظہار کر دینا کافی ہے؛ جن کی رو سے برٹش قومیت، حاصل، اور زائل، ہو جاتی ہے! — بار بار، لفظ "پولیٹکل" کا اعادہ، غیر ضروری ہے؛ اگر محض الفاظ "قومیت" یا "حیثیت" سے کوئی شبہ باقی رہ جائے گا، تو وہ، لفظ "برٹش" سے رفع ہو جائے گا؛ کیونکہ سول حیثیت، یا انگریزی ہوگی، یا اسکاٹ لینڈ، یا دوسرے مقام کی؛ مگر وہ "برٹش" نہیں ہو سکتی؛ کیونکہ ان سب مقامات کے لئے، ایک مشترک سول قانون موجود نہیں ہے۔

برٹش قومیت کا جو قانون تھا، اس میں، ان دو آئین سے، جو زمانہ جنگ میں نافذ ہوئے، بڑا تغیر ہو گیا ہے؛ یعنی (۱) برٹش قومیت اور باشندگان ممالک غیر کے ایکٹ سنہ ۱۹۱۴ء (۴ و ۵ جارج پنجم

فصل ۱۷) اور (۲) ایکٹ بغرض ترمیم آئین مذکور الصدر مجریہ سنہ ۱۹۱۸ء (۸ و ۹ جارج پنجم فصل ۳۸) — اصل ایکٹ، تمام آئین کا مجموعہ متصور ہوتا ہے، جس کی رو سے — اکثر قدیم ایکٹ، بشمول برٹش قومیت کے، ایکٹ بابتہ سنہ ۱۷۳۰ء اور سنہ ۱۷۷۲ء اور حقوق باشندگان ممالک غیر کے ایکٹ بابتہ سنہ ۱۸۷۰ء و سنہ ۱۹۱۴ء منسوخ کردیے گئے ہیں، اور جس سے — عام قانون کے اس اہم اصول میں، کہ جو شخص، بادشاہ کی سلطنت کے حدود کے اندر پیدا ہو، وہ برٹش رعایا ہے، بڑا تغیر ہوگیا ہے، اگرچہ جدید ایکٹ میں، نہ تمام قواعد، عام قوانین کے شامل کرلئے گئے ہیں، اور نہ سب خارج کردیئے گئے ہیں، اور نہ اس دفعہ سے جس میں سرکار انگلشیہ کی سلطنت میں پیدا شدہ اشخاص کی تعریف کی گئی ہے، ان لوگوں کی حیثیت میں، کوئی فرق آتا ہے، جو یکم جنوری سنہ ۱۹۱۵ء سے پہلے، پیدا ہوچکے تھے، اس طور سے تاریخ مذکور الصدر سے پہلے، جن لوگوں کو قدیم قانون کی رو سے، برٹش قومیت کے حقوق حاصل ہوچکے تھے، وہ بدستور قائم ہیں، اس لحاظ سے ہم کو، قومیت کے
355 سوال پر، نہ صرف موجودہ قانون، بلکہ قانون غیر موضوعہ اور قدیم قوانین، کے لحاظ سے کبھی غور کرنا پڑے گا۔

## سلطنت انگلشیہ میں پیدا شدہ (Natural-born) رعایا

### روئے قانون عمومی

**دفعہ ۲۸۰** سلطنت انگلشیہ میں پیدائش سے برٹش قومیت قائم ہوتی ہے، باستثناء اس صورت کے، — کہ بچہ، سرکار مذکور کے دشمن کا، ایسے مقام میں پیدا ہوا ہو، جس پر اثنائے جنگ میں سرکار مذکور قابض ہوگئی ہو، — یا پیدا شدہ بچہ کسی ملک غیر کے بادشاہ، یا ممالک غیر کے سفیر یا سفارتی ایجنٹ، کا ہو۔

قانون عام میں، برٹش حیثیت، نہ صرف قبول کیلئے پیش کیجاتی تھی، بلکہ شخص پر عائد کردی جاتی تھی؛ مقدمہ انیاس میکڈانلڈ (۱۷۴۷ء) ۱۸۔ اسٹیٹ ٹرائیلس ۸۵۷، جے، ٹی۔ اس میں، قیدی ایسا شخص تھا، جو بچپن میں بغرض پرورش فرانس پہنچادیا گیا تھا، وہاں، عرصہ تک رہنے کے بعد، وہ انگلستان واپس آیا، اور زیر کمیشن فرانسیسی سنہ ۱۷۴۵ء کی بغاوت میں شریک ہوا — اس زمانہ میں، ان دونوں سلطنتوں میں جنگ تھی؛ اسپر بغاوت بابسرکار کا الزام ثابت قرار دیا گیا؛ مگر بعدہ، بعض خاص اغراض پر

معاف کردیا گیا ہو۔

"اگر دشمن، بادشاہ کے ملک کے کسی حصہ میں آکر کسی قلعہ یا گڑھی پر، بحالت جنگ، قابض ہوجائیں، اور وہاں، ان کی اولاد ہو تو وہ، بادشاہ کی رعایا نہ متصور ہوگی؛ اگرچہ وہ، بادشاہ کے ملک میں پیدا ہوئی ہے؛ کیونکہ وہ، بحالت اطاعت واتباع، بادشاہ کے نہیں پیدا ہوئی ہے"۔ مقدمہ کالون - ۷ - کوک - ۱۸ - اے ملہ

**دفعہ ۲۸۱** "اگر بادشاہ کے کسی سفیر متعینہ اقوام غیر کے یہاں، انگلستان کی منکوحہ عورتوں سے اولاد ہو، تو وہ، انگلستان کے عام قانون کی رو سے سرکار انگلشیہ کی رعایا متصور ہوگی"۔ مقدمہ کالون - ۷ - کوک ۱۸ - اے - یہ شرط، کہ عورت، انگلستان کی ہونی چاہئے؛ اب بیکار ہے - دیکھو دفعہ ۲۹۴ - اور یہ بھی مشتبہ ہے کہ آیا، اس کی ضرورت کوک کے وقت میں بھی تھی؟ - مقدمہ بیکن بنام بیکن (۱۶۴۱) کروکار ۱۶۰۱ - جج براسٹن - کروک وچ تکلے - یہ اصول قانون موضوعہ کے لحاظ سے، سپاہیوں اور ملاحوں کے ان بچوں سے متعلق نہیں ہے؛ جو بحالت ملازمت بیرون ملک پیدا ہوئے ہوں - مقدمہ ڈی گیر بنام انسٹون (۱۸۴۲) ۲۲ - چانسری ڈویژن ۲۴۳ - جج ہسٹے -

ڈائسے نے، اپنی رپورٹوں کے ایک نوٹ میں صفحہ ۲۲۴ الف پر یہ لکھا ہے، کہ مقدمہ ۷ - اے ۲ - میں یہ طے ہوا، کہ رعایا کے، وہ بچے، جو بحالت ملازمت سمندر پار پیدا ہوئے ہوں، مستحق وراثت ہوسکتے ہیں؛ لیکن یہ غلطی ہے - میں نے مسٹر سلیائے کی عطوفت آمیز امداد سے مثل کو معائنہ کیا؛ اور ہم کو، یہ معلوم ہوا، کہ ڈائسے سے لاطینی عبارت کے پڑھنے یا سمجھنے میں، غلطی ہوگئی ہے - الفاظ مذکور کے معنی، یہ ہیں؛ کہ ایک شخص، جان - ایل - بوٹیلر نامی، جو ایڈورڈ کا لڑکا بیٹا تھا، اس زمانہ میں، سمندر پار رہتا تھا؛ نہ یہ کہ وہ، سمندر پار پیدا ہوا تھا۔

## سلطنت انگلشیہ کی پیدا شدہ رعایا روئے آئین مجریہ

**دفعہ ۲۸۲** سنہ ۱۹۱۴ء کے ایکٹ ۱ کی، دفعہ (۱) اور ایکٹ سنہ ۱۹۱۸ء میں، یہ کوشش کی گئی ہے، کہ سلطنت انگلشیہ کی پیدا شدہ رعایا کی تعریف، بطریق ذیل کیجائے:-

356 (۱) الف - جو شخص، بادشاہ کے ملک میں، اور انکی اطاعت میں پیدا ہوا ہو۔

ب - وہ شخص، جو بادشاہ کی مملکت کے باہر ایسے زمانہ میں پیدا ہوا ہو، جبکہ اس کا باپ سلطنت انگلشیہ کی رعایا تھا یا بادشاہ کی اطاعت میں پیدا ہوا تھا؛ یا اس کو صد اقتنامہ، رعایا بن جانے کا عطا ہوا تھا؛ یا کسی ملک کے قبضہ میں آجانے سے سرکار انگریزی کی رعایا ہو گیا تھا؛ یا بچہ کی پیدائش کے وقت سلطنت کی ملازمت میں داخل تھا۔[۱]

ج - جو شخص، انگریزی جہاز پر پیدا ہوا ہو، خواہ جہاز، غیر سلطنتوں کے سمندر میں ہو، یا نہ ہو، رعایا انگلشیہ کا بچہ، خواہ وہ، اس ایکٹ کے نافذ ہونے سے پہلے، پیدا ہوا ہو، یا بعد، بادشاہ کی اطاعت میں پیدا شدہ متصور ہوگا: اگر وہ، ایسے مقام میں پیدا ہوا، جہاں، بذریعہ معاہدہ، اقرارنامہ یا ضابطہ منظوری عملدرآمد، رعایت، یا دوسرے جائز ذرائع سے، بادشاہ کو، رعایا انگلشیہ پر اختیارات حاصل ہیں۔

(۲) جو شخص، ملک غیر کے جہاز پر پیدا ہوا ہو، وہ، محض اس وجہ سے کہ جہاز، بروقت پیدائش انگلستان کے سمندروں میں تھا، انگریزی رعایا نہ سمجھا جائے گا۔

(۳) اس دفعہ سے بجز اسکے کہ اس کا بصراحت ذکر کیا گیا ہو، کسی ایسے شخص کی حیثیت پر، کوئی اثر نہ پڑے گا، جو اس ایکٹ کے نفاذ، یکم جنوری ۱۹۱۵ء سے پہلے پیدا ہو چکا ہے۔

دفعہ (۱) کے ضمن (ب) کا نتیجہ یہ ہے کہ وہ، انگریزی قومیت کے اس بچہ پر منتقل ہونے کو، جو ملک غیر میں، انگریز والدین سے پیدا ہوا ہو، صرف ایک پشت تک، محدود کر دیتی ہے۔ آئین بابتہ ۱۷۷۲ء - ۱۳ - جارج سوم فصل ۲۱، کی رو سے ایسا بچہ، جو سلطنت انگلستان کے باہر پیدا ہوا، مگر جس کا باپ یا دادا، سلطنت مذکور میں پیدا ہوا تھا، وہ سلطنت انگلشیہ کی رعایا سمجھا جاتا تھا، بشرطیکہ اس کا باپ، اسکی پیدائش کے وقت تک، انگریزی رعایا ہونے سے خارج نہ ہو گیا ہو، لیکن جدید ایکٹ کی رو سے جملہ ایسے بچے جن کے باپ پیدائشی انگریزی رعایا نہ ہوں، اور جو یکم جنوری ۱۹۱۵ء کے بعد سلطنت انگریزی کی حدود کے باہر پیدا ہوتے ہیں؛ انگریزی رعایا نہ سمجھے جائیں گے؛ جب تک کہ وہ، ایسے مقام میں، نہ پیدا ہوئے ہوں؛ جہاں سلطنت انگلستان

---

[۱] جن الفاظ کے نیچے خط کھینچا گیا ہے، وہ اصل ایکٹ کی عبارت میں، بذریعہ ایکٹ بابتہ ۱۹۱۸ء اضافہ کئے گئے ہیں۔

ذریعہ معاہدہ، اقرارنامہ یا ضابطہ، وغیرہ...... انگریزی رعایا پر، اختیارات کا استعمال نہ کرتی ہو۔ آخر شرط، ان تمام انگریزوں کے بچوں پر، حاوی ہو جائے گی:— جو ان ممالک میں پیدا ہوں، جو انگلستان کی حفاظت یا ذمہ داری میں ہیں: مثلاً فلسطین، یا عراق یا عرب — اور نیز وہ ممالک، جہاں مخصوص رعایت کے اقرار نامے، ابتک نافذ ہیں: مثلاً ٹرکی و مصر وغیرہ۔ لیکن انگریز باپ کی اولاد، جو ملک غیر میں پیدا ہو، مثلاً جنوبی امریکہ کی ریاستوں میں، وہ سلطنت انگلشیہ کی رعایا نہ متصور ہوگی، 357
جب تک کہ ان کا باپ، خود سلطنت انگریزی کی سرزمین پر، نہ پیدا ہوا ہو۔ قانون میں، جو تبدیلی ہوئی، اس پر بجید نکتہ چینی کی گئی ہے؛ اور قیاس غالب یہ ہے، کہ قدیم قانون کو کسی قدر تبدیل کے ساتھ، دوبارہ نافذ کرنے کی تجویز، شاہی اور مقبوضات کی پارلیمنٹوں میں، پیش کی جائے گی۔ آئین ۱۹۱۴ء سے، ان اشخاص کی قومی حیثیت پر بھی، کوئی اثر نہیں پڑتا، جو ۱۹۱۵ء سے قبل، تولد ہو چکے ہیں؛ اسلئے، جو اولاد، اس تاریخ سے قبل، بیرون ملک، ایسے واداؤں سے پیدا ہوئی، جو سلطنت انگلشیہ کی رعایا تھے، وہ سلطنت انگلشیہ ہی کی رعایا رہے گی۔

برخلاف اسکے ضمن (د ب) کے ذریعہ سے، ایسا شخص، جس نے، انگریزی رعایا بننا قبول کر لیا ہے، آئندہ، اپنی اس اولاد پر، جو بعد ایسے قبول کے، بیرون ملک پیدا ہو، انگریزی قومیت کو، اسطرح منتقل کر سکیگا، گویا کہ وہ سلطنت انگلشیہ کی پیدا شدہ رعایا تھا۔

یہ امر مشتبہ تھا، کہ آیا، رعایا بننے کے ایکٹ ۱۸۷۰ء کی رو سے، ایک ایسا شخص، جس نے، رعایا بننا قبول کر لیا ہے، اپنی ایسی اولاد پر، جو بعد ایسے قبول کے، ملک غیر میں پیدا ہوئی ہو، اپنی قومیت کو منتقل کر سکتا ہے، یا نہیں؟ مقدمہ بوربیبی (۱۸۹۱ء) ۱۸۔ سی۔ ڈی۔ ۳۱۰۔ نیج، کے۔ کاٹن۔ لنڈلے۔ بوئن، و بمقدمہ سرکار بنام سینٹ البنی، پولس اسٹیشن سپرنٹنڈنٹ (مقدمہ کارلی بیک [۱۹۱۵] ۲۔ کے۔ بی۔ ۱۶۷) ڈویژنل کورٹ نے، یہ طے کیا، کہ ایسے شخص کو، جس نے، خود رعایا بننا قبول کیا، یہ حق حاصل نہ تھا؛ اور اسلئے، اس کی جو اولاد، بیرون ملک پیدا ہوئی، وہ، پردیسی متصور ہوگی۔— عدالت نے، اس استدلال سے کام لیا، کہ کسی صریح قانون سے، ایسی صورتوں میں، انگریزی قومیت نہیں حاصل ہوتی؛ اور اسلئے عمومی قانون کا اصول (Jus soli) منطبق کیا جائے گا۔ جدید قاعدہ، صرف اس اولاد سے

متعلق ہوتا ہے، جو بیرون ملک، بعد ۱۹۱۵ء کے ایسے اشخاص سے پیدا ہوئی ہو، جنھوں نے انگریزی رعایا بننا قبول کر لیا تھا؛ اور جو فیصلہ مقدمہ مذکورۃ الصدر میں رہا وہ، ہر اس اولاد سے متعلق ہوگا، جو ایسے اشخاص سے بیرون ملک ۱۹۱۵ء سے پہلے پیدا ہوئی ہو: پس اولاد مذکور جب تک وہ خود رعایا بننا قبول نہ کرے، پردیسی رہے گی۔

دفعہ ۱ (ب) کے آخر کے، یہ الفاظ: کہ "یا کسی ملک کے قبضہ میں آجانے سے سرکار انگریزی کی رعایا ہو گیا تھا؛ یا بچہ کی پیدائش کے وقت سلطنت کی ملازمت میں تھا" — عام قانون کے احکام کو وسیع کر دیتے ہیں۔ اور انگریزی قومیت، ان بچوں کو، خواہ وہ کہیں پیدا ہوئے ہوں، حاصل ہو جاتی ہے؛ جو ایسے لوگوں کی اولاد ہوں، — جو الحاق کے ذریعہ سے انگریزی رعایا ہو گئے ہوں: جیسے جنوبی افریقہ میں بوئرس، — یا جو بیرونی ہونے کے باوجود، بچہ کی پیدائش کے وقت، انگریزی فوج میں کام کر رہے ہوں: جیسے، وہ روسی، جو جنگ عظیم میں، انگریزی فوج میں شریک تھے۔

**دفعہ ۲۸۳** وہ بچے جن کے آباد اجداد سلطنت انگریزی میں نہیں پیدا ہوئے، وہ، پارلیمنٹ کے کسی ایکٹ سے، انگریزی رعایا نہیں قرار دیئے گئے ہیں۔

۱۹۰۵ء میں فریڈرک کرسچین رنھارٹ، جو گورٹ ڈی جنکل اول ارل ایتلون کا پوتا تھا، آئرلینڈ کے ہاؤس آف لارڈز میں، شریک کر لیا گیا؛ حالانکہ اس خاندان میں سے کوئی شخص بھی سلطنت متحدہ میں پیدا نہیں ہوا تھا: لیکن یہ نہیں ظاہر ہوتا ہے کہ اٹارنی جنرل نے اس بارہ میں، کوئی رپورٹ پیش کی تھی۔ آئرلینڈ کے ہاؤس آف لارڈز کی رپورٹ، مورخہ ۱۰ مارچ ۱۹۰۵ء؛ و شہادت رائٹ آنریبل سی۔ ڈبلیو۔ ڈبلیو۔ ڈی، روبروئے کمیٹی تجنہ ہاؤس آف کامنس متعلقہ قانون موثر غیرملکیان ۱۸۴۳ء صفحہ ۹۶-۲ لاج کی پیرایج آف آئرلینڈ، ۱۵ — یہ نظیر جیسی کچھ ہے، دفعہ ۲۸۳ کے خلاف ہے۔ اور کمیٹی مذکور الصدر کی رپورٹ کے صفحہ ۱۰ پر، یہ بیان کیا گیا ہے، کہ ایک اجنبی کی حیثیت کی بحث میں، ملک کے پانچ مشہور اور معروف ججوں کی رائے، ایک طرف؛ اور پانچ کی رائے دوسری طرف تھی۔ بہر حال دفعہ ۲۸۳ کے اصول کی تائید میں مقدمہ ڈی گیر بنام انسٹون ۲۲ ۱۷۸۸ ۲ — جانسری ڈویژن ۲۴۳ — جج، کے فیصلہ ہو گیا ہے۔

رعایا بننا. ذریعہ فرمان کے رعایا قرار پانا اور انگریزی قومیت کا دوبارہ اختیار کرنا-

**دفعہ ۲۸۴** انگریزی قومیت، یا تو رعایا بننے (Naturalization) سے حاصل ہوتی ہے، جو پارلیمنٹ کے مخصوص ایکٹ، یا قومیت کے ایکٹہائے سنہ ۱۹۱۴ء اور سنہ ۱۹۱۸ء یا رعایا بننے کے ایکٹ سنہ ۱۸۷۰ء کے تحت میں ہوتی ہے، یا بذریعہ فرمان، رعایا قرار پاتے (Denization) سے۔ جس شخص کو، رعایا بننے کا سند اشناسہ سکریٹری آف اسٹیٹ کیطرف سے دیا جاتا ہے، وہ بشرائط مندرجہ ایکٹ ہذا، ان تمام ملکی حقوق، اختیارات، اور مراعات کا مستحق اور ان تمام فرائض، ذمہ داریوں اور خدمات کا پابند ہوتا ہے، جو سلطنت انگلشیہ کی پیدا شدہ رعایا کو حاصل ہوتے ہیں۔ اور رعایا بننے کی تاریخ سے، ہر مقصد کے لیے، اس کی حیثیت سلطنت انگلشیہ کی پیدا شدہ رعایا کی ہو جاتی ہے۔ سٹلمنٹ ایکٹ کی دفعہ ۳ سے جس کی رو سے بعض عہدے پالیسی کے لوگ باوجود رعایا بنجانے کے نہیں حاصل کر سکتے ہیں — کا اثر یہ ہوگا، کہ گویا الفاظ — "جو لوگ رعایا بننا قبول کرتے ہیں یا کئے" وہاں سے خارج کر دیئے گئے ہیں۔ (برٹش نیشنلٹی اینڈ اسٹیٹس ایکٹ بابتہ سنہ ۱۹۱۴ء دفعہ ۳)

زمانہ حال کے ایکٹ میں، جو الفاظ ہیں، وہ سنہ ۱۸۷۰ء کے ایکٹ سے زیادہ تر صریح، اور معین ہیں۔ سنہ ۱۸۷۰ء کے ایکٹ میں بصراحت یہ نہ تھا، کہ ملک غیر کا شخص جس نے، رعایا بننا قبول کر لیا ہے، وہ سلطنت انگلشیہ کی پیدا شدہ رعایا کے مساوی ہوگا۔ تاہم، بمقدمہ سرکار بنام اسپیر (۱۹۱۶ء) ۲۔ کے۔ بی۔ ۸۵۸ (ججز کوزنس ہارڈی، فلیمور، بنکیز — جنہوں نے جسٹس ریڈنگ۔ اوری اور لش کے فیصلہ کو بحال رکھا (۱۹۱۶ء) ۱۔ کے۔ بی۔ ۵۹۵ء) — یہ بحث کی گئی تھی: کہ موخر الذکر ایکٹ میں سٹلمنٹ ایکٹ کے حوالے نے، اس نااہلیت کو زندہ کر دیا، جس کی بنا پر ایکٹ مذکور کی رو سے، ملک غیر کا شخص پرائیوی کونسل کا ممبر نہیں ہو سکتا۔ مگر عدالت نے یہ طے کیا، کہ اگرچہ قانون کے الفاظ، صاف نہیں ہیں، اگر ایسی تعبیر کی جائے تو دفعہ سابق کے صریح احکام کے بالکل مخالف ہوگی، جس کی رو سے ملک غیر کے شخص کو، جس نے انگلستان کی رعایا بننا قبول کر لیا ہے، جملہ ملکی حقوق دیئے گئے ہیں، جو سلطنت انگلشیہ کی پیدا شدہ رعایا کو حاصل ہوتے ہیں؛ اور اس لئے، مخصوص اس بحث کو نامنظور کیا۔

جدید ایکٹ سے، ایک طرف تو، ایسے شخص کی حیثیت جس نے، انگریزی

رعایا بننا قبول کر لیا ہے، سلطنت انگلشیہ کے پیدا شدہ شخص کے مساوی کر دی گئی ہے؛ مگر دوسری طرف، ۱۹۱۴ء کے ایکٹ (مرمہ ایکٹ ۱۹۱۸ء) سے، انگلستان کی رعایا بننے کے حالات میں، بہ نسبت نیچرلائیزیشن ایکٹ ۱۸۷۰ء کے، تغیر عظیم ہو گیا ہے، جو شخص مذکور کے حق میں مفید نہیں کہا جا سکتا۔ ایک اہم تغیر جو عمل میں آیا، یہ ہے: کہ جو صداقت نامہ رعایا بننے کا دیا جاتا ہے، وہ، قابل انفساخ ہے، اگر شخص مذکور سے، کافی طور سے، اظہار وفاداری نہیں ہوتا، یا وہ بدچلن ہے، یا وہ اپنی جدید قومیت کی پروا نہیں کرتا۔ جس کا اظہار اسطرح ہوتا ہے کہ سات سال تک مسلسل یا اس سے زیادہ عرصہ تک، انگریزی ممالک سے باہر رہتا ہے۔ اور اس عرصہ میں مستقل تعلق، ممالک انگریزی سے نہیں رکھتا" (بی۔ این۔ اے۔ ۱۹۱۴ء دفعہ ۷ و بی۔ این۔ اے۔ ۱۹۱۸ء دفعہ ۱)۔ 359

انفساخ کے اختیارات وسیع اور ایک حد تک غیر معین ہیں، اور قومیت کا یہ تصور، کہ وہ نیک چلنی، اور ممالک انگریزی کیساتھ، تعلقات رکھنے کے ساتھ، وابستہ ہے، انگریزی قانون میں بالکل جدید ہے: اور تجربہ سے، یہ معلوم ہو گا، کہ آیا اس نوعیت کی قومیت کو، مستقل طور سے قائم رکھنا، مناسب ہو گا یا نہیں؟ –

**دفعہ ۲۸۵** سلطنت مجاز ہے، کہ وہ کسی شخص کو، رعایا ہو جانیکا صداقت نامہ عطا کرے۔

اس میں، اور رعایا بننے میں، جو فرق ہے، وہ یہ ہے: کہ جس شخص کو صداقت نامہ دیا جاتا ہے، وہ صداقت نامہ کی عطا کی تاریخ سے، انگریزی رعایا ہوتا ہے، نہ کہ تاریخ پیدائش سے۔ برخلاف اسکے، وہ شخص، جو انگریزی رعایا بنتا ہے وہ، سلطنت متحدہ میں، سلطنت انگلشیہ کی پیدا شدہ رعایا کے، مساوی ہو جاتا ہے؛ جیسا کہ گزشتہ دفعہ میں بتایا گیا ہے۔ یہ فرق، اسوقت تک، نہایت اہم تھا، جبتک کہ ملک غیر کے باشندے، ارضی لینے اور اسپر قابض رہنے، کے مجاز نہ تھے۔ جو شخص، ذریعۂ صداقت نامہ، رعایا بنایا جاتا تھا، چونکہ اس سے، توریث (ملک غیر) کا مادہ زائل نہیں ہوتا تھا، اس لئے، وہ (انگلستان میں)، ارضی کا وارث نہیں ہو سکتا تھا؛ اور نہ اسکی ایسی اولاد، جو قبل از رعایا بنائے جانے کے، پیدا ہوئی تھی، اس کا ورثہ پا سکتی تھی۔ اب جو کچھ عملی فرق رہ گیا ہے، وہ، صرف اسقدر ہے، کہ جو شخص، ممالک انگریزی کی حدود سے باہر پیدا ہوا ہے؛ – اگرچہ وہ بذریعۂ صداقت نامہ رعایا بنا لیا گیا ہو، اس وقت تک، – پرائیوی کونسل کا رکن، یا پارلیمنٹ کے کسی ہاؤس کا ممبر، نہو سکے گا؛ – نہ سررشتہ ملکی یا فوجی میں، کوئی معتبر عہدہ پا سکے گا؛ – نہ اس کو، اور نہ اسکے لئے، بطور امانت، کسی شخص کو سلطنت کیطرف سے، کوئی ارضی، مکان یا قابل ارث جائداد، عطا ہو سکے گی؛ – جب تک اس کے والدین، انگریزی قوم سے

نہ ہوں"۔ آئین ۱۲ و ۱۳۔ ڈبلیو ۲ فصل ۲ دفعہ ۳ ایکٹ بابتہ ۱۹۱۴ء دفعہ ۲۵ میں، صریح اجازت ایسے صداقت نامہ کے عطا کرنے کی موجود ہے۔

دفعہ ۲۸۶ ایکٹ ۱۹۱۴ء میں، رعایا بننے کیلئے، جو شرائط قرار دیئے گئے ہیں، وہ یہ ہیں، کہ باشندہ ملک غیر، پیشی درخواست سے آٹھ سال قبل، یا تو بصراحت تذکرہ کم از کم پانچ سال ممالک محروسہ انگلستان میں رہا ہو، یا کم از کم پانچ سال سلطنت کی ملازمت کی ہو، اور رعایا بننے کے بعد یا تو انگلستان کے ممالک محروسہ میں قیام کا ارادہ رکھتا ہو، یا ملازمت سرکاری میں داخل ہونا، یا اس میں قائم رہنا چاہتا ہو، اور نیز یہ کہ وہ نیک چلن ہو، اور انگریزی زبان سے، کافی طور سے واقف ہو۔ جس قیام کا اوپر ذکر ہوا، اس پر یہ بھی آئین ہے، کہ قبل پیشی درخواست، کم از کم ایکسال کا قیام سلطنت متحدہ میں، اور باقی چار سال کا قیام سلطنت متحدہ یا سلطنت انگریزی کے کسی حصہ ملک میں، قبل پیشی درخواست، آٹھ سال کے اندر ہونا لازم ہے۔ [بی۔ این۔ اے ۱۹۱۴ دفعہ ۲ ضمن (۱) و (۲)]۔ 369

دفعہ ۲۸۷ ایک بیوہ، جو ازدواج کے قبل سلطنت انگلشیہ کی پیدا شدہ رعایا ہو، اور بعد وزیر دفعہ ۲۹۴، ملک غیر کی باشندہ ہوگئی ہو، وہ، انہیں شرائط کے ساتھ پھر انگریزی قومیت حاصل کر سکتی ہے جو رعایا بننے کے لئے ضروری ہیں؛ بجز اس کے کہ قیام کے شرائط اس سے متعلق نہ ہونگے۔ اسکے علاوہ، سکریٹری آف اسٹیٹ مخصوص صورتوں میں، بے مجاز ہیں، کہ وہ کسی شخص کو، رعایا قرار دینے کا صداقت نامہ عطا کریں، اگرچہ چار سال کا قیام، یا پانچ سال کی ملازمت پیشی درخواست سے آٹھ سال کے اندر نہ واقع ہوئی ہو۔

[دفعہ ۲ ضمن (۵)]

دفعہ ۲۸۸ ممالک محروسہ انگلستان کے ہر ملک کی مجلس آئین و قوانین، یا حکومت، کو از روئے قانون، رعایا بننے کے صداقتنامے دینے کا، اسیطرح اختیار حاصل ہے، جس طرح سکریٹری آف اسٹیٹ کو حاصل ہے؛ اور وہی تمام شرائط، اسکے عطا، اور انفساخ سے متعلق ہوتے ہیں؛ البتہ بجائے انگریزی کے کوئی دوسری زبان، جو اس ملک میں، انگریزی زبان کے مساوی متصور ہوتی ہو، قائم کیجا سکتی ہے۔ جو صداقت نامہ، رعایا بننے کا مقبوضات انگریزی سے عطا کیا جائے گا، اس کا وہی اثر ہوگا، جو انگلستان کے عطیہ صداقت نامہ کا ہوتا ہے۔ اس ایکٹ کا وہ جز جس کا تعلق رعایا بننے سے ہے، انگلستان کے ایسے ممالک سے متعلق نہ ہوگا، جن کو خود مختار حکومت کا اختیار حاصل ہے؛ جب تک کہ وہاں کی مجلس وضع آئین و قوانین، اس کو اختیار نہ کرے۔ (بی۔

این۔ اے ۱۹۱۴ء دفعات ۸ و ۹) ممالک کینیڈا، نیو فاونڈلینڈ، اور آسٹریلیا نے شاہی ایکٹ کے اس جز کو منظور کرلیا ہے۔

> یہ جدید انتظامات سنہ ۱۸۷۰ء کے رعایا بننے کے ایکٹ کی دفعہ (۱۶) کے قائم مقام ہیں، جس کی رو سے ہر انگریزی مقبوضہ ملک کے — جس میں اب، خود مختار انگریزی ممالک بھی شریک ہیں — مقننین کو، یہ اجازت تھی: کہ "وہ ایسے قوانین بنائیں، جن کی رو سے، وہ کسی شخص کو، اپنے حدود ممالک میں، رعایا کے جملہ یا کوئی خاص حق، عطا کرسکیں"۔ ایک مقدمہ میں، جو جنگ کے زمانہ میں، دائر ہوا تھا، زیر دفعہ ہذا، یہ طے ہوا: کہ جو صداقت نامہ رعایا بننے کا، آسٹریلیا میں، ایک جرمن کو، جو وہاں رہتا تھا، دیا گیا تھا، اس سے ایسے شخص کی حیثیت میں، جو انگلستان کی رعایا بن گیا ہو، کوئی فرق نہیں پڑسکتا؛ ایک شخص، جو بلحاظ پیدائش کے، جرمنی تھا، وہ، باوجود آسٹریلیا کی رعایا بن جانے کے، انگلستان میں، ملک غیر کا باشندہ ٹھہرا؛ اور قرار پایا: کہ وہ صرف مقامی اتباع تھا۔ مقدمہ مارکوالڈ بنام اٹارنی جنرل (۱۹۲۰) ا۔ کے۔ بی۔ سی ۱۰ اے۔ ججز اسٹرنڈیل، وارنگٹن، ینگر، جنہوں نے جسٹس ڈارلنگ، لارنس اور برے کے فیصلہ کو بحال رکھا (۱۹۱۸) کے۔ بی۔ ۶۱۷؛ "یہ ممکن ہے، کہ کوئی شخص، کسی حصہ ملک میں، بادشاہ کا متبع ہوجائے؛ اگر وہ اتباع، تمام ممالک محروسہ کے لئے، نہ متصور ہوگا؛ اور جس ملک میں، وہ رعایا نہ ہوگا، وہاں وہ باشندہ ملک غیر سمجھا جائیگا"۔ (رائے جسٹس ڈارلنگ (۱۹۱۸) ا۔ کے۔ بی۔ صفحہ ۶۲۲)۔

سنہ ۱۹۱۴ء کے ایکٹ نے اس "ادھورے اتباع" اور "جزئی باشندگی" کا خاتمہ کرکے، یہ قرار دیا: کہ جو صداقت نامہ رعایا بننے کا، انگریزی مقبوضات کے کسی حصہ سے دیا جائے؛ وہ تمام ممالک محروسہ میں موثر ہوگا؛ برخلاف اس کے، جو شاہی صداقت نامہ باشندگی کا عطا کیا جاتا ہے، اسکے پورے اثر میں، اس وجہ سے نقص واقع ہوتا ہے، کہ وہ قابل انفساخ ہے۔

361 عام طور سے، اس امر کا فیصلہ، کہ آیا ایک شخص، انگریزی رعایا ہے، یا ملک غیر کا باشندہ — انگلستان کے قانون سے ہونا چاہئے؛ لیکن اگر وہ، ملک غیر کا باشندہ قرار پائے تو خود اس کے حقوق، یا دوسروں کے حقوق، کا تصفیہ، جو اس واقعہ سے متاثر ہوتے ہیں، اس حد تک،

اور اس طریقہ پر کیا جائیگا، جو اس حصہ ملک کے قانون میں معین اور مقرر ہے۔ مقدمہ ڈونیگانی بنام ڈونیگانی (۱۸۳۵) ۳۔نیپ۔۶۳۔ بج شانڈول۔ ومقدمہ اڈوم (۱۸۲۷) ۱۔مو۔پی سی۔۰۔۴۶۔ بج، ارسکن۔

## اعلانِ غیریت (alienage) ودست برداری ازاتباع (Expatriation)

دفعہ ۲۸۹ "ہر ایسا شخص، — جو سلطنت انگلستان کے ممالک محروسہ اور اس کی حالت اتباع میں، یا انگریزی جہاز پر، پیدا ہونے کی وجہ سے، انگلستان کی اصلی رعایا ہو، مگر اپنی پیدائش کے وقت، یا اپنے نابالغی کے زمانہ میں، کسی ملک غیر کے قانون کی روسے، اس ملک کی رعایا بھی ہو گیا ہو، اور اس وقت بھی، اسی ملک کی رعایا ہو"۔ اور نیز "ہر ایسا شخص، — جو اگرچہ انگریزی ممالک محروسہ انگلستان کے باہر پیدا ہوا ہو، مگر انگلستان کی پیدائشی رعایا ہو"۔ مجاز ہے کہ وہ اپنی غیریت کا اعلان کرے، بشرطیکہ وہ بالغ ہو [اور نابالغ، مجنون، اور مخبوط الحواس، یا منکوحہ عورت نہ ہو]: اس اعلان کے وقت، اور اسکے بعد سے، وہ انگریزی رعایا نہ باقی رہیگا"۔ بی۔این۔اے دفعہ ۱۴۔ جو الفاظ قوسین میں ہیں، وہ دفعہ ۲۷ سے لئے گئے ہیں۔

دفعہ ۲۸۹ (الف) اگر جس شخص کی دو قومیتیں ہوں، وہ زمانہ جنگ میں، اعلان غیریت کا مجاز نہیں ہو سکتا؛ کہ وہ، ان ذمہ داریوں سے بری ہو جائے، جو اس پر بحیثیت، انگریزی رعایا کے عائد ہوتی ہیں؛ خواہ وہ قومیت، جس کو، وہ قائم رکھنا چاہتا ہے، غیر جانبدار ملک کی ہو، یا دشمن کے ملک کی۔

مقدمہ گیسٹونڈ بنام ہنٹنگٹن [۱۹۱۸] ۲۔ کے۔بی۔۲۰۰۔۴۴۔ بج، ایوری شیرمین ڈ ومقدمہ بکیلر فرنر بیرگر [۱۹۱۷] ۲۔ کے۔بی۔۱۲۹۔ ۱ بج، سونفن اینڈ ی۔ برے مر ودج بنام ٹیلر [۱۹۱۷] ۱۱۶۔ ایل۔ٹی۔۴۴۴۔ بج، ریڈنگ۔ رڈسے۔ رولٹ:
ان مقدمات میں، عدالتوں نے ان فیصلہ جات کا اتباع کیا، جو بوئرز کی لڑائی میں (سرکار بنام لنچ [۱۹۰۳] ۱۔ کے بی۔۴۴۴) ہوئے تھے، جن میں، یہ طے ہوا تھا — کہ انگریزی رعایا، ایسے وقت میں، کہ انگریزی قوم، برسرِ جنگ ہو، اس کی

مجاز نہیں ہو سکتی، کہ وہ، اپنے آپ کو، انگریزی قومیت سے سبکدوش کر کے، دشمن کی رعایا بن جائے۔

لڑائی کے زمانہ میں، اس شخص پر، جو دو قومیتیں رکھتا ہے، دونوں قوموں کی ذمہ داریاں عائد ہوتی ہیں، اور وہ اس کا مجاز نہیں ہو سکتا، کہ ان میں سے کسی ایک ذمہ داری سے سبکدوش ہو جائے۔ برخلاف اس کے، جس صورت میں، ایک پیدائشی انگریزی رعایا نے، زمانہ جنگ میں، جرمن کا صداقت نامۂ رعایا بننے کا، حاصل کر لیا تھا؛ انگریزی عدالت نے، یہ طے کیا، کہ وہ جرمن کے معاہدہ صلح کے شرائط کی تعمیل کے مقاصد کیلئے جرمنی رعایا تھا، اور حسب شرائط صلحنامہ اس کی جائداد، واقع انگلستان، قابل ضبطی تھی۔ مقدمہ چیمبرلین سٹلمنٹ ۱۹۲۱ (۱۔ کے۔ بی ۷۳۰۔ پی۔ او جسٹس لارنس) عدالت کا رجحان، اس طرف ہے، کہ جو شخص، لڑائی کی حیثیت میں، وفاداری کے بارے سبکدوشی حاصل کرنے کی کوشش کرتا ہے؛ جو اسپر پیدائش یا قیام کی بنا پر عائد ہوتا ہے، اسپر دونوں ممالک کی ذمہ داری کا سخت ترین بار ڈالا جانا چاہیئے۔

**دفعہ ۲۹۰** جو انگریزی قومیت، رعایا بننے سے حاصل ہوتی ہے، وہ بھی، اعلان غیریت سے

362 زائل ہو جاتی ہے، جب کہ انگلستان اور شخص مذکور کے اصلی ملک میں، یہ معاہدہ ہو، کہ جو شخص اس ملک کا، انگریزی رعایا بنا ہو، وہ اس حیثیت سے سبکدوشی حاصل کرنے کا مجاز ہے (بی۔ این۔ اے ۱۹۱۴ دفعہ ۱۵)۔

**دفعہ ۲۹۱** ہر شخص، جو بچہ، مجنون، مخبوط الحواس، یا منکوحہ عورت نہیں ہے، برضامندی خود ملک غیر کی رعایا بن جانے سے، انگریزی رعایا نہیں رہتا؛ جب تک کہ وہ ملک غیر میں موجود رہتا ہے۔ بی۔ این۔ اے۔ ۱۹۱۴ دفعہ ۱۲۔

**دفعہ ۲۹۱** (الف) لیکن وہ، انگریزی قومیت کی ذمہ داریوں سے، ایسے وقت میں کہ سلطنت انگریزی کسی ملک سے برسر جنگ ہو، دشمن کے ملک کی رعایا بن کر سبکدوش نہیں ہو سکتا۔ مقدمہ سرکار بنام نیچ (امریکہ)۔

**دفعہ ۲۹۲** اگر کوئی شخص، جس میں انگریزی اور غیر انگریزی، دونوں قومیت کی حیثیتیں موجود ہوں، اپنے طرز عمل سے اس امر کا ثبوت دیتا ہے کہ وہ، ملک غیر کی قومیت کو مرجح سمجھتا ہے — اگرچہ اس نے، اپنی غیریت کا اعلان نہیں کیا، یہ فرض کرے کہ اس کو ایسے اعلان کا حق حاصل تھا: اور اگر ملک غیر نے، بغیر باضابطہ رعایا بنائے، اس کو، اس طور سے اپنی رعایا ہونا تسلیم کر لیا،

کہ دفعہ ۲۹۱ اس سے متعلق نہیں ہو سکتی، ـــــ تو ایسی حالت میں، عام قانون بین الاقوام کے مقاصد کے لئے اس کو، ملک غیر کی رعایا قرار دینا، نامناسب نہ ہوگا۔

مقدمہ لورینڈ متعلقہ تصفیہ کمیشن سلطنت و مادی رعایائے انگریزی بمقابلہ فرانس (۱۸۴۴) ۲ نیپ ۲۹۵ - جج مشاڈول دیکھو مقدمہ کاونٹیس ڈی کانوے، تصفیہ متذکرہ بالا پر (۱۸۴۴) ۲ نیپ ۳۶۴ - جج پارکے ان حالات کے متعلق جن میں ایک انگریزی رعایا کے حقوق حفاظت کا، ایسا شخص دعویٰ کر سکتا ہے، جو صحیح معنوں میں انگریزی رعایا نہیں ہے، تاہم وہ اپنی اولاد پر انگریزی رعایا کی حیثیت کو، زیر دفعہ ۲۸۲ منتقل کرنے کیلئے، انگریزی رعایا متصور ہوگا۔

پنج بنام ویبر (۱۸۴۷) ۶ - ۱۵ - جج، دیگر آمر

دفعہ ۲۹۳ انگریزی قومیت کے زائل ہو جانے سے وہ، ذمہ داریاں زائل نہیں ہو جاتیں، جو ان افعال سے عائد ہوتی ہیں، جن کا ارتکاب، اس زوال سے پہلے کیا گیا تھا۔

## خانگی تعلقات کے اثر قومیت پر

دفعہ ۲۹۴ "جو مرد، انگریزی رعایا ہو، اسکی زوجہ، انگریزی رعایا، اور جو شخص، ملک غیر کا ہو، اسکی زوجہ، ملک غیر کی باشندہ سمجھی جائے گی، لیکن اگر کوئی شخص بزمانہ قیام تعلقات زناشوئی، انگریزی رعایا سے خارج ہو جائے تو اسکی زوجہ کو یہ اختیار ہوگا، کہ وہ اس امر کا اعلان کرے، کہ وہ انگریزی قومیت کو برقرار رکھنا چاہتی ہے: اور اسپر وہ، انگریزی رعایا متصور ہوگی" بی - این - اے سنہ ۱۹۱۴ دفعہ ۱۰ -

سنہ ۱۹۱۸ کے ایکٹ میں، یہ حکم ہے: کہ ـــــ جو عورت، پیدائشی انگریزی رعایا ہو، اور جو بربنائے ازدواج، ملک غیر کی باشندہ سمجھی جانے لگے اس کو یہ اختیار ہوگا، ـــ کہ وہ تا یہ استدعا 368
کرے، کہ وہ پھر انگریزی قومیت میں داخل ہونا چاہتی ہے، ـــــ تو اگر اسکا شوہر ایسے ملک کی رعایا ہے، جو انگلستان کے بادشاہ سے برسر جنگ ہے، تو اس کو ایسی استدعا پر، رعایا بننے کا صداقت نامہ دیدیا جائے گا۔

دفعہ ۲۹۴ (الف) جو عورت، بربنائے نکاح اپنے شوہر کی قومیت میں داخل

ہو گئی ہو، وہ محض بیوہ ہو جانے سے، اپنی اصلی قومیت کیطرف عود نہیں کرآتی۔ بی۔ این۔ اے سنہ ۱۹۱۴ء دفعہ ۱۱۔

زمانہ جنگ میں، اگرچہ انگریزی رعایا کو تبدیل قومیت کا اختیار حاصل نہیں ہے؛ مگر یہ قاعدہ، انگلستان کی اس پیدائشی رعایا عورت سے متعلق نہیں ہے، جس نے ملک غیر کے باشندے سے نکاح کر لیا ہو؛ اگر یہ شخص مذکور، ملک دشمن کا باشندہ ہو۔ حال ہی میں یہ طے ہوا: کہ جب زمانہ وقفہ جنگ میں — مگر معاہدہ صلح پر دستخط ہونے سے پہلے — ایک پیدائشی انگلستان کی رعایا عورت نے ایک جرمن کے ساتھ عقد کر لیا، تو وہ تاریخ نکاح سے جرمن ہو گئی؛ اور اسکی جائداد، دوسرے جرمنوں کیطرح مستوجب ضبطی ہو گئی۔ مقدمہ فینیٹ مار بنام ٹرزنی جنرل [۱۹۲۱] ڈبلیو۔ این۔ ۲۴۶، جج رسل ہو۔

دفعہ ۲۹۵ ”ایک باشندہ ملک غیر کو، رعایا بننے کے صداقت نامہ دیئے جانے کی صورت میں، سکرٹری آف اسٹیٹ مجاز ہے، کہ اگر وہ مناسب تصور کرے، تو باشندہ ملک غیر کی درخواست پر، صداقت نامہ میں، اس کی ایسی اولاد کا نام بھی درج کر دے، جو صداقت نامہ کی تاریخ سے پہلے، پیدا ہو چکی ہو اور نابالغ ہو۔ اس عمل کے بعد، اولاد مذکور، اگر وہ پہلے سے پیدائشی انگریزی رعایا نہیں ہے، تو انگریزی رعایا میں داخل ہو جائے گی۔ لیکن ایسی اولاد کو سن بلوغ تک پہنچنے کے بعد ایک سال کے اندر، یہ اختیار ہوگا کہ وہ، اپنی غیریت کا اعلان کر دے؛ اور اس اعلان کی بنا پر، وہ پیدائشی انگریزی رعایا سے خارج ہو جانے کی۔“ بی۔ این۔ اے۔ ۱۹۱۴ دفعہ۔ ۵۔ (۱)۔

سنہ ۱۸۷۰ء کے رعایا بننے کے ایکٹ میں، ایک ضمن اس مضمون کی موجود ہے، کہ جس شخص کو صداقت نامہ رعایا بننے کا دیا جائے، اسکی اولاد — جو بچپن میں انگلستان کے ملک محروسہ میں، اپنے والدین کیساتھ رہتی ہو — وہ انگلستان کی بنی ہوئی رعایا متصور ہوگی۔ ایک مقدمہ میں یہ طے ہوا، کہ کسی ایسے شخص کی اولاد، جو اس اولاد کی پیدائش سے قبل، انگریزی رعایا بن گئی ہو، ایسی صورت میں انگلستان کی بنی ہوئی رعایا نہیں متصور ہوگی جبکہ اولاد مذکور، اپنے والد کے انتقال کے قبل تک انگلستان سے باہر رہی ہو، مگر اس واقعہ کے بعد اسکی ماں، اسکو انگلستان میں لائی ہو۔ بچہ اسوقت بھی نابالغ تھا، اور خود ماں کو رعایا بننے کا صداقت نامہ نہیں ملا تھا؛

اس بنا پر، بچہ، اس ایکٹ میں داخل نہیں سمجھا گیا۔ (جیف بنام کیل [۱۹۱۴]
ا۔ کے۔ بی۔ ۲۶۴۔ ج، وارنگٹن۔ ایورسی و بارنج) کو

دفعہ ۲۹۶ جب کوئی انگریزی رعایا، بربنائے اعلان غیریت، یا کسی دوسرے طریقے
سے، انگریزی رعایا نہیں رہتی، تو اس کی ہر نابالغ اولاد بھی، انگریزی رعایا سے خارج ہوجاتی ہے؛ مگر
یہ اسی صورت میں ہوتا ہے، جبکہ ایسی اولاد شخص مذکور کے انگلستان کی رعایا سے خارج ہوجانے کے
بعد، کسی دوسرے ملک کے قانون کی رو سے، اس ملک کی بنی ہوئی رعایا نہیں ہوجاتی"۔ مگر شرط یہ
ہے کہ جس صورت میں، کہ انگلستان کی رعایا میں سے کسی بیوہ نے ملک غیر کے باشندہ کیساتھ نکاح
کرلیا ہو، تو اس کی جو اولاد، پہلے شوہر سے ہوگی، وہ محض اس کے نکاح کی بنا پر، انگریزی رعایا
سے خارج نہ ہوجائے گی، خواہ شوہر ثانی انگلستان کے ممالک محروسہ میں رہتا ہو، یا اس سے 364
باہر"۔

دفعہ ۲۹۷ جو رعایا اس طرح سے انگریزی رعایا سے خارج ہوجائے، وہ سن بلوغ کو پہنچنے کے بعد، ایک سال کے اندر، یہ درخواست کرسکے گی، کہ وہ پھر انگریزی قومیت کو اختیار کرنا چاہتی ہے۔ اور ایسی درخواست کے پیش ہونے پر، وہ پھر انگریزی رعایا میں شامل کرلیجائے گی"۔ بی۔ این۔ اے۔ دفعہ ۱۲۔

ایک انگلستان کا باشندہ، امریکہ کی رعایا بن گیا تھا، اسکے بچہ کی نسبت، طے ہوا، کہ اس کو امریکہ کا توطن، اس صورت میں کہ وہ اپنے باپ کے رعایا بنجانے کے بعد، چند سال انگلستان میں رہا تھا، حاصل نہیں ہوسکتا؛ کیونکہ امریکہ کے قانون کی رو سے، باپ کا رعایا بننا، صرف اسی وقت سے نابالغ بچوں کو متوطن امریکہ قرار دے سکتا ہے، جب سے، بچوں کا قیام مستقل طریقہ سے، امریکہ میں شروع ہو۔ عدالت نے، یہ قرار دیا، کہ والدین کے رعایا بننے کے بعد، بچوں کا مستقل طریقہ سے قیام کرنا، لازم ہے کو

ایٹکنسن بنام ریکروٹنگ افسر بر سنٹ ہیلمنڈز (۱۹۱۷) ۱۱۶۔ ایل ٹی۔ آر۔ ۳۰۵۔ ج، ریڈنگ۔ رولاٹ۔ کولرج کو

## انتقال قومیت بصورت دستبرداری

دفعہ ۲۹۸ حکومت انگلستان کا، کسی ملک مقبوضہ سے دست بردار ہوجانا، یا اس کی خودمختاری

کو تسلیم کر لینا، ایسے تمام اشخاص کو، جو ان ممالک میں متوطن ہوں، تاریخ دست برداری یا تسلیم سے، انگریزی قومیت سے خارج کر دیتا ہے۔

ڈو بنام انکلیم (۱۸۲۴) ۲۔ بی سی۔ ۴۷۹۔ جج، ایبٹ وغیرہ کو

**دفعہ ۲۹۹** بشرطیکہ وہ لوگ، اپنا توطن کسی ایسے ملک میں، زمانہ معینہ معاہدہ کے اندر، اور اگر کوئی زمانہ معین نہ ہوا ہو، تو فوراً، نہ منتقل کر دیں: جو انگریزی قبضہ میں رہ جائے۔

مقدمہ ڈو بنام ملکاشر (۱۸۲۶) ۵۔ بی سی۔ ۷۷۱۔ جج، ایبٹ۔ بیلی۔

ہولڑو ڈ کو ڈو بنام ارک رائٹ (۱۸۳۲) ۵۔ سی۔ بی۔ ۵۷۵۔ جج، پارک کو

جیفسن بنام ریرا (۱۸۳۵) ۳۔ کن۔ ۱۳۰۔ جج، ارسکن کو

مقدمہ برونس (۱۸۴۲) ۲۔ سی و جے۔ ۴۳۶۔ ۲ مائیسر ۴۷۵۔ جج، لیبی لینڈ ہرسٹ، میں جو تجویز صادر ہوئی، اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ عدالت کا خیال یہ تھا کہ جو لڑکا امریکہ کی خودمختاری کے تسلیم کئے جانے کے وقت، (۱۹) سال کا تھا، وہ مجاز تھا کہ خواہ وہ اسی وقت، یا بعد دو سال کے سن بلوغ کو پہنچکر اپنے لئے کوئی قومیت منتخب کر لیتا، معاہدہ صلح میں، کوئی خاص میعاد قرار نہ پائی تھی۔ اسکی صحت، بشکل تسلیم کیجا سکتی ہے، اور جو مسئلہ اس مقدمہ میں پیش تھا اس میں، یہ فیصلہ نہیں ہو سکتا تھا۔

**قومیت، ایسی حالت میں، کہ دو سلطنتیں، ذاتی طور سے ایک ہو جائیں یا ایسا الحاق زائل ہو جائے۔**

**دفعہ ۳۰۰** "جس حالت میں، دو سلطنتیں، ایک شخص کی ذات میں، جمع ہو جائیں، تو دونوں سلطنتوں کی رعایا، دونوں ممالک میں، رعایائے ملک غیر نہیں متصور ہوگی" لیکن جب ہنوور اور انگلستان میں، ذاتی اتحاد نہ باقی رہا، تو ہنوور کے وہ رہنے والے جو پیدا ہو چکے تھے، وہ سب انگلستان میں، باشندہ ملک غیر قرار پائے!۔

335 ایزکسن بنام ڈورنٹ (۱۸۸۶) ۱۷۔ کیو بی۔ ڈی۔ ۵۴۔ جج، کولرج (جنھوں نے، خود اپنی تجویز صادر کی) وا کنس ولیتھو: یہ انتخاب، تجویز کے صفحہ ۵۹ کا ہے! مگر وہ اس شرط سے محدود ہونا چاہئیے تھا جس کو فاضل جج، بصراحت سمجھے ہوئے تھے: کہ باشندگان متذکرہ صدر، دونوں سلطنتوں کے، ایک شخص کی ذات میں، جمع ہو جانے کے بعد پیدا ہوئے تھے۔ یہی فیصلہ کالون کے مشہور مقدمہ، رپورٹ کک

جز، صفحہ ۱۱۱ میں ہوا تھا۔

# اختلافِ قومیت و عدمِ قومیت

اصولاً قومیت صرف ایک ہونی چاہئے، لیکن جب حالتیں، ایک رعایا کے متعلق، دو حکومتیں برِ بنائے (Jus soli) قانونِ ملکی یا (Jus sanguinis) قانونِ قومی یا کسی دوسری وجہ سے، دعویدار ہوتی ہیں، اس وقت اس کے کامل اتباع کی نسبت، دو متضاد دعاوی پیش ہوتے ہیں جہاں تک کہ ان سلطنتوں میں ان دعاوی کا تصفیہ بذریعہ عدالتوں کے ہوگا، اس کی تعمیل اس سلطنت کے قانون کے مطابق، اس کی قومی حیثیت کے مقابلہ میں کرائی جائے گی، لیکن جب دعوی سے انتظامی عہدہ داروں کا تعلق ہوگا: جیسے اس مسئلہ میں، ـــ کہ آیا قانونی بغاوت کا جرم اس بنا پر معاف ہو سکتا ہے، کہ مجرم، دوسری سلطنت کے تعلقات کی بنا پر، ایسے طرزِ عمل کا مجاز تھا؟۔ یا یہ کہ آیا قانونی رعایا، جو بیرونِ ملک ہو، اس کی حفاظت سلطنت پر لازم ہے؟ ـــ تو وہ، تمام حالات موجودہ پر نظر ڈال کر، حسبِ مناسب کارروائی کرنے میں آزاد رہیں گے۔ اس طور سے یہ قاعدہ تقریباً مسلم ہے، کہ کوئی سلطنت، اپنے ان ہم قوموں کی حفاظت نہ کرے گی، جو دوسری ایسی سلطنت میں رہتے ہیں، جس کو برِ بنائے قانونِ ملکی یا قومی، یا رعایا بننے وغیرہ کے، اسکے ہم قوم ہونے کا دعوے ہے۔ اس سے جو نتیجہ مستخرج ہوتا ہے، وہ یہ ہے: کہ رعایا بننے کے ایکٹ سنہ ۱۸۷۰ کی دفعات میں، جو اوصاف، رعایا بننے کے بیان کئے گئے ہیں، وہ رعایا بننے کے حصول کو، فی الحقیقت انہیں پر منحصر اور محدود نہیں کر دیتے؛ بلکہ صرف ان امور کا اظہار کرتے ہیں، جو انگریزی عملدرآمد کے لحاظ سے، اس کامل رعایا بننے کا نتیجہ ہوگا، جسکی منظوری دیجا سکتی ہے۔ اور یہ امر بھی قابلِ لحاظ ہے، کہ یہ اوصاف، انگریزی قومیت کے ایکٹ سنہ ۱۹۱۴ء میں قائم نہیں رکھے گئے ہیں؛ اگرچہ ایکٹ مذکور میں، بصراحت یہ بیان ہوا ہے، کہ رعایا بننے سے، انگریزی قوم کے تمام حقوق، حاصل ہو جاتے ہیں؛ یہاں تک کہ ان کے جو بچے، بیرونِ ملک پیدا ہوتے ہیں، ان کو بھی، وہ، اپنی انگریزی قومیت منتقل کر سکتے ہیں ـــ جس طرح کہ پیدائشی انگلستان کی رعایا، اپنی اولاد سے متعلق کر سکتی ہے۔

یورپ کی جنگ نے، ایسے لوگوں کا مسئلہ بھی پیش نظر کر دیا، جن کا تعلق کسی قوم

نہ تھا: مثلاً، جرمنی کی پیدا شدہ رعایا، جو انگلستان میں رہتی تھی، جو حتی الامکان جرمنی کی
اتباع سے دست بردار ہو چکی تھی، لیکن اس وقت تک انگریزی رعایا نہیں بنی تھی۔ —— جرمنی
قانون قومیت، جو ۱۹۱۳ء میں جاری ہوا، اپنی ایسی رعایا پر، جو بیرون ملک رہتی تھی، ایسی حالتیں
بھی، کہ وہ جرمن کی اتباع سے دست برداری کا اعلان کر چکی ہو، بعض حقوق کے قائم رکھنے کا
دعوی کرتا ہے۔ اسی بنا پر، اکثر مقدمات میں، انگریزی عدالتوں نے، یہ طے کیا، کہ جو جرمن الاصل 366
اشخاص، انگلستان میں رہتے ہیں، اور انگریزی رعایا نہیں ہو گئے ہیں، ان کو، جرمن ہی سمجھنا چاہیے؛
اگرچہ ان کو، اس امر پر شبہ تھا، کہ آیا انگلستان کے قانون کی رو سے، کسی شخص کا لاقوم رہنا
قابل تسلیم ہے یا نہیں (مقدمہ ویبر [۱۹۱۶] ا۔ کے۔ بی۔ ۲۸۰ میں لارڈ جسٹس سوئنفن ایڈی۔ فلیمور۔ اور
بینکس، جنہوں نے [۱۹۱۶] ا۔ اے۔ سی۔ ۴۲۱۔ میں، بک ماسٹر۔ لاربرن۔ اٹکنسن کی تجویز کو بحال رکھا،
یہ بیان کیا گیا تھا (دیکھو تجویز بک ماسٹر صفحہ ۴۲۶) کہ جب تک کہ کوئی شخص، اپنی پیدائشی قومیت
کو زائل کر کے، دوسری قومیت، نہ اختیار کرے، اس وقت تک اس کی پیدائشی قومیت، برقرار رہتی ہے۔
مقدمہ سمر کار بنام سپرنٹنڈنٹ وائن اسٹریٹ پولیس اسٹیشن و مقدمہ لیب مین [۱۹۱۶] ا۔ کے۔
بی۔ ۲۶۸۔ صلح ہو جانے کے بعد، اس مسئلہ پر دوبارہ غور ہوا؛ اور مقدمہ اسٹاک بنام پبلک ٹرسٹی
[۱۹۲۱] ۲۔ چا۔ ۶۷ میں، جج رسل نے، یہ طے کیا، کہ انگریزی قانون میں، عدم قومیت کا وجود
تسلیم کیا جا سکتا ہے؛ اسلئے اس عملدرآمد کو، جو زمانہ جنگ میں قائم ہو گیا تھا، صحیح نہیں کہا جا سکتا۔ اسکے
ذریعہ سے، اسی متروک اصول کا پھر زندہ ہو جانا، کہ کوئی شخص، اپنا اصلی وطن ترک نہیں کر سکتا،
قوم کی برہمی مزاج پر محمول کرنا چاہیے، جو کہ جنگ کی سختیوں کی وجہ سے پیدا ہو گئی تھی؛
—— یہ اصول اور عملدرآمد دوبارہ غور کئے جانے کی حالت میں، قائم نہیں رہ سکتا ہے۔

# فصل شانزدہم 367

## انجمن و جماعت ہائے عام

## (Corporation and Public Institution)

حقیقی اشخاص، کے علاوہ، جن سے ہم، اس وقت تک بحث کرتے رہے ہیں، قانون بین الاقوام کو، ان فرضی اشخاص سے بھی بحث کرنی پڑتی ہے، جن کے اصطلاحی وجود کو، ہر ملک کا قانون تسلیم کرتا ہے: انہی ایک قسم، انجمنوں پر مشتمل ہے، جسمیں حقیقی اشخاص، جو ارکان کے نام سے موسوم کیئے جاتے ہیں، اور انکے جانشین، ایک ایسی جماعت بناتے ہیں، جس کو قانونی وجود، اور دوامی جانشینی کا حق ہوتا ہے۔ قانون روما کے عام اصول کے لحاظ سے، بظاہر انجمن کے قیام کیلئے، تین ارکان کی ضرورت سمجھی جاتی تھی۔ "نراٹیس پرسکیس کا خیال تھا کہ ایک انجمن کیلئے تین ارکان کی ضرورت ہوتی ہے، اور اسی قاعدہ کا اتباع کیا جانا مناسب معلوم ہوتا ہے"۔ خلاصہ ۵۰، ۱۶، ۸۵۔ لیکن کوئی انجمن، اس بنا پر شکست نہیں ہو جاتی تھی، کہ اسمیں، صرف ایک رکن رہگیا ہے۔ "اگر انجمن میں صرف ایک رکن رہگیا ہے، تو یہ مسلم ہے کہ وہ کاروبار کے جاری رکھنے کا مجاز ہے، اور تمام ارکان کے حقوق، اسی ایک ذات میں جمع ہو جاتے ہیں: اور ایسی حالت میں بھی، ایسی انجمن کا اطلاق ہوگا" (خلاصہ ۴-۴-۷-۲) انگلستان میں، ہم کو ایسی انجمنیں ملتی ہیں، جن کے ارکان کی تعداد کبھی ایک سے زیادہ نہیں ہوتی؛ یہ انجمن ہائے مفرد (Corporation sole) انجمن ہائے مرکب (Corporation aggregate) سے ممیز ہیں۔ قانون روما میں، فرضی اشخاص کی، ایک دوسری جماعت پائی جاتی تھی؛ اور اکثر ممالک میں، اس کا وجود اب بھی، مقاصد عام کی جماعتوں کے ذریعہ سے نظر آتا ہے: مثلاً مدرسے یا شفاخانے، جن کا قانونی وجود، بغیر ایک رکن کے بھی مانا جاتا ہے، اور اس بنا پر، وہ (Personae vice fungi) کے نام سے موسوم کیئے جاتے ہیں۔ انگلستان میں، ہم ایسے فرضی شخص نہیں پاتے، ایسی جماعتوں کی جائداد، ہمیشہ انجمنوں یا امنا کے قبضہ میں ہوتی ہے، جن پر انجمن کا اطلاق نہیں ہو سکتا: ان دونوں اقسام سے ایک ہی

اصول قانون بین الاقوامی متعلق ہوتا ہے۔ ہر فرضی شخص کے ذاتی معاملات، اور اگر اس کے ارکان ہوں تو اسکے اور اس کے ارکان کے باہمی تعلقات کا دارومدار اس قانون پر ہوتا ہے، جس سے شخص مذکور کا وجود قائم ہوا ہے۔ اگر وہ دوسرے ممالک میں بیرونی جماعتوں سے معاملہ کرنا چاہتا ہے تو پہلا سوال یہ ہوتا ہے کہ آیا وہ اپنی فرضی حیثیت میں اُن ممالک کے قانون کے لحاظ سے ایسے عمل کا مجاز ہے؟ اگر اس کو ایسی اجازت ہے، تو اسکے معاملات کی بیرونی فریق کے ساتھ وہی حالت ہوگی، جو ملک غیر کے حقیقی اشخاص کیساتھ ہوتی۔ اور اگر اسکی فرضی شخصیت اس مقصد کیلئے
368 کافی تسلیم نہیں کیجاتی، تو کوئی حقیقی شخص اسکے ساتھ معاملہ کرنے میں بسبب معاملہ مذکور کا تعلق مختاری یا شراکت داری سے نہ ہو، ذمہ دار نہیں قرار پا سکتا۔ اور ان وجوہ سے بحث کرتے ہوئے، یہ امر پیش نظر رکھنا چاہئے کہ ارکان سے اگر کوئی ہوں، انجمن کا ترکیب پانا صرف اسی قانون کی بنا پر ہو سکتا ہے، جو کہ انجمن کے مقام تشکیل کا ہو، نہ کہ کسی دوسرے مقام کا۔

ایک کمپنی جس کا دفتر رجسٹری اسکاٹلینڈ میں ہے اور جو وہیں کی متوطن ہے اور عام طور سے وہیں اپنا کام کرتی ہے وہ قانون تعلقات ۱۸۸۳ء قاعدہ انیمن دہم (د) میں داخل ہے۔ مقدمہ جونس بنام اسکاٹش و سیڈنٹ انشورنس کمپنی لمیٹیڈ (۱۹۰۹ء) ۱۷ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۴۲۱ نیز دیکھو۔ بولک کیو کا مقدمہ وہمبر بنام اسکاٹش امپیریل انشورنس کمپنی (۱۸۹۱ء) ۲۲ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۲۰۵ بج اسٹیفن۔ نیز دیکھو گزشتہ صفحہ ۸۳

جو سوالات اہتمام جائداد و دیوالیہ کے متعلق پیدا ہوتے ہیں، ان سے ایک جگہ بحث کیا جانا مناسب خیال کر کے ہم نے، ان اصول کے بعض متعلقات سے دفعہ ۱۳۱ سے لیکر دفعہ ۱۳۳ تک میں بحث کی ہے، ان اصول سے بلا واسطہ جو نتیجہ مستخرج کیا جا سکتا ہے، وہ اس سے زیادہ نہیں ہے کہ جو کمپنی اپنی انجمنی حیثیت یا دوسرا قانونی درجہ انگلستان کے قانون کے علاوہ کسی دوسرے قانون سے حاصل کرتی ہے، اس کا انضباط انگلستان کی عدالت میں نہیں ہو سکتا، اگرچہ ایسے انضباط شراکت کی بعض سابق کارروائیاں، انگلستان میں اس غرض سے عمل میں آئی ہوں کہ انگلستان کی جائداد اور اس کے قرضہ کے لئے دستیاب ہو سکے۔

جنگ کی وجہ سے انگلستان اور دوسرے غیر ممالک میں ان اصول پر دوبارہ غور کرنے کی ضرورت محسوس ہوئی ہے جس سے کہ تجارتی انجمنوں کی قومیت، اور توطن کا

تعین ہونا چاہئے۔ اس سے قبل انگلستان میں یہ تسلیم کر لیا گیا تھا، کہ انجمن کی شخصیت، اس کے ارکان کی شخصیت سے علیحدہ متصور ہونی چاہئے، اور اس کی قومی حیثیت کا تعین، اس کے قیام کے قانون سے کیا جانا چاہئے۔ مگر یورپ کے بعض ممالک میں یہ رائے قبول نہیں کی گئی تھی، اور انجمنوں کا قانون، عام طور سے، اس ملک کا قانون سمجھا جاتا تھا، جہاں اس کا صدر انتظامی مرکز ہوتا تھا۔ اور اگر کسی دوسرے ملک کے قانون کی رو سے اس کو قانونی شخصیت حاصل ہو جاتی تھی، تب بھی ممکن تھا کہ وہ شخصیت، اس ملک میں، جہاں وہ کاروبار کرتی تھی، تسلیم نہ کی جائے، اور وہاں اسکے ارکان، ذاتی طور سے ذمہ دار قرار پائیں۔ دوسرے ممالک میں، اگرچہ اس کے قیام کے قانون سے، اس کو قومی حیثیت حاصل ہو جاتی تھی، اور اس طور سے اس کا قیام اور انفساخ، قانون مذکور کے اختیار میں ہو جاتا تھا، لیکن اس مقام کا قانون، جہاں اسکے کاروبار کا مرکز ہوتا تھا، اسکی دیوالیہ حیثیت کا تعین کرنے والا متصور ہوتا تھا، اور حقیقی شخص کی حیثیت کی طرح، اسکی حیثیت کا تعین، اسکے قومی قانون سے نہیں کیا جاتا تھا۔ انگلستان میں، ادائی محصول آمدنی، اور قانونی طلب نامجات کی تعمیل، کی اغراض سے، انجمن کا "صدر مقام کاروبار" اہم ہو گیا تھا، لیکن غیر ذاتی حیثیتوں، مثلاً تصفیہ حسابات، وغیرہ — کے اغراض کے لئے، انگریزی یا بیرونی 869
ہونے کا تصفیہ، اسکے قانون قیام سے کیا جاتا تھا۔

لیکن جنگ کے زمانہ میں، اس معاملہ پر ازسرنو غور کیا گیا، اور کانٹیننٹل ٹائر کمپنی بنام ڈیملر کے مشہور مقدمہ ا ۔ کے ۔ بی ۔ ۲ ۔ ۹۰ ۔ میں، مرافعہ کے اجلاس کامل چیف جسٹس، ریڈنگ ۔ کوزنس ہارڈی ۔ کنیڈی، فلیمور، پکفورڈ ۔ بکلے (مختلف الرائے) نے اس پر بحث کی، اور بعدہ ہاؤس آف لارڈز کی جوڈیشیل کمیٹی میں [۱۹۱۶] ۲ ۔ اے ۔ سی ۔ ۳۰۷ ۔ ارل ہالسبری ۔ مرسی ۔ کنیر ۔ ایٹکنسن ۔ شا ۔ پارکر سمنر و پارمور نے بحث کر کے بالاتفاق یہ قرار دیا: کہ جماعت متحدہ کا توطن، اس مقام کا سمجھا جائیگا، جہاں اس کا انتظامی مرکز ہوگا، یعنے وہ مقام جہاں اس کے مہتمم، عام طریقہ سے، اجلاس کرتے ہیں۔ اور یہ توطن، اس قومی حیثیت پر، جو کہ قانون قیام جماعت سے حاصل ہوتی تھی، زمانہ جنگ میں تجارت کرنے کی قابلیت، یا عدم قابلیت، کے تصفیہ میں غالب رہا۔

عدالت مرافعہ کے تمام ارکان، بجز بکلے اور ہوس آف لارڈز کے ارکان، بجز لارڈ شا و پارمور، کی یہ رائے تھی، کہ قانونی شخصیت، صرف اسی حالت میں، دشمن قرار دیجا سکتی ہے،

جبکہ اس کا قیام، دشمن کے ملک میں ہوا ہو ــ یعنی جماعت متحدہ کی قومیت "اور توطن" اس
ملک پر منحصر ہے، جہاں وہ قائم ہوئی ہے۔ لیکن ہاؤس آف لارڈز نے "ڈیملر" (جس میں ٹائر کر
ٹلکنس، مرمی ــ ممبر اور کمپنیہ، شریک تھے) یہ طے کیا، کہ ایک انجمن یا جماعت، جو انگلستان میں
قائم ہوئی ہو، وہ بھی دشمن کی حیثیت اختیار کر لیتی ہے؛ اگر اس کے ایجنٹ، یا اس کے حقیقی منتظم
دشمن کے ملک میں رہتے ہوں، یا دشمن سے ملے ہوئے ہوں: خواہ وہ کہیں رہتے ہوں۔
شرکا، انجمن کی انفرادی حیثیت کا کوئی اثر، انجمن کی حیثیت پر نہیں پڑسکتا اگر اس سوال پر،
کہ ــ آیا انجمن کے ایجنٹ دشمن سے ملے ہوئے ہیں، یا نہیں؟ ــ اس کا ضرور اثر پڑیگا۔
لارڈ ہالسبری نے، بہ اتباع بگلے، یہ قرار دیا: کہ ایک انجمن کا توطن، اسی مقام کا ہوگا، جہاں اس کا
انتظامی مرکز ہے ــ یعنی وہ مقام، جہاں اس کے منتظم، جن کے ہاتھ میں اس کا نظم و نسق ہے،
عام طور سے اجلاس کرتے ہیں۔

مقدمہ پولزتیہ [۱۹۱۶] اپی۔ ۱۱۲۰۔ ج، بارگر یوڈین میں بھی جسکی تائید، سوفن ایڈی
فلیمنگ اور منکیز صفحہ ۱۸۱ نے کی، یہی معیار قرار پایا، اس میں ایک انگریزی جہاز کی ملکیت کی بحث
تھی ــ وہ جماعت، جس کا یہ جہاز تھا، انگلستان میں قائم ہوئی تھی: مگر اس کا انتظام،
جرمنی ڈائرکٹروں کے ہاتھ میں تھا۔ اس صورت میں یہ قرار پایا، کہ انجمن مذکور، انگریزی انجمن نہیں
قرار دی جاسکتی؛ اور اس کا جہاز، بحق سرکار قابل ضبطی ہے۔

ہاؤس آف لارڈز کے فیصلہ سے، ہنوز پوری طور سے نتائج نہیں نکالے گئے ہیں؛ اور
870 معلوم نہیں ہوتا، کہ آیا دوسرے مسائل میں، جن میں، ایک انجمن کی قومیت، یا توطن کی بحث ہو،
اس سے کام لیا جائیگا یا نہیں؟ ــ یعنی یہ کہ انجمن کی قابلیت معاہدہ "اور وراثت" کا سوال
کس قانون سے طے ہوگا؟ ..... اس فیصلہ سے قیاس غالب یہ ہوتا ہے کہ آیندہ انگریزی
عدالتیں، انجمنوں کے توطن کے تصفیہ میں، انجمنوں کے انتظام کے واقعات کو، ضروری خیال
کرینگی؛ اور جو توطن، اس طور سے متعین ہوگا، اس کو متحدہ اشخاص سے اسیطرح متعلق کرینگی جسطرح
حقیقی اشخاص سے متعلق کیا جاتا ہے۔ یہ امر تعجب سے خالی نہ ہوتا، اگر انگریزی قانون، جو
حقیقی شخصیت کے ذاتی قانون کے لئے، توطن پر اسقدر زور دیتا ہے، قانونی شخصیت کیلئے
اسی معیار کو ناقابل قبول قرار دیتا ــ خصوصًا ایسی حالت میں، کہ دوسرے ممالک، جو حقیقی شخصیت
کی حیثیت کے تعین میں، قومی قانون پر زور دے رہے ہیں! ــ وہ خود، جماعتوں کے

حقوق کے تعین میں، اصول توطن سے کام لیا ۔۔۔ زیادہ تر مناسب خیال کرنے لگے ہیں۔ یہ امر بھی قابل لحاظ ہے کہ انجمنوں کو محصول آمدنی کا مستوجب قرار دینے میں، انگریزی عدالتوں کے حال کے فیصلہ جات کا رجحان، اس طرف ہے کہ حقیقی مقام کاروبار، نہ کہ ان کے قائم ہونے کا مقام، معیار تجویز قرار دیا جائے؛ اور بجائے قانونی صورت کے حقیقی واقعات پیش نظر رکھے جائیں۔

زمانہ جنگ میں، فرانس کی عدالتوں نے بھی اس اصول کی نظر ثانی کی، جسکی وجہ سے اب تک وہاں تجارتی جماعتوں کا توطن، اسکے انتظامی مرکز پر منحصر سمجھا جاتا تھا؛ انھوں نے بھی انگلستان کی اعلیٰ عدالت کیطرح، یہ طے کیا، کہ ایک انجمن کا توطن، اسکی استعداد، اسکی رضامندی کے ذرائع، اسکے منتظمین کی ذات اور اسکے حقیقی مقاصد کی کارروائیوں پر منحصر ہونا چاہیے۔ قدیم طریقہ کار کا ترک، اس اصول پر مبنی تھا، کہ جنگ کی حالت میں ملکی قانون کے اصول پر عام قانون کو ترجیح دیجانی چاہیے۔

(۵) جہانتک کہ انجمنوں کا تعلق ہے، انکی ظاہری قومیت زیادہ تر قابل لحاظ نہیں ہوتی؛ وہ قانونی صورت جسمیں انجمن قائم ہے، اور وہ مقام جہاں اس کا انعقاد ہوا، اسکے ارکان، ڈائرکٹروں، اور شیئروں کی قومیت: خلاصہ یہ کہ وہ تمام امور، جو خانگی قانون میں، ایک انجمن کی قومیت کی دریافت میں، قابل لحاظ ہوتے ہیں، ان سب سے قطع نظر کیجاتی ہے، جب عام قانون کی رو سے، کسی انجمن کی حقیقی حیثیت دریافت کرنے کی ضرورت لاحق ہوجاتی ہے۔"

فرضی اشخاص سے مزید بحث کرنے میں، ہم پہلے ایک ایسی دفعہ سے شروع کرینگے، جس کا تعلق ان کار خیر کی عام جماعتوں (Public Institution) سے ہوگا، جو اکثر ممالک میں، ایسے ہی اشخاص سے یا ایسے اشخاص کے ذریعہ سے قائم ہوتی ہیں؛ اور بقیہ فصل خاص طور سے، جماعتہائے متحدہ سے متعلق رہے گی۔

**دفعہ ۳۰۱** — جب کسی انگریزی عدالت کو اہتمام وصیت کی کارروائی میں، معلوم ہو، کہ جو رقم، کار خیر کے لئے دیگئی ہے، اس کا مصرف، بیرون ملک قرار دیا گیا ہے تو اس کو 871
اس امر کا اطمینان دلایا جانا چاہئے، کہ ملک مذکور میں، وہ مقصد بطریق جائز پورا ہوسکتا ہے؛ اس اطمینان کے بعد عدالت، رقم مذکور، انکو یا دوسرے اشخاص کے، جن کو موصی نے بتایا ہو، حوالے کریگی، تاکہ وہ لوگ، اس ملک کے قانون، اور اختیارات، کی پابندی کے ساتھ

اس کو صرف کر سکیں۔ ممالک غیر کے کارہائے خیر کے انتظام کے لئے عدالت کوئی خود تجویز نہیں کرے گی۔

مقدمہ پرووسٹ آف ایڈنبرا بنام آبری (۱۷۵۴) ایمبلر۔۲۵۶۔ جج، ہارڈوک، و مقدمہ اولیفینٹ بنام ہنڈری (۱۷۸۴) ۱۔ برو۔ سی۔ سی۔ ۵۷۱۔ جج، تھرلو، مقدمہ اٹرنی جنرل بنام لی پائن (۱۸۱۸) ۲۔ ایس ڈبلیو۔ ۱۸۱۔ ۱۔ وس سی۔ ۱ ایچ۔ ۵۔ ۶۴۵۔ جج، ایلڈن: جنہوں نے جسٹس گرانٹ کے فیصلہ کو منسوخ کر دیا، جس میں جسٹس گرانٹ نے ۱۸۱۵ء میں ایک انتظام تجویز کیا تھا۔ ۱۹۔ وس۔ ۲۰۹۔ و مقدمہ منٹ بنام سیمی (۱۸۱۹) ۱۔ رس۔ ۱۱۲۔ نوٹ، جج، پلومر، و مقدمہ ایمبری بنام لی (۱۸۲۶) ۱۔ رس۔ ۱۱۲۔ جج، گیفرڈ، و مقدمہ میور اف لائنز بنام ایسٹ انڈیا کمپنی (۱۸۳۶) ۱۔ مو۔ پی۔ سی۔ ۱۷۵۔ ۱۔ مو۔ آئی۔ اے۔ سی۔ ۱۷۵۔ جج، بروہام، و مقدمہ اٹرنی جنرل بنام اسٹرینج (۱۸۵۴) ۱۹۔ بیو۔ ۵۹۷۔ جج، رومیلی، و مقدمہ میو بنام بوناکر (۱۸۶۷) ایل۔ آر۔ ۴۔ اکیو۔ ۶۵۵۔ جج، لانش، و مقدمہ میور اف لائینز بنام ایسٹ انڈیا کمپنی میں جسٹس بروہام نے کہا کہ چند سال سے عدالتیں لارڈ ہارڈوک کی تجویز سے تجاوز کر رہی ہیں، جنہوں نے مقدمہ پرووسٹ آف اینڈنبرا بنام آبری میں یہ تجویز کیا تھا: کہ دہ تقسیم رقم کے متعلق کوئی ہدایت نہیں دے سکتے۔ ۱۔ مو۔ پی۔ سی۔ ۲۹۵۔ ۱۔ مو۔ آئی۔ اے۔ سی۔ ۲۹۲ — مگر یہ تجویز مقدمہ اولیفینٹ بنام ہنڈری کی غلط فہمی پر مبنی تھی۔ اور مقدمہ اٹرنی جنرل بنام لی پائن میں جس کی بحث، ماسٹر آف رولس کے مواجہ میں ہوئی تھی، ایک مخصوص مقدمہ کرنڈل بنام گرانٹ کا حوالہ دیا گیا تھا۔ اور ایک عجیب مقدمہ اٹرنی جنرل بنام سٹی آف لنڈن (۱۷۹۰) ۳۔ برو۔ سی۔ سی۔ ۱۷۱۔ ۱۔ وس۔ جونئر۔ ۲۴۳۔ کی تجویز میں، جج، تھرلو۔ بروہام نے اس عام قاعدہ کی وجہ اس طرح بیان کی ہے کہ ملک غیر کے کار خیر کے اہتمام کے مقدمات میں، عام طور سے عدالت کا دخل دینے کی وجہ یہ ہے کہ جو لوگ حقیقی طور سے اس کام کو انجام دیتے ہیں، وہ اس ملک کی عدالتوں کے حد اختیار سے باہر ہوتے ہیں، اور جو لوگ اس ملک کی عدالتوں کے حدود اختیارات میں ہوتے ہیں، وہ اس کے جوابدہ ہوتے ہیں؛

اس فرض کو کوئی شخص بآسانی اپنے ذمہ نہیں لے سکتا، اور نہ ان فرائض کو قابل اطمینان طریقہ سے ادا کر سکتا ہے، شخص مذکور کو بہ نسبت اس عدالت کے، جس کا وہ جوابدہ ہے، مقامی لوگوں یعنی مقامی عہدہ داروں پہ زیادہ تر بھروسا کرنا پڑیگا"

۱۔ سو۔ پی۔ سی۔ ۷۰۔ ۲۹۔ ۱۔ سو۔ آئی۔ اے۔ سی۔ ۲۹۵ ؎

البتہ اٹارنی جنرل کو، اسکی اجازت دیجا سکتی ہے کہ وہ ممالک غیر کی عدالتوں سے تجویز کی غور و داد کی درخواست کرے۔ مقدمہ شیٹ بنام فرنیڈ ۱۸۸۲، ۲۲۔ چانسری ڈویژن ۲۷۰۔ جج فرائی ؎

**دفعہ ۳۰۲** انگریزی عدالتیں، بیرونی جماعتوں کے اندرونی تنازعات میں، کوئی مداخلت نہ کریں گی۔

مقدمہ سڈاون بنام ڈچ رہنیش ریلوے کمپنی (۱۸۵۵) ۲۱۔ بیو ۴۳ میں جج رومیلی نے کہا، کہ جو کچھ عدالت، مدعی کیلئے کر سکتی ہے وہ صرف اسقدر ہے کہ اسکے حق کا استقرار کردے، اگر وہ اس ملک میں جہاں انجمن قائم ہوئی ہے بےکار ہوگا ؎

مقدمہ کیوس بنام بالڈون (۱۸۴۸) ۱۱۔ بیو ۱۸۲۔ جج لینگ ڈیل، میں عرضی دعوی میں ایسے امور کا بھی ذکر تھا، جو آئرلینڈ کی ایک انجمن کے اندرونی معاملات کے علاوہ تھے، اور عدالت کو اختیار تھا کہ مقدمہ کی مزید تحقیقات میں، ان امور کا تصفیہ کرے؛ جن کا تعلق اندرونی معاملات سے تھا۔ مقدمہ بیکرائنگ بنام اسٹیفنسن (۱۸۶۲) ایل۔ آر۔ ۱۴۔ اکیو۔ ۲۲۲۔ جج، ونسن، میں اگرچہ انجمن ترکی تھی، مگر اسکا انتظام انگلستان میں ہوتا تھا، اور یہ سختی سے زور نہیں دیا گیا تھا، کہ اسکی سماعت کی، صرف ترکی عدالت مجاز تھی ـــــ انجمن کے اعتبار کے خیال سے، شاید اس قسم کی بحث مناسب نہیں خیال کی گئی تھی، تاہم یہ طے ہوا، کہ اس سے ترکی قانون متعلق ہے ؎

**دفعہ ۳۰۳** جو انجمن، بیرون ملک قائم ہوئی ہو، وہ "بحیثیت ایک شخص باشندہ سلطنتہائے 372
متحدہ" کے مستوجب ادائی محصول آمدنی نہیں ہے :- (الف) محض اس بنا پر، کہ انجمن مذکور کے کاروبار کی ایک شاخ، لندن میں واقع ہے۔ یا، (ب) اس وجہ سے، کہ اسکے شرکاء کے باضابطہ اجلاس، لندن میں ہوتے ہیں۔ (ج) البتہ اس صورت میں وہ مستوجب ادائی محصول آمدنی

ہے جبکہ اسکا حقیقی صدر دفتر — خواہ وہ اس نام سے موسوم کیا جاتا ہو، یا نہ کیا جاتا ہو — سلطنتہائے متحدہ میں واقع ہو؛ اور اس سے ہر صورت میں، اُس منافع پر محصول آمدنی وصول کیا جائیگا، جو اس کاروبار سے حاصل ہوگا، جو سلطنت ہائے متحدہ میں کیا جائیگا، جیسا کہ ایک حقیقی شخص سے وصول کیا جاتا، جو بیرون ملک رہتا ہوتا- (د) اور کاروبار کا کرنا، اسوقت سمجھا جائیگا، جبکہ ایک انجمن یا شخص معاہدات عادتاً، ایک مقررہ مقام پر، اندرون حدود واضعی عمل میں لاتا ہے، اور ہر مرتبہ ملک غیر کی انجمن سے ہدایت کا طالب نہیں ہوتا۔

(الف) مقدمہ اٹارنی جنرل بنام الگزنڈر (۱۸۷۴) ایل۔ آر۔ ۱۰۔ ۱۰۰ ایکس سی۔ ایچ، کیتھے کلیسانی۔ اسفلٹ کو (ب) گوارزو کمپنی بنام لب [۱۹۰۴] ۲۔ کے۔ بی۔ ۱۳۹ اے جے سی ایل کو (ج) فریکن بنام لاسف (۱۸۸۹)، کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۱۲۔ ایچ، لنڈلے۔ و اکن بیتیس میتھو ا جیکو [۱۸۸۱] ۸۔ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۱۳۳ ایچ، جیسل۔ برتیٹ۔ کاٹن نے بحال رکھا؛ و مقدمہ ڈی بیرس کانسولیڈیٹڈ مائنز لمیٹڈ بنام ہو [۱۹۰۵] ۲ کے۔ بی۔ ۶۱۲، ایچ فلیمور، جن کے فیصلہ کو منظور کونسل میتھو اور کورنس آر ڈی، نے بحال رکھا؛ (۱۹۰۶) اے۔ سی۔ ۴۵۵۔ ایچ، لوربرن میکناٹن جیمبس آف ہیرفورڈ۔ رابرٹسن۔ اٹکنسن؛ و مقدمہ یاکوہاما اسپیسی بنک لمیٹڈ بنام ویلیس (۱۹۱۵) ۳۱۹۔ ایل۔ ٹی۔ ۸۶۱۔ ایچ، رولٹ؛ و سانسبری گرس لمیٹڈ بنام ٹمفارمر [۱۹۱۰] ۲۔ کے۔ بی۔ ۲۵؛ نیز دیکھو انگلیسن بنام فرگوسن (۱۸۷۹) ۵۔ ایکس۔ ڈی۔ ۷۵، ایچ، ہڈلسٹن و پولک — کے مختلف الرائے؛ اس کی پوری تائید (۱۸۸۱) ۷۔ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۵۶۲ میں جسٹس براموبل۔ برتیٹ، اور کاٹن نے کی۔ ......... یہ ایک مخصوص مقدمہ متعلقہ محصول آمدنی اُس منافع کا تھا، جو ملک غیر کی انجمن مخصوص کے حصص پر انگلستان میں ادا کیا گیا تھا؛ نیز دیکھو! مقدمہ میسن و نیگیٹ ڈ کمپنی بنام ان لینڈ ریونیو [۱۹۱۸] ۲۴۔ ریلیٹی ۹۲۹ صدر نشین رابرٹسن۔ گیفیر کو

جس حالت میں، ایک انجمن بیرون ملک قائم ہوئی تھی؛ مگر اس کا اہتمام، ان لوگوں کے ہاتھ میں تھا، جو انگلستان میں رہتے تھے؛ اور اس کی معمولی بضاعت بھی انگلستان ہی میں تھی؛ اس کی نسبت، قرار پایا۔ کہ وہ انگلستان کی باشندہ ہے؛ اگرچہ وہ کاروبار وہاں نہیں کرتی تھی؛ اور نہ کوئی کھاتہ لین دین کا، وہاں تھا۔ امریکہ تھرو کمپنی بنام

جوسی [۱۹۱۳] ۱۰۸ ایل۔ ٹی۔ ۳۰۲ ج، انگ۔ ایل۔ ہالڈین
السبری۔ اٹکنسن۔ کنیڈی۔ مرتی ججہوں نے، کوزنس ہارڈی۔ موسٹن۔ بکلے اور ہملٹن
کے فیصلہ کو بحال رکھا۔

(ح) ہٹیس ومری انشورنس کمپنی بنام سوسائٹی دی نیوگیشن وغیرہ [۱۹۱۴] ۱۱۱۔
ایل۔ ٹی۔ آر۔ ۷۰۹ ج، کوزنس ہارڈی بکلے اپنیل۔

**دفعہ ۴۰۴** انگلستان، اسکاٹ لینڈ، اور آئرلینڈ کی جماعت متحدہ بحیثیت شخص باشندہ سلطنتہائے متحدہ کے، محصول آمدنی کے ادا کرنے کی مستوجب ہے، اگرچہ اس کا تمام کاروبار بیرون ملک ہوتا ہو، اور بعد قیام کے اس کی رجسٹری بھی ملک غیر میں ہوئی ہو، ——— وہ بپابندی قواعد، اپنے منافع کے اس حصہ پر محصول آمدنی ادا کرنے کی مستوجب ہوگی، جس پر ایک حقیقی شخص، باشندہ سلطنتہائے متحدہ سے محصول لیا جاتا ہے۔

جو انجمن، سلطنتہائے متحدہ میں قائم ہو، اور جو حقیقی شخص، سلطنتہائے متحدہ میں رہتا ہو، اس پر بلحاظ وصول محصول آمدنی، ایک ہی اصول کا کام میں لایا جانا تسلیم کرلیا گیا ہے، اگر اس کی نسبت یہ کہا جائے کہ ایک انجمن کا ایک مقام پر قائم ہونا اس کی وہاں کی باشندگی کا ثبوت نہیں ہے: 878
تاہم یہ بات پائی جائیگی، کہ اس کی باشندگی، ان حالات سے مستنبط کیجائے گی، جو قیام کے لوازمات میں سمجھے جاتے ہیں۔ ——— کاروبار کرنا، یقیناً باشندگی سے زیادہ تر محدود ہے، اور اس کا اثر انجمن کی آمدنی کے اس حصہ پر پڑتا ہے، جو قابل وصول محصول ٹھہرایا جاتا ہے۔ انجمن اور حقیقی شخص کے، واحد ہونے کے اصول کے قائم ہوجانے کے بعد، اس معاملہ میں، جو قواعد ہوجاتے ہیں، ان کا تعلق، بہ نسبت کتاب ہذا کے محصول آمدنی سے زیادہ تر ہے، مگر مفصلہ ذیل مقدمات متعلقہ انجمن کا، یہاں تذکرہ کیا جاسکتا ہے:۔

سیسینا سلفر کمپنی بنام نکلسن، کلکتہ جوٹ مل کمپنی بنام نکلسن (۱۸۷۶)
۱۔ اے ایکس ڈویژن ۴۲۸، الگزنڈریا واٹر کمپنی بنام مسگریو (۱۸۸۲) ۱۱ کیو۔ بی۔
ڈی ۱۷۴۔ ولنڈن بنک آف میکسیکو و ساوتھ امریکہ بنام امیتھارن [۱۸۱۹]
۱۔ کیو۔ بی۔ ۳۸۲ [۱۸۱۹] ۲۔ کیو۔ بی ۴۷۸، دبار تھلومے بریونگ کمپنی
(ونچسٹر) بنام واٹ۔ ونزول ڈینیا اسٹیٹ ٹرسٹ کمپنی بنام واٹ [۱۸۹۳]
۲۔ کیو۔ بی۔ ۴۹۹، سین پالو (برازیلین) ریلوے کمپنی بنام کارٹر [۱۸۹۵]

اور ہر سے جو (Personae vice funge) کے نام سے موسوم ہوتے ہیں،
وہ سب اسی اصول کے تحت میں، داخل ہوجاتے ہیں۔ انگریزی قانون کا یہ حکم،
کہ جماعت متحدہ کو "دستاویز" اپنی عام مہر سے تکمیل کرنی چاہیے، ملک غیر کی،
ان جماعتوں سے متعلق نہیں ہے، جو انگلستان میں کاروبار کرتی ہیں۔ کانونیل
گولڈ فیلڈ کمپنی بنام فری اسٹیٹ کمپنی (۱۹۱۴) ۱۔ چانسری۔ ۲۰۲۔ جج سارجنٹ ؒ

**دفعہ ۳۰۶** ضرورت اجازت | میں، یہ سوال پیدا ہوسکتا تھا، کہ سلطنتہائے متحدہ کے قانون سے، ایسی جماعتیں، جو اپنا فرضی وجود، ملک غیر یا نو آبادیات کی اجازت سے حاصل کرتی ہیں، انگلستان میں کس حد تک کاروبار کرنے کی مجاز ہیں؟ —— اس طور سے کہ ان کو ان معاہدات کے متعلق، جو اثنائے کاروبار میں کئے جائیں، دعوے دائر کرنے کا حق حاصل ہوجائے۔

ایسی اجازت کی تائید میں، یہ امر قابل بیان ہے، کہ بعض کاروبار ایسے ہیں، جن کی حیثیت، لازمی طور سے بین الاقوامی ہے، مثلاً —— دو ملکوں کے درمیان میں باربرداری مال! —— فرض کرو، کہ ایک ریلوے یا اسٹیم بوٹ کمپنی، اس مقصد کیلئے منجملہ ان دو ممالک کے، ایک ملک میں، قائم ہوتی ہے، اگر اس کو دوسرے ملک میں دفتر رکھنے، یا اپنے مقاصد کیلئے معاہدات کرنے کی اجازت نہ دیجائے، تو وہ اپنا کام ہی نہیں چلا سکتی۔ جن سلطنتوں میں، حکومت کو یہ اختیار دیا گیا ہے، کہ وہ اپنے ملک میں، ملک غیر کی جماعتہائے متحدہ کو، اس طور سے کاروبار کرنے کی اجازت دیں، یا نہ دیں! —— وہاں، یہ ممکن ہے کہ ایسی جماعتوں کو بھی، جو اس ملک سے، دوسرے ملک میں، مال لانے اور بیجانے کا کام کرنا چاہیں، اجازت دینے سے، انکار کردیا جائے لیکن انگلستان میں، ایسا اختیار، حکومت کو نہیں دیا گیا ہے، صرف عدالتیں، عام اصول کے مطابق، کارروائی کی مجاز ہیں۔ اگر وہ ممانعت کا کوئی قاعدہ بنائیں، تو وہ سخت تکلیف کا باعث ہوگا! اور عام ہونے کی بنا پر وہ ایسی تجارتوں پر موثر ہوگا، جن کا عمل، دو ممالک میں جاری ہے! —— اس کا نتیجہ یہ ہوگا، کہ ان ممالک کی حکومتیں بھی، انگریزی جماعتوں کیساتھ، جو ان کے ملک میں، اسی حالت میں ہونگی، اس کا معاوضہ کریں گی۔

بخلاف اسکے، سنہ ۱۸۶۲ء کے کمپنیوں کے ایکٹ میں، یہ حکم ہے، کہ آئندہ سے کوئی مہاجنی کمپنی، دس اشخاص سے، یا دوسرے کاروبار کے لئے، بیس اشخاص سے، زیادہ کی، قائم نہ ہو سکے گی، جبتک —— کہ وہ بحیثیت کمپنی کے، اس ایکٹ کے تحت میں، درج رجسٹر نہ ہوجائے، یا —— وہ پارلیمنٹ

کے کسی دوسرے ایکٹ، یا فرمان شاہی کی رو سے، نہ قائم ہوئی ہو، یا ـــــ ایسی کمپنی نہو، جو زیر اختیارات، و بہ تحت عدالتہائے نگران، پہلے سے، کان کھودنے کا کام نہ کرتی ہو"۔ دفعہ ۔ اس سے قبل بھی، اسی قسم کے احکام موجود تھے!..... کیا یہ فرض کیا جا نا ممکن ہے کہ پارلیمنٹ ـــــ جو ایک طرف تو غیر متحدہ جماعتوں کو محدود کرنے کی کوشش کرتی ہے، اور دوسری طرف، اپنے ملک کی متحدہ جماعتوں کے لئے، سختی کے ساتھ، قواعد بناتی ہے! ـــــ یہ چاہتی ہے کہ انگریزی تجارت کا تمام میدان، بغیر کسی قاعدہ کے، ان انجمنوں کے لئے کھلا رہے، جو ملک غیر میں قائم ہوئی ہوں؟ ـــــ اگر ایسا نہیں ہے، تو کیا پارلیمنٹ کے کسی ایکٹ میں، ایسی قابلیت او ... لا یچ سوجھ ... ہے کہ اس نے ان دونوں میں کوئی تمیز قائم ہونے دی ہے ... الفاظ ـــــ سے تو ان تجارتوں میں، ـــــ جن کا کاروبار کا دائرہ، قانونی طور سے، دو ممالک پر حاوی ہے ـــــ اور دوسری تجارتوں میں کوئی فرق نہیں پیدا کیا جا سکتا۔ اگر یہ کہا جائے کہ عدالتوں کو قانونی طریقہ سے، ان میں فرق کرنے کا اختیار حاصل ہے، تو یہ سوال ہو سکتا ہے کہ آیا، وہ فرق، بغیر پارلیمنٹ کے کسی ایکٹ کے، کافی طور سے، محدود اور عملاً یقینی ہو سکتا ہے؟ ۔

حقیقت حال یہ ہے کہ ملک غیر اور نو آبادیات کی جماعت ہائے متحدہ کو، پارلیمنٹ اور ریاست کی بلا اجازت، اور بے روک ٹوک، انگلستان میں کاروبار کرتے ہوئے، اس قدر زمانہ گزر گیا ہے کہ وہ، ایک قدیم عملدرآمد ہو گیا ہے، اور وہ فیاضی کی ایک غیر معمولی نظیر ہے۔ کمپنیوں کے (کنسالیڈیشن) ایکٹ بابت ۱۹۰۸ء میں، ملک غیر کی ایسی جماعتوں سے، جنہوں نے سلطنتہائے متحدہ میں کوئی مقام کاروبار کے لئے قائم کیا ہے، یہ چاہا جاتا ہے کہ وہ رجسٹرار کے سامنے، اس شخص کا نام، اور اس کا پتہ، پیش کریں، جس پر قانونی اطلاع نامجات کی تعمیل ہو سکے، صرف اس شرط کے ساتھ، ان کو، اس ملک میں، قانونی شخصیت کے تمام حقوق، حاصل ہو جاتے ہیں۔

375

مقدمہ نیو باؤنسا مدان اون دکولٹ سنڈیکیٹ نام اپرسن نیو فلمپر نگ کمپنی (۱۸۷۲) ایل۔ آر۔ ۷ کیو۔ بی۔ ۲۹۲ جج، کاکبرن۔ بلیکبرن قیلور۔ کوئینز، ریاست ہائے متحدہ امریکہ کی ایک جماعت کو، جو انگلستان میں، ایک انگلستان کی جماعت کی طرح، کاروبار کرتی تھی، اس معاہدہ پر دعویٰ دائر کرنے کی اجازت دی گئی، جو اس نے، اس قسم کے کاروبار کے اثنا میں کیا تھا ـــــ جسٹس بلیکبرن نے، عدالت کا فیصلہ صادر کرتے وقت کہا، کہ اس مقدمہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ کم از کم امریکہ کی

میں، یہ امر تسلیم کرلیا گیا تھا، کہ ملک غیر کی قائم شدہ جماعت متحدہ کو، کاروبار سے ممنوع کردینا، معاہدات بین الاقوام کے خلاف ہوگا ۔ ۶۔ مرافعہ کنیڈا ۲۹۱۔ جوڈیشل کمیٹی کی نسبت، یہ سمجھنا مشکل ہے کہ اس کو یہ معلوم ہوگا، کہ ملک غیر کی متحدہ جماعتوں کو، کاروبار کرنے کی صریح اجازت ہے؛ اسلئے، غالباً اسکے یہ معنی ہونگے کہ چونکہ مقدمات زیر بحث میں، ایسی مخصوص اجازت کا، مغربی آسٹریلیا کی مجلس وضع آئین و قوانین سے دیا جانا نہیں پایا جاتا؛ اسلئے نوآبادی مذکورہ کے قانون کی، اس طرح تعبیر کرنا، کہ اس سے
376 کسی طرح ممانعت نکلتی ہو، خلاف معاہدات بین الاقوامی متصور ہوگا ــــ یہ دلیل، اگر صحیح ہے، تو وہ، انگلستان سے بھی متعلق ہوگی ۔ نیز دیکھو اوہ مقدمات، جو زیر دفعہ (۲۱۰) نقل کیے گئے ہیں ۔

برخلاف اس کے، مقدمہ بنک آف مونٹریل بنام ہیتھون (۱۸۴۶) ۱۰۴ ۔ اپر کنیڈا کے ۔ بی ۔ ۲۴۱ میں، جسٹس رابنسن، شروڈ ۔ دمیکا نے ــــ اور مقدمہ جینیسی میوچل انشورنس کمپنی بنام وسٹیلن (۱۸۵۲) ۸ ۔ اپر کنیڈا کیو ۔ بی ۔ ۴۸۷ ۔ میں، رابنسن ۔ برنس اور ڈریپر نے ــــ یہ طے کیا؛ کہ جو بنک، لوور کنیڈا، اور جو انشورنس کمپنی، نیویارک میں، قائم ہوئی ہو وہ، ان معاہدات کی بنا پر دعوی کی مجاز نہیں ہوسکتی، جو اس نے، وہاں اثنائے کاروبار میں کیے ہیں ۔

دونوں مقدمات میں، یہ خیال کیا گیا، کہ کمپنی نے، اس سند سے جو اسکو دیگئی تھی متجاوز ہوکر کام کیا؛ اس سند کی صحیح تعبیر کے لحاظ سے کمپنی کا کاروبار، اسی ملک تک محدود رہنا چاہئے تھا؛ جہاں کیلئے سند مذکور دی گئی تھی ۔ لیکن رابنسن اور شروڈ نے، بصراحت تمام یہ رائے دی، کہ اس امر کے علاوہ، انگلستان کا عمومی قانون، جو کہ اپر کنیڈا کے قانون کی حیثیت رکھتا ہے، ملک غیر کی جماعتوں کو، اندرون ملک، کاروبار کرنے کی اجازت دینے سے انکار کرتا ہے ۔

**دفعہ ۳۰۷** انگلستان میں، ملک غیر کی متحدہ جماعتیں، یا فرضی اشخاص بھی، ایسے ذاتی حقوق سے ــــ جنہیں انگلستان میں بحیثیت فرضی شخص کے، کارروائی کرنے کے اختیار سے، کوئی بحث نہ ہو، یقیناً اسیطرح مستفید ہوسکتے ہیں، جسطرح ملک غیر کے حقیقی اشخاص،

مستفید ہوتے ہیں۔

## مقدمات حق حفاظت نشان تجارت

کانسل کمپنی بنام براؤن (۱۸۵۶) ۳ کے۔ جے ۲۲۳؛ نج وڈ؛ کانسل کمپنی بنام پوس (۱۸۵۸) ۴ جر (سلسلہ جدید) ۵۶۸۔ نج اسٹوریٹ؛ فرانس سے قدیم لاگرینڈی چارٹرس کے راہبوں کے حقیقی و نشانات تجارت بحال رکھا گیا تھا جس سے یہ ظاہر ہوتا تھا کہ ایک خاص قسم کی شراب خود انکی ذاتی بنائی ہوئی ہے اگرچہ قانون فرانس کی رو سے انکی تمام جائداد، ایک مہتمم کے ہاتھ میں انکی آگئی تھی؛ مقدمہ رے بنام لیکوٹیر (۱۹۰۸) ۲ چانسری ۔ ۱۵؛ نج اسٹون۔ ... و کینیڈی جیکو [۱۹۱۱] اے۔ سی۔ ۲۶۲۔ میں میگناٹن ۔ اٹکنسن ۔ کانسس ۔ شاف ونفرم لائن ۔ اور لوبرن نے بحال رکھا۔

## مقدمات حفاظت اسمائے تجارتی

سوسائٹی انیاتومی ... بنام پہارڈ لوریسر موٹر کمپنی [۱۹۰۱] ۲ چانسری ۵۱۳؛ نج فارویل۔

**دفعہ ۲۰۸** جس حالت میں کہ ایک متحدہ جماعت کے ارکان، اس قانون کی رو سے جس سے جماعت مذکور کا ذاتی وجود قائم ہوتا ہے، منفرداً اسکے افعال کے ذمہ دار نہوں، تو ان پر انگلستان میں بھی، ایسے افعال کی بابتہ، کوئی دعوی نہیں ہوسکتا، جو ایسے مقام میں عمل میں آئے ہوں جہاں انکا بحیثیت جماعت متحدہ عمل میں آنا جائز تھا۔

جنرل اسٹیم نیویگیشن کمپنی بنام گیلو (۱۸۴۳) ۱۱ ایم۔ ڈبلیو۔ ۸۷۷؛ نج انجر۔ ایلڈرسن۔ پارک۔ گرنے؛ مقدمہ شبین بنام سروس (۱۸۸۱) ۶ ۔ ۱۰ اے ۔ بی۔ سی۔ ۱۰ اے۔ ۲۸۶۔ نج کوریتی؛ مقدمہ رسٹن ایرن ولاکیو موٹیو ورکس بنام فرلسن (۱۹۰۵) ۱ کے۔ ب۔ ۲۰۴؛ نج کینیڈی؛ جیکو (۱۹۰۶) ۱۔ کے۔ ب۔ ۴۹ میں جسٹس کانس۔ رومر۔ اور ... نے بحال رکھا۔

**دفعہ ۲۰۹** ایک ملک غیر کی جماعت متحدہ پر مثل ایک ملک غیر کے حقیقی شخص کے بیرون حدود ارضی حکمنامہ کی تعمیل ہوسکتی ہے۔

مقدمہ ... بنام ... (۱۸۷۶) ۱۔ ای۔ ایچ۔ ڈی۔

۲۳۷۔ جج کلیٹے۔ بارٹول۔ ایکیٹ ؛ مقدمہ اسکاٹ بنام رائل ویکس کینڈل
کمپنی (۱۸۷۶) ا کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۴۰۴۔ جج کاکبرن۔ کوئین۔ یوناٹ ؛
قاعدہ جدیدہ (۸) الف مکوررحکم ۹ مصدرہ سنہ ۱۹۲۰ء مندرجہ صفحہ ۱۲۴۲ ان
کمپنیوں کے مختاروں سے انگلستان میں متعلق ہوتا ہے، جو بیرون حدود اراضی
کاروبار کرتی ہیں؛ اور ایسے معاہدات کے مقدمات میں، جو مختاروں نے کئے ہوں،
یا ان کے ذریعہ سے ہوئے ہوں، ان پر حکم نامہ جات کی تعمیل ہو سکتی ہے ؛

877 **دفعہ ۱۳۱** ملک غیر کی متحدہ جماعت پر حدود اراضی کے اندر حکمنامہ کی تعمیل ہو سکتی ہے،
اگر وہ وہاں کاروبار براہ راست یا بذریعہ کسی مختار کے کرتی ہو؛ اور وہاں اس کا کوئی عہدہ دار
"بحیثیت صدر مختار کے" رہتا ہو جس کا علم، جماعت متحدہ کا علم متصور ہو گا؛ اور جس پر حکمنامہ
کی تعمیل ہوئی ہو۔ دیکھو آر۔ ایس۔ سی۔ حکم ۹ قاعدہ ۸۔

مقدمہ نیوبائی بنام وان اوپن و کولٹ فایر آرمس کمپنی (۱۸۷۲) ایل
آر۔ ۷ کیو۔ بی۔ ۲۹۳۔ تجویز جج ممیلر اور کاکبرن چیف لاد کوئین کی ہے جو بلیک برن
نے صادر کیا تھا۔ دفعہ ہٰذا میں جو انتخاب ہے، وہ تجویز کے صفحہ ۲۹۲ سے اخذ کیا گیا ہے ؛
مقدمہ ڈیکسن فاؤنٹین و کمپنی بنام ہانگ کانگ و شنگھائی بینکنگ کارپوریشن (۱۸۸۶)
۲۲۔ چانسری ڈویژن۔ ۴۴۶۔ جج ایکین ؛ مقدمہ اگن بنام ٹمپلٹیو پرسیشن وسیسن
ویری بنام کمپنی مذکورالصدر (۱۸۸۹) ۲۲ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۵۱۹۔ جج کاٹن فرائی
ولوپیس؛ جنہوں نے جسٹس فیلڈ اور کیو کے فیصلہ کو بحال رکھا؛ مقدمہ لا بر گوگنی
(۱۸۹۹) پی۔ آئی۔ جج ہینن جیکوا ے۔ ایل اسمتھ اور کلنسی نے بحال رکھا۔
اور دیکھو مقدمہ سوسو کمپنی جنرل ٹرانسلانٹیک بنام ٹامس لاؤ کمپنی (۱۸۹۹) ا ے۔ سی
۱۴۴ میں جسٹس پالسبری میکناٹن سوسس شنینڈ نے اس کی مزید تائید کی ؛ و مقدمہ
ڈنلاپ نیومیٹک ٹائر کمپنی بنام ایکٹینگ فاربوزرکنڈل کمپنی (۱۹۰۲) ا کے۔ بی۔
۳۴۲۔ جج الکاسٹن۔ رومر۔ اور میتھو، جنہوں نے جسٹس جنیل کے فیصلہ کو بحال رکھا ؛
و مقدمہ لوگن بنام بنک آف اسکاٹ لینڈ (۱۹۰۴) ۲۔ کے۔ بی۔ ۴۹۵ جج کالنس
واسٹرلنگ؛ ۔ یہ ایک واقعاتی سوال ہے کہ آیا فلاں کمپنی اپنا کاروبار عدالت کے
حدود اراضی میں بذریعہ مختار کے کرتی ہے یا نہیں؟ ۔۔۔ ایک حال کے مقدمہ میں

معیار، یہ قرار دیا گیا تھا، کہ آیا مختار، ایک غیر کی کمپنی کیطرف سے، معاہدات کرتا ہے، یا نہیں؟ ــــ یا خود اپنے کاروبار کے ضمن میں، معاہدات کو، ایک غیر کی کمپنی کے ہاتھ فروخت کرتا ہے؟۔ دیکھو مقدمہ نیس ہومر انشورنس کمپنی بنام سوسائٹی ڈی نویگیشن کمپنی [۱۹۱۴] ۱۱۱۔ ایل۔ ٹی۔ آر۔ ۷۰۹۔ سی۔ اے۔ ج، کوزنس ہارڈی۔ بکلے، صنیلیق۔ نیز دیکھو اکورا کمپنی بنام فاربیکا کمپنی [۱۹۱۴] ۱۔ کے۔ بی۔ ۱۵، ج، بکلے۔ فلیمور۔ ریڈیوے، ؛ مقدمہ مشکرین کارپوریشن کمپنی بنام گمپک غیر کی کمپنی [۱۹۱۱] ۲۰ کے۔ بی۔ ۱۵۱۶، ج، واگھن ولیمس، موئٹن، فارول ؛ مقدمہ انشل کابٹ ہرمس بنام گرانڈ ٹرنک پیسفک ریلوے کمپنی [۱۹۱۲] ۱۔ کے۔ بی۔ ۲۲۲۔؛

دفعہ ہذا میں یہ تسلیم کرلیا گیا ہے، کہ جماعت متحدہ پر، حدود اراضی کے اندر، دعوی ہوسکتا ہے۔ اسکاٹ لینڈ اور آئرلینڈ کی جماعت ہائے متحدہ، اس بنا، پر حسب حکم (۱۱) باتبہ سنہ ۱۸۸۳ء قاعدہ ۱۔ (ہ) کے مرتبہ قواعد کی تابع ہیں۔ ــــ ان کیلئے دیکھو مقدمات متذکرہ صفحہ ۲۴۸ ؛

جس کمپنی کی رجسٹری، اسکاٹ لینڈ یا آئرلینڈ میں ہوئی ہو، اسپر تعمیل، اس کے دفتر میں ہونی چاہیئے، نہ کہ انگلستان کی موقوعہ شاخ میں۔ (دفعہ ۱۱۹) کمپنیوں کا ایکٹ (سنہ ۱۹۰۸ء) ــــ مقدمہ کیرن آئرن کمپنی بنام میکلارن (۱۸۵۵) ۵۔ ایچ۔ ایل۔ ۴۱۶۔ ج، کرینورتھ۔ بروہام سینٹ لیونارڈ، مختلف الرائے ؛ اسی مقدمہ کو، ــــ میکلارن بنام اسٹینٹن (۱۸۵۲) ۱۶۔ بیو۔ ۲۷۹۔ ج، رومیلے، ــــ انھیں ججوں نے منسوخ کردیا۔ اور مقدمہ میکرتھ بنام گلاسگو وساوتھ ویسٹرن ریلوے (۱۸۶۳) ایل۔ آر۔ ۵۰۰ آکسیچیج ۱۴۹، ج، پیراول، کلنباے، پولک : میں تعمیل، غیر کافی قرار پائی ؛ ــــ سوال، واقعات کے متعلق یہ تھا، کہ آیا جو کاروبار انگلستان میں تھا، اور جو عہدہ دار، وہاں رہتا تھا، وہ کافی طور سے، اہم قرار دیئے جانے کے قابل تھا، یا نہیں؟ ــــ ان میں سے اول الذکر مقدمہ میں جسٹس کرینورتھ نے، اس مسئلہ پر بحث بھی نہیں کی، جسٹس بروہام کیطرح یہ خیال کرکے کہ اگر تعمیل صحیح بھی تسلیم کرلیجائے، تب بھی، حکم زیر مرافعہ کا دیا جانا، خارج الاقتدار تھا ــــ اس حکم کے ذریعہ سے، اسکاٹ لینڈ کی ایک جماعت متحدہ کو، اسکاٹ لینڈ میں، ایک مدیون تحوفی

کی جائداد کے خلاف، کارروائی کرنے کی ممانعت کی گئی تھی؛ اس بنا پر، کہ
متوفی کے وصیت نامہ کے اہتمام کی ایک ڈگری، انگلستان میں جہاں 378
متوفی متوطن تھا، مرتب ہو چکی تھی۔ دیکھو دفعہ ۱۰۷ نیز ملاحظہ ہو مقدمہ بامر
بنام کلیڈونین ریلوے کمپنی [۱۸۹۲] کیو۔ بی۔ ۶۰۷ ۔ ۲۲ جج، کا نسبت کہ
جس کو حسب صراحت سابق ۲۲۸ جسٹس اسٹرلنگ نے۔ اپیل نے منسوخ کر دیا تو
مقدمہ بنڈ کاک بنام کمبرلینڈ گیپ پارک کمپنی [۱۸۹۲] ۱۔ چانسری
۳۶۲ جج، اسٹرلنگ؛

دفعہ ۳۱۰ (الف) پارلیمنٹ کے ایکٹ میں، الفاظ "انشورنس کمپنی" سے مراد، وہ کمپنی ہے، جو کہ زیر قوانین سلطنت متحدہ قائم ہوئی ہو؛ جسٹس لوالکت، بمقدمہ کالکیمان بنام ہیڈن (۱۸۹۰) ۲۴ ۔ کیو ۔ بی ۔ ڈی ۔ ۷۹ مرافعہ میں، جسٹس اشر نے، اس سے اتفاق کیا؛ مگر جسٹس فرائی مختلف الرائے رہے ۔ ۲۵ ۔ کیو ۔ بی ۔ ڈی ۔ ۱۳۵ ۔ ۱۴۰؛ ــــ یہ امر فیصلہ کے لئے ضروری بھی نہ تھا ۔

# فصل ہفدہم

379

## ملک غیر کے فیصلے اور کارروائیاں

**دفعہ ۲۱۱** — ملک غیر کی مقتدر عدالت کے فیصلہ پر، جس میں، ایک فریق کو، ذاتی طور سے، ایک معین رقم ادا کرنے کی تجویز ہو چکی ہو، جدید بنائے دعویٰ قرار دے کر، دعویٰ ہو سکتا ہے؛ اس کی نوعیت، اس معاہدہ کی قرار پائے گی، جو معاہدات سادہ کے نام سے، موسوم کئے جاتے ہیں۔ سابق کا مفروضہ اصول یہ تھا، کہ مدعی علیہ، رقم کے ادا کرنے کا وعدہ کر چکا ہے؛ اور فیصلہ، اس وعدہ کا کافی بدل متصور ہوتا تھا: مدعی علیہ کو، اس مفروضہ اصول پر، اعتراض کرنے کا کوئی حق نہ تھا: بشرطیکہ تمام ضروری حالات، فیصلہ کو، کافی بدل قرار دینے کے مؤید ہوتے تھے۔ لیکن اب عرضی دعوے پر، اتنا اندراج کافی متصور ہوتا ہے:۔

"مدعی کا دعویٰ آلف پونڈ کا، بر بنائے فیصلہ مصدرہ ........ عدالت سلطنت روس ہے" ایکٹ سپریم کورٹ آف جوڈیکیچر بابتہ ۱۸۷۵ء۔

بنا بر علیہ پہلے کا مقدمہ بابت قرضہ یا قرضہ سادہ بغیر دستاویز کے ہونا چاہئے۔
مقدمہ واکر بنام وٹیر (۱۷۷۰) ۱، ڈاک ۱۰، نج، سمیفیلڈ۔ ولز۔ ایشہرسٹ۔

تمبر ۲: کارروائی ہذا، ضابطہ کے قاعدہ متعلقہ معاہدہ کی تحت میں آجاتی ہے، اس بنا پر کہ "مدعی علیہم کی ذمہ داری، اس معنوی معاہدہ سے پیدا ہوتی ہے کہ وہ، ملک غیر کے فیصلہ کی رقم ادا کریں گے"۔ مقدمہ گرانٹ بنام ایسٹن (۱۸۸۳) ۱۳ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۳۰۲۔ نج، بریٹ۔ بیگلے۔ بوین: "یہ مقدمہ، ایک انگریزی فیصلے کی بنا پر، دائر ہوا تھا؛ جو جرسی کے فیصلے کے حاصل ہونے تک، اس ملک میں، مطالبات قرضہ سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا تھا"۔ مقدمہ ہکسفورڈ بنام کیفرڈ (۱۸۸۶) ۱۱ سافوہ۔ سی۔ اے ۱۲۲۔ نج، ہرشل صفحہ ۱۲۸ کو

اسکاٹ لینڈ اور آئرلینڈ کی کمپنیوں کے انفساخ کے ضمن میں، جو مطالبات اصطلاحی طریقہ پر کئے جائیں، ان کی تعمیل، ان شرکاء پر، جو انگلستان میں رہتے ہوں، جسطرح کی جاسکتی ہے؛ اس کے لئے، دیکھو استغاثہ ہولیفورڈ کا پریمائیننگ کمپنی (۱۸۶۹) ایل۔ آر۔ ۵۔ چانسری۔ مرافعہ جات۔ ۹۳۰ ۔ ج، گیفورڈ ؛ و مقدمہ بینک آف گلاسگو بینک (۱۸۸۰) ۱۴۔ چانسری ڈویژن ۶۲۸ ، جج ، جیسل ؛

سلطنت متحدہ اور اس کے دوسرے ممالک محروسہ میں جسطرح باہم فیصلہ جات کی تعمیل ہوتی ہے، اس کے لئے، دیکھو اڈمنسٹریشن آف جسٹس ایکٹ (۱۰ و ۱۱ جارج فصل ۵۔ ۸۱) دفعات از ۹ تا ۱۴، صفحہ ۴۹۰ ؛

نان و نفقہ کے احکام کی، سلطنت متحدہ (باستثنائے اسکاٹ لینڈ) ۔۔ اور ممالک محروسہ کے دوسرے اجزا، ۔۔ میں جس طرح تعمیل ہوتی ہے وہ، اسی سال کے ایک دوسرے آئین (۱۰ و ۱۱ جارج بفصل ۵۔ ۳۳) میں مندرج ہے؛ ۔۔ یہ آئین، کونسل کے حکم کی بناء پر، ممالک محروسہ کے ان حصص پر بھی عادی کردیا گیا ہے، جہاں کے مقامی واضعان آئین قوانین نے، نان و نفقہ کے ان احکام کی باہمی تعمیل کے قواعد، وضع کرلئے ہیں، جو انگلستان اور آئرلینڈ سے صادر ہوتے ہیں۔ نان و نفقہ کے احکام میں، بجز حکم قرار داد صحیح النسبی، وہ تمام احکام شامل ہیں، جو زوجہ یا دوسرے لواحقین کی بسربرد کے لئے، ایک موقت رقم کے ادا کرنے کے متعلق ہوں ؛

**دفعہ ۳۱۲** یا بغیر ذاتی دعویٰ دائر کرنے کے، سادہ قرضہ معاہدہ، جو
380 ملک غیر کے فیصلہ سے پیدا ہوا ہو، انگلستان میں، انگریزی قرضہ کی طرح، جائداد پر عائد کیا جاسکتا ہے۔

ڈبلیو سام ڈسن لون (۱۷۰۹) ۲۔ ورن۔ ۴۸۵ ۔ جج، کوپر ؛

**دفعہ ۳۱۳** اور ہائیکورٹ کے محکمۂ امیر البحری میں، (جسطرح سابق میں عدالت امیر البحری میں) ملک غیر کی ان عدالتوں کے فیصلہ جات متعلقہ استقرار

حیثیت عام (in rem) جنمیں عدالتہائے امیر البحری کے اختیارات یا ایسے اختیارات حاصل ہوں، جو وہاں اُن اختیارات کے مماثل متصور ہوتے ہیں، عام طور سے نافذ کئے جاتے ہیں۔ اور اگرچہ حکمنامہ ذاتی حکم کے طور سے مرتب ہوا ہو، تاہم اس کا نفاذ، عمومیت کے ساتھ (in rem) ہو سکیگا؛ اگر یہ ظاہر ہو، کہ ملک غیر کی کارروائی بحری کفالت (Maritime lien) کی بنا پر تھی، جس کا لازمی نتیجہ عام حکم (Sentence in rem) ہونا چاہئے۔

نظائر کی بنا پر، یہ امر طے شدہ ہے: "کہ ایک جج کو عدالتی روبکار و درخواست (Letter of request) پر ملک غیر کے جج کے فیصلہ کی تعمیل سے انکار نہ کرنا چاہئے؛ اگر وہ اشیا یا اشخاص، جن کے متعلق حکم ہے، اس کے حدود ارضی میں موجود ہوں۔ اگر جج انکار کرے، تو عدالت فوق کو لازم ہے کہ وہ جج مذکور کو اسپر مجبور کرے؛ اگر ایسا نہ ہوا، تو یہ ملک ہٰذا کے خلاف بطور معاوضہ اسیطرح کی کارروائی کرنے کے لئے، کافی وجہ قرار پائے گی" سر لیولائن جنکنس ۱۶۶۷ مندرجہ سوانح عمری جنکنس مولفہ وینن جلد ۲ صفحہ ۷۶۲؛ مقدمہ جریڈو بنام گرانگری (۱۶۷۰)۔ ونٹرس۔ ۲۳۲، بعینہ عدالت شاہی، بحث کرتے ہوئے جسٹس ... جج نے، — جو بعد و لارڈ ڈونانگ نام ہوگئے — منظوری عدالت یہ کہا: کہ جس حالت میں، ملک غیر کی عدالت امیر البحری سے، ایک حکم حاصل کرلیا جائے، تو اس کی تعمیل کے لئے، اس ملک میں درخواست پیش ہو سکتی ہے؛ کیونکہ یورپ کی تمام عدالت ہائے امیر البحری، قانون دیوانی کی پابند، اور ایک دوسرے کی موید اور مددگار ہیں؛ اگرچہ معاملہ ایسا ہو، جو ابتداءً، اس ملک کی عدالت امیر البحری میں تصفیہ نہ پاسکتا تھا" سر۔ آرفلیمور نے، بہ حیثیت جج ہائی کورٹ صیغہ امیر البحری، یہ کہا: کہ "میری رائے یہ ہے، کہ اس عدالت کا فرض ہے کہ وہ عدالت پرتگال کی مددگار کی طرح کارروائی کرے، اور اس انصاف کی تکمیل کرائے، جو جہاز کی روانگی کی وجہ سے، پرتگال کی عدالت کسی طرح عمل میں نہیں لاسکتی تھی۔ دوسرے الفاظ میں، یہ میرا فرض ہے کہ میں انگریزی عدالت کو، پرتگال کی عدالت کا قائم مقام قرار دوں، اور درانحالیکہ عدالت مذکور سے، مدعی علیہم کے

خلاف، حکم صادر ہو چکا ہے"۔ مقدمہ جہاز موسومہ سٹی آف کر (۱۸۷۹)
۵- پی- ڈی- ۴۸ صفحہ ۲۲: میں جسٹس ٹکلنس اور فینچ کی رائے، اور قدیم
نظائر سے بحث ہوئی ہے۔ اِس مقدمہ میں، پرتگال کی عدالت، ایک تجارتی
عدالت تھی، جب یہ معلوم ہوا، کہ جو کارروائی پرتگال میں ہوئی وہ بحری کنٹرکٹ
سے متعلق نہ تھی، تو تجویز منسوخ کر دی گئی۔ (۱۸۸۱) ۶- پی- ڈی- ۱۰۶-
نجی جسیل- ریگلے- کوشش ۶

یورپ کے اکثر ممالک میں، ملک غیر کے فیصلے جدید بنائے دعاوی نہیں قرار دیئے جاتے؛ بلکہ تعمیل کی غرض سے، لے لیئے جاتے ہیں؛ یا اس مقصد کے لیئے، مخصوص کارروائی کے بعد، تعمیلی قرار دیئے جاتے ہیں۔ جسٹس ٹکلنس اور فینچ نے، جو الفاظ استعمال کیئے ہیں، اُن سے ظاہر ہوتا ہے، کہ انگلستان کی عدالت امیر البحری کا قدیم طرز کارروائی، ملک غیر کے احکام کی نسبت تقریباً یہی تھا۔ مختلف ممالک کی عدالت سے، دیوالیہ کی قدیم باہم امداد کی نسبت، جو کچھ قبل ازیں، صفحات ۴۶ ۱ و ۴۵ ۱ پر لکھا جا چکا ہے، اس کا، اس سے مقابلہ کرنا چاہئے۔ انگلستان کے عمومی قانون اور نصفت کی عدالتوں نے، کبھی بصراحت، اس باہمی امداد کے طریقے کو، عدالتہائے ملک غیر کے ساتھ نہیں برتا؛ اگرچہ انکے اس اصول سے، کہ ملک غیر کی عدالتوں کے فیصلے بنائے دعاوی پیدا کرتے ہیں، وہی نتائج پیدا ہوئے، جو بڑی حد تک، ان نتائج کے مماثل تھے۔ اور ہر طریقہ عمل میں، یہ سوال پیش آتے ہیں، کہ آیا عدالت ملک غیر کا فیصلہ، جائز ہے، اور آیا، اسکی بواسطہ یا بلا واسطہ تعمیل کے، قبل، اسکی جانچ کا حق یا فرض عائد ہوتا ہے یا نہیں؟-

381

**دفعہ ۳۱۴** ملک غیر کی تخصیصی تجویز جو حسب صراحت بالا، بنائے دعویٰ ہو سکتی، یا جسکی تعمیل کرائی جا سکتی ہے، ایسی ہونی چاہئے، کہ اس سے مدعی علیہ پر، فی الحال رقم ادا کرنے کا فرض عائد ہوتا ہو۔ اگر تجویز مذکور کی، اپنے ملک میں، اس مدت کے اندر، جو مرافعہ کے لئے دیگئی ہے، یا بہ انتظار تصفیہ مرافعہ، تعمیل نہیں ہو سکتی، تو وہ انگلستان میں بھی، اس عرصہ مدت میں، تعمیل نہیں پا سکتی؛ لیکن اگر اپنے ملک میں، تعمیل کو اس طرح ملتوی کرنا ضرور نہیں ہے، تو مرافعہ کا زیر کارروائی ہونا، انگلستان میں، دعویٰ دائر کرنے کا مانع نہ ہوگا؛ اگرچہ انگلستان کی عدالتوں کو، اپنے حکمنامجات کے بیجا استعمال

اور روکنے کے لئے، بلحاظ انصفت دست اندازی، اور مناسب شرائط پر تعمیل کو روک دینے کا حق ہو سکتا ہے۔

ملک غیر کی تجویز کی بنا پر دعوی نہیں ہو سکتا، جبکہ بہ انتظار تصفیہ مرافعہ، خود اس ملک میں، اسکی تعمیل رک گئی ہے؛ البتہ اس شرط کے ساتھ دعوے ہو سکتا ہے کہ اس امر کی ضمانت دیجائے کہ اگر فیصلہ مرافعہ میں منسوخ ہو جائے گا، تو رقم وصول شدہ واپس دیجائے گی۔ مقدمہ ٹرک بنام شیڈن (۱۸۵۳) ۲۔ اے۔ بی۔ ۱۴۱۔ بنچ کمشتل۔ ڈیمن۔ کرامپٹن؛ جب اس ملک میں، جہاں تجویز ہوئی، مرافعہ کا کوئی اثر ظاہر نہ کیا جائے، تو مرافعہ مانع نہیں ہو سکتا؛ البتہ حسب ہدایت بالا بربنائے نصفت، دست اندازی ہو سکتی ہے۔ مقدمہ اسکاٹ بنام پلکنٹن (۱۸۶۲) ۲۔ بی و ایس ۱۱۔ کاکبرن۔ کرامپٹن۔ بلیکبرن؛ نیز ملاحظہ ہو الیمون بنام فرنیوال (۱۸۳۴) ۱۔ سی۔ ایم و آر۔ ۲۹۷، بنچ، پارک۔ وغیرہ۔

اسپین کی غیر مختتم (Remate) تجویز، جو اسی عدالت میں مقدمہ کی دوبارہ دریافت کی اجازت دیتی ہو، وہاں قابل تسلیم ہے، آخری اور قطعی تجویز نہیں متصور ہو سکتی، کہ اسکی بنا پر انگلستان میں دعوی دائر ہو سکے۔ مقدمہ ہینڈرسن نومیاں بنام فرینین (۱۸۸۹) ۱۵۔ مرافعہ ہی۔ آئی ۱۔ بنچ ہرشل۔ براموِیل۔ ایشبرن؛ جنہوں نے ایس۔ سی (۱۸۸۷) ۳۲۔ چانسری ڈویژن۔ ۳۴۴۔ بنچ، کاٹن۔ لنڈلے۔ بوین، کی تجویز کو بحال رکھا، جب سے۔ ایس۔ سی (۱۸۸۷) ۳۵۔ چانسری ڈویژن ۳۰۰ بنچ، تارتھ کی تجویز منسوخ ہو گئی۔ ملاحظہ ہو مقدمہ جینیٹ بنام فیورسٹ [۱۹۰۸] ۲۵۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ۲۴۵۔ بنچ برنے؛ نان و نفقہ کی ایسی تجویز، جو کہ بچہ کے حالات کے لحاظ سے تبدیل ہوتی رہے، مختتم اور قطعی تجویز نہیں قرار پاسکتی۔ مقدمہ میکارٹنے [۱۹۲۱] ۱۔ چانسری۔ ۵۲۲۔ بنچ، ایسٹبری۔

اسیطرح، زوجہ کے نان و نفقہ کی تجویز، جس کی ادائی باقساط ہوتی ہو، اور جسمیں عدالت کو، اپنی تجویز کے رد و بدل اور تنسیخ کا اختیار رہا، مختتم اور قطعی نہیں قرار دیجا سکتی۔ مقدمہ ہیردیپ بنام ہیردیپ [۱۹۴۰] ۲۔ کے۔ بی۔ ۲۸۶ بنچ ہسینکی۔

**دفعہ ۳۱۵** نیز جو فرض ادائی رقم کا، مدعی علیہ کے ذمہ عائد کیا جائے، اس کا بنائے دعویٰ کے تصفیہ کے متعلق ہونا لازم ہے۔ ملک غیر کی عدالت کا یہ حکم — کہ ایک معین رقم، عدالت میں داخل کر دی جائے، جو حسب تجویز آئندہ صرف ہو سکے گی؛ — انگلستان میں تعمیل نہیں کرایا جا سکتا۔

مقدمہ ایم ڈال بنام ایم ڈال [۱۹۲۱] ۲-اے-آر۱۴۸۰-جج، لون-گاراٹن-بہم مختلف آرائے — اس مقدمہ میں، عدالت ملک غیر کی اس تجویز کی نسبت، — کہ ایک زوجہ کے نان ونفقہ کی رقم، تا حکم ثانی، عدالت میں داخل ہوتی رہے؛ — یہ قرار پایا، کہ "وہ غیر مختتم اور قطعی نہ تھی، اور اس کی تعمیل آئرلینڈ میں نہیں ہو سکتی"۔ پال بنام رائے (۱۸۵۲) ۱۵-بیو-۴۳۵-جج، روملے۔

382 **دفعہ ۳۱۶** ملک غیر کے ضمنی حکم، متعلقہ ادائی خرچہ کی تعمیل، انگلستان میں نہیں کرائی جا سکتی۔

مقدمہ شیہی بنام پروفشنل لائف انشورنس کمپنی (۱۸۵۷) ۲ سی-بی (سلسلہ جدید) ۲۱۱-جج کرسول-کاکرن-کروڈر۔

**دفعہ ۳۱۷** اگرچہ ملک غیر کے ایسے فیصلہ کے خرچہ کی، جو بعد تصفیہ بنائے دعوے، خرچہ دلائے، تعمیل ہو سکتی ہے۔

مقدمہ رسل بنام اسمتھ (۱۸۴۲) ۹-ایم و ڈبلیو ۸۱۰-جج، ابنگر-پارک، ایلڈرسن-رالف۔ اس میں، ملک غیر کے مقدمہ تلاق کا خرچہ دلایا گیا تھا۔

**دفعہ ۳۱۸** ملک غیر کا فیصلہ، ایک معین رقم کے متعلق ہونا چاہئے۔

اس لئے اگر رقم مجوزہ عدالت سے کوئی رقم خرچہ منہا ہونے کے قابل ہو، تو اس کی بابت، عدالت ملک غیر میں حصول کا ادا کیا جانا لازم ہے؛ قبل اس کے، کہ اس کی بنا پر دعویٰ دائر ہو سکے۔ مقدمہ سیڈلیر بنام رابنسن (۱۸۰۰) ۲ کیمپ۔ ۲۵۲-جج، ایلنبرو۔ گروز۔ لی بلینک۔ چیلی۔

چونکہ انگلستان میں اصل بنائے دعویٰ، عدالت ملک غیر کی تجویز سے ساقط نہیں ہو جاتا، اس لئے اگر تجویز نہ کورہ ایک معین رقم کے متعلق ہو، اور اس میں

مدعی علیہ کو اپنا عکسی دعویٰ پیش کرنے کی آزادی نہ دی گئی ہو تو یہ انگلستان میں مدعی کے حق میں مفید شہادت متصور ہوگا؛ اگرچہ مدعی علیہ کو اس غرض سے کارروائی کو ملتوی رکھنے کی درخواست کرنے کا حق ہوگا کہ وہ اپنا عکسی دعویٰ حسب حق محفوظہ عدالت بیرون ملک میں پیش کر سکے۔ مقدمہ

ہال بنام اوڈیبر (۱۸۰۹) ۱۱۔ ایسٹ ۱۱۸۔ بیج، بر حوالہ تذکرہ بالا۔

**دفعہ ۳۱۸** (الف) اور وہ بحیثیت تمادی قانون معاہدہ کے، انگریزی قوانین میعاد کے لحاظ سے خارج المیعاد نہ ہونا چاہیئے۔

مقدمہ روچی بنام تلدجی (۱۸۹۴) ۱۱۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ۲۰۴۔

**دفعہ ۳۱۸** (ب) اور فیصلہ ملک غیر کارروائی فوجداری میں نہ صادر ہوا ہو، کیونکہ اس کی تعمیل، بالآخر اس قاعدہ کے خلاف پڑے گی کہ — "کسی ملک کی عدالت، دوسرے ملک کے قوانین فوجداری کی تعمیل نہیں کرائے گی" — اس قاعدہ کے مقاصد کے لئے، قانون فوجداری کا معیار یہ ہے کہ تاوان (Penalty) حکومت، یا ایسے مجاز عہدہ دار کی استدعا، پر جو حکومت کی طرف سے، اس کام کیلئے مقرر ہو، یا عامہ خلائق میں سے کسی شخص کی درخواست پر، جس کی حیثیت عام مخبر کی ہو، وصول کیا جا سکتا ہو، اور وہ عدالت جس میں، اس فیصلہ کی بنا پر، دعویٰ دائر ہوا ہو، اندرون قاعدہ، عدالت صادر کنندہ فیصلہ کی فوجداری حیثیت کی پابند نہ ہو۔

ہنگٹن بنام اٹرل (۱۸۹۳) اے۔ سی۔ ۱۵۰۔ بیج، میں خود۔ و لارڈز بالسبری۔ براموِل۔ واٹسن۔ مارس۔ شینڈ تھے۔ فیصلہ جسٹس الٹسن نے، صادر کیا تھا۔

جو تجویز ہرجہ کے متعلق، بطور فریق دیوانی شامل ہونے کی بنا پر، ایک فرانس کے فوجداری مقدمہ میں، حاصل کی گئی ہو، وہ، تجویز فوجداری سے جدا کر کے، انگلستان میں، تعمیل کرائی جا سکتی ہے۔ مقدمہ رالن بنام فشر (۱۹۱۱) ۲۔ کے۔ بی۔ ۹۳۔ بیج، ملاحظہ۔

**دفعہ ۳۱۹** دفعہ ۳۱۱ میں، جو شرط "متقدرہ" کی لگائی گئی ہے؛ اب ہم اس سے بحث کرنا چاہتے ہیں؛ سب سے پہلے یہ امر قابل لحاظ ہے، کہ یہاں جب اقتدار

سے ہم کو بحث ہے، وہ خانگی نہیں، بلکہ بین الاقوامی اقتدار ہے؛ کیونکہ ایک تجویز کا ملک غیر میں تعمیل کرانا، اس اقتدار کے سوال سے مختلف ہے، کہ آیا وہ اندرونی مقاصد کیلئے معقولیت پر مبنی ہے یا نہیں؟ لارڈ ہالسبری نے، مقدمہ آشبری بنام ایلیس (۱۸۹۳) اے۔ سی۔ ۳۱۹ صفحہ ۳۲۴ میں، جوڈیشل کمیٹی کا فیصلہ صادر کرتے وقت، جو کچھ کہا تھا، وہ دیکھنا چاہئے۔ ــــ نیز اسی بنا پر، جس اقتدار سے یہاں بحث کیجا رہی ہے، اس کو، ان قوانین سے کوئی تعلق نہیں، جس کے ذریعہ سے "مقدمات" اسی ملک کی مختلف عدالتوں میں تقسیم ہوتے ہیں؛ مثلاً عدالت ہائے تجارت، اور ان عدالتوں میں، جو فرانس میں، سول ٹربونلس (civil tribunals) کے نام سے موسوم ہوتی ہیں؛ اگر ملک غیر کا مقدمہ، اسی ملک کی ایسی صحیح اور مناسب عدالت میں پیش نہیں ہوا تھا، جو بین الاقوامی طور سے اسکی مجاز تھی، ــــ تو، یہ ایک ایسا عذر تھا، جو اسی عدالت میں پیش کیا جانا چاہئے تھا۔ مقدمہ دانیکولن بنام لارڈ (۱۸۶۳) ۱۵۔ سی۔ بی۔ این۔ ایس۔ ۳۴۱ صفحہ ۳۵۰۔ ۱۲ فقرہ۔ ۲۶۸ ازل و ۴۰، ۲۔ کیٹنگ۔ ــ عذر، انگلستان میں، فریق مقدمہ کیطرف سے نہیں پیش ہو سکتا۔

**دفعہ ۳۱۹** (الف) جس عدالت کے حدود ارضی میں، مدعی علیہ نے، توطن، بصراحت اس غرض سے اختیار کرلیا ہے، کہ وہ کسی معاملے کے متعلق، عدالتی کارروائی کر سکے، تو عدالت مذکور، اس کارروائی کے لئے عدالت مقتدر ہے۔ 383

مقدمہ دیلی بنام ڈیبرگ (۱۸۴۹) ۴۔ اے۔ ایکس۔ سی۔ اتیگ ۔ ۲۹۰ بنچ، ایلڈرسن۔ بوکات۔ رالف۔ پلیٹ۔ یہ صورت ہذا کا، ایک مخصوص مقدمہ ہے؛ اگر مدعی علیہ کسی ایسی دستاویز کا فریق ہوگیا ہے، جس کی بنا پر، اس کا توطن، ان فرائض کی وجہ سے، جو اس دستاویز سے پیدا ہوتے ہوں، ایک خاص مقام قرار پاتا ہے؛ مگر شرط یہ ہے کہ اس نے اور ان توطن اختیار کرلیا ہو۔ کوپن بنام ڈیبٹ (۱۸۰۴) ایل۔ آر۔ ۹۔ اے فائیکس سی ایچ۔ ۲۴۵۔ بنچ، کیلی۔ ایملنڈ۔ اینٹ تو (۱۸۰۵) ۱۰۔ اے ایکس۔ ڈی۔ ۱۷۔ بنچ، کیرنس، بلیکبرن ویبرنٹ تو مقدمہ فیرک بنام سیرڈ (۱۹۰۲) ۱، ۱۔ ایل۔ جے۔ کے۔ ۵۰۹۔ بنچ، والٹن تو مقدمہ جیناٹ بنام فیوریسٹ (۱۹۰۸) ۲۵۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ۴۴ بنچ، برتے ہو ــــ یہی اثر نہ ہوگا، اگر مدعی علیہ ایک کان کا، ایسے ملک میں شریک

نے کہا، کہ انصاف کے ہر اصول کے لحاظ سے یہ امر بالکل صاف ہے، کہ تم کو ثابت
کرنا چاہیے کہ فریق کی طلبی عمل میں آئی؛ یا کم از کم، وہ کبھی اس جزیرہ میں آیا تھا۔
جو مقدمہ لارڈ مینسفیلڈ کے سامنے پیش تھا، اس میں، اس کا ثبوت موجود
تھا، کہ جو شخص، جزیرہ سے چلا گیا ہے، وہ اپنی طرف سے، ایک مختار کارروائی
کرنے کے لئے چھوڑ گیا ہے؛ یہاں بھی یہ تسلیم نہیں کیا ہے کہ الفاظ، جو "اس
زمانہ میں جزیرہ میں تھا" کی جگہ، یہ نہ پڑھے جائیں کہ جو ایک زمانہ میں رہتا تھا"۔
مقدمہ بیکیٹ بنام میکارتھی (۱۸۳۱) ۲- بی- اینڈ- اے ۹۵۱ نج لینڈرڈن۔ 385
پارک وغیرہ —— ممالک غیر کے قانون میں یہ حکم ہے کہ اطلاع نامہ کی تعمیل،
سرکاری عہدہ دار پر ہونی چاہیے؛ مگر اسکے متعلق کوئی حکم نہیں ہے،
کہ وہ غیر حاضر فریق کو اطلاع دے؛ اگر یہ کافی متصور ہوا، کیونکہ یہ تسلیم کرنا ضرور
ہے" کہ عہدہ مذکور، وہ کارروائی کرے گا، جو اسکے عام فرائض منصبی کی انجام دہی
کے لحاظ سے ضرور ہے"۔ مقدمہ ڈال بنام ہوپ (۱۸۳۷) ۵- سی- اینڈ ای
میں جسٹس بروام نے کہا، کہ "بیکیٹ بنام میکارتھی کا مقدمہ قانون
کی انتہائی حد پر ہے؛ مگر اس مقدمہ کا مدعی علیہ ایسی نوآبادی میں، جہاں ابتداً
اس کے مقابلہ میں، دعوی ہوا تھا، عہدہ دار سرکاری تھا۔ اور اب
اسپر اتفاق ہو گیا ہے، کہ مقدمہ ہذا، باشندگی کے فرائض پر، جو اسی معنوی
استدلال سے پیدا ہوتے ہیں، مبنی ہے۔ ایمینوایل بنام سائمن [۱۹۰۸]
۱۔ کے۔ بی۔ ۳۰۲: نج۔ الورسٹن۔ بکلے۔ کینیڈی ج
مقدمہ ایوینی بنام ٹرنگ (۱۸۲۲) ۸- بی ۳۳۵: میں اٹلی کی عدالت
امیر البحری نے، بخلاف گرفتار شدہ، ایک جہاز کے، جو گرفتار کر کے واپس لایا گیا
تھا، ہرجہ اور خرچہ دلایا! —— بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جہاز، بعد گرفتاری،
عدالت میں تصفیہ کیلئے نہیں پیش کیا گیا؛ ثبوت ناقص تھا؛ لیکن عدالت، اور
گا تسلے نے، یہ رائے قائم کی، کہ گرفتار کنندہ کے نام حقیقی تعمیل اطلاع نامہ
کے ثبوت کی ضرورت نہیں؛ کیونکہ اسکا یہ خود فرض تھا، کہ وہ، مقدمہ کو عدالت میں
پیش کرتا ؟

مقدمہ ڈگلاس بنام فارسٹ (۱۸۲۸) ۴۔ بنگ۔ ۶۸۶۔ جج بسٹ وغیرہ میں بظاہر، یہ طے ہونا سمجھا جاتا ہے، کہ جائے توطن اصلی، جائز عدالت ہے؛ جبکہ مدعی علیہ، وہاں جائداد برقرار رکھتا ہے؛ بعد اس کے، کہ اس نے کسی دوسرے مقام پر توطن اختیار کرلیا ہو! ـــــ اور شاید یہ شرط بھی ہو، کہ دین متدعوۃ وہاں حاصل کیا گیا تھا۔" ہم اپنی تجویز؛ اسی صورت تک محدود رکھتے ہیں، جسمیں فریق مقدمہ، بربنائے پیدائش، اس ملک کا تابع تھا؛ جہاں، تجویز اسکے خلاف صادر ہوئی؛ اور صدور تجویز کے وقت، اس ملک کا قانون، اس کی جائداد کا محافظ تھا؛ دین، ایسے ملک میں لیا گیا تھا جسمیں تجویز صادر ہوئی ہے؛ اور مدعی علیہ، اس زمانہ میں وہیں رہتا تھا۔" یہی صحیح ہے۔ ـــــ اگرچہ اتباع کا ذکر کیا گیا ہے مگر بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے، کہ اس کا مقصد، ضرور توطن تھا؛ کیونکہ مقدمہ زیر بحث میں، تجویز، اسکاٹ لینڈ میں، ایک اسکاٹ لینڈ کے رہنے والے کے خلاف، حاصل کی گئی تھی؛ جو ہندوستان میں جاکر رہنے لگا تھا؛ پس اس کا، انگریزی حکومت کا تابع ہونا ـــــ ہندوستان کی انگریزی عدالتوں کو چھوڑ کر ـــــ اسپر اسکاٹ لینڈ میں، دعوے کرنے کیلئے کافی وجہ نہ تھی۔ مقدمہ گسن بنام گسن [۱۹۱۳] ۳۔ کے۔ بی۔ ۳۷۹، جج اٹکن، میں دلیل متذکرۂ بالا، ناپسند کی گئی تھی؛ اور یہ طے ہوا، کہ جو شخص، ایک انگریزی نوآبادی میں پیدا ہوا ہو، وہ، اس نوآبادی کی ایسی رعایا نہیں ہو جاتا، کہ جو فیصلہ اس کی غیر حاضری میں، نوآبادی مذکور کی عدالت سے حاصل کیا جائے، وہ یہاں قابل تعمیل قرار پائے۔ اتباع کا ایک ایسا یکساں سلسلہ ہے جسمیں تمام ایسے لوگ، جو بادشاہ کے ممالک محروسہ میں پیدا ہوئے ہیں، منسلک ہیں؛ ممالک محروسہ کے کسی خاص جز کا اتباع، ایسا نہیں ہو سکتا کہ اسپر اقتدار کی بنیاد، قائم کیجا سکے۔

توطن اور اسکے ساتھ ملک میں جائداد کا ہونا، ملک غیر کی عدالت کی تجویز کے جواز کے لئے، کافی وجہ متصور ہو سکتی ہے۔ مقدمہ گوان بنام بریڈ وڈ [۱۹۴۰] ۱۔ ایم۔ و جر۔ ۲۰۲۔ ۲۰ ایس سی۔ ایل۔ آر۔ ۱۲۸؛ میں تمام ججوں کی یہی رائے معلوم ہوتی تھی ؎

مقدمہ رینالڈ بنام فنٹن (۱۸۴۶) ۳۔ سی۔ بی۔ ۱۸۷، جج ٹنڈل

وکرتسول: میں جو امر اہم سمجھا گیا تھا، وہ صرف یہی تھا، کہ آیا مدعی علیہ کو، ملک غیر کی عدالت کے مقدمہ میں، جواب دہی کا موقع تھا یا نہیں؟ اس موقع کا نا کافی ہونا، انگلستان میں تعمیل کیلئے، جہاں بین الاقوامی جواز کا کوئی اور طریقہ موجود نہ ہو، مقدمہ ٹرنر بنام واکر [1892] 67 ایل۔ ٹی 676۔ بیچ دراثت ۔۔۔ اور مقدمہ سردار گوردیال سنگھ بنام راجہ آف فرید کوٹ [1894] اے سی 670۔ بیچ دراثت۔ اور ب۔ بیکانن بنام روبنسن تنفیذ ۔۔۔ ہائی کورٹ جس کا فیصلہ ملبورن ۔۔۔ نے صادر کیا، ثابت قرار پا چکا ہے۔

قاعدہ ۲۲ عدالت مخصوص ذمہ داری (Forum special obligationis) کے متعلق بھی، یہ امر ذہن نشین رکھنے کے قابل ہے، کہ روما کے اصول کے لحاظ سے بھی، جو ایک حد تک قبولیت عام کا مستحق متصور ہو سکتا ہے، اس عدالت 386
کی بنیاد، صرف ذمہ داری پر قائم نہیں ہے؛ بلکہ اس شرط کے ساتھ مشروط ہے، کہ یا تو خود مدعی علیہ، ملک میں موجود ہو، یا وہاں، اس کی کوئی جائداد، واقع ہو۔ دیکھو صفحہ ۲۲۱۔ برخلاف اس کے، انگلستان میں، جہاں ابتداءً ان مخصوص عدالتوں کا پتہ نہ تھا، مگر بعد، پارلیمنٹ کے ایک ایکٹ کے ذریعے سے، ایک زمانہ تک ان مدعا علیہم پر، جو ملک میں موجود نہ ہوتے تھے، اور نہ وہاں ان کی جائداد واقع ہوتی تھی، ایسے معاہدات کے معاملہ میں، جو انگلستان میں کئے جاتے تھے، اور ان کے ایسے نقض اور ہرجہ کے متعلق، جو اندرون ملک واقع ہوتے تھے، اختیارات، کام میں لائے جاتے رہے۔ اور اب انگریزی عدالتیں، ان مدعا علیہم پر، جو ملک سے باہر ہوں اور جن کی جائداد بھی اس ملک میں نہ واقع ہو، ان معاہدات کے نقض کے متعلق ہیں، جنکا شرائط مندرجہ معاہدہ کے لحاظ سے انگلستان میں عمل میں آنا، لازمی ہو، اقتدارات کا استعمال کرتی ہیں۔ دیکھو صفحہ ۲۴۴ ۔۔۔ اس بنا پر، یہ امید کی جا سکتی تھی، اور واقعات بھی اس کے مؤید تھے، کہ انگلستان کے قدیم نظائر، عدالت مخصوص ذمہ داری کے متعلق، فراموش رہیں گے: اور نظائر مذکورہ عدالتہائے ملک غیر کے جواز کی بنیاد، نہ قرار پائیں گے، اور اس سے بعد کی نظائر میں گو وہ ایک درجہ تک قبول کئے جائیں گے۔ مگر ان حدود پر، جو قانون روما میں مقرر تھے، زور نہ دیا جائیگا؛ اور نہ اس ۔۔۔ کار

اس ملک میں، فن قانون کی ترقی کے ساتھ، یہ اصول، بین الاقوامی جواز کی بنیاد کی حیثیت سے، بالکل بیکار اور فضول ہو جائیگا۔" ایسے مدعی علیہ پر اختیارات کے استعمال میں، جو دوسرے طریقہ سے، اس ملک کی عدالتوں کا، جہیں بنائے دعویٰ پیدا ہوئی ہو، یا (معاہدات کی صورت میں) مقام ادا کی عدالتوں کا تابع نہ ہو، کوئی استثنا نہیں کیا گیا ہے۔ ان صورتوں اور نیز ایسی تمام صورتوں میں، جہاں ذاتی مقدمہ ہو، اس ملک کی عدالتیں، جہیں مدعی علیہ رہتا ہے، مجاز ہیں، اور انصاف کے لیئے، انہیں میں رجوع ہونا چاہئیے۔" مقدمہ سردار گرودیال سنگھ بنام راجہ آف فرید کوٹ [١٨٩٤] اے۔ سی۔ ٦٧٠ بحسب تجویز لارڈ سلبورن صفحہ ٦٨٤۔

اس سے مقدمہ شبانی بنام ویسٹنہولز کا یہ اصول بدیا تا ہے: کہ " اگر ذمہ داری کا معاہدہ کرنے کے وقت، مدعی علیہ ملک غیر میں تھا، مگر مقدمہ کے دائر ہونے سے پہلے، وہاں سے چلا گیا، تو ہماری رائے کا رجحان، اس طرف ہوگا، کہ اس ملک کے قوانین (مقصد عدود اختیارات سے ہے)، اس پر نافذ ہونگے؛ اگرچہ اس امر کا قطعی فیصلہ کرنے سے پہلے، ہم، اس پر بحث سماعت کرنا پسند کرینگے۔" ایل۔ آر۔ ٦ کیو۔ بی۔ ١٦١ —— اس مقدمہ میں، مدعی علیہم کی کوئی جائداد، اس ملک میں نہ تھی، جہاں کی عدالت نے فیصلہ صادر کیا تھا۔ کہ یہ امر مشتبہ ہے کہ آیا ایسی صورت میں، وہاں کی عدالت معاہدہ (Forum Contractus) بھی، اس ملک میں قرار پاسکتی تھی۔ اگرچہ مدعی علیہم، اتفاقیہ طور سے، وہاں آگئے تھے، اور انھوں نے معاہدہ کر لیا تھا؛ ہر چند وہ لوگ، جو مقام انعقاد معاہدہ کے سختی کے ساتھ طرفدار ہیں، سوال صدر کا جواب، اثبات میں دینگے۔ مقدمہ روزیلان بنام روزیلان (١٨٨٠) ١٤ ۔ چانسری ڈویژن ٣٥١ میں بھی، مدعی علیہم کی کوئی جائداد، اس ملک میں نہ تھی، جہاں کی عدالت نے فیصلہ صادر کیا تھا۔ جسٹس فرائی نے، اس فیصلہ کی تعمیل کرانے سے انکار کر دیا، جو فرانس، مقام انعقاد معاہدہ میں حاصل کی گئی تھی؛ بغیر اس کے کہ مدعی علیہ کو اطلاع دیجائے۔ اور انھوں نے، اس امر کو، بہت اہم تصور کیا، کہ معاہدہ، اگرچہ فرانس میں ہوا تھا، مگر اس کی تعمیل، بظاہر، انگلستان میں مقصود تھی۔ صفحہ ٢٥٧ —— اس نامہ

بھی فیصلہ، ان حالات کے بغیر بھی یہی ہوگا۔ دیکھو اسپنول بنام سائمن [۱۹۰۰]
ا۔ کے۔ بی۔ ۳۰۲، مندرجہ تحت دفعہ ۳۱۹ (الف)۔ و مقدمہ جیفری بنام ویسٹر
[۱۹۰۸] ۲۵۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ج، بحکمل تر

**دفعہ ۳۲۳** روما کی مخصوص عدالت ذمہ داری کے فیصلہ کے اجرا کے لئے، ملک میں جائداد کے علی سبیل البدل مشروط ہونے کے متعلق، مقدمہ شبالی بنام کیلین ہولز (۱۸۷۰) ایل۔ آر۔ ۶۔ کیو۔ بی ۱۴۲، ۱۶۲ کا، ایک دوسرا فقرہ نقل کیا جاسکتا ہے "ہم کو یہ بتادینا بھی ضرور ہے، کہ اگرچہ ہمارے نزدیک، کسی شخص کو، ملک غیر کی عدالت کے فیصلہ کے پابند کرانے کی، ان وجوہ کے علاوہ، جو مقدمہ ڈگلاس بنام فارسٹ میں بیان ہوئی ہیں، دوسری وجوہ بھی ہوسکتے ہیں، مگر ہم کو، اس میں، بہت شبہ ہے: کہ آیا، ایسی جائداد کا قابض ہونا، جو اس ملک میں واقع، اور وہاں کے قانون کی حفاظت میں ہو، پابندی کی ایک وجہ قرار پاسکتی ہے؟ ــــ جو امر متبادر ہوتا ہے، وہ یہ ہے: کہ اگرچہ ہر عدالت، بطور جائز، اس کا اختیار رکھتی ہے، کہ وہ، اس جائداد پر، جو اس کے حدود ارضی کے اندر واقع ہے، اطلاعنامہ کی تعمیل کرائے، مگر ایسی جائداد کا موجود ہونا ــــ جو ممکن ہے کہ بہت قلیل ہو، اس جائداد کے پردیسی مالک پر، تعمیل فیصلہ کے فرض، اور ذمہ داری، کو عائد کرنے کے لئے، کافی وجہ نہیں متصور ہو سکتا۔"

مقدمہ کیوان بنام اسٹورٹ متذکرہ تحت دفعہ ۳۲۱، بمقابلہ مقروض مدیون ڈگری (Garnishee) عدالت ملک غیر، دائر ہوا تھا، اور اس مدیون ڈگری کے مقروض کو، بمقابلہ دائن کے، اس جواب دہی کی اجازت نہیں دی گئی کہ اس کو مجبور کر کے، اس مقدمہ میں، رقم وصول کیجا چکی ہے، اس لئے، وہ دفعہ ہذا کے مضمون کے مخالف ہے۔

**دفعہ ۳۲۴** جب کسی ملک کے واضعان قوانین، عدالت عمل (Forum actoris) قائم کرتے ہیں، تو ان اختیارات کی بنیاد، ایسے حالات پر قائم ہوتی ہے، جن کا تعلق، نہ مدعی علیہ کی ذاتیات سے ہے، اور نہ ذمہ داری سے، بلکہ مدعی کی ذاتیات سے ہوتا ہے (جیسا کہ نپولین کوڈ کی دفعہ ۱۴ میں کیا گیا ہے۔ دیکھو صفحہ ۴۳۳ ــــ تو وہ، کافی اور موثر وجہ، ایسے فیصلہ کی تعمیل کی، انگلستان میں نہیں قرار پاسکتی۔

مقدمہ شیلسبری بنام پریسٹن ہولز (۱۸۰۰ء) ایل۔ آر۔ ۶ کیو۔ بی۔ ۱۵۵۔

نیز، بیلکبرن تیلور برشش سیٹنین۔

فرض کرو، کہ ملک غیر کی جس عدالت میں، فیصلہ صادر ہوا، وہ، ان وجوہ میں سے کسی وجہ کے لحاظ سے بھی، جن کا ذکر ہو چکا ہے، بین الاقوامی طور سے، مجاز نہیں متصور ہوتی ہے؛ تاہم فیصلہ مذکور کے، اس فریق کے مقابلہ میں، جس کے کسی طرز عمل سے، مقدمہ مذکور میں جواز پیدا ہو گیا ہو، انگلستان میں تعمیل ہو سکے گی۔

**دفعہ ۳۲۵** "ہمارے نزدیک، یہ امر اصولاً بالکل صاف ہے، کہ اگر کوئی شخص بحیثیت مدعی کے، اپنے دعوے کیلئے، ملک غیر کی ایک عدالت کو منتخب کرتا ہے، تو وہ بعدہٗ اس عدالت کے فیصلہ کی نسبت، یہ کہنے کا مجاز نہیں ہو سکتا، کہ وہ اس کا پابند نہیں ہے۔" مقدمہ شیبائی بنام ویسٹن ہولز جیسا کہ دفعہ ۳۲۱ کے تحت میں لکھا جا چکا ہے۔ ایل آر۔ ۶ کیو۔ بی۔ ۱۹۱۔

388

ایک مقدمہ میں، مدعی علیہ کیطرف سے، یہ بحث کی گئی: کہ ملک غیر کا فیصلہ مدعیوں کے لئے، قطعی طور سے، قابل پابندی تھا! — جسٹس پارک نے، اپنے اور جسٹس اینگر ایلڈرسن اور گرنی کی طرف سے، فیصلہ صادر کیا؛ اور اس میں بتایا: کہ "مدعیوں نے، بیرونی عدالت کا انتخاب نہیں کیا تھا — اگر ایسا ہوتا، تو وہ، اس کے پابند کئے جا سکتے تھے؛ وہ محض پیرویی تھے؛ اور انہوں نے، ایک عکسی مقدمہ میں، مدعی علیہ کی غفلت کو، ایک غیر ملک میں پیش کیا، جس کے قوانین کی پابندی، ان پر لازم نہ تھی۔" مقدمہ جنرل اسٹیم نیویگیشن کمپنی بنام گیلو (۱۸۴۳) ۱۱ ایم۔ ڈبلیو۔ ۴۹۴۔

**دفعہ ۳۲۶** "لیکن سوال یہ ہے: کہ کیا مدعی علیہ ملک غیر کی عدالت کے مقدمہ میں، حاضری اور جواب دہی سے، اپنے آپ کو پابند کر لیتا ہے؟ — ہم اس سوال کو غیر منفصل ہی رکھنا، مناسب سمجھتے ہیں؛ اور مدعی علیہ کی حاضری کے اثر کے متعلق، کسی رائے کا اظہار نہیں کرتے: بشرطیکہ اسکی حاضری، اس حد سے زیادہ، برضا و رغبت نہ ہو، کہ وہ، ایک ایسی جائداد کو، جو ملک غیر کی عدالت کے ہاتھ میں ہے، بچانے کی کوشش کرتا ہو اگر ساتھ ہی

اس کے، یہ ظاہر کر دینا بھی ضرور ہے، کہ جو فیصلہ، مقدمہ ڈی کاس بر بریک بنام راتھ لولن میں ہوا (۵)، قابل استناد ہے؛ جسمیں یہ قرار پایا: کہ جب مدعی علیہ برضامندی حاضر عدالت ہوتا ہے، اور اپنے حقمیں، فیصلہ ہو جانے کی توقع سے، مستفید ہوتا ہے، تو وہ، پابند ہو جاتا ہے؛ مقدمہ شلبیائی بنام ویسٹن ہولز مندرجہ دفعہ ۴۲۱۔ ایل۔ آر۔ ۶۔ کیو۔ بی۔ ۱۶۲، سے یہی ظاہر ہوتا ہے؛ کہ اگر مدعی علیہ، صرف مشروطی طور سے، حاضر ہو کر، اس اطلاع نامہ کی منسوخی کی استدعا کرے جس کی تعمیل، اسپر حدود اراضی کے باہر ہوئی، تو جو فیصلہ اسکے خلاف، عدالت ملک غیر سے صادر ہو، وہ جائز، اور یہاں، قابل تعمیل متصور ہوگا۔ مقدمہ ہیرس بنام ٹیلر (۱۵ ۱۹ [۲]۔ کے۔ بی۔ ۵۸۰۔ ج، سکلیے تجویز ڈ۔ بنکیز: جنہوں نے جسٹس برے کی تجویز کو، بحال رکھا۔ اس کتاب کی آخر طبع میں، ویسٹ لیک نے لکھا تھا: کہ اگر امر غیر منفصلہ کا فیصلہ، لارڈ بلیکبرن، اور انکے ساتھیوں کے رجحان، کے مطابق نہ ہوتا، تو مدعی علیہ کو، بمجبوری، اپنی جائداد موقوعہ ملک غیر سے، دست برداری کرنی پڑتی؛ اس غرض سے، کہ وہ، اپنی انگلستان کی جائداد کو، ایسی ملک غیر کی عدالت کے دستبرد سے محفوظ رکھ سکے: جس کو، بربنائے اصول مفروضہ، مقدمہ میں، کوئی بین الاقوامی اختیار حاصل نہیں ہے؛ اگر عدالت نے، ایک بعد کے مقدمہ میں، یہ طے کیا: کہ اگر مدعی علیہ برضامندی، ایسی حالت پیدا کر لیتا ہے، کہ ملک غیر کی عدالت کی تجویز کا پابند ہونا، اسپر فرض ہو جاتا ہے، تو ایسے فیصلہ کی تعمیل، اس کے خلاف، اس ملک میں ہو سکے گی۔ (ایل او سی۔ سی۔ انی کی صفحہ ۵۸۰)۔

(۵) مقدمہ ڈی کاس بر بریک بنام راتھ لولن (۱۸۶۱) ۶۔ ایچ و این۔ ۳۰۱۔ ج، مارٹن جیلین۔ وائلڈ؛ میں یہ بحث کی گئی تھی، ــــ کہ مدعی علیہم، اس ملک میں، جس کی عدالت سے فیصلہ صادر ہوا، جائداد کے مالک تھے، جو بحالت عدم حاضری ضبط ہو سکتی تھی؛ اور وہ، اپنی جائداد کو محفوظ رکھنے کے لئے، عدالت میں حاضر ہوئے؛ اور جواب دہی کی ــــ مگر یہ بحث منظور نہیں کی گئی ؛ مقدمہ وایونٹ بنام ہیرٹ۔ ۵۵۔ ایل جے (سلسلہ جدیدہ) کیو۔ بی۔ ۴۹: میں مدعی علیہم، ایک فرانس کے مقدمہ میں، اس وجہ سے حاضر ہوئے تھے، کہ انکا کاروبار، ایک فرانسیسی کارخانہ کے ساتھ تھا؛ اور وہ، عموماً ایسی حالت میں تھے، کہ عدالت فرانس کا فیصلہ ان کی جائداد موقوعہ فرانس کے مقابلہ میں، تعمیل ہو سکتا تھا! ــــ

389 جسٹس ایشٹر۔ کاٹن اور بوون نے، اس مقدمہ اور ایسے مقدمہ میں، جس میں جائداد مدعی علیہ کی حاضری سے پہلے ضبط کر لی گئی تھی، تمیز کی، اور مدعی علیہم کو پابند قرار دیا۔ —— اس عمل سے انھوں نے جسٹس وِلس ۴۵۔ ایل۔ جے۔ کیو۔ بی۔ ۵۲۱، کی تجویز کو، منسوخ کر دیا، جنہوں نے، یہ رائے قائم کی تھی: کہ "عدم حاضری کی حالت کی تجویز کی تعمیل میں، دوسری جائداد کو، بچانے کی کوشش کرنا ... تقریباً اسی قسم کی قرقی ہے: جو ایسی حالت میں ہوتی ہے، جس میں حاضری، اس جائداد کی حفاظت کے لئے، عمل میں آتی ہے، جو عدالت کے قبضہ میں ہوتی ہے"۔

تاہم ایسی صورت میں، کہ ملک غیر کی عدالت میں، فیصلہ، بعدم حاضری، ایک باشندہ انگلستان کے خلاف صادر ہوا تھا: اس نے، بعدہٗ، اپنے مال کی حفاظت کے لئے، جو عارضی طور سے، قرق کر لیا گیا تھا، عذر کیا، منظوری عذر کے بعد وہ، بطور مرافعہ علیہ کے، ملک غیر کی عدالت مرافعہ میں پیش کیا گیا: عدالت مذکور کا فیصلہ، اس کے خلاف، جائز قرار پایا، اور، اس کی تعمیل، انگلستان میں کرائی گئی: اس بنا پر، کہ اس کی حاضری، عدالت فرانس میں، برضامندی سمجھی گئی [۱]

مقدمہ گیوارڈ بنام ڈی کلرمونٹ [۱۹۱۴] ۳۔ کے۔ بی۔ ۱۴۵۔ جج لارنس

انگلستان کے ایک مدعی علیہ کے لئے، جس پر ملک غیر کی ایسی عدالت میں دعویٰ، کیا جائے، جس کے اختیارات کے متعلق، اس کو اعتراض ہو، محفوظ طریقہ یہ ہے: کہ اختیارات کے متعلق، عذر کر کے خاموش ہو جائے، جب تک کہ فیصلہ کی تعمیل کے لئے، انگلستان میں درخواست نہ پیش کی جائے۔ اس شکل میں، یہ ممکن ہے، کہ اس کی جائداد موقوعہ ملک غیر، اس کے ہاتھ سے نکل جائے، لیکن ملک غیر کے فیصلہ کی تعمیل، اس کی جائداد موقوعہ انگلستان کے متعلق، نہ ہو سکے گی۔ برخلاف اس کے، اگر وہ، کسی طرح، ملک غیر کی عدالت کے اختیار کو تسلیم کر لیتا ہے، تو یہ اختیار اس کے ہاتھ سے جاتا رہتا ہے! —— یہ اصول: کہ رضامندی کے ساتھ حاضری سے، اختیار پیدا ہو جاتا ہے، مقدمہ بھیرو کمپنی بنام بروکنہ و کمپنی (۱۸۸۹) ۶۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ۸۵، جج کیو میں، قائم رکھا گیا —— اس میں، مدعی علیہم کو ملک غیر کے فیصلہ پر، اختیارات وغیرہ واقعات کی بنا پر، عذر تھا، اور اسی طرح

مقدمہ گارک بنام ہین کاک (۱۸۹۵) ۱۲۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ۵۹۔ بنچ، رسل آف کلون۔ اور مقدمہ گیبرڈیو بنام مکسول وکمپنی (۱۹۰۸) دی ٹائمس نیوز پیپر ڈیمبر ۱۲۔ بنچ ایکنورڈ، میں ہوا ہے۔

قدیم نظائر میں، مقدمہ ملون بنام گنس (۱۸۱۰) ۲۔ کیمپ ۵۰۲۔ بنچ المنبرو، میں یہ واقعہ ــــ کہ مدعی علیہ، ملک غیر کی عدالت میں بذریعہ مختار، حاضر ہوا، مگر اس نے، کوئی عذر نہیں کیا ــــ اسکے خلاف، تعمیل فیصلہ کے لئے، کافی وجہ قرار پایا تھا لارڈ ایلنبرو، جو مقدمہ کیوان بنام اشورٹ، مندرجہ تحت دفعہ ۳۲۱، میں صرف اس ثبوت کو، کافی تسلیم کرلینے کے لئے آمادہ تھے، کہ فریق کی طلبی عمل میں آئی تھی، اسکے حاضری کے ثبوت کو، بدرجہ اعلیٰ، کافی تصور کرتے ہونگے! ــــ ان ججوں کی نسبت بھی یہی کہا جاسکتا ہے، جنھوں نے، مقدمہ رینالڈز بنام فنٹن مندرجہ تحت دفعہ ۳۲۱ کا فیصلہ کیا۔ برخلاف اسکے، دیکھو اجنرل اسٹیم نیویگیشن کمپنی بنام گیلو تحت دفعہ گزشتہ ہو۔

مقدمہ دی چلینج ڈرک ڈی آئل (۱۹۰۴) پی۔ ۴۱۔ بنچ اگورل بارنس، میں فریقین کی نسبت، قرار پایا: کہ وہ، بلجیم میں، حاضری کی بنا پر، فرانس کی عدالت کے پابند نہیں قرار دئے جاسکتے! ــــ بلجیم میں، ان کا جہاز، بہ انتظار فیصلہ عدالت فرانس، گرفتار کرلیا گیا تھا؛ اگر کسی شخص کو، عدالت ملک غیر میں، حاضری کا موقعہ ہو، اور وہ، بجائے اسکے عذر کیساتھ، رقم داخل کردیتا ہے، تو وہ، رقم ادا شدہ، بعدہ وصول نہیں کرسکتا۔ مقدمہ کلائیسڈیل اینک لمیٹڈ بنام شرودر وکمپنی (۱۹۱۳) ۲۔ کے۔ بی۔ ای ــــ دیکھو، صفحہ ۱۹۹ ہا

**دفعہ ۳۲۶** (الف) جب ملک غیر کی عدالت کا فیصلہ بالتعیم کسی حیثیت پر موثر ہو، یا اسکے ضمن یا تائید میں، ذات کے متعلق ہو، اور عدالت صادر کنندہ کے قانون کے مطابق، حسب ضابطہ صادر ہوا ہو! تو وہ، انگلستان میں، انگلستان کے ایسے باشندہ کے مقابلہ میں بھی، جو نہ اس ملک کا متوطن اور نہ مقیم ہو، بحال رکھا جائے گا! کم از کم ایسی حالت میں، کہ صادر کنندہ اور تعمیل کنندہ، ایک بادشاہ کی عدالتیں ہوں۔

جسٹس اسکرڈٹن نے، مقدمہ فلپس بنام بیتھو (۱۹۱۳) ۳ - کے - بی - ۲۵ میں، ان جدید اقسام مقدمات کا ذکر کیا؛ جن میں، انگریزی عدالتیں، ملک غیر کی عدالتوں کی تجاویز کی تعمیل کرائیں گی۔ اس خاص مقدمہ میں، ہندوستان کی ایک عدالت کی تجویز کی تعمیل کرائی گئی: تجویز متعلقہ، برخلاف ایک انگلستان کے باشندہ کے مقابلہ میں تھی، جو طلاق کے مقدمہ میں، شریک مدعی علیہ تھا؛ اگرچہ نہ اس کا توطن، ہندوستان کا تھا، اور نہ وہاں، اسکی کوئی جائداد تھی۔ اسپر اطلاع نامہ کی تعمیل، بذریعہ رجسٹر خط کے ہوئی تھی! ــــ عدالت نے یہہ طے کیا: کہ ہندوستان کی عدالتوں کا اختیار، غیر حاضر شریک مدعی علیہ پر، اسی اصول کی بنا، پر قابل تسلیم تھا، جس اصول کے لحاظ سے انگلستان کی طلاقی عدالتیں، ملک غیر کے شریک مدعی علیہ پر، اپنے اختیارات کا نفاذ کرتی ہیں۔ دیکھو مقدمہ رینٹ واسٹورٹ صفحہ ۹۸ ــــ اور چونکہ طلاق کی تجویز ایک حیثیتی ڈگری (Decrec in rem) ہے جو ہر جگہ جائز متصور ہوتی ہے؛ اس لئے، جو ذاتی تجویز، اس کے ضمن میں، بمقابلہ شریک مدعی علیہ صادر ہوگی، وہ بھی یہاں جائز خیال کیجائے گی! ــــ جج کا رجحان، اس طرف معلوم ہوتا ہے؛ کہ اگر عدالت ملک غیر کی بھی ہو، اور ایک بادشاہ کے تحت نہ ہو تب بھی، اسکے اختیارات، قابل تسلیم اور تجویز قابل تعمیل ہے ــــ مگر یہ فیصلہ، فی الحقیقت انہیں مقدمات تک محدود ہے، جو ایسے ممالک کی عدالتوں سے صادر ہوں، جو ایک بادشاہ کی حکومت میں ہوں۔

**دفعہ ۳۲۶** (ب) سالہ ۱۹۱۱ کی شاہی کانفرنس سے؛ یہہ سفارش ہوئی تھی؛ کہ سلطنت انگریزی کے مختلف حصص کی عدالتوں کے فیصلوں کی باہمی تعمیل میں، آسانی پیدا کئے جانے کا انتظام ہونا چاہئے ــــ اس تجویز کے مطابق، انتظام عدالت کے ایکٹ سنہ ۱۹۲۰ء (۱۰ و ۱۱ جارج پنجم فصل ۸۱)، جو عمل کیا گیا؛ اور اس کے حصہ دوم میں، سلطنت متحدہ میں، ان فیصلہ جات کی تعمیل، اور انکے اندراج، کا انتظام کیا گیا، جو سلطنت مذکور کی دوسرے حصص کی اعلیٰ ترین عدالتوں سے صادر ہوئے ہوں۔ جو فیصلہ جات درج رجسٹر ہوسکتے ہیں، وہ، ایسے فیصلہ جات ہیں، جو کسی دیوانی عدالت سے صادر ہوئے ہوں،

اور جن کی رو سے کوئی رقم واجب الادا قرار پاتی ہے۔ اس میں، فیصلہ جات ثالثی بھی شامل ہیں؛ مگر ایسے فیصلہ جات، اس سے خارج ہیں، جو ذاتی معاملات میں، صادر ہوئے ہوں؛ مثلاً — طلاق، وغیرہ۔ اس قانونی انتظام کا نتیجہ یہ ہے، کہ سلطنت انگلشیہ کی عدالتوں کے فیصلہ جات، جو درج رجسٹر ہو سکتے ہیں، ان کی تعمیل، انگلستان میں اسطرح ہو گی جسطرح، خود انگلستان کی عدالتوں کے فیصلہ جات کی ہوتی ہے؛ اور ڈگری دار کو، اس امر کی ضرورت باقی نہ رہے گی، کہ وہ، صادر شدہ فیصلہ کی بنیاد پر، انگلستان میں، ازسرنو کارروائی شروع کرے۔ مگر یہ امر پیش نظر رکھنا ضرور ہے، کہ مقدمہ کو، درج رجسٹر کرنا، عدالت کے اختیار تمیزی پر منحصر ہے؛ اور اس بنا پر، جو ضابطہ، اس موقعہ پر، اختیار کیا جاتا ہے، وہ، اس ضابطہ سے مختلف ہے، جو اسکاٹلینڈ یا آئرلینڈ کی عدالتوں کے فیصلہ جات کی تعمیل کے متعلق انگلستان میں اختیار کیا جاتا ہے، جن کا، ہر صورت میں، درج رجسٹر کیا جانا، لازم ہوتا ہے[1]۔

اسی ایکٹ کی دفعہ ۹ (۲) میں، ان صورتوں کی صراحت، موجود ہے، جن میں 391
فیصلہ جات کو، درج رجسٹر کرنے کی اجازت نہیں ہے؛ "جس سے ان اصولی شرائط کا پتہ چلتا ہے، جن کی بنا پر، ملک غیر کے فیصلہ جات تسلیم نہیں کیے جاتے"۔

کوئی ایسا فیصلہ، درج رجسٹر نہیں ہو سکتا، جو کہ فریب سے حاصل کیا گیا ہو؛ یا اس کا مرافعہ دائر ہو؛ یا دائر ہونے والا ہو؛ یا اس کا بنائے دعویٰ ایسا ہو، جس کا رجسٹر پر درج ہونا، کسی مصلحت عامہ کے خلاف ہو؛ یا اگر عدالت ابتدائی نے، بلا اختیار کے کام کیا ہو۔

اور نہ کوئی ایسا فیصلہ، درج رجسٹر ہو سکتا ہے: اگر مدیون ڈگری:۔

(الف) ایسا شخص ہے، جو نہ عدالت ابتدائی کے حدود اراضی میں، عام طور سے رہتا، اور نہ کاروبار کرتا ہے؛ اور نہ خود، برضامندی، حاضر عدالت ہوا؛ اور نہ اس نے کسی دوسرے طور سے، عدالت مذکور کے اختیار کو تسلیم کیا۔ یا —

(ب) بحیثیت مدعی علیہ، اسپر عدالت ابتدائی سے، باضابطہ طور سے، اطلاع نامہ کی تعمیل نہ ہوئی، اور نہ وہ حاضر عدالت ہوا؛ اگرچہ وہ، عام طور سے، عدالت مذکور کے حدود اراضی میں رہتا، اور کاروبار کرتا تھا؛ یا عدالت مذکور کے

[1] دیکھو، پروفیسر کیتھ کا مضمون، رسالہ کمپیریٹو لیجسلیشن ۱۹۲۱ء، سلسلہ سوم، جلد ۳، صفحہ ۲۱۰۔

اختیارات پر رضامند ہو گیا تھا۔ اس سے، جو کچھ ظاہر ہوتا ہے، وہ یہ ہے: کہ اگر مدیون ڈگری، اس ملک میں، کاروبار کرتا یا رہتا ہے، جو سلطنت انگلشیہ کا ایک جز ہے، تو عدالت کو، اسپر اختیار حاصل ہے؛ اگرچہ اس کا توطن، وہاں کا نہیں ہے، اور نہ وہ "وہاں کاروبار کرتا ہے: مگر اس نے، باضابطہ تعمیل اطلاع نامہ کے بعد، عدالت کے اختیار کو تسلیم کر لیا ہے، تو فیصلہ، جائز متصور ہوگا۔ جو اصول مقدمہ ہیرس بنام ٹیلر (امریکہ)، اور مقدمہ گیوارڈ بنام ڈی کلرسنٹ (دیکھو صفحہ ۲۰۹ ایضاً)، قائم کیا گیا تھا، وہ، اسی کے مطابق ہے؛ اور اس سے، رضامندی کی ماضری کے قدیم اصول کو، ہر قسم کی تسلیم تک وسعت ہو جاتی ہے۔

**دفعہ ۲۲۷** ایک عجیب صورت، جس کو، غالباً اصول جواز سے متعلق کرنا، غلط نہ ہوگا، اسوقت پیش آتی ہے، جبکہ ایک کمپنی کے، ملک توطن کے قانون کی رو سے، اس کے شرکا، اس کے معاہدات کے، ذاتی طور سے ذمہ دار ہوتے ہیں؛ اور ایک فیصلہ، جو اس کے خلاف، حاصل کیا جاتا ہے، وہ، اسکے ہر شریک پر، تعمیل کرایا جا سکتا ہے، اگرچہ وہ، انفرادی طور سے، مقدمہ میں فریق نہ تھے۔ ایسا فیصلہ، انگلستان میں، بذریعہ کارروائی عدالتی، کسی ایک شریک کے مقابلہ میں، تعمیل پا سکتا ہے: گویا وہ فیصلہ، ایک ایسی عدالت نے، صادر کیا تھا، جس کے جواز کو، اس نے، کمپنی مذکور میں، حصہ خرید کر، تسلیم کر لیا تھا۔ ملک غیر کے مقدمہ کی نسبت، یہ متصور ہوگا: کہ وہ، فی الحقیقت ہر شریک کے مقابلہ میں، مجموعی نام سے، دائر ہوا تھا؛ اور اس لحاظ سے، انگلستان میں، اس کا مقابلہ کسی ایک شریک کے تعمیل پانا، بالکل اصول جواز کے مطابق، سمجھا جائیگا۔

892 مقدمہ بنک آف آسٹریلیشیا بنام ہارڈنگ (۱۸۵۰) ۹ سی۔ بی۔ صفحہ ۶۶۱، وانڈ۔ آل۔ کرسول۔ بالنوز ڈیلی و مقدمہ بنک آف آسٹریلیشیا بنام نیاس (۱۸۵۱) ۱۶ کیو۔ بی۔ ۷۱۷، صفحہ ۷۱۷ ایضاً بہشتن۔ کالرج۔ و یٹمن۔ لیکن جب کمپنی کا توطن، انگلستان کا ہو، تو اس کا ملک غیر میں، اس غرض سے، رجسٹر ہونا، کہ وہ، وہاں بھی کاروبار کر سکے، اسکے شرکا، کو، اس کا مستوجب نہیں قرار دے سکتا۔ مقدمہ رسٹرن آئرن واکو موشیدور کس بنام فرنس (۱۹۰۶) ا۔ کے۔ بی۔ ۴۹، صفحہ کنیڈی۔ کالنس۔ رومر متفق ہو۔

**دفعہ ۳۲۷** (الف) جب بین الاقوامی جواز ثابت ہو جائے تو ملک غیر کی عدالت میں، بے ضابطہ کارروائی کئے جانے کا عذر، اس فیصلہ کے متعلق، انگلستان میں پیش نہیں کیا جا سکتا؛ جب تک، کہ مقدمہ کی کارروائی، انگلستان کے نقطہ خیال سے حقیقی انصاف کے خلاف نہ ہو۔

مقدمہ میرٹن بنام ہیوز [۱۸۹۹] ا۔ چانسری ۱۸۰۔ جج، لنڈلے۔ رگبائی۔ واگھان ولیمس؛ جنھوں نے جسٹس کیکوچ کے فیصلہ کو، منسوخ کر دیا۔ دیکھو ا۔ جو کچھ، فطری انصاف کے متعلق، ملک غیر کی عدالت کے باضابطہ عمل کے سلسلہ میں، بمقدمہ برسروکمپنی بنام بروکر وکمپنی [۱۸۹۹] ۶۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ۵۰۸۔ جج کیو؛ کہا گیا ہے، وہ دو جدید مقدمات میں، اس اصول کی تائید کی گئی؛ اور یہہ عذر، کہ ملک غیر کی عدالت کا فیصلہ خود فطری انصاف کی نفی پر مبنی ہے، ناقابل سماعت قرار پایا۔ مقدمہ اسکاٹ بنام اوٹفلڈ [۱۹۱۱] ۲۷۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ۵۰۹۔ جج، لارنس۔ ومقدمہ ریمنسن بنام فیر [۱۹۱۳] ۳۰۔ ٹی۔ ایل۔ ۲۵۰۔ جج جنیل؛ ان دونوں مقدمات میں، ملک غیر کے ضابطہ پر اعتراض، بربنائے ادخال شہادت کے تھا۔ انگریزی عدالتوں نے، یہ قرار دیا، کہ اس سوال کے متعلق، جو اصولی اختلاف تھا، اس کی نسبت، یہ نہیں کہا جا سکتا، کہ وہ حقیقی انصاف کا معاملہ تھا۔

فرض کرو، کہ یہ ثابت ہو گیا، کہ ملک غیر کی عدالت مجاز تھی؛ یا یہ کہ مدعی علیہ، انگلستان میں، اسکے جواز پر اعتراض کرنے سے ممنوع ہے۔ اسکے بعد یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ آیا ملک غیر کے فیصلہ کا اثر، بطور امر فیصل شدہ Res judicata) کے ہوگا یا نہیں؟ یورپ کے دوسرے ممالک میں، ملک غیر کی تجویز کو قابل تعمیل قرار دینے کے مسئلہ میں، اس سوال کی یہ صورت ہو جاتی ہے: کہ آیا، قابل تعمیل قرار دینے سے پہلے، تجویز کو، اس نظر سے جانچنا چاہئے، کہ وہ بلحاظ واقعات اور قانون کے، درست ہے یا نہیں؟ انگلستان اور امریکہ میں، تجویز عدالت ملک غیر کی بنا پر، دعوی دائر کرنے میں، سوال کی شکل یہہ ہو جاتی ہے: کہ آیا تجویز مذکور، دعوے ڈگری شدہ کا قطعی ثبوت ہے، یا صرف قیاسی؛ جس کو مدعی علیہ اس کی واقعاتی یا قانونی غلطی، ثابت کر کے، رد کر سکتا ہے؟ دیکھا

کی کانگریس میں، جرمنی جماعتوں نے، باہمی تسلیم (Reciprocity) کا طریقہ اختیار کرلیا؛ اس طور سے، ریاست ہائے جرمنی، اور صرف ان ریاستوں کی تجویزیں، جو جرمن کی ریاستوں کی تجاویز کو، امرِ فیصل شدہ قرار دیتی تھیں، بغیر کسی جانچ اور پڑتال کے قابلِ تسلیم قرار پائیں۔ سلطنت جرمنی کے ضابطہ کی دفعات ۶۶۰ اور ۶۶۱ کی رو سے، جو سنہ ۱۸۷۷ء
393 میں نافذ ہوا، عدالت ملک غیر کی کوئی تجویز، قابل تعمیل نہیں ہے؛ جب تک اس خاص ملک کی عدالتیں، اسی طرح، جرمنی عدالتوں کی تجاویز کی تعمیل کی عادی نہ ہوں یہی عملدرآمد، عام طور سے، تمام یورپ میں رائج ہے؛ مثلاً سوئٹزرلینڈ اور سارڈینیا اور یورپ کی ریاستوں میں اور اسپین میں ترمعاہدہ نہ ہونے کی وجہ سے، باہمی تعمیل کا رواج، دیکھنا پڑتا ہے؛ وہاں بھی عدالت ملک غیر کی تجویز کی تعمیل ہو سکتی ہے؛ اگر ایسے نظائر موجود نہ ہوں، جن سے باہمی تعمیل کا انکار ظاہر ہوتا ہو۔ فرانس میں، بعد رد و بدل کے، آخر عملدرآمد یہ قرار پایا ہے؛ کہ ملک غیر کی عدالت کی ہر تجویز کی جانچ ہونی چاہئے؛ اگرچہ اس عملدرآمد پر، جو مجموعہ قوانین کی تعبیر، اور آئین سنہ ۱۶۲۹ء کی دفعہ ۱۲۱ کے احکام کو بحال رکھنے پر مبنی ہے؛ ایک عرصہ تک بحث ہوتی رہی۔ بلجیم اور رہنیش پروشیا میں، چونکہ یہ مسئلہ، فرانس کے مجموعہ قوانین کے نفاذ پر منحصر تھا جس کے ساتھ سنہ ۱۶۲۹ء کا آئین جاری نہیں ہوا تھا؛ اس لئے ملک غیر کی تجاویز کو، امر فیصل شدہ کا رتبہ دیا گیا ہے؛ البتہ بلجیم میں، قانون مجریہ ۹ ستمبر سنہ ۱۸۱۴ء کی رو سے، فرانس کی عدالتوں کی تجویزیں، اور رہنیش پروشیا میں، بربنائے نظائر، وہ فیصلے، جو پروشیا کے باشندگان کے خلاف، ایسے ممالک میں صادر ہوئے ہوں، جو پروشیا کی عدالتوں کے فیصلوں کو بغیر جانچ کے نہ قبول کرتے ہوں، اس سے مستثنیٰ رہیں۔

دفعہ ۳۲۸۔ انگلستان میں، بڑے تذبذب کے بعد، اب یہ قرار پایا ہے؛ کہ ملک غیر کی عدالت مجاز کا فیصلہ، عام طور سے، اس دعوے کا جو اس سے ڈگری ہوا، قطعی ثبوت ہے۔ لارڈ ڈینمن نے مقدمہ ہنڈرسن بنام ہنڈرسن (۱۸۴۴) میں اپنا اور جسٹس ولیمس، کالرج اور وائیٹمن کا فیصلہ صادر کرتے ہوئے کہا: کہ "اس امر کے متعلق، کہ مدعی علیہ کے ساتھ، نیو فاؤنڈلینڈ کی عدالت چانسری سے، انصاف نہیں ہوا؛ مختلف عذرات پیش کئے گئے ہیں۔ یہ کبھی قیاس نہیں کیا جا سکتا؛ بلکہ قیاس ہمیشہ اس کے خلاف قائم کیا جاتا ہے؛ جب تک کہ صاف طور سے یہ نہ ظاہر ہو، کہ ملک غیر کا قانون

یا کم از کم ملک غیر کی عدالت کی کارروائی کا کوئی جز، فطری انصاف کے خلاف ہے،
اور انھیں کی نسبت ہماری یہاں کی عدالتوں میں، بار بار دریافت عمل میں آئی ہے۔ مگر یہ
عمل، مقدمہ کی اس تحقیقات سے بالکل جدا ہے، جو واقعات مثبتہ کی صحت پر مبنی ہو؛
کیونکہ جو امر جواب دہی میں داخل ہے، وہ اسی عدالت میں پیش کیا جانا چاہیے تھا" ۶۔ کیو
بی ۔ ۲۹۰۔ جو امر یہاں فطری انصاف کے خلاف کہا گیا ہے، اسکا زیادہ تر تعلق، اس
بحث سے ہے، کہ آیا ملک غیر کی عدالت نے، غیر حاضر مدعی علیہ کی طلبی کے لئے جو طریقہ
اختیار کیا تھا، وہ صحیح تھا؟ — قبل اسکے کہ عدالتہائے ملک غیر کے جواز کے جانچنے کے لئے،
اختیارات کا معیار، اس طرح قائم ہو، جیسا کہ اس وقت قائم ہو گیا ہے، اسی قسم کے مباحث عام طور
سے پیش ہوا کرتے تھے جبکہ جواز کی بنیاد، عدالت مدعی علیہ یا عدالت مقام وقوع پر قائم
ہو؛ اس وقت، غیر حاضر مدعی علیہ کی اطلاع دہی کیلئے، اصطلاحی ذرائع کا کام میں لایا جانا
ضرور ہے؛ بعض اوقات، ایسی صورتیں بھی پیش آسکتی ہیں، کہ یہ ذرائع حقیقی اطلاع دہی کیلئے
کافی نہ ہوں؛ مگر باوجود اس کے، انصاف، مقدمہ کے التوا کا بھی مقتضی نہ ہو۔ یہ امر قرین 394
قیاس نہیں، کہ ایسے مہذب ممالک ہیں، جن میں خانگی قانون بین الاقوام کے قواعد نافذ
ہوں، ان میں، اطلاع دہی کے مصطلح ذرائع، صراحتاً ایسے ناقص ہوں، کہ ان کی بنا پر،
مدعی علیہ غیر حاضر کے مقابلہ میں، ایسی عدالت کے فیصلہ کی تعمیل سے، انگلستان میں انکار
کیا جا سکے، جو مسلمہ اصول کے لحاظ سے اسکے صادر کرنے کی مجاز ہو۔ اس سے مطلق انکار
نہیں کیا جا سکتا، کہ ایسی صورتیں پیش آسکتی ہیں، اور نہ یہ امر نظر انداز کیا جا سکتا ہے، کہ جو
مستثنیات، عدالت نے، مقدمہ ہنڈرسن بنام ہنڈرسن میں قائم کئے، ان کا استعمال،
دوسرے طریقہ پر، ایسی تجاویز میں ہو سکتا ہے، جن میں، ملک غیر کا قانون مندرجہ تجاویز مذکور،
انگلستان کے صحیح معیار اخلاق یا مصلحت عامہ کے خلاف ہو؛ اور زیادہ تر ایسی صورتیں،
جنہیں ایسے ملک کی عدالتوں کے قانون اور اختیارات سے بحث ہو، جو اس قدر
مہذب نہ ہوں، کہ وہ خانگی قانون بین الاقوام کے دائرہ ارتباط میں، داخل ہو سکیں؛ مگر
باوجود ان تمام امور کے، یہ مسلم ہے کہ یورپ یا امریکہ کی کسی ریاست کی معمولی عدالت
مجاز کی تجویز پر، انگلستان میں بر بنائے واقعاتی یا قانونی غلطی کے، کوئی اعتراض
نہیں ہو سکتا۔

یہ لارڈ ناٹنگھام کا اصول ہے، جنھوں نے، ایک شریک کو، دوسرے شریک پر، اس قسم کا بار عائد کرنے کی اجازت دی؛ جو اس نے، مشترکہ قرضہ کی بابتہ حسب تجویز عدالت ملک غیر ادا کی تھی۔ انھوں نے کہا: کہ اس کی صحت اور غیر صحت کی جانچ، یہاں نہیں ہوسکتی"؛ مقدمہ گولڈ بنام گینہام (١٦٧٩) ماخوذ از نسخہ قلمی ناٹنگھام، مندرجہ ٢- ایس۔ ڈبلیو۔ ٣٢٥۔ ایس۔ سی۔ ا۔ سی۔ اے۔ چانسری۔ ٣١١؛ مقدمہ کاٹسکٹن (١٦٧٨) نسخہ قلمی متذکرہ بالا مندرجہ ٢- ایس۔ ڈبلیو۔ سے یہ ظاہر ہوتا ہے: کہ اس فاضل جج نے، یہ اصول، اس وقت کی بنا پر اختیار کیا تھا، جو ازدواجی مقدمات میں، ملک غیر کی عدالتوں کی تجاویز کو دیجاتی ہے۔ اور جو عملدرآمد ملک غیر کی عدالتہائے امیر البحری کی تجاویز کی تعمیل کا جاری ہے، جس کے متعلق، ملاحظہ ہو صفحہ ٢٨٠؛ مقدمہ سنکلیر بنام فریزر میں، اسکاٹلینڈ کی عدالت سیشن نے ایک فریق کو، اس مطالبہ کی بابتہ دوبارہ ثبوت پیش کرنے کا حکم دیا، جس کے متعلق وہ جمیکا میں فیصلہ حاصل کرچکا تھا۔ ہوس آف لارڈز نے، یہ تجویز کی، کہ جمیکا کی اعلیٰ ترین عدالت کا فیصلہ، قرضہ کے بادی النظر ثبوت میں قبول کیا جانا چاہئے؛ یہ امر مدعی علیہ کے ذمہ ہوگا، کہ وہ، اس کی واجبیت پہ معترض ہو، یا یہ ثابت کرے، کہ وہ بے ضابطہ یا ناواجبی طریقہ سے حاصل کیا گیا ہے"۔ ١٧٧١-١۔ ڈوگ۔ ٤۔ اے۔ ٢٠۔ اسٹیٹ ٹرائلیں۔ ٤٦٨۔ جو جیہ اس میں کہا گیا ہے، اس سے، ملک غیر کی عدالتوں کے فیصلہ جات کے اعتبار کی نسبت، کوئی ایسا نتیجہ نہیں مستخرج ہوتا، جو مقدمہ ہنڈرسن بنام ہنڈرسن کے مستثنیات میں شامل نہ ہو، مگر اسوقت یہ سمجھا گیا، کہ اس سے غیر محدود جانچ کی اجازت مستنبط ہوتی ہے"۔ اور جسٹس مینسفیلڈ نے، مقدمہ واکر بنام وٹر میں بیان کیا، کہ "ملک غیر کی عدالتوں کے فیصلہ جات ہر جگہ بنائے دعویٰ ہوسکتے ہیں؛ مگر انکی جانچ ہوسکتی ہے"۔ (١٧٧٨) ١۔ ڈاک۔ ٦؛ مقدمہ گلبرتیہ بنام نیول (١٧٨٩) ١۔ ڈاک۔ ٦ میں، یہ دونوں اصول، بصراحت ایک دوسرے کے مقابل لائے گئے۔ جسٹس کینان نے یہ رائے دی، کہ "جو اصول، مقدمہ واکر بنام وٹر میں قائم

کیا گیا ہے"۔ یعنی یہ کہ ملک غیر کی عدالتوں کے فیصلہ جات یہاں قابل پابندی نہیں تھے۔ اس کی صحت کی نسبت مجھ کو بیحد شبہ ہے"۔ برخلاف اس کے جسٹس بلر نے کہا کہ "جو اصول، مقدمہ سنکلیر بنام فریزر میں قائم ہوا، وہ اسوقت سے ابتک صحیح سمجھا جاتا رہا ہے۔ یعنی یہ کہ ملک غیر کی عدالتوں کے فیصلہ جات، قرضہ کے بادی النظر میں ثبوت متصور ہونگے؛ اور اسوقت تک قطعی سمجھے جائینگے، جب تک کہ فریق ثانی کیطرف سے انکی تردید نہ کیجائے"۔

جسٹس میسفیلڈ اور بلر کی تقلید، مقدمہ فلپس بنام ہنٹر (۱۶۹۵) ۲۔ ایچ بی ایل ۔ ۴۱۰ ۔ میں جسٹس ایر؛ اور مقدمہ مارٹین بنام مارٹین میں جسٹس بیلی نے کی۔ آخر الذکر مقدمہ معاہدہ تحفظ نقصان کی نسبت تھا، جس کا تعلق، ایک ملک غیر کی عدالتی کارروائی سے تھا جس میں مدعی کے خلاف فیصلہ ہوا تھا۔ (۱۸۱۵) ۴۔ ایم و ایس ۱۴۴۔ جسٹس رو تیلی نے بھی، مقدمہ ریمیسس بنام ڈروجی (۱۸۵۷) ۲۲۔ بیو۔ ۵۰۱، میں ایک حد تک انکی پابندی کی پر برخلاف 395 اسکے مقدمہ مارٹن بنام نکلاس (۱۸۳۰) ۳۔ یم ۔ ۴۵۸ میں جسٹس شادویل، نے جسٹس ٹنکھام اور کنیان کا اصول اختیار کیا، اور مقدمہ مولٹ بنام ڈونگال (۱۸۳۴) ۸۔ بی ایل۔ این۔ آر۔ ۱۲۱۔ ۲۔ سی و ایف۔ ۴۷۰۔ اور ڈوان بنام سیمین (۱۸۳۷) ۵۔ سی و ایف ۔ ۱۲ میں برٹو ہام کے اصول سے کام لیا؛ اگرچہ وہ، اس سے پہلے ملک غیر کی تجاویز کے قابل جانچ ہونے کے، اسطرح طرفدار تھے؛ کہ یہ امر اشتباہ سے خالی نہیں، کہ آیا ان کے خیال میں، جواز یا مدعی علیہ کی اطلاع دہی، کے کافی یا ناکافی ہونے، یا ایسے اختلافات کے، جو اسلامی اور عیسائی ممالک کے قوانین میں پائے جاتے ہیں، کوئی اور امر قابل تنقیح تھا؛

جسٹس ہنکھام اور کنیان کا اصول، بالآخر مقدمہ ہنڈرسن بنام ہنڈرسن مندرجہ صفحہ ۔۔۔ سے قائم ہوگیا؛ دیکھو! مقدمات بنک آف آسٹریلیا بنام نیاس (۱۸۵۱) ۱۶۔ کیو۔ بی۔ ۷۱۷؛ ۲۰ ج ۔ اکسپل ۔ چیتس بیدہ ۔ کالم ۲ ۔ ومیج؛ ڈیکاش بریز یک بنام راتھہ بورن (۱۸۶۱) ۶۔ ایچ و این ۔ ۳۰۱۔ ۳۰ ج؛ مارٹن جمنیل۔

وائلڈ)۔ ــــ ویکولن بنام ہوارڈ (۱۸۶۳) ۱۵۔ سی۔ بی (سلسلہ جدید) ۳۴۱۔ جج، ارل۔ ولیمس کینگ۔ اگرچہ دو آخر الذکر مقدمات میں، تجاویز زیر بحث قطعی طور سے ملک غیر کی تجاویز تھیں، اور دو اول الذکر میں، نوآبادیات کی۔ مگر ہر مقدمہ میں، عدالت نے، جو الفاظ استعمال کئے، اس سے قطعی طور سے ملک غیر کی تجاویز، اور نوآبادیات کی تجاویز کی حیثیت مساوی ہو گئی۔ اور اس طور سے جس شبہ کا امکان، مقدمہ ہنڈرسن بنام ہنڈرسن (۱۸۴۳) ۲۔ آئی اے۔ ۱۰۰۔ دیکھو صفحہ ۱۱۷۰ و ۱۸۰۔ جج، وگریم سے ہوسکتا تھا، وہ رفع ہو گیا؛ یعنی، یہ کہ آیا نوآبادیات کی عدالتوں کی تجویزیں، زیادہ تر اعتبار کی مستحق تھیں، اس بنا پر کہ انکا مرافعہ اسی ملک میں سنا جاتا ہے؟۔

جو تجویز سزا، ملک غیر کی مجاز عدالت بعینہٖ فوجداری صادر کرے، وہ انگلستان میں، دیوانی کارروائی میں، انھیں واقعات کی بنا پر قطعی نہیں متصور ہو سکتی۔ مقدمہ کین بنام پلیس اسٹیم شپنگ کمپنی [۱۹۰۷] ۱۔ کے۔ بی۔ ۶۷۰۔ جج، لارنس۔ لوشن۔ کوزنس ہارڈی، وفارول

ملک غیر کی تجویز متعلقہ ذات کی تعمیل نہ ہو سکے گی، اگر اسکے ذریعے حرامی اولاد، جو باپ کے مرنے کے بعد پیدا ہوئی ہو، بعینہٖ باپ کی جائداد سے دوامی نفقہ کی مستحق قرار پاتی ہو، کیونکہ یہ تجویز انگلستان کی مصلحت عامہ کے خلاف ہے، اور انگلستان میں، یہ دعوے کی بنا نہیں ہو سکتی ہے۔ بمقدمہ میکارٹنی [۱۹۲۱] ۱۔ چانسری ۵۲۲۔ جج، اسٹبری کو

**دفعہ ۳۲۹** کہا جاتا ہے، کہ جب ملک غیر کے مقدمہ کی تجویز کیلئے انگلستان کے قانون کو صحیح طریقہ سے، کام میں لانا ضرور ہو، اور ملک غیر کی عدالت نے قانون مذکور کو، غلط سمجھا ہو، تو انگلستان کی عدالتوں کو، اس کی تعمیل سے انکار کر دینا چاہئے، اور یہی نتیجہ، اس تجویز کا بھی ہونا چاہئے جسمیں ملک غیر کی عدالت نے پیش شدہ مقدمہ کے تصفیہ کے لئے، ایسا قانون منتخب کیا ہو جو خانگی قانون بین الاقوام کے ان اصول کے مطابق، جو انگلستان میں تسلیم کئے جاتے ہیں، صحیح نہ ہو لیکن یہ خیالات اسیقدر کمزور ہوتے جاتے ہیں جسقدر یہ خیال قوی ہوتا جاتا ہے، کہ ملک غیر کی عدالت

کی تجویز کو تسلیم کرنے کا لزوم، عدالت کے مجاز ہونے پر منحصر ہے؛ اور صحیح طور سے، جو امر تحقیقات طلب ہوتا ہے، وہ کلیتاً یہ نہیں ہوتا: کہ مقدمہ کی ہر ہیئت کی کارروائی حقیقی انصاف کے مطابق ہو؛ تاکہ اس کی بنا پر، مدعی علیہ پر ذمہ داری عائد کی جائے۔ جن غلطیوں کا اوپر ذکر ہوا، ان کو بہ نسبت دوسری واقعاتی اور قانونی غلطیوں کے، انگریزی عدالتیں ہی، زیادہ تر آسانی سے، دریافت کرسکتی ہیں، بہ لحاظ روئداد مقدمہ کی صحت کے لحاظ سے، یہ غلطیاں، دوسری غلطیوں سے مختلف نہیں ہوسکتیں۔

مقدمہ ارنات بنام رڈفرن (۱۸۲۵) ۲ سی۔ پی۔ ۸۸ میں، 396
بسٹ کی رائے، مقدمات مورہ سپرد (Nise prius) میں، ایسے فیصلہ جات زیر بحث ملک غیر کی تعمیل کے خلاف تھی، مگر جو بحث، بہ تائید حفاظت کی گئی، اس میں، یہ امر غیر اہم ثابت ہوا۔ مقدمہ نولی بنام ریٹی [(۱۸۳۱) ۲۔ بی۔ اے ڈی۔ ۷۵۷، بی۔ ج اشر ڈون وغیرہ میں]، مدعی علیہ، فیصلہ فرانس کی بنا پر، جو انگلستان کے قانون کی غلط فہمی پر مبنی تھا، بری الذمہ نہیں قرار دیا گیا؛ مگر جسٹس بلیکبرن نے، مقدمہ کاسٹریک بنام امری (۱۸۷۰) ایل۔ آر۔ ۴۔ ای و آئی۔ اے۔ ۴۲۵۔ میں بتایا، کہ اس مقدمہ میں، دوسرے امور سے بحث ہوکر، انہیں پر فیصلہ ہونا چاہیئے تھا؛ جسٹس ریولے کا مقدمہ ریلرس بنام وروس (۱۸۵۷) ۲۳ بیو۔ ۱۵۶۔ میں، اسطرف میلان تھا، کہ ملک غیر کا ایسا فیصلہ، جو خانگی قانون بین الاقوام کی غلط فہمی پر مبنی ہو، قابل تعمیل ہونا چاہیئے؛ مگر امر زیر بحث اہم نہ تھا۔ مقدمہ گوڈارڈ بنام گرے (۱۸۷۰) ایل۔ آر۔ ۶۔ کیو۔ بی۔ ۱۳۹۔ میں جسٹس بلیکبرن اور ملور نے، انگریزی قانون کی غلط فہمی کو، بطور عذر قبول کرنے سے انکار کیا؛ مگر جسٹس ہینن، اس فیصلہ کے لیئے آمادہ تھے، کہ ایسی غلطی، جو ملک غیر کی روئداد مقدمہ میں، بصراحت نظر آتی ہو، ایسے فریق کی طرف سے، جس نے اس کارروائی میں، انگریزی قانون کے متعلق، مناسب شہادت پیش کی ہو، بطور عذر کے نہیں پیش ہوسکتی۔ یہی فیصلہ، بہ تحفظ بحث پیشکردہ ہینن، مقدمہ ٹروفورٹ ولاموزو بنام بلیک (۱۸۸۷) ۳۶ چانسری ڈویژن ۶۰۰ ج،

اسٹرلنگ میں ہوا ہو۔

مقدمہ میر بنام ریلے (۱۸۷۶) ۱۔ سی۔ پی۔ ڈی۔ ۲۵۶۔ نج اہتمام لارڈ کا آرج و کردہ ہیں، فریقین اس امر پر متفق تھے، کہ ملک غیر کی عدالت نے خود اپنے قانون کے متعلق غلطی کی تھی، اور اس بنا پر اس کا فیصلہ مسترد کر دیا گیا۔ مقابلہ کرو، مقدمہ گارنٹی ٹرسٹ کمپنی بنام ہینری کمپنی [۱۹۲۰] ۲۔ کے۔ بی۔ ۶۲۴ — دیکھو، صفحہ ۷، ہم آئندہ ہو۔

**دفعہ ۲۳۰** ملک غیر کی تجویز، فی الحقیقت ایسی حالت میں نا قابل تعمیل قرار پائے گی، جب یہ ثابت کر دیا جائے، کہ فریق تعمیل خواہ نے، اس کو فریب سے، حاصل کیا ہے۔

مقدمہ سنکلر بنام فریزر، مندرجہ صفحہ ۶۴۴ — وبلیک بنام اسمتھ (۱۸۱۰) ۸۔ یم۔ ۳۔ ۲۰۴۔ نج، ایلڈن، — وبوس بنام اور (۱۸۳۵) ۱۔ وائی ۔ وسی ۔ اکوینچ ۔ ۴۶۴۔ نج، ابنجر، — وپرائس بنام ڈیوہرسٹ (۱۸۳۷) ۸۔ سم ۔ ۲۷۹۔ نج، شاذ و نادر ہی ایسے فیصلے سے متعلق کیا گیا ہے، جس کو ان لوگوں نے اپنے حق میں صادر کیا تھا، جو اس معاملہ سے غرض رکھتے تھے ہو۔

واڈ سبین بنام ٹیلر (۱۸۷۳) ۔ ایل۔ آر۔ ۸۔ چانسری مرافعہ جات۔ ۶۹۵۔ نج، سلبورن و سیلش، جنہوں نے جسٹس سیلنس کے فیصلہ کو بحال رکھا، و مقدمہ میچ بنام کرش (۱۸۸۹) ۵۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ۲۷۱۔ نج، اوٹین و سیفنسن، ہو۔

انگلستان کی عدالتوں کی تجاویز کی وقعت میں، جو فرق، انکے بفریب حاصل کئے جانے سے پڑ جاتا ہے، وہی حالت ملک غیر کی تجاویز کی ہے۔ دیکھو، وہ نظائر، جو مقدمہ ابزنبام مچل (۱۸۵۷) ۴۔ ٹی۔ ۲۔ ۱۰۱۔ میں اتریو کے نوٹ میں درج ہیں، لیکن وہ فیصلہ، جو ایسے معاہدہ کے متعلق ہو، جو فریب سے کرایا گیا تھا، اس بنا پر باطل نہیں قرار دیا جا سکتا۔ مقدمہ رابنسن بنام فنز [۱۹۱۳] ۲۔ کے۔ بی۔ ۵۰۸ ہو۔

ڈگری متعلقہ استقرار حیثیت عام پر (in rem) جیسی طلاق کی ڈگری شامل ہے، — خواہ وہ انگلستان کی ہو یا ملک غیر کی، جبتک کہ وہ منسوخ نہو جائے،

کوئی اعتراض، ایسے شخص کیطرف سے نہیں پیش ہو سکتا، جو اس میں فریق نہ ہو، اس عذر کے ساتھ کہ وہ فریب سے حاصل کی گئی ہے، بشرطیکہ اس کا اثر، اختیارات تک نہ پہنچتا ہو۔ مقدمہ کاشریک بنام بھرنس (۱۸۶۱) ۳۰۔ ایل جے کیو۔ بی۔ ۱۲۳۔ اتفاق جج، کاکبرن۔ ولیمز۔ کرومپٹن۔ بلیکبرن؛ ــــ و مقدمہ بیٹر بنام بیٹر۔ ننج اگار ل بارنس، جسکو جسٹس سکالنس۔ رومر۔ کوزنس ہارڈی نے [۱۹۰۶] پی۔ ۲۰۹ میں بحال رکھا ہو۔

یہی اصول، اس صورت میں بھی متعلق ہوگا، گو کہ فریب ثابت کرنے کے لئے روداد مقدمہ کی دوبارہ تحقیقات کی ضرورت واقع ہو۔

ایک روسی تجویز کے متعلق، کارروائی میں یہ جوابدہی ہوئی کہ مدعیہ نے، براہ فریب، روسی عدالت سے، اس امر کو پوشیدہ رکھا کہ جس مال کے متعلق، فیصلہ صادر ہوا تھا، وہ پہلے ہی سے، اس کے قبضہ میں تھا! ــــ جواب وہی تسلیم کر لی گئی، کیونکہ یہ تنقیح ــــ کہ مال، اسکے قبضہ میں تھا ــــ بجنسہ یہ تنقیح نہ تھی، ــــ کہ آیا اس نے، مال کے قبضہ کی بناء پر، عدالت کو فریب دیا تھا؟ اگرچہ دونوں امور کی شہادت ایک ہی ہو۔ مقدمہ ایلاف بنام اوپنہیمر [۱۸۸۲] ۱۰ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۲۹۵ جج، ککا کرج۔ بیگلیے۔ بریٹ؛ جنہوں نے، جسٹس متیھو اور کیو کے فیصلہ کو بحال رکھا۔ اس کا اتباع، مقدمہ وڈا بنام ناورڈ [۱۸۹۱] ۲۵ کیو۔ بی۔ ڈی۔ ۳۱۰ جج، لنڈلے و بوون میں کیا گیا ہو۔

**دفعہ ۳۳۱** جبکہ ملک غیر کی تجویز، اقبال یا ایسے تصفیہ ثالثی پر، صادر ہوئی ہو، جس کا تسلیم کیا جانا، عدالت کے توسط سے پیش نظر ہو، اور جواز اور اثر فیصل شدہ کے وہ مسائل جن پر اس فصل میں بحث ہو چکی ہے، پیش نہ آتے ہوں، تب بھی یہ دیکھ لینا ضرور ہے، کہ تجویز کے متعلق، باضابطہ طور سے، اقبال کیا گیا ہے، یا وہ اقرار ثالثی کے مطابق ہے۔ ــــ اس تجویز کی بناء پر، جو دعوی کیا جائے گا، وہ فی الحقیقت دعوی بربنائے معاہدہ سمجھا جائے گا۔

مقدمہ ہنلے بنام سوپر (۱۸۲۸) ۸۔ بی و سی آر۔ ۱۶۔ جج، لارڈ ٹنٹرڈن۔ بیلی۔ ہولیرائڈ۔ لٹل ڈیل؛ ــــ و مقدمہ ایوال بنام فرنیوال (۱۸۲۴) ۱۔ سی۔

ایم۔ آر۔ ۷۷۔ ۲۔ ۴ تا ئیر۔ ۱۵۷۰ءج، پارکے وغیرہ۔ یہہ تصفیہ ثالثی کی تجویزیں ہیں۔

ڈرنک لینڈ بنام ایمرگسٹی (۱۸۳۰) ۱۔ نیپ ۴،۲۷۔ ۲۔ ج، لیچ۔ یہہ تجاویز برنائے اقبال تھیں، مگر اقبال پوری طرح ثابت نہو سکا۔

**دفعہ ۳۴۱** (الف) ملک غیر کی ثالثی کا فیصلہ، ایسا فیصلہ نہیں ہے، جسکی تعمیل، بطور ملک غیر کے عدالتی فیصلہ کے کرائی جاسکے؛ ثالثی فیصلہ کی بنا پر، جدید دعوی دائر کرنا چاہئے۔

پیرنفیلڈ بنام لیورپول کاٹن ایسوسیئشن۔ ۱۹۱۵ء۔ ایل۔ ٹی۔ ۹۰ ۔ج، آیوکو

**دفعہ ۳۴۲** اس دعوی کی نسبت جس کی تجویز، ملک غیر سے صادر ہو چکی ہو، یہ نہیں کہا جاسکتا، کہ وہ امر فیصل شدہ ہو گیا؛ (transit in rem judicatam) اسکے متعلق، مدعی کو، اختیار ہے، کہ وہ، انگلستان میں، اصلی بنائے دعوی، یا ایفائے فیصلہ محصلہ تک، اس فیصلہ کی بنا پر دعوی کرے؛ عدالتی ایکٹ کے نفاذ سے پہلے کے مقدمات میں، دونوں مدات دعوی کا اظہار کیا جانا عام تھا۔

مقدمہ ہال بنام مرے (۱۷۹۰) ۷۔ ٹی۔ آر۔ ۷۴؛ ____ و مقدمہ ہال بنام اوڈبر (۱۸۰۹) ۱۱۔ ایسٹ ۱۱۸۔ ج، الینبرو۔ گراس۔ لابلانک۔ بیلی؛ و مقدمہ اسمتھ بنام نیکلاس (۱۸۳۹) ۵۔ بی۔ این۔ سی۔ ۲۰۸۔ ج، ٹنڈل۔ بوسانکے و ارسکین۔ دکھائی' پورے طور سے مختلف الرائے نہ تھے؛ بنک آف آسٹریلیسیا بنام ہارڈنگ (۱۸۵۰) ۹۔ سی۔ بی۔ ۶۶۱۔ ج، وائلڈ۔ کرسول بالفورڈ ____ ان کو اشتباہ تھا؛ و بنک آف آسٹریلیسیا بنام نیاس (۱۸۵۱) ۱۶۔ کیو۔ بی۔ ۷۱۷۔ ج، کیمپبل ۔ ٹیمپین۔ کالرج۔ دکھئیے ____ مقدمہ ٹولینڈ بنام ہارس میں (۱۶۶۱) ۲۔ چانسری ہیمی۔ اے۔ ا۔ ورن۔ ۲۱؛ پہلی رپورٹ سے ظاہر ہوتا ہے، کہ اس امر پر بحث نہیں ہوئی کہ ملک غیر کے حکم سے، اختیار سلب ہو گیا؛ بلکہ بحث یہ تھی، کہ اس کی کیا وقعت ہے؟ اگر جسٹس ماتکھام نے یہ خیال کیا، کہ ملک غیر کے کامل فیصلہ کے بعد، اصلی بنائے دعوی پر مقدمہ نہیں چل سکتا، جیساکہ ورنن کی رپورٹ سے ظاہر ہوتا ہے، تو یہ امر مشتبہ نظر

رکھنا چاہیئے کہ ملک غیر کا حکم، عدالت امیر البحری کا حکم تھا۔

جب مدعی علیہ کیطرف سے، ملک غیر کی عدالت کے فیصلہ کا ایفا ہو جائے، تو وہ، اس دعوی کا انفصال متصور ہو گا جسکی بنا پر فیصلہ مذکور صادر ہوا تھا، اور یہ اسکے مساوی شمار ہو گا، کہ فیصلہ اسکے حق میں صادر ہوا — جسکے متعلق دیکھو! دفعہ ۳۴۱ شق ۵۔ مقدمہ بار بنام لیپ (۱۸۶۰) ۸۔ سی۔ بی (سلسلہ جدید) ۹۵۔ جج، آرل۔ ڈرن۔ بائلیس کوئینگ ایٹ۔

**دفعہ ۳۳۳** ملک غیر کی عدالت مجاز کا فیصلہ، جو ایسے شخص کے حق میں 398
صادر ہوا ہو، جو انگلستان کی کارروائی میں مدعی علیہ ہو، اگر خود اپنے ملک میں قطعی ہے تو وہ، انگلستان میں بھی، اس معاملہ کو، دوبارہ پیش کئے جانے کی کوشش کا قطعی مانع ہو گا۔

مقدمہ بیروز بنام جمینو (۱۷۲۶) ۲ اب انڈراج صفحہ ۴۲۰۔ مقدمہ مذکور ۴۸۴۔ نج کنگٹ۔ اس میں، جس فریق پر، انگلستان میں اسکھارے کی بنا پر دعوی ہوا، وہ ملک غیر کی عدالت میں اسکھارے کی تنسیخ کے لئے مدعی تھا۔ ومقدمہ پلومر بنام ووڈبرن (۱۸۲۵) ۴۔ بی وسی۔ ۶۲۵۔ جج، ایبٹ، بیلی وغیرہ، عدالتہائے نو آبادیات کی تجویز قطعی نہیں، کیونکہ یہ ممکن ہے، کہ وہ صرف از قسم حکم اخراج مقدمہ ہو، کو ریکارڈز بنام گارسیاس (۱۸۴۵) ۱۲۔ سی۔ ایف۔ ۳۶۸۔ جج، لینڈ ہرسٹ۔ بروہام و کیمبل کو، دفعہ ہذا کے مضمون کی حد تک، اپنے مقدمہ کی، اس تجویز سے اختلاف نہ تھا، جو جسٹس شاڈول نے صادر کی تھی، (۱۸۴۴) ۱۴ سیم۔ ۲۶۵۔ سوسائٹی جنرل ڈی پیرس بنام ڈریفس برادران (۱۸۸۷) چانسری ڈویژن ۲۱۵۔ جج، کاٹن۔ لنڈلے۔ لوپس، اگر ملک غیر کی عدالت کی کارروائی متعلق بہ ذات ہو (In personam) تو جو فیصلہ اسکے خلاف صادر ہو گا، وہ مدعی کو انگلستان میں، دعوی استقرار حقیت عام (in rem) دائر کرنے میں، کچھ کم مانع نہ ہو گا۔ جج، نوسٹلمن، بمقدمہ گرنفیو الڈ (۱۸۵۹) سا بی۔ ۲۳۵۔ — نیز ملاحظہ ہو اجنرل اسٹیم نیویگیشن کمپنی بنام گیلو مندرجہ تحت دفعہ ۲۲۵ و ۲۳۶، — اس مقدمہ میں، ممانعت کا کافی ہونا اگر

اسپر صحیح طریقہ سے بحث بھی ہوتی، ججوں کی رائے میں مشتبہ تھا؛ اس بنا پر کہ عدالت ملک غیر اس مقدمہ کے مدعی علیہ کو، پابند کرنے کی مجاز نہ تھی؛ اور اس لحاظ سے، وہ کسی دوسرے شخص کو بھی، اس فریق کا پابند نہیں کرسکتی تھی ۔

**دفعہ ۳۲۴** اسیطرح انگریزی عدالتیں، مدعی علیہ کے حق میں، قطعی فیصلہ کرنیکے بعد، بذریعہ حکم امتناعی، مدعی کو، دوسرے ملک میں، اسی معاملہ کے متعلق، دعوے دائر کرنے سے باز رکھیں گی۔

بوتھ بنام لیسٹر (۱۸۳۷) ا کین ۔ ۵۷۹ ۔ ۰ ۔ مع ۔ لینگڈیل ۔

**دفعہ ۳۲۵** لیکن ملک غیر کی اس تجویز کی نسبت جس سے مدعی علیہ استدلال کرے، وہی اعتراضات، عدالت کے مجاز یا غیر مجاز ہونے، اور انہیں وجوہ پر (جہاں تک کہ وہ متعلق ہوسکتے ہیں) ہوسکیں گے؛ جن کی بنا پر، ملک غیر کی اس تجویز پر ہوسکتے ہیں، جو مدعی کی بنائے دعوی ہے ۔

"اگر نیو فاونڈلینڈ کی اعلی ترین عدالت کی ڈگری، ایک فریق کے حق میں قطعی ہے، تو میں سمجھتا ہوں، کہ اس کا دوسرے فریق کے حق میں بھی قطعی ہونا، لازم ہے؛ اگر وہ، دونوں کے حق میں قطعی نہیں ہے، تو وہ کسی کے حق میں بھی قطعی نہیں ہوسکتی"

بیج اور گریم؛ مقدمہ ہنڈرسن بنام ہنڈرسن (۱۸۴۳) ۳ ۔ ہئر ۔ ۱۱۷ ۔ ۱۰۰

**دفعہ ۳۲۶** اور اگر مدعی کو ملک غیر میں کوئی خاص دادرسی نہ دیجائے، تو اس سے یہ نتیجہ مستخرج ہوتا ہے کہ وہ، انہیں واقعات کی بنا پر، انگلستان میں کوئی اور دادرسی پانے کا مستحق نہیں ہے۔

مقدمہ کالیڈنا بنام بریج (۱۸۴۲) ۴ ایم ۔ و جی ۔ آر ۔ ۶۴ ۔ ۵ ۔ ای ۔ سی ۔ این ۔ آر ۔ ۹۰۲ ۔ بیج ۔ لنڈل ۔ کوشین ۔ ارگٹ ۔ کرسول ۔ اگر ملک غیر میں، تنسیخ معاہدہ کی دادرسی دینے سے، انکار کردیا گیا ہو، اسپر بھی مدعی انہیں واقعات کی بنا پر، انگلستان میں ہرجہ دلاپانے کا دعوی کرسکتا ہے ۔

**دفعہ ۳۲۷** بجز مخصوص صورتوں کے، امر فیصل شدہ کا عذر، نہ صرف انہیں امور کی نسبت ہوسکتا ہے، جو فریقین نے فی الحقیقت عدالت کے سامنے اظہار رائے اور تصفیہ کے لئے پیش کئے ہوں؛ بلکہ ہر اس امر کی نسبت بھی ہوسکتا ہے، جسکا تعلق

صحیح طرز سے مضمون دعویٰ سے ہو؛ اور جس کو فریقین معقول کوشش کرکے، اُسی وقت پیش کر سکتے تھے"۔ جج، ویگریم۔ مقدمہ ہنڈرسن بنام ہنڈرسن (١٨٤٣) ٣ ایچ اے۔ ١١٥۔

"برخلاف اسکے، یہہ بالکل درست ہے، کہ جو دعوے، دوسرے عرضی دعویٰ سے (انگلستان میں) قائم ہوا، اس کی نسبت، یہ تسلیم کرنا پڑے گا، کہ اس سے مدعی، پہلا دعویٰ دائر کرنے کے وقت (یعنی ساوتھ ویلز میں) واقف تھا؛ اور اس کا فرض تھا: کہ وہ اس کو، اسی وقت پیش کرتا؛ اور اس لحاظ سے یہہ کہا جا سکتا ہے کہ اب اس کو ممنوع لینا چاہیئے۔ مگر مقدمات دیوانی میں، ایسے عمل کی بابت، کوئی سند نہیں پاتا، اور نہ وکلا کی طرف سے، کوئی ایسی نظیر پیش ہوئی؛ اور نہ میں خود، کوئی ایسی نظیر پا سکا، جس میں پہلے، عرضی دعوے کا اخراج، ایسے جدید دعویٰ کے ارجاع کا مانع ہو، جس میں اسی دادرسی کی استدعا کی گئی ہو؛ — مگر جس میں بنائے دعویٰ، مختلف قرار دیا گیا ہو؛ جس سے مختلف شہادت کی ضرورت پیدا ہوئی ہو"۔ جسٹس ویسٹبری، مقدمہ مچل بنام اسٹورٹ (١٨٦١) ٣١- ایل۔ جے۔ چانسری ٣٤٦: جنہوں نے جسٹس وڈ- ١- ایچ و ایم ٣٢٦، کی تجویز کو منسوخ کر دیا؛ جسٹس وڈ نے جسٹس ویگریم کا اتباع کیا تھا، جیسا کہ اوپر لکھا جا چکا ہے۔ جو امر یہاں خاص طور سے قابل غور ہے، وہ یہہ ہے کہ جسٹس ویگریم اور جسٹس وڈ، ایک طرف، اور جسٹس ویسٹبری دوسری طرف، اس سوال کو ایک ہی نظر سے دیکھتے ہیں؛ خواہ وہ فیصلہ، جو قطعی قرار دیا جاتا ہے، انگلستان کا ہو یا ملک غیر کا۔ یہہ بھی ظاہر ہے کہ اس مقدمہ میں، جو لارڈ ویسٹبری کے سامنے تھا، ایک ہی دادرسی کی مختلف واقعات پر استدعا کی گئی تھی؛ جو دفعہ ٣٣٦ کی عکسی صورت ہے؛ جس میں مختلف دادرسی، ایک ہی واقعات پر چاہی جاتی ہے۔

ملک غیر کی عدالت امیر البحری کا یہ فیصلہ، کہ فلاں جہاز، دشمن کی ملک ہے؛ ضامنوں کے حق میں، بمقابلہ اقرار غیر جانبداری کے قطعی ثبوت ہے۔ گیئر بنام آگولر (١٧٩٨) ٧۔ ٹی۔ آر۔ ٦٨١۔ جج، کینیان، ایشہرسٹ، گراس۔ لارنس۔ یہ بلحاظ اصول امر فیصل شدہ، کسی قدر عجیب ہے؛ مگر اس سے، اس امر کے متعلق یکساں عمل کئے جانے کا اظہار ہوتا ہے؛ خواہ تجویز مستدعیہ انگلستان کی ہو یا ملک غیر کی؛

**دفعہ ۲۴۸ مسئلہ دوران مقدمہ۔** جبکہ مدعی نے، جو انگلستان میں موجود ہے، اسی بنائے دعوی پر قبل ازیں دوسرے ملک میں، کارروائی شروع کردی ہے، جو زیر تصفیہ ہے، تو یہ عام قاعدہ نہیں ہے، کہ اس کا یہ عمل، بطور عذر، انگریزی عدالت کی کارروائی کے جواب میں پیش کیا جا سکے۔" ایسی صورتوں میں، مناسب طریقہ یہ ہے، کہ یہاں درخواست دی جائے، کہ دونوں میں سے کسی ایک مقدمہ کی کارروائی روک دی جائے؛ ایسی درخواست کے پیش ہونے پر، عدالت کیلئے یہ امر کچھ دشوار نہ ہوگا، کہ مدعی سے بعض شرطیں کرائے" جسٹس پارکر، بمقدمہ (وسٹل بنام لی پیج (۱۸۵۱) ۵۔ ڈی۔ جی۔ ایس۔ ۱۰۶۔ دیکھو ایسی مقدمہ (۱۸۵۲) ۲۔ ڈی۔ ایم۔ جی ۹۲۔ جج نائٹ بروس وکرینورتھ: مدعی نے کلکتہ میں، حساب فہمی کی ایک ڈگری حاصل کی تھی؛ لیکن ایسی ڈگری، جبتک کہ اسکے ذریعہ سے حساب فہمی نہ ہو جائے، صرف دوران مقدمہ کی ایک کارروائی متصور ہوگی، نہ کہ تجویز۔" تکلیف کے لحاظ سے، اتنا لکھنا کافی ہے ـــ کہ ان مشکلات پر نظر کرکے، جو ایسے فریقین کی دادرسی میں پیش آتی ہیں، جو وقتاً فوقتاً مختلف حدود ارضی میں منتقل ہوتے رہتے ہیں، ـــ میرے 400
نزدیک، فریقین کو، ہر ممکن عدالت کے تابع رکھنا ضرور ہے، جبکہ وہ ایک ملک سے دوسرے ملک میں سفر کرتے ہوں)، اور دو دو جگہ مقدمات چلنے کی خرابیوں کے انسداد کی، حتی الامکان کوشش ہونی چاہیئے؛ اسطرح کہ ہر ملک کو، یہ اجازت دیجائے کہ وہ شاہی ممالک محروسہ کے کسی حصہ کی جملہ کارروائی سے مستفید ہو سکے۔" جسٹس کیمڈن، بمقدمہ سلی بنام ایڈورڈس (۱۷۹۲) ۳۔ ایس ڈبلیو۔ ۱۱۷۔ مرافعہ از جمیکا۔

"اس قسم کی درخواستوں کے متعلق، عدالتوں کو، جن اصول پر عمل کرنا چاہیئے (یعنی: مدعی کو حکم دیا جائے، کہ وہ، انگلستان یا ملک غیر کی کارروائیوں میں سے، ایک کارروائی کو منتخب کرے۔) انسے ہم مقدمہ میک ہنری بنام لیوس (۱۸۸۲) ۲۲۔ چانسری ڈویژن۔ ۳۹۷۔ جج ہیسل۔ کاٹن۔ بوئن، میں کامل طور سے بحث کر چکے ہیں۔" ججان مذکور نے جسٹس چٹی، (۱۸۸۲) ۲۱۔ چانسری ڈویژن ۲۰۲ کے فیصلہ کو بحال رکھا تھا؛ جس میں مدعا علیہ کی درخواست یہ تھی، کہ انگلستان کی کارروائی، اس بنا پر روک دی جائے، کہ بیرون ملک اس کے متعلق کارروائی ہو رہی ہے۔ ۱۱، جسٹس لنڈلے نے کہا: کہ "ہمارے

نزدیک، یہ فیصلہ قابلِ قدر ہے؛ اور جہاں تک میں سمجھتا ہوں، اس کا ماحصل یہ ہے: کہ جب مدعی، ایک ہی معاملہ کے متعلق، یہاں اور نیز بیرونِ ملک میں کارروائی کر رہا ہو، اور درخواست اس امر کی پیش ہو، کہ وہ، ایک مقام کو منتخب کرنے پر مجبور کیا جائے، تو درخواست گزار کو، صرف یہی نہیں دکھانا چاہئے کہ ایک ہی معاملہ کے متعلق دو کارروائیاں ہو رہی ہیں؛ بلکہ اس سے ایک قدم آگے بڑھکر، یہ ظاہر کرنا چاہئے کہ اس میں فی الحقیقت زحمت ہے: اور مدعی علیہم کو، دہری کارروائیوں سے، زحمت میں ڈالنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ مزید براں میرے نزدیک، عدالت کو بہت سوچ سمجھکر، ایسے مقدمات میں دست اندازی کرنی چاہئے؛ اس وجہ سے کہ یہاں کی عدالتیں، ان فوائد سے ناواقف ہوتی ہیں، اور نہ ہو سکتی ہیں؛ جو ملک غیر میں، دعوی چلانے سے کوئی شخص حاصل کرنے کی امید کر سکتا ہے۔[1] مقدمہ پرویں گالو کمپنی بنام باکو وائلڈ ۲۳ء چانسری ڈویژن۔ ۲۲۵ جج صاحبان۔ لنڈلے و بوون ۱۸۸۳ء جنہوں نے جسٹس بیکن کے فیصلہ کو بحال رکھا۔

دیکھو! مقدمہ ڈیلان بنام الورس (۱۷۹۸ء) ۴۔ وسی۔ ۲۵۷۔ جج، لوبرو۔ ایلے بنام ایکنسن (۱۸۰۲ء) ۲۔ ایسٹ۔ ۲۲۵۔ جج، ایلنبرو وغیرہ۔ ومقدمہ فلپورلٹ بنام ایگارڈ (۱۸۲۸ء) ۲۔ وائی وجے۔ ۹۰۔ جج، گارو۔ بلک۔ واگھان۔ ومقدمہ کاکس بنام میچل (۱۸۵۹ء) ۷۔ سی۔ بی (سلسلہ جدید)۔ ۵۵۔ جج، آرل۔ ولیمس کروڈر بائیلس۔ مقدمہ اسکاٹ بنام سیمور (۱۸۶۲ء) ۱۔ ایچ وسی۔ ۲۱۹۔ جج، پولک۔ مارٹن برآمول وائلڈ۔ وٹیمن۔ ولیمس۔ کرامپٹن۔ ولز۔ بلیکبرن ومقدمہ مالی آف (۱۸۶۹ء)۔ ایل۔ آر۔ ۲۔ ۱۔ ے وائی۔ ۲۵۶۔ جج، کلیسبی۔ ومقدمہ ولسن بنام فرنچ (۱۸۷۱ء) ایل۔ آر۔ ۱۳۔ ای کیو۔ ۳۶۲۔ جج، مالنس۔ ومقدمہ کیتھرینا چیارٹیکی (۱۸۷۶ء) ۱۔ پی ڈی۔ ۳۶۸۔ جج، فلیمور؛ ومقدمہ کریجنس بوری (۱۸۸۵ء) ۱۰۔ پی۔ ڈی۔ ۱۴۱۔ جج صاحبان جیس کو بیگلے اور ایرٹنے

[1] چارڈیمی کی یہ رائے ہے کہ دوران مقدمہ کا استفسار ایک ناجائزی کا اشتباہ ہے؛ اور بیرون ملک کا دوران [illegible] میں مقدمہ کی کارروائی کو روک دینے کی وجہ نہیں ہو سکتا۔ دیکھو اس کا مضمون رسالہ ریو سالانہ جلد دوم ص [illegible]

بحال رکھا؛ اور جسٹس ایشر نے اختلاف کیا؛ و مقدمہ تھارنٹن بنام تھارنٹن (۱۸۸۶)
۱۱ ۔ پی ڈی ۔ ۱۷۶ ۔ ۱ ۔ نج، کالٹن ۔ بوٹن ۔ و فرائی، جنہوں نے جسٹس بٹ کے فیصلہ
کو بحال رکھا تھا؛ و مقدمہ مٹرمی بنام بینی (۱۸۸۷) ۲۵ ۔ چانسری ڈویژن ۔
401 ۔ ۹۱۴ ۔ نج، کالٹن ۔ لنڈ نے و لوپس، جنہوں نے جسٹس نارتھ کے فیصلہ کو منسوخ
کر دیا؛ مقدمہ ڈیلان الوارس ۔ و ڈکس بنام مچل کے متعلق؛ مقدمہ میک ہنری
بنام لیوس میں ابحث ہو کر یہ قرار پایا : کہ مقدمہ کے دو جگہ چلنے کی زحمت انتہائی
آسانی کے ساتھ، اس وقت ثابت ہو جاتی ہے، جب دوسرا مقدمہ اسکاٹلینڈ
یا آئرلینڈ، اور غالبا انگریزی حکومت کے کسی دوسرے حصہ میں چل رہا ہو؛
بہ نسبت اسکے کہ وہ کسی ایسے ملک میں دائر ہو، جو حکومت غیر میں واقع ہے ۔
لیکن مقدمہ کوہن بنام راتھ فیلڈ (۱۹۱۹) ۱ ۔ کے ۔ بی ۔ ۴۱۰ ۔ سی اے میں
جسٹس اسکروٹن و ایٹ نے جسٹس شیرمین کی تجویز کو منسوخ کر دیا؛ اور عدالت
نے ایک مدعی کو جو انگلستان میں تنہا حکم التوائے کارروائی دینے سے
بمقابلہ ایسے مدعی علیہ کے انکار کر دیا جس نے، اسکاٹلینڈ میں مدعی پر،
دعوی دائر کر رکھا تھا ۔ عدالت کو، اس امر کا اطمینان نہ دلایا جا سکا کہ مقدمہ کو زیر
کی مسلسل پیروی، موجب پریشانی یا زحمت تھی ۔ جسٹس اسکروٹن نے، صفحہ
۴۱۵ پر لکھا : کہ مقدمہ خواہ انگریزی سلطنت کے کسی حصہ میں ہو، یا ملک غیر میں،
اس سے، ضابطہ کا ایک ہی اصول متعلق ہوتا ہے ۔ اور مقدمہ ملین بنام زامشٹین
[۱۹۱۷] ۲۳ ۔ ٹی ۔ ایل ۔ آر ۔ ۴۸۳ ۔ نج، اشبری میں، اس مدعی کو، جو انگلستان
میں تھا، بمقابلہ ایک امریکن مدعی علیہ کی کارروائی امانت انگریزی کے چلانے کے
بذریعہ حکم امتناعی، اس وقت تک کیلئے روک دیا، جبتک اس کا تصفیہ نہو جائے؛
اسلئے جو حمیرا، انگریزی حکومت کے اجزا، اور ملک غیر کی کارروائی میں کیجائی
ہے وہ، باقی رکھے جانے کے قابل نہیں نظر آتی ۔

ملک غیر کی کارروائی کے مدعی علیہ ایسے معاملات کے متعلق، ۶۰
ان سے قریب کا تعلق رکھتے ہوں، جب انگلستان میں کارروائی شروع
کریں، تو کیا طریقہ اختیار کیا جائے گا؟ ــــــ اس کے لئے دیکھو مقدمہ ٹرالش

اٹلانٹک کمپنی بنام ٹیروٹی (۱۸۶۰) جونس۔ ۳۔ ۶۰۴۔ نج، ٹو ٹو۔ ومقدمہ لا بنام گیرٹ (۱۸۷۸) ۸۔ چانسری ڈویژن ۲۶۔ مج، بیکن : جیکی تائیٹ سٹس بنگلیے۔ جمیس تھیسیگر نے کی۔ ومقدمہ منار (۱۹۰۳) پی۔ ۹۵۔ نج، بک نیل : دوسرے مقدمہ سے ظاہر ہوتا ہے، کہ جو معاہدہ کسی معاملہ کو ملک غیر کی عدالت میں پیش کرنے کا کیا جائے، وہ از روئے کامن لا یا رو ہیمر ایکٹ ۱۸۸۹ء دفعہ ۱۸ کے سپرد ثالثی کا معاہدہ متصور ہوگا؛ اور معناً، اس کی پیروی، مقدمہ کروجینر و کمپنی بنام گرویان (۱۹۰۹) ۱۔ چانسری ۲۱۴۔ نج، آیو۔ ومقدمہ کیپ ملینکو (۱۹۱۳) پی۔ ۱۳۰۔ نج، ایونس۔ پی میں کی گئی، جس میں انگلستان کی کارروائی روک دی گئی تھی؛ کیونکہ جہاز کی ٹلٹی میں، ایک شرط یہ تھی: کہ امر نزاعی کا فیصلہ ہیمبرگ میں، جرمنی قانون کے مطابق کرایا جائے گا۔ اور نیز، مقدمہ چانسبری مینوسپل کونسل بنام اسٹورٹ ایچ۔ ایل (۱۹۰۹) ڈبلیو۔ این۔ ۱۶۱۰ میں، جس میں ایک ایسے معاہدہ کی کارروائی، اسکاٹلینڈ میں روک دی گئی، جو اسکاٹلینڈ میں ہوا تھا؛ اور جس کی تعمیل جنوبی افریقہ میں قرار پائی تھی: مگر اس خیال سے، کہ انگلستان کی کارروائی مسلسل، بلا وقفہ چلتی رہے، تصفیہ انگریزی قانون کی رو سے ٹھہرا تھا۔ نیز ملاحظہ ہو ایمپنیا کو برا ٹینز لمیٹیڈ بنام را یونفو لمیٹیڈ (۱۹۱۲) ۱۰۵۔ ایل۔ ٹی ۸۴۶۔ سی۔ ۱۰۱۔ نج، کوزنس ہارڈی میر منشی فارول ؛ ایک مقدمہ استقرار حیثیت کے مدعی علیہ نے، جو انگلستان کے تابع ملک میں چل رہا تھا، انگلستان میں، ذاتی مقدمہ کی کارروائی شروع کی؛ بربنائے اختیار تمیزی، اس کی کارروائی روک دی گئی۔ مقدمہ پشاور (۱۸۸۳) ۸۔ پی۔ ڈی۔ ۲۲۰۔ نج، ہیلیمورہ

اگر انگلستان میں کارروائی شروع کرنے کے وقت، بیرون ملک کا مقدمہ زیر تصفیہ ہو، تو جو فیصلہ، بیرون ملک انگلستان کی کارروائی کے دوران میں صادر ہوگا، اس میں، امر فیصل شدہ عارض نہ ہو سکے گا۔ چاہئے یہ تھا، کہ انگلستان کی عدالت سے درخواست کی جاتی، کہ دونوں کارروائیوں میں سے، ایک کارروائی کو منتخب کرنے کے لئے زور دیا جائے۔ مقدمہ ڈی ٹولا وی ارمینیانا سکولو

(١٨٧٦) ا۔ پی۔ ڈی۔ ٣٠٢٩ ۔ نج فلیمور ؒ

یہ بھی ظاہر ہے، کہ دوران مقدمہ ذاتی بیرون ملک مدعی کو انگلستان کے مقدمہ متعلقہ حیثیت میں، انتخاب پر مجبور کرنے کے لئے، کافی وجہ نہیں ہوسکتی۔
مقدمہ بولڈ بکلا (١٨٥١) ٧ مور۔ پی۔ سی۔ ٢٦٧ ۔ نج، جرووس لو

بیرون ملک کے مقدمہ کے دوران میں، جو کارروائی، جائداد موقوعہ انگلستان کی حفاظت کے لئے کیجاتی ہے، اسکے لئے دیکھو مقدمہ کورک شپنگ بنام روبارٹس (١٨٢١) ٦ ۔ نم ١٠ ۔ ن ڈ، لیچ۔ ومقدمہ ٹرانسیلٹنک کمپنی بنام شیردی بٹ حسب سابق ؒ

مقدمہ مینہم (١٨٩٧) پی۔ ٣١ ۔ نج گورل بارنس میں، بیرون ملک اس امر کے متعلق ضمانت کا دیا جاتا، کہ جو کچھ عدالت مجاز سے تجویز ہوگی، اسکا ایفا کیا جائیگا، ملک غیر میں کارروائی آغاز کرنے کے مساوی نہیں متصور ہوگا ؒ
حدود ارضی سے باہر تعمیل سمن کی درخواست پر، ملک غیر کے مقدمہ کے دوران کا جو اثر ہوگا، اس کے لئے دیکھو مقدمہ وی ہگن (١٩٠٨) پی۔ ٩٨ ۔ نج، اور سٹوٹن۔ فارول: جنہوں نے باگر ڈوپن کے فیصلہ کو منسوخ کردیا

402

**دفعہ ٣٣٩** جب انگلستان کی کارروائی پہلے شروع ہو جائے، تو اس میں شک نہیں، کہ عام قاعدہ کے لحاظ سے فریقین ممنوع ہیں، کہ وہ، اسی مقصد کے لئے جس کے واسطے وہ عدالت ہٰذا میں کارروائی کر رہے ہیں، کسی دوسری عدالت میں — خواہ وہ اس ملک کی ہو یا دوسرے ملک کی — کوئی کارروائی شروع کریں؛ لیکن اگر کسی فریق کو یہ خیال ہو، کہ اس کے مقدمہ میں، کوئی امر ایسا ہے، جس سے اس عام قاعدہ کا استثنا قائم ہوتا ہے، تو میرے خیال میں اسکے لئے صحیح طریقہ یہ ہوگا، کہ وہ بطور خود کسی دوسری عدالت میں کارروائی شروع نہ کرے؛ بلکہ ایسی کارروائی کرنیکے لئے عدالت سے اجازت چاہے۔ جسٹس کاٹنہام مقدمہ ووڈبرن بنام ووڈبرن (١٨٩٠) ٤ ۔ ایم وسی آر۔ ٥٩٦ جن اصول پر، اس کا تصفیہ ہوگا، کہ آیا دو دو جگہ مقدمہ چلانے کی اجازت دیجائے؟ وہ وہی ہیں، جو دفعہ ٣٣٨ میں بیان ہو چکے ہیں۔ مقدمہ پردین گینو کمپنی

بنام کولرٹ، مندرجہ تحت دفعہ مذکور ہیں، انگلستان کی کارروائی پہلے شروع ہو چکی تھی۔ ملاحظہ ہو! مقدمہ ارم اسٹورنگ بنام ارم اسٹورنگ [۱۸۹۲] پی۔ ۹۸۔ جج، جینیُن۔

مفصلۂ ذیل مقدمات میں، دوسری کارروائی مدعی علیہم نے، جو انگلستان میں تھے، شروع کی تھی؛ اور عدالت نے، حالات کا موازنہ، اپنے اختیار تمیزی سے کیا۔

مقدمہ ہیمن بنام ہیلم (۱۸۸۳) ۲۴۔ چانسری ڈویژن۔ ۵۳۱۔ جج، برٹ۔ کاٹن۔ و بوِن؛ جنہوں نے جسٹس چٹی کی تجویز کو بحال رکھا؛ اس میں مدعی علیہ نے جو انگلستان میں تھا، ملک غیر میں کارروائی شروع کی تھی۔ قرار پایا کہ اس کو روکنے کیلئے، مخصوص طریقہ سے، زحمت ثابت ہونی چاہئے؛ و مقدمہ ڈاکنس بنام سمونٹی ۵۰۔ ایل۔ جے۔ پی۔ ۳۰۔ جج ہیسل۔ کاٹن۔ و لنڈلی؛ جنہوں نے جسٹس سٹرلنگ کی تجویز کو بحال رکھا؛ و مقدمہ حبیب (۱۸۹۶) ۱۲۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ۲۷۵۔ جج، جیین؛ و مقدمہ وارڈ پرنوب بنام وارڈ ویل [۱۹۰۹] ۲۵۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ۵۱۸۔ جج کوزنس ہارڈی، بکلے، کینیڈی؛ جنہوں نے جسٹس بگھام کے فیصلہ کو منسوخ کر دیا تھا۔ اس میں زوج نے توطن ملک غیر اختیار کر لیا تھا؛ زوجہ نے عدالتی تفریق کیلئے انگلستان میں کارروائی شروع کر دی تھی؛ اور زوج کو اپنے ملک توطن کی عدالتوں میں طلاق کی کارروائی کرنے کی ممانعت نہیں کی گئی۔

ایک وارث جو ایک انتظام وصیت کے مقدمہ کی ڈگری لیکر ماسٹر کے سامنے آیا تھا وہ اسی وصیت کی بابت اسکاٹ لینڈ میں اس کارروائی کے کرنے سے جو اس نے بعدہ شروع کی تھی، روک دیا گیا۔ مقدمہ میک ہنری بنام سیکسول (۱۸۴۹) ۱۰ ذیم و جی ۱۸۔ جج، کاٹن ہام؛ جنہوں نے جسٹس شیڈول کی تجویز کو بحال رکھا — ملاحظہ ہو ہیمن بنام کانسٹن (امریکہ) صفحہ ۲۰۱ لو

ایک سکنڈ ہا بجر جو لندن نے لیکاشیر پالاٹن کی عدالت میں کارروائی شروع کی تھی؛ حالانکہ اسکو اطلاع مل چکی تھی کہ ایک ایسی کارروائی ہائیکورٹ میں شروع ہو چکی ہے؛ اسکو کارروائی سے روک دیا گیا۔ مقدمہ گنولی برادران لمیٹیڈ و دو بنام گنولی برادران لمیٹیڈ [۱۹۱۱] ۱۔ چانسری۔ ۳۰۰۔ جج، کارکوزنس ہارڈی۔ موٹن۔ بکلے۔

**دفعہ ۲۲۰ — ملک غیر کی تجویز استقرار حیثیت متعلقہ ملکیت (in rem)**

جائداد منقولہ کی وقعت سے، دفعہ ۱۴۹ میں، اور ملک غیر کی تجویز طلاق کی وقعت سے، دفعات ۱۵۰ و ۱۵۱ میں بحث ہو چکی ہے۔ انگلستان میں، ملک غیر کی تجویز جواز نکاح کی
403 وقعت کے متعلق، اب تک پورے طور سے کبھی بحث نہیں ہوئی ہے؛ جسٹس آرڈوک نے، مقدمہ راک بنام کارولث (۱۸۴۷) ۱۱ ۔ ویسین ۔ ۱۵۹ میں کہا تھا: کہ ایسی تجویز، اگر با اختیار عدالت سے صادر ہو، تو وہ قطعی متصور ہوگی لیکن اس امر کی تفصیل کی نوبت نہیں آئی، کہ با اختیار عدالت کیا ہے؟ جسٹس فنچ (ناٹنگھام) نے، جو کچھ کانگٹن کے مقدمہ (۱۸۷۷) ۲ ۔ ایس ڈبلیو ۔ ۲۲۹ میں کہا، وہ اس سے کچھ کم مبہم نہیں ہے؛ اور جب ملک غیر کے فیصلے کے متعلق یہ کہا گیا تھا، وہ طلاق کا فیصلہ تھا۔ جسٹس سمسٹن نے، اسکرم شائر بنام اسکرم شائر (۱۷۵۲) میں، مقام تعمیل معاہدہ پر بڑا زور دیا تھا۔ ۲ ہیگ کونسٹ۔ ۴۰۸ و ۴۱۹ سے؛ اور جسٹس اسکاٹ (اسٹول) نے، مقدمہ سنکلر بنام سنکلر (۱۷۹۸) ۱ ۔ ہیگ کانسٹ ۲۹۷ میں بھی یہی عمل کیا، مگر نہ جسٹس سمسٹن کی طرح، عدالت کے مفروضہ مجاز؛ بلکہ اس بنا پر کہ "نکاح کا جواز، بڑی حد تک، اس ملک کے قواعد پر منحصر ہوتا ہے، جہاں وہ منعقد ہوتا ہے"۔ اور اس کو وہیں کی عدالتیں بہتر طریقہ سے سمجھ سکتی ہیں — جسٹس موصوف نے یہ بھی لکھا: کہ "وہ یہ کہنے کے لئے تیار نہیں ہیں، کہ ایک تیسرے ملک کی عدالت کا فیصلہ ایسے نکاح کے جواز میں، جو نہ اسکے ملک میں منعقد ہوا ہو، اور نہ اسکے ملک کی رعایا کے مابین تھا، عام طور سے، تمام عالم میں قابل قبول متصور ہوگا"۔ مقابلہ کرو مقدمہ کیز بنام کیز (۱۹۲۱) پی ۔ ۲۰۴ ۔ جج ہارویک ۔ پی کے ساتھ، جس میں انگلستان کی عدالت نے اس امر کے تسلیم کرنے سے انکار کر دیا، کہ ہندوستان کی عدالتوں کو، ان لوگوں کے نکاحوں کی تنسیخ کا اختیار حاصل ہے، جن کا توطن، ہندوستان کا نہ ہو؛ اگرچہ نکاح وہیں منعقد ہوا ہو؛ اور فریقین وہیں رہتے ہوں۔

# فصل ہیجدہم 404

## ضابطہ

دفعہ ۳۴۱ انگلستان کی عدالتوں کا ضابطہ، کلیتاً انگریزی قانون کا تابع ہے۔ خانگی قانون بین الاقوام کے اس مسئلہ پر، کہ ضابطہ، قانون مقام عدالت کا تابع ہے، اصولاً کبھی کوئی اعتراض نہیں ہوا ہے؛ اگرچہ بعض صورتوں میں، اسکے متعلق کئے جانے کی نسبت شبہات پیدا ہوتے ہیں۔ بارٹولس کہتا ہے: کہ "مقدمہ کے ضابطہ کارروائی سے متعلق سوال کیا جاسکتا ہے"۔ یہ امر ناممکن ہے کہ کسی عدالت میں ہر ایسے مقدمہ کے لئے، جسمیں ملک غیر کے امور یا افعال زیر بحث ہوں، جدید ضابطہ کارروائی اختیار کیا جائے؛ کیونکہ نہ وہاں اسکے ذرائع، اور نہ اس کا تفصیلی علم پایا جاسکتا ہے، اور نہ اس کی خواہش کرنے کی کوئی وجہ ہوسکتی ہے؛ کیونکہ ملک غیر کے حقوق کی تعمیل کے — خواہ وہ بربنائے رعایت باہمی ہو، یا بربنائے انصاف، — اس سے بڑھکر نہیں ہوسکتی، کہ ان کو وہی وقعت دیجائے، جو خود اس ملک کے حقوق کو دیجاتی ہے؛ اور فریق مقدمہ کو اسی دادرسی کا مستحق قرار دیا جائے؛ اور اس سے، انہیں قواعد کی پابندی کرائیجائے، جو اس دادرسی کے حصول کے لئے ضروری ہیں۔ البتہ اس امر میں بعض اوقات شبہ ہوسکتا ہے کہ قانون مقام عدالت کا کوئی مخصوص قاعدہ، اصلی قانون کا جزو ہے، یا قانون اجرائی (ضابطہ) کا؟ — اس سوال کا فیصلہ فطری طور سے، قانون مقام عدالت کی رو سے کیا جائے گا۔

قانون فریب کی دفعہ (۴) جسمیں بعض معاہدات کے متعلق یہ حکم ہے: کہ ان کی بابت دعوی نہیں ہوسکے گا، — ایک حکم متعلق بہ ضابطہ ہے۔ مقدمہ لیروکس بنام براؤن (۱۸۵۲) ۱۲ سی۔ بی۔ ۸۰۱۔ میں بحیثیت ہمنگ

ایکٹ مجریہ ۱۸۲۵ء اور سنہ ۱۸۹۲ء کی سمجھی جاتی ہے۔ مقدمہ مولس بنام
اون [۱۹۰۷ء] ۱۔ کے۔ بی۔ ۴۶، صفحہ ۵۳۷۔ بنچ، کا آئینز ٹولیسکن
منی لنڈرس کی ایکٹ بابتہ سنہ ۱۹۰۰ء کا یہ حکم، — کہ عدالت میں کارروائی
شروع کرنے کے بعد، خاص قواعد متعلق نہوں گے، — ضابطہ کا حکم
نہیں ہے۔ مقدمہ سریجنیڈ کمپنی بنام لوکن [۱۹۰۹ء] ۲۲۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔
۲۴۵۔ بنچ، ر ڈیلے ؀

اب صرف بعض مقولہ جات قانونی کے استعمال، اور انکے استعمال میں
جو غلطیاں کیجاتی ہیں، ان سے محفوظ رہنے کے متعلق، لکھنا باقی رہجاتا ہے ؀

**دفعہ ۲۴۲** اس کا فیصلہ، قانون مقام عدالت سے کیا جاتا ہے، کہ دعوی کس کے نام سے دائر ہوگا؟ — اس حد تک، کہ یہ مسئلہ حق متدعویہ سے، جدا کیا جاسکتا ہو۔ (دیکھو! دفعہ ۱۳۵؛ اور مقدمات، ان ناموں کے متعلق، جن کے ساتھ، ملک غیر کی حکومت جمہوری کو، زیر دفعہ ۱۹۲، دعوی دائر کرنا چاہیے۔ نیز ملاحظہ ہو! مقدمہ ولف بنام اوکسہا مر (۱۸۱۷) ۶۔ ایم و ایس۔ ۹۲۔ صفحہ ۹۹؛ جسمیں فیصلہ، عدالت ہنگس البنز و نے صادر کیا تھا ؀

405 **دفعہ ۲۴۳** ذاتی دعاوی کی میعاد، (Prescription) انگلستان میں، قانون مقام عدالت پر منحصر سمجھی جاتی ہے؛ لیکن یہ مسئلہ تمام دنیا میں یکساں طور سے نہیں تسلیم کیا جاتا؛ اور اصولاً بھی قابل اعتراض ہے۔ دیکھو! دفعات ۲۲۸ و ۲۲۹۔ مگر جائداد غیر منقولہ کی میعاد، قانون مقام وقوع پر منحصر ہوتی ہے۔ دفعہ ۱۷۱۔ سامان ذاتی کے مقدمات کے لئے، دیکھو! صفحات ۱۸۸ و ۱۸۹۔

**دفعہ ۲۴۴** قانون مقام عدالت ہی سے اس کا بھی تصفیہ کیا جاتا ہے کہ آیا کسی خاص قسم کے دعوی، مثلاً ہنڈی وغیرہ، — کے لئے کسی مخصوص ضابطہ سے استفادہ کی اجازت دی جاسکتی ہے یا نہیں؟۔

**دفعہ ۲۴۵** قانون مقام عدالت ہی سے اس کا تصفیہ کیا جاتا ہے؛ کہ آیا ذات پر، کوئی جبر جائز رکھا جائے گا؟ — مثلاً قید، یا یہ حکم، کہ کوئی شخص، ملک سے باہر نہ جانے پائے (Ne exeat regno)۔

ایک زمانہ میں یہ فرض کیا گیا تھا کہ ایسے معاہدہ کے متعلق، جس کے صحیح قانون سے، ایسا ضابطہ مستنبط نہ ہوتا ہو، قیدہ نہ ہونی چاہئیے۔ مقدمہ ٹیلیریٹیڈ بنام بولانکر (۱۷۹۷) ۳۔ ویس۔ ۲۴۴۔ بج، لوتبرو کو و مقدمہ میلان بنام فوربیس (۱۷۹۷) ۱۔ بوس و پال۔ ۱۴۸۔ بج، آیر۔ روک بمقابلہ جسٹس ہیتہ کے، جنھوں نے صحیح اصول قائم کئے تھے۔

ان صحیح اصول کو جسٹس ایلنبرو نے، مقدمہ تیلے بنام الفسین (۱۸۰۲) ۲۔ ایسٹ ۴۵۵۔ میں قائم رکھا۔ اور نیز جسٹس ٹنڈن ونڈن وغیرہ نے، مقدمہ وی۔ لاویگا بنام ویانا (۱۸۳۰) ۱۔ بی وایڈ ۲۸۴ء۔ اور جسٹس ٹنڈل و ٹیکمان نے، مقدمہ برٹیلاٹ بنام سینڈوز (۱۸۳۷) ۴۔ اسکاٹ۔ ۲۰۱ء۔ اور جسٹس چیمسفورڈ نے، مقدمہ لیورپول میرین کریڈٹ کمپنی بنام ہنٹر (۱۸۶۸) ال۔ آر۔ ۳۔ چانسری مرافعہ جات، ۴۷۹ء میں۔

**دفعہ ۴۴۶** قانون مقام عدالت ہی سے اس کا بھی تصفیہ ہوگا: کہ آیا دعویٰ کے جواب میں مجرا واشت (set-off) کا عذر پیش ہو سکتا ہے؟ — یہ ان دوسرے عذرات سے، جو دعوے کے جواب میں پیش ہو سکتے ہیں، جدا ہے۔

مقدمہ ایلن بنام کیمبل (۱۸۴۸) ۶۔ مو۔ پی۔ سی۔ ۲۱۴۔ بج، کا کرتن نے جسٹس ہیرٹن لیہ کے بیان کی — جو انھوں نے مقدمہ راکے بنام اورین (۱۸۷۵) ال۔ آر۔ ۱۰۔ کیو۔ بی۔ ۵۴۱ء۔ اور جسٹس و لز نے، مقدمہ میر بنام ٹوریسر (۱۸۶۴) ۱۶۔ سی۔ پی۔ (سلسلہ جدید) ۴۹۶ء میں — صفحہ ۶۵۵ کیا تھا، — توضیح کی ہے۔

لیکن جس حالت میں قانون دیوالیہ کی رو سے، امناء — یا جس نام سے وہ لوگ موسوم کئے جاتے ہوں، جو کہ قرضخواہوں کی طرف سے جائداد کا انتظام کر رہے ہوں، — اور جائداد کے مدیون میں، جو کہ شخص دیوالیہ کا دائن بھی ہو، مجرا واشت کا قاعدہ جاری ہو، تو امنائے مذکور، اس قاعدہ کے پابند رہیں گے؛ خواہ وہ کہیں دعویٰ کریں، کیونکہ وہ مدیون کی جائداد کو، اس پابندی کے ساتھ لیتے یا اسکی نمایندگی کرتے ہیں۔

مقدمہ میکفرلین بنام نارس [۱۸۶۲] ۲۔ بی وایس۔ ۷۸۳۔ نج، کاکبرن، وٹیمن، بلیکبرن، کرامپٹن ج ج

**دفعہ ۳۴۷** — جس حالت میں، معاہدہ کے صحیح قانون سے، جو ایک غیر متحدہ جماعت (Un in corporated firm) کے ساتھ کیا جائے، اس کا ہر شریک، بااتباع کسی ضابطہ کے، کل کا ذمہ دار قرار پاسکتا ہو، تو اس کا تصفیہ، قانون مقام عدالت کریگا؛ کہ آیا کسی شریک پر، منفرداً دعویٰ دائر ہوسکتا ہے، قبل اسکے کہ دوسرے شرکاء پر دعویٰ کیا جائے؟

مقدمہ بک بنام کیرڈ (۱۸۷۵) ایل۔ آر۔ ۱۰ کیو۔ بی۔ ۲۷۶ نج، بلیکبرن۔
سیلور۔ فیلڈ: اس اصول سے، ایک متوفی شریک کی جائداد کے اہتمام میں، کام لیا گیا۔
مقدمہ ووشش وتیھن بنام لڈرک [۱۸۹۶] ۲۔ چانسری۔ ۸۲۶ نج، ستومر ج

**دفعہ ۳۴۸** — کسی خاص قسم کی شہادت کے ادخال، اور اس کی وقعت کا اندازہ، مقام عدالت کے قانون سے کیا جائے گا۔ دیکھو دفعات ۱۲۴ و ۲۰۷ تا ۲۰۹، 406
ان سوالات کے لئے، جو اس قاعدہ کے استعمال سے پیدا ہوتے ہیں۔

مقدمہ ٹولا بنام ہارٹلے (۱۸۴۱) ۱۔ وائی و سی۔ چانسری۔ ۱۱۴ نج، نائٹ بروس کا، جو خلاصہ حاشیہ پر دیا گیا ہے، وہ غلطی میں ڈالنے والا ہے۔
اندراج اور تحریر، قانون مقام وقوع کے لحاظ سے، صحیح دستاویز انتقال، سمجھی جاتی تھی؛ اور اسی قانون کے لحاظ سے اس کا تصفیہ ہونا صحیح تھا: اور اس بنا پر، انگلستان کے قانون شہادت کی خلاف ورزی نہیں ہوئی تھی ؏

شہادت میں، بعض دستاویزات کے ادخال کی نسبت، جس سے موصی کا یہ ارادہ ظاہر ہوتا تھا، کہ وہ وصیت نامہ کے ذریعہ سے، تقرر کے اختیار کو عمل میں لائیگا؛ یہ طے ہوا، کہ اس سے قانون انگلستان، جو قانون مقام عدالت تھا، متعلق ہوگا؛ اگرچہ موصی کا توطن، فرانس کا تھا۔ مقدمہ شولفیلڈ [۱۹۰۵] ۲۔ چانسری ۴۰۸۔ نج، کیکوچ ج؛ عام امور کے متعلق، دیکھو مقدمہ ایسٹ ہیولٹ و فرنس جنکشن ریلوے کمپنی (۱۸۵۱) ۳۔ ایچ۔ ایل۔ سی۔ ۱ نج، بروہام لو؛ ایبٹ بنام ایبٹ (۱۸۶۰) ۲۹۔ ایل جے (سلسلہ جدید) پی۔ ایم واے

۵۷- جج، کرانسول ہی و فیلے بنام فیلے (۱۸۶۲) ۳۱-ایل- جے (سلسلہ جدید)
پی- ایم- اے- ۱۴۹- جج، کرانسول ہی

**دفعہ ۳۴۹** انگلستان کے قانون کا وہ قاعدہ، جس کی رو سے مقدمہ کا کوئی فریق یا گواہ، ایسے مجبور نہیں کیا جا سکتا، کہ وہ کسی ایسے امر کا اظہار کرے، جس سے وہ کارروائی فوجداری یا ضبطی جائداد کا مستوجب ہو جائے؛ ان صورتوں سے بھی متعلق ہوتا ہے؛ جن میں شخص مذکور، بیرون ملک، کارروائی فوجداری یا ضبطی جائداد کا مستوجب ہوتا ہو، بشرطیکہ عدالت، ملک غیر کے اس قانون سے، کافی طور سے آگاہ کیجائے؛ جسکی رو سے ایسا عمل ہو سکتا ہے۔

یونائیٹڈ اسٹیٹس آف امریکہ بنام میکرے (۱۸۶۷) ایل- آر- ۳- اے کیو- ۳۲۷- جج، ہٹو ٹو ہا ۳- چانسری مرافعہ- ۹، ۷- جج، جیمسفورڈ جنہوں نے مقدمہ بادشاہ جزائر صقلین بنام ولکاکس (۱۸۵۱) ا سم سلسلہ جدید- ۳۰۱- جج، کو نیوز تھیہ کے عام اصول کو منسوخ کر دیا، اگر بعد کے فیصلوں میں، اسکی صحت تسلیم کیجانے لگی؛ کیونکہ اسوقت قانون ملک غیر کے متعلق کافی آگاہی نہ تھی ہی

**دفعہ ۳۵۰** مقدمہ کی کارروائی کو، اس غرض سے روک دینے کے متعلق، کہ ملک غیر کے قانون یا کسی دوسرے امر کا تصفیہ، ملک غیر کی عدالت سے ہو جائے؛ جو اختیار تمیزی، عدالتوں کو حاصل ہوتا ہے!۔ اسکے لئے، دیکھو! تجویز لارڈ سلبورن، بمقدمہ فاسفیٹ سیوج کمپنی لمیٹیڈ بنام مولسین (۱۸۷۶) ا- مرافعہ- کینیڈا- ۷۸۰!۔ و مقدمہ لوولینڈ و بنام لو (۱۸۹۴) ا- چانسری- ۱۴۷- جج، نارتھ، صفحہ ۱۵۰-

**دفعہ ۳۵۰ (الف)** برعکس اسکے، انگریزی عدالتیں، ایسے مقدمات کو لیں گی؛ جن میں، ملک غیر کی عدالتوں کو کسی امر کے تصفیہ کے لئے، انگریزی قانون کی توضیح کی ضرورت ہو۔

مقدمہ کارنٹی ٹرسٹ کمپنی بنام ہنتی (۱۹۱۵) ۲- کے- بی- ۵۳۶-
جج، پکفورڈ۔ بنکیز، جنھوں نے جسٹس بلیکبرن کی تجویز کو بحال رکھا، بکلے نے
اختلاف کیا ہی و مقدمہ ہوپ بنام ہوپ (۱۸۵۴) ۷- ڈی- ایم و جی- جج،
کرنیورتھ ہی

407

**دفعہ ۳۵۱** قانون مقام عدالت ہی کے ذریعہ سے، اس تقدم کا تصفیہ ہوگا، جو کسی متروکہ کے اہتمام میں، خاص قسم کے دائنوں کی جماعت یا غیر کفالتی قرضہ کو دیا جائے گا۔ سب سے پہلے متروکہ، تمام کفالتوں سے سبکدوش ہونا چاہئے؛ کیونکہ کفالت کا معاملہ متعلق بہ جائداد ہے۔ دیکھو دفعات ۱۱۰۔۱۱۱؛ ماخر الذکر ان مستثنیات میں ہے، جن کی نسبت کہا جاتا ہے، کہ وہ قاعدہ کو ثابت کرتے ہیں۔ یہ مقدمات، ایسا قانون کے تابع رہتے ہیں، جو اہتمام متروکہ کا صحیح قانون سمجھا جاتا ہے، نہ کہ حقیقی عدا کے قانون کے۔ اور نیز دیکھو دفعہ ۱۴۸، اور اس قاعدہ مندرجہ دفعہ ۲۱۱ کو، کہ ملک غیر کی عدالت کا فیصلہ، انگلستان میں قرضہ کے سادہ معاہدہ کے مساوی متصور ہوتا ہے۔

امیر البحری کے صیغہ میں، جو کارروائی، عام استقرار حیثیت کے لئے کیجاتی ہے اس میں مراہن اور ناخدا کے دعویٰ اجرت اور تقسیم میں بھی، تقدم کا تصفیہ، قانون مقام عدالت سے ہوتا ہے۔ مقدمہ جہاز نگیس ۱۹۰۳ء ۱ پی۔ ۴۴ بج فلیمور ۵

**دفعہ ۳۵۲** مرافعہ کی میعاد کا تصفیہ بھی، قانون مقام عدالت سے کیا جاتا ہے۔

مقدمہ لوپز بنام برسلم ۱۸۴۴ء ۴ مو۔ پی۔ سی۔ ۳۰۰ بج کیمبل ۶

# ثبوت قوانین ملک غیر

چونکہ ملک غیر کے قوانین کا ثابت کرنا، ضابطہ کا ایک جز ہے، اس لئے، اس کا انحصار، قانون مقام عدالت پر ہوتا ہے، لیکن اس کے متعلق، جو قواعد، انگلستان میں جاری ہیں، ان کا یہاں درج کردینا فائدہ سے خالی نہ ہوگا۔

**دفعہ ۳۵۳** ملک غیر کے قانون کی نسبت، یہ فرض کرلیا جاتا ہے، کہ وہ، وہی ہے، جو انگلستان کا قانون ہے؛ بجز انگلستان کے قانون کے ان اجزا کے، جو مخصوص آئین اور مخصوص عمل کے ساتھ مہیا کئے گئے ہیں؛ مثلاً عدالت وِیوالیہ وغیرہ۔

یہ امر کہ ملک غیر میں بھی، ایسا آئین موجود اور کار فرما ہے، اور دوسری حیثیت سے بھی، انگلستان اور ملک غیر کے قوانین میں، اختلاف ہے، کسی فریق کیطرف سے، خواہ وہ مدعی ہو یا مدعی علیہ، ——— بیان ہونا، اور ثابت کیا جانا ضرور ہے۔ اگر فریق بیان کنندہ اس کو ثابت نہیں کر سکتا، تو انگلستان کا قانون، کام میں لایا جائیگا۔

براؤن بنام گریسی (۱۸۲۱) ڈو ورسے - این - پی - ۴۱ نوٹ - جج، ایسٹ، وغیرہ نیز اسمتھ بنام گولڈ (۱۸۴۲) ۴ - مو - پی - سی ۲۱ کیمپبل ——— جسٹس ولز نے، عدالت کا فیصلہ، مقدمہ لائیڈ بنام گلبرٹ - ایل - آر - آئی کیو - بی صفحہ نمبر ۱۲۹، صادر کیا تھا۔

ملک غیر کا قانون، انگریزی عدالت کے لئے ایک متعلقہ واقعات ہے، اور جو فیصلہ، عدالت ملک غیر، اپنے قانون کے متعلق کرے، اس کا تسلیم کرنا انگلستان کی عدالت پر لازم نہیں ہے۔ وہ واقعات کے متعلق، ایک ماہر فن کی رائے ہے، جو قابل وقعت ہے، مگر وہ، لازمی طور سے قطعی نہ تصور ہوگی، مقدمہ گارنٹی ٹرسٹ کمپنی بنام ہینی وکمپنی (۱۹۲۰) ۲ - کے - بی - ۶۶۳ - جج، وارنگٹن اسکروٹن۔ یکونا؛ جنھوں نے جسٹس بیل ہیک کی تجویز کو منسوخ کر دیا۔

اس مقدمہ میں جسٹس بیل ہیک نے یہ تصفیہ کیا تھا، کہ جب کسی دستاویز کی تعبیر کے متعلق، ملک غیر کے جج کی صریح رائے موجود ہو، تو انگلستان کی اس عدالت کو، جسے دستاویز مذکور کی تعبیر، ملک غیر کے قانون سے کرنی پڑے! ملک غیر کی تجویز کا اتباع کرنا لازم ہے۔ ——— عدالت مرافعہ نے، یہ طے کیا، کہ انگلستان کی عدالت کو، بطور واقعہ، اسپر غور کرنا چاہیئے، کہ آیا ملک غیر کے جج کا فیصلہ صحیح ہے یا نہیں؟ اور اس کا تصفیہ، اس شہادت سے کرنا چاہیئے، جو اس کے سامنے پیش ہو۔

بار ثبوت ان اشخاص پر عائد ہوتا ہے، جو یہ بیان کرتے ہیں، کہ ملک غیر کا قانون، انگلستان کے قانون سے مختلف ہے۔ مقدمہ ڈانا ایٹ اے - جے بنام ایسو تشو کمپنی (۱۹۱۸) اے - سی - ۳۰۱ - جج، پارکر، انگلستان کے فاضل جج، اس مرافعہ میں، جو اسکاٹلینڈ سے ہوگا، قانون

انگلستان کے متعلق، اپنی ذاتی واقفیت سے کام لیے گئے، اور اس شہادت کے پابند نہ ہونگے، جو قانون مذکور کے متعلق، عدالت تحت میں پیش ہوئی تھی۔ ڈگلاس بنام براؤن [۱۸۳۱] ۲۔ ڈو و سی ایل۔ ۱۷۱۔ نج، بروہام تو، مقدمہ کوپر بنام کوپر (۱۸۸۸) ۱۳۔ اے سی۔ ۸۸۔ 408
نج، ہالسبری۔ واٹسن و میکناٹن ؟

**دفعہ ۳۵۴** جو شہادت، ملک غیر کے قانون کی نسبت پیش کیجاتی ہے، اسکے اثر کا تصفیہ اب صرف حاکم عدالت کرتا ہے، جوری کو اس میں، کوئی دخل نہیں ہوتا۔ دیکھو دفعہ ۱۵۔ اڈمنسٹریشن آف جسٹس ایکٹ بابتہ سنہ ۱۹۲۰ء جس نے، اس قدیم عمل درآمد کو بدل دیا، جسکی رو سے، ملک غیر کے قانون کے مسائل، برنبائے واقعہ مقدمہ ہونے کے، جوری کی رائے پر چھوڑ دیئے جاتے تھے، اگر جوری ہوتی تھی، اور وہی اسکے ثابت اور ناثابت ہونے کا فیصلہ کرتی تھی۔

قانون ملک غیر، جس سے، مدعی علیہ استدلال کرتا تھا، جوری کے نزدیک قابل اطمینان طریقہ سے ثابت نہ ہوا، اس لئے انگلستان کا قانون کارمند ہوگیا، اور مدعی مقدمہ جیت گیا۔ مقدمہ ڈول ناک ڈپی لا یونین بنام اٹیکن [۱۹۱۱] ۶۔ ٹی۔ ایل۔ آر۔ ۲۷۰۔ جج، ہالسبری، ماتیشر، فرائے، جنہوں نے، جسٹس رائٹ کے فیصلہ کو، بحال رکھا ؟

**دفعہ ۳۵۵** اس لحاظ سے، کہ ملک غیر کا قانون، یا اس کا، یا انگلستان کے قانون کا اختلاف، مقدمہ کا ایک واقعہ ہوتا ہے، ہر موقعہ پر، جب اس سے کام لیا جائے، اس کا، از سر نو ثابت کرنا لازم آتا ہے، خواہ عدالت، دوسرے مقدمات میں، شہادت پیش شدہ کے لحاظ سے، اس امر سے، پوری طرح سے، واقف ہی کیوں نہ ہو۔

مقدمہ میکارک بنام گارنٹ (۱۸۵۴) ۵۔ ڈی۔ ایم۔ جے۔ ۲۸۰۔ جج، نائٹ بروس۔ و ٹرنر تو

اس میں شک نہیں، کہ اس امر کا فرض کرلینا خطرہ سے خالی نہ ہوگا، کہ ملک غیر کے قوانین، بعد کے قوانین یا انتظامات سے، تبدیل نہیں ہوگئے ہیں۔

**دفعہ ۲۵۶** ملک غیر کا قانون ہمیشہ ماہرینِ فن کی شہادت سے ثابت کیا جانا چاہیے۔ اس حالت میں بھی، کہ بحث کسی مجموعہ یا قانون سے ہو، محض اس کا پیش کر دینا کافی نہیں ہے؛ اور نہ جب اس کا حوالہ ماہر فن دے، تو اس کو مہیا کرنا ضرور ہے۔

"ماہرین فن کی رائے کو، ان کے فن کے واقعات کی نسبت، قابل ادخال قرار دینا چاہیئے؛ یہی اصول، قانون پیشہ اصحاب کی شہادت سے متعلق ہے۔ اور میرے نزدیک وہ ایسے قانون ہی تک محدود نہیں ہے، جو ضبطِ تحریر میں نہ آیا ہو؛ بلکہ ضبطِ تحریر میں آئے ہوئے قوانین سے بھی؛ جس سے واقف ہونا، ان کے لئے لازم ہے، اسیطرح متعلق ہونا چاہیئے۔ حقیقتاً اس قسم کی شہادت کا منشاء یہ نہیں ہے، کہ ضبط تحریر میں آئے ہوئے قوانین کا مضمون بیان کر دیا جائے؛ بلکہ ان کے اثر اور اس قانونی نتیجہ کا بیان کرنا مقصود ہے: جو ان سے مستنبط ہوتا ہے۔ محض مضمون کے بیان کر دینے میں، اکثر ایسے لوگوں کو غلط فہمی ہو سکتی ہے، جو اس نظام قانون سے، واقف نہ ہوں، اس لئے، گواہ سے جو چاہا جاتا ہے، وہ یہ ہے، کہ وہ، اس حکم کو بیان کرے، جو اس قانون سے نکلتا ہے۔ میرے نزدیک، یہ سلطنتوں کے باہم معاہدات سے متعلق نہیں ہے؛ کیونکہ کوئی جماعت اس مضمون سے، اس حیثیت سے واقف نہیں ہو سکتی: کہ ایسے ماہر فن کا اطلاق کیا جائے۔"

لارڈ ڈینمن بمقدمہ بیرن ڈی بوڈی (۱۸۴۴ء) ۸ کیو۔ بی۔ ۲۵۰۔ "ہمارے لئے، جو امر غور طلب ہے، وہ یہ نہیں ہے، کہ قانون منضبط کے الفاظ، کیا ہیں؟ — بلکہ یہ، کہ بہ وجود قانون کیا ہے؛ جس کا اظہار، توضیح، تعبیر اور فیصلہ جات سے ہوتا ہے"؟ — جسٹس کالرج۔ اسی مقدمہ میں، صفحہ ۲۶۵۔ 409

جسٹس کاٹن ہام۔ بر ٹو ہام۔ ڈینمن کیمبل، اور لینگ ڈیل نے، اسی مقدمہ سیسکس پیریج (۱۸۴۴) ۱۱۔ سی۔ ایل۔ و۔ ایف ۸۴۔ ۱۱۷، میں یہی رائے دی تھی، تحریر شدہ دستاویزات میں، ملک غیر کے مندرجہ قوانین کے ثبوت کے متعلق، اس سے پہلے مختلف رائے قائم ہوئی تھی۔ قدیم نظائر، مقدمہ بیرن ڈی بوڈی میں، پیش ہوئی ہیں، اور ان سے بحث کی گئی ہے۔

مقدمہ نلسن بنام بر ڈلیرٹ (۱۸۴۵) ۸۔ بیو۔ ۲۷ میں، جو تجویز — لارڈ لینگ ڈیل نے، ثبوت قانون ملک غیر کے، اس دفعہ اور دوسری دفعات

کے متعلق سے صادر کی ہے، وہ، پوری توجہ کے ساتھ پڑھنے کے قابل ہے۔

**دفعہ ۳۵۶** (الف) لیکن عدالتوں کا چند سال سے اس طرف رجحان معلوم ہوتا ہے، کہ نوآبادیات کے قوانین نکاح کے ثبوت کے واسطے، بغیر کسی ماہر فن یا بیان حلفیہ کے، قوانین مذکور کی مصدقہ نقول کے پیش کرنے کی اجازت دی جائے۔

مقدمہ بونن ہاٹ بنام بونن ہاٹ [۱۹۱۷] ایل۔ ٹی۔ جرنل۔ ۱۴۹۔ صفحہ ۱۲۵ بج، ڈیوک۔ پی؛ و مقدمہ روبنسن بنام ر (۱۹۱۷) ۱۱۵۔ ایل۔ ٹی۔ ۹۲، بج، شیرتین ؛ و مقدمہ گبسن بنام گبسن (۱۹۲۱) ڈبلیو۔ این۔ ۱۲۔ بج، ڈیوک ؛

مقدمہ براؤن بنام براؤن (۱۹۱۷) ۱۱۶۔ ایل۔ ٹی۔ ۷۰۲، میں۔ بج، ہل کی یہ رائے تھی، کہ ایسے مقدمات میں، قانون کو ثابت کرنے کیلئے، ماہر فن گواہ، کا طلب کیا جانا ضرور ہے؛ مگر انکی رائے کا اتباع نہیں کیا گیا؛ اسکاٹ لینڈ کے نکاحوں کے ثبوت کے متعلق، دیکھو، مقدمہ ڈرو بنام ڈرو (۱۹۱۲) پی۔ ۱۷۵، بج، ایوانس۔ پی ؛

**دفعہ ۳۵۷** جس ماہر فن کی شہادت سے ملک غیر کا قانون ثابت کیا جائے، اس کے لئے، یہ ضرور نہیں ہے، کہ وہ ناظم عدالت یا ایسا قانون پیشہ ہو، جو اپنا کام کرتا ہو؛ گواہ کی معقول حیثیت ہے؛ اور وہ، سرکاری اہم اور ذمہ داری کی خدمات انجام دے رہا ہے، اور انسے تعلق رکھتا ہے؛ اور ان کو عمدہ طریقے سے انجام دینے کے لئے، اسپر لازم ہے، کہ وہ قانون نکاح کے اس جزو سے واقفیت حاصل کرے؛ ایسی حالت میں، اس کی شہادت کی حیثیت، وہی ہوگی، جو ایک ناظم عدالت کی شہادت کی ہوتی۔ یہ کہنا، ناممکن ہے، کہ وہ، ناقابل ہے۔" جسٹس لینگ ڈیل، بمقدمہ سکس پیریج (۱۸۴۴) ۱۱۔ سی ایل وایف۔ ۱۴۴۔ "وہ ماہر بلحاظ عہدہ (Peritus virtutes officü) کی مدمیں داخل ہے۔" جسٹس کاٹنہام، بمقدمہ مذکورالصدر۔

متذکرہ صدر مقدمہ میں، انگلستان کے ایک رومن کیتھولک پادری

کی شہادت، جو مذہبی اختیارات کام میں لایا کرتا تھا، روما کے مذہبی قانون
کے ثبوت میں، قبول کی گئی تھی۔

ایک ملک کے قنصل اعلیٰ یا اسکے سفیر کا صداقت نامہ اس ملک کے قانون کے
ثبوت میں قبول کرلیا گیا تھا۔ مقدمہ ڈارمور (۱۸۳۲) ۳ ہیگیٹ ایکلا ۷۶۷۔ جج
نکول؛ و مقدمہ کلنگیمین (۱۸۶۲) ۳ ۔ ایس ۔ ٹی ۔ ۱۸ ۔ جج کریسول؛ و مقدمہ پرنس پی
جی اولڈنبرگ (۱۸۸۴) ۹ ۔ پی ۔ ڈی ۔ ۲۳۴ ۔ جج بٹ؛ اور یہی حال
سفارتخانہ کے معتمد کے بیان حلفی کا ہے، جس کو بلحاظ اپنے فرض منصبی کے
اپنے ملک کے قانون سے واقفیت لازم تھی۔ و مقدمہ دوست علی خاں
(۱۸۸۰) ۶ ۔ پی ۔ ڈی ۔ ۶ ۔ جج ہینن؛ اور علی ہذا القیاس ایک
رجسٹرار کا بیان، جو ملک غیر کے قانون زیر بحث کے مطابق، کاغذات
اور دستاویزات، مرتب کرنے کا عادی تھا۔ مقدمہ وائٹ لاک
(۱۸۹۹) پی ۔ ۲۶۷ ۔ جج گورل بارنس؛ اور "شک کے ساتھ"
ایک نوآبادی کے سابق گورنر کا بیان، جو یہ کہتا تھا کہ وہ انگریزی رعایا
کے قانون سے، پوری طرح واقف ہے؛ جواز نکاح کا مسئلہ زیر بحث تھا۔
مقدمہ کورٹنگ بنام کورٹنگ (۱۹۰۰) پی ۔ ۶۵ ۔ جج گورل بارنس؛ 410
اسیطرح، انجمن تعلیم قانونی کے ایک معلم رومن ڈچ قانون، کی
شہادت قبول کرلی گئی، جس نے ان لوگوں کو تعلیم دینے کے لئے، جو
ان نوآبادیات میں، وکالت کرنا چاہتے تھے، جہاں رومن ڈچ قانون
نافذ تھا، قانون مذکور بطور خاص پڑھا تھا۔ مقدمہ بریلے بنام
روڈیسیا کانسولیڈیٹڈ لمیٹڈ (۱۹۱۰) ۲ ۔ چانسری ۔ ۹۵ ۔ جج وارنگٹن؛
عدالت نے، قانون یوروگوا کے متعلق، ایک ڈاکٹر کی شہادت کو منظور
کرلیا، جو انگلستان اور اسپین کا بارسٹر تھا؛ اور جسکو، درخواست کرنے پر
یوروگوا میں، وکالت کی اجازت مل سکتی تھی۔ مقدمہ بارفورڈ بنام
بارفورڈ (۱۹۱۸) پی ۔ ۱۴۰ ۔ جج ہارج؛ لیکن مفصلہ ذیل اشخاص کی
شہادت، ناقابل قبول ہے:-

ایک سوداگر کا ــــ مقدمہ کلاک بنام لیوی (۱۸۱۲) ۳ کیمپ ۱۶۶۔
مع الینبرو ج؛ ایک معمولی شریف آدمی کی؛ ــــ جس کو جسٹس وائٹن نے
مقدمہ سرکار بنام ونٹ (۱۸۴۳) ۱۔ کار وکر۔ ۹۷ میں منظور کر لیا تھا۔
اس مقدمہ کی نسبت جسٹس کالٹن آم نے کہا ــــ کہ ایسا عمل نظمائے عدالت
اور ممبران ہاوس آف لارڈز کی عام رائے کے بالکل خلاف تھا۔ مقدمہ
سسکس پیرج (۱۸۴۴) ۱۱۔ سی ایل وایف۔ ۱۳۴ کو
ایسے شخص کی؛ ــــ جس کا علم اس ملک کے قانون کے متعلق؛
ایک دوسرے ملک کی یونیورسٹی میں پڑھنے کی بنا پر حاصل ہوا ہو۔ مقدمہ
برسٹو بنام سکول (۱۸۵۰) ۵۔ ا پینج ۲۷۵۔ نزج؛ پولک۔ ایلڈرسن۔
رولف۔ پلیٹ۔ ومقدمہ بول (۱۸۷۵) ۱۔ پی۔ ڈی۔ ۶۹۔ نزج اہتین
مقدمہ ٹرزرویلڈنگ بنام نیچ کلف [۱۹۰۶] ڈبلیو این۔ ۲۷۔ نزج کیکوچ کو

**دفعہ ۵۸۳** ماہرین فن کی شہادت ختم ہوجانے کے بعد جو کام عدالت کا رہجاتا ہے اس کو، لارڈ لینڈک ڈیل نے بیان کیا ہے؛ "اگرچہ ایک ناظم عدالت کے متعلق یہہ نہیں فرض کیا جاتا، کہ وہ، ملک غیر کے قانون سے واقفیت رکھتا ہے؛ مگر تم اسکی نسبت، یہ ضرور فرض کر سکتے ہو، کہ وہ، عام فن استدلال سے اسقدر واقف ہے کہ وہ، وکلا کی اعانت سے یہ دریافت کر سکتا ہے؛ کہ بقیاس غالب، مغالطہ کہاں کہاں واقع ہوا ہے۔ اور کس جگہہ زیادہ تر محتاط! اور کس جگہ، کمتر محتاط اشہادت کی ضرورت ہے؟ ــــ اگر ہر صورت میں، بیحد سختی کے ساتھ احتیاط کیجائے، تو اکثر صورتوں میں، انصاف رسانی محال ہوجائے گی۔ اور میں، یہہ کہنے کے لئے تیار نہیں ہوں کہ ایسی صورتیں پیش نہیں آسکتیں، جن میں، ناظم عدالت، ملک غیر کے قوانین کے الفاظ کی، تعبیر اور صورت زیر بحث سے انکے متعلق کرنے کا فرض، بطرق مناسب نہیں ادا کر سکتا! خصوصاً ایسی حالت میں، جبکہ شہادت مختلف اور غیر صریح ہو۔ مقدمہ لنڈد بنام بلیسار یو (۱۷۹۵) ا۔ ہیگ کانس ۲۱۶، میں جس میں شہادت، بند سوالات کے ذریعہ سے لی گئی تھی، اور صاف وصریح نہ تھی؛ لارڈ اسٹول نے کہا ــــ کہ وہ، اپنے خیال میں، اپنے فرائض منصبی سے تجاوز نہ کرینگے اگر وہ، شہادت سے آگے بڑھجائیں؛ لیکن

نہ ایسی شہادت سے، جو بطریق مناسب ادا ہوئی ہو۔ اور مقدمہ لنٹ بنام ملبیاربو۔ اور مقدمہ ڈارسپل بنام ڈارسپل (۱۸۵۱) ۲۔ ہیگ۔ کرنس (۴۸۵) میں، جہاں تک میں سمجھتا ہوں، انھوں نے کسی ایسی نظیر، رائے، یا فقرہ سے بحث نہیں کی، جس کا حوالہ صریح طریقہ سے گواہ نے نہ دیا تھا۔ اور اس طور سے انھوں نے، اس شہادت سے جس کا وہ بطریق مناسب ادا ہونا سمجھتے تھے، تجاوز نہ کیا۔ البتہ جن نظائر کا حوالہ دیا گیا تھا، ان کے اثرات کا، اپنے واسطے، اندازہ قائم کرنے کے لئے، انھوں نے شہادت سے تجاوز کیا؛ "تاکہ ان کو، ایسے تصورات کے قائم کرنے کا موقع ملے، جن کی مدد سے، وہ بہتر طریقہ سے، مختلف شہادتوں، اور گواہ کے مشتبہ بیان، کا فیصلہ کر سکیں"۔ مقدمہ نلسن بنام برڈپورٹ (۱۸۴۵) ۸۔ بیو۔ ۵۲۷۔ 411

جب یہ امر مسلم ہو چکا، کہ قانون ملک غیر، ایک واقعہ متقدمہ ہے، جو گواہوں سے ثابت کیا جانا چاہئے، تو یہ امر یقینی ہے، کہ اکثر مقدمات میں، اس کے متعلق جو شہادت پیش ہوگی، وہ غیر صریح اور مختلف ہوگی؛ اور ان صورتوں میں، اس سے چارہ نہیں، کہ نظائر عدالت، اس شہادت کے استعمال میں، اس اختیار تمیزی کو کام میں لائیں، جس کا دعویٰ بیان کیا گیا ہے۔

جسٹس چمسفورڈ نے، مقدمہ ڈی سور ابنا م فلپس (۱۸۶۳) ۱۰۔ ایچ۔ ایل۔ ۴۶۔ میں کہا: کہ پریوی کونسل نے، مقدمہ بریمر بنام فریمن (۱۸۵۷) ۱۰۔ مو۔ پی۔ سی۔ ۳۰۶۔ میں، وہی عمل کیا، جس عمل کے حق کا، جسٹس لینگ ڈیل نے، یہ دعویٰ کیا ہے۔ مگر انہوں نے اس احتیاط پر بھی زور دیا، جس کی طرف سے جسٹس لینگ ڈیل نے، اشارہ کیا تھا یعنی۔ جن فقرات کا، گواہوں نے، حوالہ دیا ہے، انکے سوائے کوئی اور ذریعہ علم، نہ قرار دیا جانا چاہئے۔ ایسا ہی عمل، مقدمات کالاہان بنام موریا ڈی سوراسیاھر کا مکا (۱۸۸۹) ۴۔ چانسری ڈویژن ۴۴۲۔ ۵ میں جسٹس کاٹن۔ لنڈلے اور لوپس نے کیا تھا۔

**دفعہ ۲۵۹** سنہ ۱۸۵۹ع کے ایکٹ، آئین ۲۲ و ۲۳ وکٹوریا فصل ۶۳ کی رو سے، انگلستان کے ممالک محروسہ کی ہر عدالت، مجاز ہے، کہ مقدمہ کو، اپنے سے بالاتر

عدالت میں، جو ممالک محروسہ مذکورہ میں کہیں واقع ہو — بھیجکر، یہ رائے طلب کرے، کہ واقعات مندرجہ مقدمہ سے متعلق، وہاں کا کیا قانون ہے۔ فریقین مجاز ہیں، کہ جس عدالت سے رائے طلب کی گئی، اس سے استدعا کریں: کہ ان کو، بحث کا موقعہ دیا جائے۔ اور جب یہ رائے آجائے، تو عدالت طلب کنندہ رائے پر لازم ہے، کہ وہ، اس کے مطابق عمل کرے؛ البتہ اس کو یہ اختیار ہے؛ کہ اس رائے کو، اگر وہ، قبل تحقیقات حاصل کی گئی ہے، — بشمول دوسرے واقعات مقدمہ کے بطور معمولی شہادت کے؛ یا حسب ضوابط یہ خود، قانون ملک غیر کی نسبت، بطور شہادت قطعی کے، — جوری کے سامنے پیش کرے۔ لیکن بحالت مرافعہ، ہاؤس آف لارڈز، یا پریوی کونسل، کسی ایسی عدالت کی محصلہ رائے کی پابند نہوگی؛ جنکی تجاویز پر، ان دونوں کو، علی الترتیب نظر ثانی کا حق حاصل ہے۔

**دفعہ ۳۶۰** — سنہ ۱۸۶۱ کے ایکٹ آئین ۲۴ و ۲۵ وکٹوریا فصل ۱۱ کی رو سے، ممالک محروسہ انگلستان کی ہر اعلیٰ عدالت، اس کی مجاز ہے، کہ وہ، کسی مقدمہ کو، ایسے ملک غیر کی اعلیٰ عدالت کے پاس، — جس سے اس مقصد کے لئے، بادشاہ انگلستان سے معاہدہ ہوچکا ہو، بطریق مندرجہ معاہدہ، — بھیجکر اس قانون کی نسبت رائے طلب کرے؛ جو واقعات مندرجہ مقدمہ سے متعلق ہوتا ہے۔ لیکن عدالت طلب کنندہ رائے، اس کی پابند نہوگی؛ اور مجاز ہوگی، کہ اس کو بلا ترمیم یا بعد ترمیم کے، مزید رائے کے لئے واپس کرے؛ یا سلطنت مذکور کی دوسری اسی قسم کی عدالت سے، وقتاً فوقتاً مشورہ کرے۔ اسیطرح انگریزی عدالتوں کو علم ہے، کہ وہ، ایسے مقدمات کا: باہر سے وصول ہوں، جواب دیا کریں۔

## متفرقات

12 اس موقعہ پر، مختصراً بعض ضوابط کے مضامین کا ذکر کردینا، مناسب ہوگا؛ جن کی تفصیل، قانون اور ضابطہ کی کتابوں میں ملے گی:-

**دفعہ ۳۶۱** — مفصلہ ذیل امور کے طریقہ ثبوت کے لئے، دیکھو آئین

۱۴ و ۱۵ وکٹوریہ، فصل ۹۹، دفعہ ۷۔

۱۔ اعلانات، معاہدات سرکاری، یا ملک غیر کے، — یا انگریزی نوآبادی کے، — قوانین ۔

۲۔ تجاویز، ڈگریاں، احکام یا دوسری عدالتی کارروائی، — کسی ملک غیر کی، — یا، انگریزی نوآبادی کی ۔

۳۔ بیانات حلفی، عرضی دعاوی، اور دوسری قانونی دستاویزات، جو ایسی عدالتوں میں داخل کی جائیں، یا لکھوائی جائیں۔ دیکھو آئین ۱۴ و ۱۵، وکٹوریا فصل ۹۹، دفعہ ۷۔

**دفعہ ۳۶۲** انگریزی عدالتوں کے، ان اختیارات کے متعلق، جو ان کو ایسے مقدمات میں شہادت لینے کے متعلق حاصل ہیں، جو انگریزی سلطنت کے دوسرے حصوں کی عدالتوں میں، دائر ہیں۔ دیکھو آئین ۲۲، وکٹوریا، فصل ۲۰؛ — و مقدمہ کیمپبل بنام اٹارنی جنرل (۱۸۶۷) ایل آر۔ ۲۔ چانسری مرافعہ۔ ۵۷۱۔ جج، ٹرنر و کیرنس۔ اور منشاء آئین ۶ و ۷، وکٹوریا، فصل ۸۲، دفعہ ۵ کے لئے، دیکھو مقدمہ بچارڈ بنام سیکنڈ لین، خصوصاً تجویز جسٹس ٹنڈل (۱۸۹۱) ۲۔ کیو۔ بی۔ ۲۴۱۔

**دفعہ ۳۶۳** اس امر کے متعلق، کہ جب ملک غیر کی عدالت سے کوئی انگریزی عدالت، گواہوں کو طلب کر سکے، انکی شہادت قلمبند کرنے کی درخواست کرے، تو اس کو کیا کارروائی کرنی چاہیئے؟۔ دیکھو مقدمہ جینس بنام جینس (۱۸۶۶) ایل۔ آر۔ ۱۔ پی و ایم ۳۔ ۱۵۲۔ جج، پینزانس۔

اگر کارروائی مقدمہ کی انگلستان میں چل رہی ہے، تو گواہوں کے جو بیانات، ملک غیر میں ہونگے، ان میں سوال اور جواب کے ادخال، یا ناقابل ادخال شہادت ہونے کا تصفیہ انگلستان کے قانون سے کیا جائے گا۔ مقدمہ وسیلا بنام فلس (۱۸۷۹) ۴۰۔ ایل۔ ٹی۔ ۴۲۳۔

**دفعہ ۳۶۳ (الف)** ملک غیر میں، قلمبندی شہادت کے لئے، جو وجوہ، انگریزی عدالتوں میں قابل لحاظ متصور ہوتے ہیں، ان کے لئے، دیکھو مقدمہ براؤن بنام گرین وڈ (۱۸۸۰) ۲۰۔ چانسری ڈویژن۔ ۷۶۴۔ نوٹ۔ جج، بیگلے و کاٹن

ومقدمہ بوائز کرافٹن بنام کرافٹن (۱۸۹۲) ۲- چانسری ڈویژن - ۶۰ - جج ، فرائے ؛ --- ولاسن بنام وکٹوریہ پریک کمپنی (۱۸۹۴) ۲- چانسری ڈویژن - ۲۷ - جج ، بیگلے - کاٹن - لنڈلے ؛ جنہوں نے جسٹس بیکن کی تجویز کو بحال رکھا ؛ --- وکوچ بنام الکاک کمپنی (۱۸۸۸) ۲۱- کیو - بی - ڈی - ۱۷۸ - جج ، ایشر - لنڈلے - ولوپیس ؛ جنہوں نے جسٹس فیلڈ اور وولز کی تجویز کو بحال رکھا ؛ --- وویسٹ بنام لارڈ سیکولی [۱۹۰۳] ۲- چانسری - ۲۷۸ ، --- اس میں شہادت کو دوامی کر دینے کی خواہش کی گئی تھی ؛ --- جج ، ویگھان ولیمس - رومر - واشر لنگ ؛ جنہوں نے جسٹس کیکوچ کی تجویز کو منسوخ کر دیا ؛ --- اور نیز دیکھو ا جونسن ڈائیورس ل (۱۸۹۹) اے - سی - ۴۸۴ ، --- کمیشن کی درخواست ، جو مدعی علیہ کی طرف سے پیش ہوگی ، وہ ا بہ نسبت مدعی کی درخواست کے ، زیادہ تر آسانی سے منظور ہو سکیگی ؛ جسے انتخاب عدالت کا حق حاصل تھا -

مقدمہ راس بنام ووڈفورڈ [۱۸۹۴] ۱- چانسری - ۳۸ - جج ، چٹی ؛ ---
دینو بنام برنس [۱۸۹۴] ۴۳ - ڈبلیو - آر - ۱۰۲ - جج ، لنڈلے - ۱۷ -
ایل - اسمتھ ؛ جنہوں نے جسٹس ڈے کی تجویز کو منسوخ کر دیا ؛

**دفعہ ۳۶۴** جہاں مقامی قانون کی رو سے ، انگلستان کے سفرا
113 کو حلف دینے کا اختیار نہ دیا گیا ہو ، وہاں بیانات حلفی کی تصدیق ، مقامی عہدہ داروں کے روبرو ہو سکتی ہے -

مقدمہ فاکس (۱۸۸۴) ۹ - پی - ڈی - ۱۴۱ - جج ، ہنفین ؛

**دفعہ ۳۶۵** اس کارروائی کی تائید کے لئے ، جو ملک غیر میں جاری کیا ہو ، کوئی مقدمہ محض انکشاف واقعات کے لئے ، دائر نہیں کیا جا سکتا -

ڈرنفیس بنام پروین گانو کمپنی (۱۸۸۹) ۴۱ - چانسری ڈویژن - ۱۵۱ - جج ، کے ؛

**دفعہ ۳۶۵** (الف) ضمانت خرچہ - عام قاعدہ یہ ہے کہ جو مدعی ، ملک غیر میں رہتا ہو ، اس کو خرچہ مقدمہ کے متعلق ضمانت داخل کرنی چاہیے مقدمہ پرسے بنام ایڈمس (۱۸۸۶) ۱ - ٹی - آر - ۲۶۷ - جج ، ایرلے ؛ --- دیکھیں ، بمقدمہ

پرسی وکیلی نکل کو بالٹ دکر وم آئرن مائننگ کمپنی ۲۔ چانسری ڈویژن۔ ۳۱ ۵۔
"لیکن جب مدعی کا دعویٰ، تجویز عدالت، یا حکم، یا ہنڈی، یا دوسرے قابل بیع و شرا
دستاویز، پر مبنی ہو، تو عدالت کو اختیار تمیزی حاصل رہتا ہے۔ رحکم ۳۵۔ قاعدہ
بی۔ آر۔ ایس۔ سی۔ مجریہ سنہ ۱۹۲۰ء)۔ اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ مقدمہ ملک غیر
کی ایسی تجویز پر مبنی ہے؛ جس میں مدعی علیہ موجود تھا۔ مقدمہ کرونٹ بنام
پروگڈن (۱۸۹۴) ۲۔ کیو۔ بی۔ ۳۰۔ نج، لوپس وڈویجی، بمقابلہ کالنز کے — یا،
یہ کہ مدعی کا دعویٰ، ایسے منقسم جائداد کے مقابلہ میں ہے؛ جو عدالت کی حدود
ارضی کے اندر واقع ہے۔ مقدمہ ویلان بنام اردن (۱۹۰۹) ۱۔ آئی۔ آر۔
۲۹۴۔ نج، میریڈتھ۔ ضمانت کا دینا، ایسی حالت میں ضرور نہیں ہے؛ کہ شریک
مدعی، انگلستان میں رہتا ہوا (ڈی ہرسکر بنام گرے (۱۸۸۲) ۱۰۔ کیو۔ بی۔ ڈی۔
۱۳)۔ گر اسوقت ایسا ہو سکے گا؛ جبکہ زمرۂ مدعیاں میں، انگلستان کا کوئی وکیل،
اسغرض سے شامل کر لیا گیا ہو، کہ ضمانت نہ دینی پڑے۔ مقدمہ جونس بنام گرینے
(۱۹۱۳) ڈبلیو۔ این۔ ۲۰۷۔ نج، سوانفن اڈی۔ جس صورت میں دعویدار، عام
دریافت کی ضمن میں حاضر ہو (اس کے لئے، دیکھو مقدمہ پیٹور یا پٹرس برگ
ریلوی کمپنی (۱۹۰۴) ۲۔ چانسری۔ ۳۵۹۔ جب ملک غیر کا دائن، اپنی کارروائی
دیوالیہ کے مشکروہ ثبوت کی منظوری یا نامنظوری سے، مرافعہ کرے (اس کے
لئے، دیکھو اسمنز ایس مقدمہ بیگیٹ یکطرفہ (۱۸۹۴) ۱۔ کیو۔ بی۔ ۱۵۔ نج، ایشر
لوپس۔ کے؛ — و مقدمہ پلٹنگ —؛ — و مقدمہ یکطرفہ چیپین (۱۹۰۶) ڈبلیو۔
این۔ ۹۹۔ نج، بگھام۔ مدعی علیہ کے عکسی دعویٰ کے خرچہ کی ضمانت کے متعلق،
دیکھو مقدمہ نک بنام سٹیلر (۱۸۹۳) کیو۔ بی۔ ۵۶۰؛ — و جمیس وشال (۱۹۰۵) ا
بی۔ ۲۹۴؛ — و مقدمہ فینکس کمپنی میڈرڈ و بنام جنرل ایکسیڈنٹ فایر۔۔۔
کارپوریشن لمیٹڈ (۱۹۱۱) ۲۔ کے۔ بی ۶۱۹؛ — نج، دیگھان و کیس ہولڈن۔
فاروں، جنہوں نے جسٹس لارنس کی تجویز کو منسوخ کر دیا۔ اس کے لئے کہ کس قدر
ضمانت کافی ہوگی؟ — دیکھو مقدمہ الڈرج بنام برٹش گریفن آئرن۔۔۔ کمپنی (۱۹۰۴) ۲۔ کے۔
بی۔ ۸۵۰۔ ضمانت غیر ضروری ہے — دیکھو مقدمہ ایولیسر کمپنی کانستان تجارت (۱۸۹۱) ۱۔ چانسری ۱۔

414

# فصل نوزدہم

## خاتمہ

کتاب ہذا کے مضمون سے متعلق، جو کچھ انگلستان کی نظائر سے ملسکتا تھا، اس کو ہم نے لکھدیا ہے۔ اب جو کچھ باقی رہ گیا ہے، وہ فوجداری اختیارات اور تحویل ملزمین کے متعلق ہے، جسکو ہم، دیباچہ میں خانگی قانون بین الاقوام کا ایک جز بتا چکے ہیں؛ لیکن اس کو، انگریزی مقاصد کے لحاظ سے، اس مضمون کے دیوانی حصہ میں شامل کردینے سے، کوئی آسانی نہیں پیدا ہوسکتی۔ علاوہ اس کے، تحویل ملزمین کے بارہ میں، سر ایڈورڈ کلارک، تفصیل تمام لکھ چکے ہیں؛ تاہم ملک غیر کے فوجداری قوانین کا جو اثر، جائداد اور ذاتی حیثیت پر پڑتا ہے؛ اسکے نظائر، ہم ذیل میں درج کئے دیتے ہیں۔

**دفعہ ۳۶۶** مقدمہ فولیاٹ بنام اگڈن (۱۷۸۹) ۱-ایچ-بی-ایل ۱۳۵، میں، عدالت کا فیصلہ صادر کرتے ہوئے، لارڈ لوبرو نے کہا: کہ ملک غیر کے فوجداری قوانین سے، کوئی ایسی ذاتی ناقابلیت نہیں عارض ہوتی، کہ وہ، اس مقدمہ میں مانع دعوی ہو! ان کا اثر، انہیں اشیاء تک محدود رہتا ہے، جو اُن کے اختیار سے فرق ہوسکتی ہیں؛ اور جو شخص، ان قوانین سے بچنے کے لئے مفرور ہو، وہ، انگلستان میں، اپنے تمام دوسرے حقوق کے متعلق، دعوے کرنے کا مجاز متصور ہوسکتا ہے۔ اس اصول کا جسٹس بلر نے اگڈن بنام فولیاٹ کے مرافعہ (۱۷۹۰) ۳- ٹی-آر-۷۳۳ ــــ اور جسٹس ایلن برو نے ــــ مقدمہ ولف بنام اوکسھام (۱۸۱۷) ۶-ایم و ایس- ۹۹ ــــ میں، عدالت کا فیصلہ صادر کرتے وقت اعادہ کیا۔ پس اس کو، انگلستان کا مسلمہ اصول تصور کرنا چاہئیے؛ اور دفعہ ۱۶ میں

اسی طرف، اسی حیثیت سے، اشارہ کیا جا چکا ہے۔ لیکن جسٹس گروس، مقدمہ اگڈن بنام فولیاٹ ۳۔ ٹی۔ آر۔ ۳۵، ۷۔ میں، اصول مذکور کو، زیادہ تر معقول حدود میں لے آئے ہیں؛ یہ کہہ کر، کہ "ایک ملک کے قوانین فوجداری، دوسرے ملک کے قوانین، اور وہاں کے باشندوں کے حقوق پر، موثر نہیں ہو سکتے"۔ نیز ملاحظہ ہو، مقدمہ رے بنام لاکورٹیر ۱۰ (۱۹۱۰) ۱ اے سی۔ ۲۶۲؛ جس میں یہ طے ہوا ۔۔۔ کہ فرانس کا وہ قانون جس کی رو سے، مذہبی جماعتوں کی جائدادیں ضبط کیجاتی ہیں، ان جائدادوں پر موثر نہیں ہو سکتا؛ جو فرانس سے باہر واقع ہوں۔ (بذریعہ لارڈ میکناٹن صفحہ ۲۶۵)۔ و مقدمہ فرائیڈ کرب (۱۹۱۱) ۱۔ چانسری ۱۸۵۔ نج ہینگر؛ جس میں وہ قانون، ۔۔۔ جو جرمنی نے، زمانہ جنگ میں جاری کیا تھا، اور جس میں، اس قرضہ کے سود کی ذمہ داری، جو انگلستان کی رعایا کو، جرمنی رعایا سے، ملتا تھا، ساقط کر دیگئی تھی؛ ۔۔۔ انگریزی عدالتوں میں ناجائز قرار پایا۔ یہ قانون، ہیگ کے قوانین جنگ بری کی دفعہ ۲۳ (ایچ) کی، اس تعبیر کے بھی خلاف تھا، جو خود جرمنی میں کی گئی تھی؛ اور تمام قوموں کے عملدرآمد سے جدا تھا؛ اور اس لئے، اس کا کوئی اثر، انگلستان میں تسلیم نہیں کیا گیا۔ بظاہر اس کی کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی، کہ ملک غیر کے قانون فوجداری کا اثر، خود اس ملک کی رعایا کی نسبت کیوں نہ تسلیم کیا جائے؛ بشرطیکہ وہ، ہمارے قومی انصاف کے تصورات کے لحاظ سے، نفرت انگیز نہ ہو؛ مثلاً ۔۔۔ مذہبی عقائد کے متعلق نہ ہو؛ یا ایسے امر کی تعمیل، جس سے، لازمی طور سے، ملک غیر کے ملکی معاملات میں، کسی ایک فریق کی طرفداری مستنبط ہوتی ہو۔ ایسے اصول کو تسلیم کر لینے کے بعد بھی یہ امر خلاف مصلحت عامہ کے متصور ہوگا، کہ ایسا شخص؛ جو اپنے ملک کے قانون فوجداری سے بھاگ کر، حکومت انگلستان کے حدود میں، پناہ گزین ہو! اور کسی وجہ سے اس کی تحویل نہ ہو سکتی ہو، بلطریق جائز، عقد نکاح کے انعقاد کے ناقابل قرار دیا جائے۔ 415

جو کچھ اب تک لکھا جا چکا ہے، اس پر اگر ایک عام نظر ڈالی جائے، تو یہ ظاہر ہوگا؛ کہ انگلستان کے علم خانگی قانون بین الاقوام کا تصور یہ ہے؛ کہ ان حقوق کے حصول کے لئے، جن پر، موجودہ تمدن کا انحصار ہے، تمام مہذب دنیا

ایک ہے؛ اور حقوق مذکور، خواہ کہیں اور کسی نظام قانون کے ذریعہ سے، حاصل کئے گئے ہوں، جب وہ ہماری عدالتوں کے سامنے آئیں، وہ، بحال اور برقرار رکھے جائیں۔ اور یہی تصور، فی الحقیقت، ہر مہذب ملک کے نظام قانون کا ہے؛ اگرچہ اسکی تعمیل کی صورتیں مختلف ہیں۔ اور اس لحاظ سے (بحوالہ مضمون مندرجہ دیباچہ صفحہ ۱۲)، یہ کہنا نادرست نہو گا، کہ اگر انگلستان میں، کسی زمانہ میں، تعمیل قانون ملک غیر بربنائے ارتباط (Comity) کا تصور، انصاف رسانی کے تصور سے جدا تھا، تو وہ حالت، اب باقی نہیں رہی؛ اور وہ دونوں مل ملاکر، ایک ہوگئے ہیں۔ اور اختلاف قوانین کے قدیم تصور، کا قائمقام، اس امر کا تعین ہوگیا ہے، کہ معاملۂ زیر بحث سے، کس ملک کا قانون متعلق کیا جانا چاہیئے؛ اور یہ اختلاف، قابل اطمینان طریقہ سے اس طرح رفع ہوسکتا ہے، کہ ہر ایک کا دائرہ اثر متعین اور مقرر کردیا جائے۔ اس حیثیت سے، اس مضمون کا رجحان، قدیم شکل کیطرف معلوم ہوتا ہے؛ مگر دوسری حیثیت سے، جو شکل قدیم شکل سے جدا قائم ہوگئی ہے، اس کو کم از کم برقرار رکھنے کی کوشش کیجاتی ہے۔ اس وقت، یہہ خیال کرنا، کہ اس مضمون کے متعلق، ایسے قانونی مقولوں سے، جو دنیا بھر میں مسلم ہوں، کام چل جائے گا! ایسا ہی، بلکہ شاید اس سے زیادہ، مہمل ہے؛ جیسا کہ قدیم زمانہ میں تھا؛ جب تک کہ ہم ایسے غیر متعین اور مجمل مقولوں سے کام لینے پر، اکتفا نہ کریں، جو عملی مقاصد کے لئے بیکار محض ہیں۔

ابھی بھی، قدیم زمانہ کیطرح، کوئی امید نہیں ہوسکتی، کہ اصولی کتابوں کی تصنیف سے، کوئی حقیقی بین الاقوامی، اتفاق تیار ہوسکے گا[1]۔ جن ذرائع سے، اس نتیجہ کے برآمد ہونے کی امید کیجاسکتی ہے، وہ تاریخی یا اصولی ہوسکتے ہیں۔ تاریخی ذریعہ، جو اختیار 416
کیا جاسکتا ہے، وہ، قانون رومائی کا ہوسکتا ہے؛ نہ اس طور سے کہ وہ مجموعہ اختیار کرلیا جائے۔

---

[1] دیکھو ہالینڈ کے پروفیسر جیٹا کا انٹرنیشنل پرائیوٹ لا (ہارلم ۱۹۱۵)؛ اور ان کا حال کا مضمون (۱۹۱۹)؛ جس میں انہوں نے، خانگی قانون بین الاقوام کے، ایسے اصول قائم کرنے کی کوشش کی ہے، جنکو تمام قومیں، قابل قبول تصور کرسکیں۔

کیونکہ وہ، ایک ایسی سلطنت سے متعلق تھا جسمیں عملی طور سے، ایک قانون کا رواج قائم ہوگیا تھا۔ بلکہ انکی صورت یہہ ہونی چاہیئے، کہ حدود اختیارات کے قواعد سے شروع کیا جائے؛ اور جب ہر مقدمہ کا مقام تحقیقات، دریافت ہوجائے، تو وہاں کے قانون کا مقدمہ مذکور سے متعلق کرنا تسلیم کرلیا جائے۔ اس زمانہ میں، اکثر ممالک کے واضعان قانون کا رجحان، اسطرف ہے، کہ حدود اختیارات میں وسعت پیدا کیجائے۔ اس سے، ذرائع دادرسی میں، یقیناً آسانی ہوجانے کی امید کیجا سکتی ہے؛ مگر جو اندیشہ ہوسکتا ہے، وہ یہہ ہے، کہ کہیں حدود اختیارات قانون کی مسلمہ بنیاد، نہ سمجھی جانے لگیں۔ حالانکہ وہ اصولی ذریعہ، جو آجکل خاص طور سے، قابل عمل تصور ہوتا ہے، صرف یہی ہے، کہ ہر معاملہ کے صحیح قانون کا تعین، شاہی تصور کے ساتھ کیا جانا چاہیئے۔ یہ، بہت زیادہ، قانون قومی کی، اس تجزی (Analysis) سے مشابہ ہے، جو آسٹن نے کی ہے؛ لیکن جسقدر، ان معاملات پر، جو عدالت کو فیصلہ کرنے پڑتے ہیں، غور کیا جاتا ہے؛ اسیقدر، یہ امر مشتبہ ہوتا جاتا ہے: کہ آیا وہ تصورات، خواہ وہ، اظہار حالات کے لئے، کیسے ہی موثر اور مکمل کیوں نہ ہوں، ایسے امور کے فیصلہ میں، مدد دے سکتے ہیں، جو اب تک اصول قانون کے دائرہ واقعات میں، داخل نہیں ہوئے ہیں؟۔

ایک ایسے شخص کے لئے، جو انگلستان میں وکالت کرتا ہے، اصولی تحریرات کے ذریعہ سے، بین الاقوامی متفقہ اصول کا محنت کرکے دریافت کرلینا، کچھ کارآمد نہیں ہوسکتا؛ اسوجہہ سے کہ ہمارے نظام قانونی میں، نظائر، قابل اتباع ہیں: اور نظائر، اس مضمون کے بڑے حصے پر، حاوی ہوگئے ہیں۔ تاہم اس سے انکار نہیں ہوسکتا، کہ اصول کا متفق نہونا، تجارت اور دوسرے بین الاقوامی تعلقات کی راہ میں، سخت مزاحم ہے۔ اس کے رفع کے لئے، انگلستان سے، جس دوسری تدبیر کی توقع کیجا سکتی تھی، وہ یہی ہوسکتی تھی؛ کہ بین الاقوامی معاہدات کئے جائیں؛ اور حسب ضرورت، انکی توثیق، ملکی قوانین کے نفاذ سے ہو۔ اس بناء پر، یہ امر قابل افسوس ہے، کہ یورپ کے دوسرے ممالک نے اس ضرورت کو محسوس کرکے، اس طریقہ کو اختیار کرلیا؛ مگر انگلستان، اسوقت، ان کا ہمنوا

اور معاہدات سے الگ رہا ہے؛ جنکے نتائج، ہم صفحہ ۲۳ پر درج کر چکے ہیں۔ اگر ہم
ان میں شریک ہوتے، تو اس میں شک نہیں، کہ ہم کو، ان قواعد میں سے
جن کو، ہمارے متقین عرصے لئے چلے آئے ہیں، کچھ قواعد، بربنائے رعایت باہمی،
ترک کر دینے پڑتے؛ لیکن ہمارے نظام قانون کی صفت، اس نوعیت کی ہے:
کہ میرے خیال میں، ہم کو، اپنے قواعد، دوسری اقوام سے زیادہ تر مقدار میں،
ترک کرنے کی ضرورت، نہ واقع ہوتی۔

تمت

# اشاریہ

## (الف)

## اہتمام جائداد ذاتی بحالت موت

# ب

| | دفعہ | صفحات کتاب انگریزی مندرجہ حاشیہ |
|---|---|---|



# پ

# ت

| تجاویز ملکِ غیر | دفعہ | صفحات کتاب انگریزی مندرجہ حاشیہ |
|---|---|---|
| 〃 ذمہ دار ہوتے ہیں | ۳۲۷ | ۳۹۲ - ۳۹۱ |
| 〃 بیرون ملک کے قطعیات انگلستان میں ایسے ہی سمجھے جاتے ہیں | ۳۳۳ | ۳۹۸ |
| جرائم فوجداری کی سزا قطعی نہیں ہے نہ اس کی تعمیل ہوسکتی ہے۔ | ۳۳۰<br>۳۱۸ (ب) | ۳۹۵ - ۳۸۲ |
| 〃 ادائی خرچہ | ۳۱۷ - ۳۱۶ | ۳۸۲ |
| 〃 تخفیف قرضہ میں بربنائے دین | ۹۷ | ۱۲۷ |
| 〃 اثر انگلستان میں | | ۳۹۸ - ۳۹۲ |
| 〃 ممالک محروسہ انگریزی میں اس کی تعمیل | ۳۲۶ (ب) | ۳۹۰ |
| 〃 بمقابلہ کمپنی | ۳۲۷ | ۳۹۱ |
| 〃 طریقہ تعمیل | ۳۱۱ - ۳۱۳ | ۳۸۱ - ۳۷۹ |
| 〃 کن تجاویز کی تعمیل ہوگی | ۳۱۸ - ۳۱۵ | ۳۸۲ - ۳۸۱ |
| 〃 انگلستان کے قانون کا غلط استعمال | ۳۲۹ | ۳۹۶ - ۳۹۵ |
| 〃 قابل تعمیل کس بنا پر قرار دی جاتی ہیں | | ۳۸۰ |
| 〃 فریب ایک جواب ہی ہوسکتی ہے | ۳۳۰ | ۳۹۶ |
| 〃 طریقہ ثبوت | ۳۶۱ | ۴۱۲ |
| 〃 امر فیصل شدہ کی حد | ۳۳۷ | ۳۹۹ - ۳۹۸ |
| 〃 حکم بغرض امتناع کارروائی مزید | ۳۳۴ | ۳۹۸ |
| 〃 تجاویز عام متعلق حیثیت | ۳۱۲ - ۱۴۹ | ۳۸۰،۱۹۷ - ۱۹۵ |
| 〃 تجاویز متعلق بذات | ۳۱۴ | ۳۸۱ |
| 〃 سود تجاویز پر | | ۲۹۹ |
| 〃 بے ضابطگی کا اثر تجاویز کے جواز پر نہیں پڑتا | ۳۲۷ (الف) | ۳۹۳ - ۳۹۲ |
| 〃 جدید بنائے دعویٰ ہے | ۳۱۱ | ۳۷۹ |
| 〃 تجویز بربنائے اقبال یا منظوری | ۳۳۱ | ۳۹۷ |
| 〃 تجویز کی صحت کی کہاں تک دریافت انگلستان میں ہوسکتی ہے | | ۳۹۷ - ۳۹۲ |

# توطن

## ش



## ج

---

## ش

# ص

## ض

---

# ط

# ع

# ف

# ق

# گ



# ل

## م

# معاہدات

## ن

---

# ی



تمت

# غلطنامہ شخصی قانون بین الاقوام

| نمبر | حوالہ | | غلط | صحیح | |
|---|---|---|---|---|---|
| | صفحہ | سطر | | | |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 |
| 1 | 13 | 9 | تمیسل | تکمیل | |
| 2 | 23 | 2 حاشیہ | سائنیس | سینوس | |
| 3 | 112 | 9 | نکاح وقت | نکاح کے وقت | |
| 4 | 118 | 2 | خواہش کو پیروی | خواہش کی پیروی | |
| 5 | 168 | 4 | دو | وہ | |
| 6 | 202 | 22 | ازکار | انکار | |
| 7 | 238 | 25 | عذلت | عدالت | |
| 8 | 313 | 7 | مشترلہ | مشترکہ | |
| 9 | 314 | 14 | دوان لولوں کا | وہ ان لوگوں کا | |
| 10 | 390 | 16 | نجح ہوتہ | نجح پڑتہ | |
| 11 | 392 | 18 | اختیار کے تمام | اختیار تمام | |
| 12 | 573 | 17 | دوداخل ہواسے | وہ داخل ہواہے | |
| 13 | 641 | 14 | جسمیں | جنھیں | |
| 14 | 667 | 19 | کا باہر | کا جو باہر | |

تمت